خواجہ حیران ہوئے کہ کون گا رہا ہے باغبان سنتے ہو خاص کوئی میری نقل کر رہا ہے سب تعریفیں
کر رہے ہیں سارنگ کس لطف سے گملا ملا نج رہا ہے باغبان نے کہا پہاڑ بہت بلند ہے ہزار ہا شعلہ
نکلتا رہا ہے باغبان نے تخت بلند کیا بر سر کوہ آکر پہونچے دیکھا خواجہ نے ہمارا دوست صادق
المحبت دائی شعلہ خوار آتش خوار ایک تاج مکلل بجواہر سر پر بھاری لباس الماس دوز پہنے ہوئے
ڈنڈا ہاتھ میں جھوم جھوم کے غزلیں گا رہا ہے سازندے بج رہے ہیں سارنگیاں بج رہی ہیں طبلے کی گمک آسمان
پر پہونچتی ہے مجیرے ابھی تک بج رہے ہیں خواجہ نے پکار کر آواز دی بھائی شعلہ خوار مزاج تو اچھا ہے خواجہ
کو شیطان بچے نے دیکھا کھڑا ہو گیا کہا استاد آپ کے جلسہ جما ہوا ہے اور یہ بھی پکار کر آواز دی ارے
بھائی ہوا اپنے کو ظاہر کرو ہمارے شہنشاہ آگئے اپنی صورت دکھاؤ میں انھیں کا غلام ہوں انکے
گانے کی نقل کر رہا تھا اب اصل کو سنو شعلہ خوار نے جو پکار کر کہا ہزار ہا شعلہ جو گرد تھا ایک بلور سے
بلند کا زمین پر آکر چھپا اب جو عمرو نے دیکھا ہزار ہا طفل ظاہر ہوا ایک ایک لنگوٹی باندھے ہوئے
ایک خاندان بالکل ننگے سر منڈے ہوئے ایک ایک چٹیا لمبی سب کے سروں پر چھوٹے شعلہ ہائے
آتش چھوڑتے ہوئے پرا باندھ کر سب نے خواجہ کو سلام کیا ہر چند کہ باغبان ساحر زبردست ہے مگر
یہ سب کو دیکھ کر ہوش اڑ گئے مثل بید کانپ رہا ہے وہ سب شیطان بچے خواجہ کے گرد پھر رہے ہیں
کوئی ہاتھ چومتا ہے کوئی قدموں کو بوسہ دیتا ہے کوئی بلائیں لیتا ہے شعلہ خوار نے کہا خواجہ کچھ گائیے
میں آپ کے گانے کی نقل کر رہا تھا سب خوش تھے اب آپ کا گانا سنکر محظوظ ہونگے عمرو نے کہا اے
شعلہ خوار میں عجب مصیبت میں ہوں عمرو نے سب حال اپنا باغبان کے قید ہونے کا سامنے
شعلہ خوار کے بیان کیا کہا آج میں نے خواب پریشان دیکھا ہے شعلہ خوار نے کہا میں ابھی خبر منگائے
دیتا ہوں اے شہنشاہ اوج عیاری یہ سب لشکر آپ کے ساتھ چلیگا ایک کی طرف دیکھکر کہا کہ جاکر
خبر لاؤ ایک وہیں سے منگا بہت خوب کہکر روانہ ہوا شعلہ خوار نے نَے خواجہ کے ہاتھ میں دی کہا حضور اب
گائیے سارا لشکر میرا آپ کے گانے کا مشتاق ہے ہر چند کہ خواجہ عمرو بہت پریشان ہو رہے ہیں مگر یہ بھی
خیال ہے کہ یہ سب جو میرے ساتھ چلینگے لشکر حیرت پر بڑی آفت آئیگی سب کے بیچ میں آکر بیٹھے
نہایت تکلف سے یہ اشعار سامنے شعلہ خوار کے گائے نظم

ہم یہ دعا مانگتے ہیں اپنے خدا سے | احمد بچائے شب فرقت کی بلا سے

بیمار محبت ہون بچونگا نہ دوا سے / چارہ نہین اب مجھکو کسی طرح قضا سے

اُلجھی سحر وصل جو اُس زلف رسا سے / کیا کیا نہوا دست و گریبان مین صبا سے

چلمن جو اُٹھائی بھی تو کس شرم و حیا سے / دکھلا دیا جلوہ مجھے سو ناز و ادا سے

لاتا ہی بلا راہرو دون پر یہ دو راہا / اُلجھے دل دشمن بھی نہ گیسوے دوتا سے

بگڑے ہوے تیور ہین خدا خیر کرے آج / ہو جب مجھے وہ نظر آتے ہین خفا سے

وصلت کا ہمین شکر نہ فرقت کی شکایت / مطلب ہین ترے کام ہو تسلیم و رضا سے

چھٹے فلک اور بعید فنا ارض نے پیسا / دو دن بھی تو مہلت نہ ملی ارض و سما سے

اللہ ری یہ گرمی فرط محبت / بگڑا جو وہ بت مجھسے تو بگڑا مین خدا سے

گو رم عنان شوق سے ہو امر بت طناز / پامال ہون عشاق کے دل تیری بلا سے

اُس شوخ کی آنکھون پہ لشکر کیون نہون عاشق / مشتاق چلے آتے ہین آہو بھی ختا سے

جب حشر مین محبوب نے دکھلایا ہی جلوہ / کیا رشک تظلام آیا ہی محشر مین خدا سے

سب شیطان بچے جب بیٹھے مین گانے پر خواجہ کے جھوم رہے ہین بعضے چیختے ہین غل مچاتے ہین بعضے خوش ہو کر ناچنے لگتے ہین شعلے بدن سے نکل رہے ہین بعض بلند ہوے بڑے بڑے شعلے ہو گئے پھر اُڑتے ہوے زمین پر آئے وجد کرنے ہین تالیان بجاتے ہین کبھی خود بھی کچھ گاتے ہین آواز تحسین ناک سے دھوان کان سے شعلے نکل رہے ہین جب منھ کھول دیتے ہین تمام جسم شعلۂ آتش بنجاتا ہی وہ شیطان بچہ جو واسطے خبر کے گیا تھا دوڑا ہوا آیا خواجہ کے گرد پھر اکہا آپ ہمارے افسر کے مالک ہین قدمبوسی ضروری ہی جو خواب آپ نے بیان کیا وہ سب حقیقت مین سچ ہی شاہین ایک ساحرہ آئی ہی جس مین شبانہ روز گذرے کہ سب اہل اسلام دھوئین مین گرفتار ہین شور فریاد بلند ہی کس و ناکس دردمند تمام لشکر نابینا ہو گیا ایک ساحرہ نیسان نام بارہ ہزار جادوگرون کو لیکر چلی ہی کہ سب کو جاکر قتل کرے یہ سُنکر خواجہ کی آنکھون سے آنسو جاری ہوے شعلہ خوار نے کہا اُستاد آپ کیون گھبراتے ہین شاہین کو چیر پھاڑ کر پھینک دونگا یہ غلام آپ کے دو ہزار ہین دس لاکھ پر غالب آئینگے ایک جاکر تخت حیرت اُلٹ دیگا ہمکو کوئی نہ دیکھیگا ہم سب کو دیکھ دیکھکر مارینگے حیرت کو ایسا پریشان کرینگے کہ وہ سب سحر کرنا بھول جائے اے خواجہ عمرو اگر افراسیاب آگیا

اسکا تاج اتار کر آپکو دیدونگا حیرت کا دوپٹہ اتار لونگا بی یاقوت وزمرد پر طمانچے پڑینگے ایک تو
غزل اور سنا دیجیے عمرو نے کہا وہان جنگ نہ آغاز ہوجائے شعلہ خوار قدمون سے لپٹ گیا خواجہ
نے خاطر سے شعلہ خوار کی چند شعر عاشقانہ اس زور وشور سے گائے کہ سب شیطان بچے چیخین مارمار کر
رونے لگے ہر ایک کا یہی قول تھا کہ حقیقت مین خواجہ علم موسیقی کے آپ بادشاہ ہین آسمان عیاری
کے ماہ ہین آپکے گانے نے ہم سب کو بیقرار کردیا کبھی ایسا گانا نہ سُنا تھا دو ہزار شیطان بچے اچھل
رہے ہین کود رہے ہین کوئی خواجہ عمرو کے ہاتھ چومتا ہی کوئی قدمون کو بوسہ دیتا ہی خواجہ نے کہا
اے شعلہ خوار اب جلد چلو ایسا نہو شاہین جا پڑے تو مجھکو بڑی شرمندگی ہوگی شعلہ خوار نے کہا آپ
چلیے مین حاضر ہوا خواجہ و باغبان گلچین تخت پر سوار ہوکے چلے کوہ سے چند قدم بڑھے تھے صدائین
ہیبت ناک کان مین آنے لگین ہزار شعلہ پہاڑ سے چمکا خواجہ دیکھتے ہوے بڑھ گئے باغبان سے
کہا تخت کو جلد بڑھاؤ اے باغبان مجھے شگون کا اعتبار نہین آتا باغبان نے کہا اگر مع فوج
آپکا لشکر حیرت مین ملکہ پڑ جائیگا حیرت کو بھاگتے راستہ نہ ملیگا باتین کرتے ہوے خواجہ وگلچین باغبان
چلے باغبان بڑے زور وشور سے تخت اڑائے ہوے لیے جاتا ہی میان نیسان بارہ ہزار
جادوگرون کو لیکر اس مقام پر آئی کہ جہان دھوئین نے تمام لشکر مہرخ کو گھیرا ہی اندر سے آہ آہ کی
صدا آرہی ہی شاہین بلند پرواز تین لاکھ جادوگرون کا لشکر لیے ہوے کھڑی ہی اس امید پر کہ نیسان
جاکر دروازہ پیدا کرے سرداران مسلمانان قتل ہونے لگین تو مین بھی جا پڑون سرداران نامی کو گرفتار
کرلاؤن ملکہ حیرت تخت پر سوار خوب بناؤ کیے ہوے مع لشکر تماشا دیکھ رہی ہی کہ نیسان جادو
نے بڑھ کر گولہ مارا قصر دود مین در پیدا ہوا شاہین بلند پرواز بھی لشکر لیکر بڑھی منظور ہوا کہ ملکہ
بہار مخمور کو پکڑ لاؤن سامنے حیرت کے لاکے قتل کرون حیرت بھی بلبلا رہی ہی ہر مرتبہ پکارتی
ہی اے شاہین بلند پرواز جلدی کرو ایسا نہو کوئی انکا مددگار آجائے بعد انکے خاتمے کے صاحبان
طلسم نور افشان سے مقابلہ پڑیگا کوکب بھی آکے لڑیگا بران نے بڑے بڑے کمال کیے
دریاے خون روان مثل پل پر یزادان کو توڑا آخرکو عشاق سبز رنگ نے سحر سے مارا
پھر وہ بھی مارا گیا بی بران اچھی ہوئین ابھی تھوڑے دن ہوے شہنشاہ کے غصے مین آکے گنبد قہر
سامری گرایا ساربان زادے نے اسکو بھی فتح کیا شاہین بلند پرواز نے کہا حضور مین سب کے

بجھ لونگی مین کیا کسی سے پایہ کمی رکھتی ہون کوکب کی کیا حقیقت ہی بران کو بھی قتل کرونگی سب تیرے
دیکھے بھالے ہین یہ کہتی ہوئی شاہین بڑھی ملکہ حیرت نے بھی لشکر کو بڑھایا اب سب اسی فکر مین
ہین کہ مسلمانون کو جلکر لوٹ لین اور شاہین بلند پرواز اس فکر مین ہی کہ مہار و مخمور کو جاکر گرفتار
کرلون نیسان نے گولہ مارا قصر دود مین دروازہ پیدا ہوا نیسان نے چاہا کہ اندر قصر دود کے قدم
رکھون کہ آسمان سے نعرہ ہوا باش او نیسان کہان جاتی ہی خبردار آگے نہ بڑھنا منم باغبان
خواجہ تو تخت سے کود کر الگ ہوے باغبان و گلچین سینہ سپر کرکے لڑنے لگے نیسان نے رنگ
برساوی چاہا باغبان کو مبتلاے سحر کرون باغبان نے گیند پھولون کا مارا کہ نیسان کا سر اڑگیا
اسکے ساتھ والون نے چاہا ملازمان مہرخ کو قتل کرین گلچین بڑھی تڑپ تڑپ کے گرنے لگی کئی
ہزار جادوگرون کو مارا شاہین بلند پرواز نے جو یہ معرکہ دیکھا کل لشکر کو لیکر جا پڑی حیرت جادو
نے بھی اپنے لشکر کو بڑھایا جمیل جادو برابر تخت حیرت کے کھڑی تھی حیرت نے اُس سے کہا
جاکر مہار کا سر کاٹ لے باغبان و گلچین لشکر مین گھرے ہوے لڑرہے ہین کہ جمیل جادو
تڑپ کر قریب مہار کے آئی چاہا کمر مین پنجہ دیکرے اڑون باغبان نے جو دور سے دیکھا گھبرا گیا کئی
گولے پھینکے لیکن تا جمیل جادو نہ پہونچے لاکھون جادوگر باغبان کو گھیرے ہوے ہین نکلنا
مشکل ہوگیا چلا کر آواز دی اے گلچین مہار کا خاتمہ ہوتا ہی اگر مہار نہین تو باغبان و گلچین کو پھر
کون پوچھیگا گلچین نے چاہا مجمع سے نکلون جادوگرون نے نہ نکلنے دیا باغبان و گلچین کو بڑی کد
یہ ہی کہ کوئی ملازم مہرخ قتل نہو لاکھون مین جاکر گھر گئے جیسے ہی جمیل نے ملکہ مہار کی کمر مین پنجہ
دیا اور قصد کیا کہ لے اڑون کہ پہلو سے آواز آئی منم شعلہ خوار آتش خوار جمیل کیون قضا آئی ہی
جمیل گھبرا گئی پلٹ کے دیکھا ایک شعلہ بھڑکتا ہوا آتا ہی اسنے ملکہ مہار کو چھوڑ دیا جھپٹ کر ایک گولہ
مارا شعلے کے اندر سے ایک ہاتھ کالا کالا پیدا ہوا گولے پر تھپکی ماردی گولہ پھٹکر زمین پر آیا الٹی ملازم
شاہین بلند پرواز کے جلے جمیل حیران ہی کہ یہ کیا معرکہ تھا نہ کوئی سحر تھا نہ کوئی شعبدہ تھا یہ کیا
بات تھی پھر طرف مہار کے پلٹی کہ شعلہ قریب آیا جمیل کا ہاتھ کسی نے پکڑ کے ایک طمانچہ مارا کہ جمیل کا
سر اڑگیا جمیل مرکر زمین پر گری وہی شعلہ گرد مہار کے آکے پھرا منہ پر ہاتھ بھی پھیر دیا مہار کی
آنکھین کھلین اب مہار نے دیکھا کہ ہزار ہا اڑکے ننگے لشکر شاہین بلند پرواز مین دوڑ سے

دوڑے پھر رہے ہین کسی کو طمانچہ مار دیا اُسکا سر اُڑ گیا کسی کو پکڑ کے چیر ڈالا کسی کے سامنے جا کے
منھ کھول دیا شعلۂ آتش نے ساحر کو جلا دیا حیرت نے جو تخت پر سے دیکھا کہ گرد مسلمانون کے شعلۂ
آتش پھر رہے ہین کسی ساحر کو قریب نہین آنے دیتے حیران ہو گئی کہ یہ کیا معرکہ ہی غصّہ کو بھڑک کے
نعرہ کیا منم حیرت جادو اے مسلمانون کہان جاتے ہو مین آ پہونچی اب میرے ہاتھ سے بچ گئے
حیرت جادو نے چاہا تخت بڑھاؤن ایک شعلۂ کلان بھڑک کر زیر تخت آیا اُسنے تخت حیرت
اُلٹ دیا ملازم دوڑ پڑے کنیزون نے ملکہ حیرت کو سنبھالا ملکہ حیرت حیران کہ یہ کیا سحر تھا کچھ
ذہن مین نہ آیا کہ یہ شعلۂ آتش کون چکا تا ہی کنیزون نے پھر تخت کو درست کیا ملکہ حیرت پھر تخت پر
سوار ہوئین اپنے نام کا نعرہ کیا جیسے ہی تخت پر سوار ہوئین ایک شعلے نے پھر تخت کو گرا دیا کئی مرتبہ
ملکہ حیرت نے قصد کیا کہ تخت پر سوار ہون جب تخت پر سوار ہوئین ایک شعلے نے تخت کو اُلٹ دیا
آخر تخت ٹکڑے ٹکڑے ہو گیا حیرت ناچار ہو کر پیدل چلی ہر جادوگر کے سر پر ایک شعلہ چکا اُسکو جلا دیا
ایک شعلے نے دو دو ہزار جادوگرون کو مارا شعلۂ کلان افسرون پہ جا گرتا ہی مصور کو ایک شعلے
نے آ کے ڈھکیل دیا اوپر سے صورت نگار کو گرا دیا دونون زن و شوہر لپٹے ہوئے پڑے ہین
اُٹھتے ہین تو اُٹھ نہین سکتے جب اُٹھتے ہین شعلۂ آتش پھر گرا دیتا ہی مصور و صورت نگار ڈگمگا کر
پھر گر پڑتے ہین مانی و بہزاد بھی تلے اوپر گر رہے ہین ہزارہا سردار نامی و گرامی زمین مین پڑے
لوٹ رہے ہین شعلۂ آتش سب کے سرون پر چپک رہے ہین ایک طرف سے نعرہ خواجہ عمرو کی
صدا بلند ہی لوٹتے پھرتے ہین زندون کی کمر ٹٹول رہے ہین مُردون کے لباس اُتار لیے ایک شعلۂ
کلان طرف شاہین کے چلا ایک آواز ہیبت ناک آئی کہ او شاہین کہان جاتی ہی شاہین
نے پلٹ کر دیکھا ایک شعلۂ کلان میری جانب آتا ہی چاہا کہ بھاگون اپنی جان بچاؤن ایک شعلۂ
خرد نے شاہین کو ڈھکیل دیا اوپر سے ایک کنیز کو گرا دیا شاہین اُٹھ نہین سکتی جب اُٹھتی ہی لڑکھڑا کر
گر پڑتی ہی شعلۂ کلان قریب پہونچا شاہین کی دونون ٹانگین پکڑ کر چیر کر پھینک دیا شاہین کے
مرتے ہی اندھیرا ہو گیا ابر لخت لخت ہوا ٹوٹ کر زمین پر گرا کچھ روئی کے گالے سے تھے کہ زمین پر اُڑتے
پھرتے ہین مرنے سے شاہین کے سب سردار بینا ہوئے سب کو از حد غصّہ تھا مہیار کا گلدستہ جانی محمود
نے دانہ یاقوت احمر کا مارا ہلال چپک چپک کر گرنے لگی سرخ موسے کاکل لشانے بال کھول دیے

رعد و برق تڑپ تڑپ کر گرنے لگے برق لامع بھی آڑی ترچھی گر رہی ہی ساحران حیرت حیب دیکھتے ہین کہ کسی سردار نے ہاپر گولہ اُٹھایا اُسنے جھولی سے ترنج نکالا چاہا پھینک مارون کہ ایک شعلۂ خودبخود پیدا ہوا ہاتھ پر تھپکی ماری اُسکے ہاتھ سے ترنج گرا ملازم مہرخ نے گولہ مارا اُس ساحر کا سر پھٹ گیا دھوان جو لخت لخت ہوا ملکہ بہار نے حیرت سے کہا ہوا کہان جاتی ہو حیرت نے چاہا کہ سحر کرون ایک شعلۂ آتش نے حیرت کو گرا دیا کنیزون نے آکر سنبھالا اب کئی کنیزین صف باندھ کر کھڑی ہوئین بہار نے گلدستہ مارا وہ گلدستہ پھٹا پھول برسنے لگے ہوائے سرد چلی درختون نے اُن سب پر سایہ ڈالا بلبلا کے پکارا اُٹھین ای ملکۂ عالم ہماری جان پر بنی ہوئی ہی ہم تو آپ کے عاشق ہین ہملوا اپنی خدمت مین قبول کیجیے نظم

پاس رسوائی جانان دل ناشاد رہے — بے صدا مثل اثر نالہ و فریاد رہے
وان بھی ہر لحظہ جو بیداد مین ایجاد رہے — یان بھی ہر دم نئے انداز کی فریاد رہے
ای قضا تاب کجا طاقت فریاد رہے — ہم رہین دہر مین اب یا دل ناشاد رہے
راز دل منھ سے نکل جائے جو بیتابی مین — اپنے دامن مین چھپائے ہوئے فریاد رہے
چند اشکون کا جو محتاج پس مرگ بھی ہو — ایسے بیکس کی نہ کیون لاش بھی برباد رہے
ساتھ اُسکے رہے یہ جان حزین مثل خیال — ننگی شمشیر لیے ہاتھ مین جلاد رہے
خون آنکھون سے اُبل جائے جو فصل گل مین — پھر نہ آوے جوش جنون حاجت فصاد رہے
مردے جاگ اُٹھین صدا صور کی ہو نالہ مین — دامن حشر دلا دامن فریاد رہے
دی وہ تصویر مصور نے جسے کھینچا تھا — آپ ہر رنگ مین جلا دکے جلاد رہے
عالم فکر و مسرت مین سدا شل ہوا — قید سے قید ہم آزاد کے آزاد رہے
دل بیتاب کو گر برق فنا چاک کرے — ذرے ذرے مین کی چمک نکلے تری یاد رہے
تحسین کرنے لگے تمام سے جاتے ہی شریر — واہ کیا خوب گلے اُنکے تمھین یاد رہے

ہزارہا کنیزین غزلین گاتی پھرتی ہین کوئی سر ٹکراتی ہی کوئی غل مچاتی ہی اسیطرح ہزارون جادوگر بھی مرے حیرت عجب آفت مین ہی کہ جب سحر کرنے بڑھتی ہی ایک شعلہ دھکیل دیتا ہی حیرت جھاڑ پونچھ کر پھر اُٹھتی ہی ایک شعلۂ آتش قریب آیا جھولی شانے سے حیرت کے اُتار کر پھینکدی اور کان حیرت کا

توڑ دیا کہا اری جاتی نہیں ورنہ پکڑ کر لیجاؤنگا در کوہ میں لیجا کر ڈالدونگا پڑے پڑے سڑ جائیگی
یہ صدا سنکر حیرت پیچھے ہٹی جب پیچھے ہٹتی ہو خیر و عافیت ہو جب آگے بڑہی وہی صلیب ہو جھولی ندا
لباس پارہ پارہ ہو گیا ہے عرض کرتی ہیں واری فوج مسلمانان کا بادہ ہے بلی سہار سحر کرلی ہوئی آتی
ہیں انکو بڑھکر روکیے ایک سحر ایسا کیجیے کہ انکا گلدستہ جلے حیرت نے کہا میں خاک سحر کرون جب سحر کرنے کا
ارادہ کرتی ہون کوئی نہ کوئی ڈھکیل دیتا ہے تمام لباس پارہ پارہ جھولی پاک نذر ہی کا ہے
بے سحر کرون آخر کو حیرت بھاگی یہ جنگ شیطان کبھون کی بہت طولانی تھی حقیر نے اسکو کم کر کے
لکھا کہ ناظرین ملول نہون حیرت و مصور صورت نگار پر یہی آفت رہی کہ وہ میان بی بی
ٹنگے اوپر گرتے ہیں حیرت صد ہا مرتبہ زمین میں گری یاقوت کو کسی نے زہر دہر پھینک مارا مگر کوئی
گرانے والا معلوم نہیں ہوتا جب ملازمان حیرت لیند دھڑ کا ہونے لگے اور صد ہا کے سر پھٹے
ہاتھ منہ ٹوٹے سب سرداران اہل اسلام سحر کر رہے ہیں ملازمان حیرت سحر نہیں کر سکے سحر کرتے
چلے اور منہ کے بل گر پڑے شعلۂ آتش نے جلا دیا یا انکو یہیں پکڑ کر چیر ڈالا ایسے کیسے سحر حیرت نے کیے
مگر کچھ نہ ہو سکا آخر کار شکست فاش ہوئی بھاگنے کی تلاش ہوئی طبل امان بجوا کر پلٹی سرداران
اسلام تو رک گئے مگر شعلے بھڑکتے ہوئے چلے آتے ہیں بارگاہون کو شعلہ ہائے آتش نے جلا دیا
اسباب اٹھنے لگا حیرت حیران ہے کہ سرداران اسلام تو رک گئے لیکن یہ شعلۂ آتش نہیں رکتے
آخر حیرت پڑاؤ پر سے بھی بھاگی دیکھا بارگاہیں جل رہی ہیں خزانہ لٹ گیا اسباب بھی جابجا کا لٹا
حیرت نے نہایت غم کے دیکھا شعلۂ آتش ساتھ چلے آتے ہیں آخر حیرت جادو گھبرا کر چیخ اٹھی کہ اے
ہمارے مددگار مدد کے کوئی نہیں مددگار باقی نہیں رہا ایک پتلۂ فولادی پیدا ہوا اسنے حیرت
کو کمر میں پکڑ دیا اور دو پتلے فولادی مصور صورت نگار کو اٹھا لیگئے انکا لشکر سے نکلنا
تمام لشکر سر پر پانون رکھکے بھاگا کوئی درۂ کوہ میں جا کر چھپا کوئی شخص دامن صحرا کو منزل دہن جادہ
بانگ چلا گیا کوئی آبرو کے خوف سے دریا میں گرا کسی کو پناہ پانی مشکل ہوئی چاہتا تھا بچین کون
ہیں آگ کر جان دی ہزارون یون مرے یہان افراسیاب جادو اپنے مقام پر باغ سیب
میں بیٹھا ہے جشن راگ و رنگ آراستہ ہے گانا ہو رہا ہے کہ پتلۂ فولادی حیرت کو لیے ہوئے پہنچا
دو پتلے مصور صورت نگار کو لائے افراسیاب نے دیکھا حیرت کا لباس پھٹا ہوا

چہرہ گرد آلود رنگ رو متغیر متردد و متحیر مصور و صورت نگار کا عجب نقشہ ہے زن و شوہر کے سر سے
خون ٹپک رہا ہے میاں مصور آہ کر رہے ہیں صورت نگار کہتی ہے خداوند تجھکو غارت کریں نگوڑا
جب گرا میرے ہی اوپر گرا میری ہڈیاں ٹوٹ گئیں مصور ہاتھ باندھ کر کہتا ہے جی بی کیا میں آپ سے گرا
کوئی مجھکو گرا دیتا تھا کمبخت نے پہلے تمکو ڈھکیلا پھر مجھکو دھکا مار دیا میں مجبور و ناچار تھا مجھکو معاف
کرو صورت نگار نے ایک طمانچہ مارا افراسیاب یہ کہکر اٹھا کہ قدرت کی بہو یہ کیا کرتی ہو ایسے غریب
شوہر کے ساتھ یہ بدعت یہ کہکر مصور کو الگ کیا صورت نگار کا ہاتھ پکڑ لیا حیرت سے پوچھا
صاحب یہ کیا معرکہ گذرا حیرت چینخیں مار مار کر رونے لگی کہا اے شہنشاہ کیا بیان کروں آج مجھپر
وہ مصیبت گذری کہ جسکا حد و پایان نہیں یہ کہکر حیرت نے سب حال بیان کیا نیسان کا مارا جانا
ہاتھ سے باغبان کے پھر سے شعلہ ہائے آتش کا چمکنا شاہین کا مارے جانا اپنا تخت سے گرنا مسلمانونکا
بنیا ہونا تمام خرابیاں حیرت نے بیان کیں اور یہ بھی کہا کہ جب میں نے سحر کا قصد کیا کوئی گرا دیتا
تھا شعلے بھڑک رہے تھے میں نہ سمجھی کہ کیا شعبدہ تھا اب دیکھیں تقدیر کیا دکھائے اسقدر حیرت
نے بیقرار ہو کر یہ معاملہ بیان کیا کہ افراسیاب یہ حال مصیبت مآل سن کر دنگ ہو گیا فوراً
کتاب سامری اٹھائی عرصۂ دراز تک کتاب کو دیکھا کیا زانو پر ہاتھ مارا گھبرا کر کھڑا ہو گیا
پھر بیٹھا کہا اے حیرت میں بادشاہ طلسم ہوشربا ہوں کوئی شے دنیا کی ایسی نہیں کہ جسکو میں نہیں
جانتا بڑا خلل پڑا یہ فوج شیطان بچے کی تھی اب میں قبر سامری پر خود جاؤنگا فوج شیاطین جمع کر کے
شیطان بچے اور فوج شیطان بچے کو پکڑ لونگا یہ کہکر افراسیاب اٹھا کہا صاحب اب تم مقابلے میں
مسلمانوں کے جاؤ میں جاتا ہوں تسخیر کر کے فوج شیاطین کو لاتا ہوں اگر شعلہ خوار کو نہ گرفتار کرونگا
تو بڑی خرابیاں در پیش ہونگی با بدولت سب علوم سے آگاہ ہیں یہ کہکر افراسیاب نے چاہا کہ روانہ ہوں
اسوقت نامہ کوہ عقیق گلزار سلیمانی سے لفافہ آیا یہ مضمون تھا کہ کسی ساحر زبردست کو جلد بھیج افراسیاب
نے جھلا کر طرف باغ کے دیکھا غنچہ چٹکا ایک شعلہ بھڑکا سب نے دیکھا ایک ساحر سامنے افراسیاب
کے آیا جھک کر سلام کیا کہا غلام کو کیوں طلب فرمایا افراسیاب نے کہا اے غنچۂ آتشباز
کوہ عقیق پر جاؤ مگر خبردار غرور نہ کرنا صدہا جادوگر اسی غرور میں مارا گیا غنچۂ آتشباز نے کہا اے
شہنشاہ غلام جاتے ہی سب کو گرفتار کر لیگا قدرت کو بالائے قیطول پہونچا دونگا افراسیاب نے کہا اے غنچۂ آتشباز

اگر تمنے یہ کام کیا تو خداوند ہمکو مشیر قدرت قرار دینگے غنچۂ آتشباز نے آواز دی پھول پتوں سے شعلۂ آتش نکلے
تھوڑے ہی عرصے مین ساٹھ ہزار جادوگر مع کل سامان لشکر حاضر ہوئے غنچۂ آتشباز اسی وقت اُن
سب ساحرون کو ساتھ لیکر تخت سحر پر خود سوار ہوا طرف کوہ عقیق کے روانہ ہو گیا یہان خواجہ جب
لڑائی فتح کر کے پلٹے بڑی خوشی حاصل ہوئی شعلہ خوار نے اپنے کو ظاہر کیا بیرون بارگاہ ہزار ہا شعلہ
چمک رہا ہے خواجہ نے کہا سب کو اندر بارگاہ کے بُلا لو سب اپنے کو ظاہر کرین ملکہ مہرخ وغیرہ سب مشتاق
ہیں سب شعلۂ آتش اندر بارگاہ کے آئے شعلہ خوار نے ایک چیخ ماری سب ظاہر ہوئے ملکہ مہرخ وغیرہ
نے دیکھا دو ہزار کالے کالے لڑکے لنگوٹیاں باندھے ہوئے چٹیان سرون پر سب کے مُنھ سے دھوئیں
نکلتے ہوے ملکہ مہرخ کو سب نے سلام کیا سب سردار کانپ گئے مہرخ نے کہا خواجہ انکو رخصت کیجیے
شعلہ خوار نے کہا ایک پیالہ شراب کا سب کو مرحمت ہو ملکہ مہرخ نے دِلوا دیے شیطان بچوں نے
بیرون بارگاہ خوب شراب پی بعد تھوڑی دیر کے خواجہ سے عرض کی غلام اب رخصت ہوتے ہیں
جسوقت ضرورت ہو ہمکو طلب فرمائیے گا آج جنگ مین اگر افراسیاب آتا تو اُسکی بھی یہی حالت کرتے اُسکو
بھی بجز بھاگنے کے کچھ نہ بن پڑتا جسوقت طلب فرمائیے گا یہ سب حاضر ہونگے آج آپکے بادشاہ کو دیکھ کر
بہت خوش ہوے یہ کہکر شیطان بچے رخصت ہو کر روانہ ہوے انکا ذکر وقت پر تحریر ہوگا کہ دیکھیے
افراسیاب ان کے ساتھ کیا کرتا ہے اس داستان کو اسی مقام پر چھوڑا جاتا ہے انشاء اللہ جلد دوم میں ان
شیطان بچون کی داستان بہ کیفیت تمام تحریر کرون گا یہ جلد اس مقام پر ختم کی جاتی ہے انشاء اللہ
جلد ثانی مین حال کیفیت مآل ناظرین پر بخوبی واضح ہوگا اور طلسم ہفت پیکر کے بھی ناظرین والا مقام
مشتاق رہین جب وقت اُسکی تحریر کا آئیگا تو پڑھنے والا لطف اُٹھائیگا۔ والسلام فقط

تمّت

خاتمۃ الطبع۔ الحمدللہ والمنۃ کہ داستان فرحت افزا جلد اوّل بقیۂ طلسم ہوش رُبا مصنفہ نثار زمان
منشی احمد حسین صاحب قمر جو اس سے پہلے چند مرتبہ مطبع منشی نولکشور موسوم بہ اودھ اخبار واقع لکھنؤ مین
چھپی اور اب مطبع منشی نولکشور واقع کانپور میں بعلو ہمتی ذی المجد والمحاسن معلی القاب عالیجناب منشی پراگ نرائن
رائے بہادر مالک مطبع دام اقبالہ باہتمام منشی بھگوان دیال صاحب ایجنٹ بماہ مارچ ۱۹۱۱ء باراوّل طبع ہوا

بسم اللہ الرحمن الرحیم

حمد بیحد و تعریف لاانتہا اس پروردگار کو زیبندہ اور سزاوار ہے کہ جسکا لقب پاک ستار و مختار و غفاری
بانی بنائے دو جہان چارہ ساز رب بے نیاز جسنے ایک کلمہ کن کے کہنے مین زمین و زمان ثوابت
و سیارگان خلق فرمائے زبان انسان ضعیف البنیان کی کیا حقیقت ہے کہ صفت ایسے حکیم کریم
کی زبان پر لائے زہے جہالت کیا نہ ہے عز و شان اوصاف خدا دل لطف اٹھاتا ہے لکھنے والیکا
قلب مزا پاتا ہے کیا کیا عنایت فرمائی معرفت پیغمبران سلف راہ نیک بتائی تا بندگان بی نیاز راہ حق
سے برگشتہ نہوں ہدایت پائیں جفائے عدم نہ اٹھائین انس و جن دیو پری ہو دیار کار رزاق مطلق
ہے وقت سختی مین چارہ ساز برحق ہے ادنی عنایت یہ ہے کہ ہمکو امت مین اس اپنے حبیب کی
پیدا کیا کہ مثل و نظیر نہین ہے روز حشر عجب دن ہوگا حضرت یعقوب فراق یوسف مین اسقدر
روئے کہ نابینا ہوگئے مگر اسدن قہر و جلال پروردگار دیکھکر عرض کرینگے کہ ای رب اکبر و ای بانی
شمس و قمر مجھکو بخش دے مقدمہ یوسف مین مجھکو اختیار ہے کل پیغمبر یہی عرض کرینگے کاش اسدم
حبیب خدا کی ہو وے نجات قہر و غضب پروردگار سے بچے مگر ہمارے حضرت اسوقت بھی امتی امتی فرمائینگے

## نعت سرور کائنات باعث بنائے موجودات اشرف انبیا حبیب خدا

پروردگار نے اپنے حبیب مطلق کو اپنی خدائی کا اختیار دیا بروقت مرض الموت جبرئیل امین بحکم رب العالمین
حاضر خدمت ہوئے عرض کی ارشاد رب اکبر ہے کہ اے حبیب میرے فردوس اعلی مین حوران جنان کو؛

ہمارا اشتیاق ہے دریاہائے جنان میں جوش تسنیم و کوثر کو تمھاری محبت کا جوش ہے بہشت عنبر سرشت
نہایت آراستہ و پیراستہ ہے اگر تمھاری خواہش ہو تو صندوق بہشت میں تمکو بلالیں حضرت نے عرض
کی اے جبرئیل رب اکبر سے عرض کرو کہ میں اپنی امت سے جدا ہونا نہیں چاہتا میری قبر کی زیارت سے
مشرف ہوں شرف کو نہیں حاصل کریں کیوں ای جبرئیل بعد مدہ گنہگاران امت کیا ارشاد ہوا جبرئیل
نے سجدہ کیا عرض کی کہ کیا گذارش کروں انھوان طبقہ جہنم کا خاص آپ کے گنہگاران امت کو واسطے
ہزار بابا ہے حضرت اسقدر روے کہ ریش اطہر تر ہوگئی حکم رب اکبر ہوا ای حبیب میرے کیوں اسقدر
ملول ہو ایسی عنایت ہوگی کہ راضی ہوگے لفظ فترضی ارب اکبر نے ارشاد فرمایا عجب کلمہ جامع ہے مراد
رب اکبر یہ تھی کہ تمھارے دشمن اور تمھاری آل کے دشمن جہنم میں جائیں دوست لذمات جنت
عنبر سرشت کھائیں اسوقت سر جناب حبیب خدا آغوش میں جناب سیدہ کی تھا باپ کا حال زار دیکھکر
بیقرار ہو کر روتی تھیں کہ دیکھیے والد نامدار کو کیونکر صحت حاصل ہو کسی عرب نے دروازے پر سے
آواز دی کہ میں مسافر غریب راہ دور و دراز طے کرکے آیا ہوں چاہتا ہوں کہ زیارت رسول مختار
سے مشرف ہوں سیدہ روتی ہوئی دروازے پر گئیں کہا اے بھائی رسول مختار شدت بخار سے
بیہوش ہیں یہ وقت ملاقات نہیں ہے یہ فرماکر جناب سیدہ واپس آئیں کہ پھر اس عرب نے
آواز دی جناب سیدہ نے پھر وہی جواب دیا تیسری مرتبہ اسطرح کی آواز ہیبت ناک دی کہ رنگ
روے جناب سیدہ متغیر ہوگیا جناب رسول خدا نے گھبراکر آنکھ کھولی پوچھا اے نور نظر کیوں اسقدر
بیقرار ہو جناب سیدہ نے کل کیفیت بیان کی جناب رسول خدا نے فرمایا اے سیدہ دوسرا کی کنیز
خاص کبریا یہ مرتبہ پروردگار نے تیرے ہی گھر کو دیا ہے کہ ملک الموت بدون حکم کے گھر میں تیرے نہیں
آسکتا کسی نبی و ولی سے یہ نہیں ڈرتا حکم خالق زمین و زمان لیکر آتا ہے یہ مرتبہ تجھکو حاصل ہے کہ بغیر
تیرے حکم کے اندر نہیں آتا کیا مرتبے پروردگار نے رسول مختار کو دیے کیا راقم عرض کرے جسطرح
صفات الہی ناممکن ہے اسی طرح بیان اوصاف رسول مختار بھی غیر ممکن ہے بس یہی لفظ کافی ہے کہ
حبیب خدا مالک دوسرا اشرف انبیا ہیں

## منقبت جناب حیدر کرار صاحب ذوالفقار وصی احمد مختار کرار غیر فرار

آپ نے کبھی کسی جنگ میں پشت نہیں دکھائی ہر مقام پر ظفر نمود ہوئی جنگ خیبر میں کئی صاحب علم لیکر گئے بے نیل مرام پلٹ آئے تیسرے دن علم لشکر ظفر اثر جناب حبیب خدا نے جناب علی مرتضیٰ کو دیا اول جناب حارث کو واصل جہنم کیا مرحب کو نوک کرمار اور شمشیر علی کی زخم شقاوت موج فرار پر قرار کیا جب اہل قلعہ نے امان مانگی تب آپ نے تلوار رکھا مع انتقام عدو کی جناب اشرف انبیا کے پاس جبرئیل امین حاضر ہوے عرض کی پروردگار فرماتا ہے کہ اپنے وصی بطلاق جانشین برحق کا استقبال کرو آج علی نے وہ جہاد کیا کہ فرشتے فخر کرتے ہین علی کو آج بڑا عقدہ تقاتل شجاعت نے جنگ کو فتح کیا اپنے جی کی خاطر کرو گئے لگاو جناب اشرف انبیا نہایت خوش ہوے اس قصیدے پر منقبت حیدر کرار کا خاتمہ

## قصیدہ در مدح حیدر کرار تصنیف مصنف

نہال ہون جو مے حب بوتراب ملے — علی کی مہر سے ذرے کو آفتاب ملے
نجف میں ساغر حب ابو تراب ملے — جو میکدہ ہو تو کیفیت شراب ملے
کرم سحاب علی ہو جو قطرہ زن سوئے یم — ہر ایک قطرے کو گوہر کی آب و تاب ملے
نجف کی دید بحرمت نصیب ہو یا رب — طواف کعبہ کو ے ابو تراب ملے
وہی ہے مرسل رحمت حق علی ولی — مرے امام کو بیشک سب خطاب ملے

قطعہ

گئے جو عرش پہ معراج کو رسول کریم — تو جناب آپ کو ہر چند حجاب ملے
وہ لامکان میں عرش علا پہ سد سقف — ہر اک مقام پہ حضرت کو بوتراب ملے
نثار ساقی کوثر کی بزم دلکش کے — سرور ہو جو اسی دور میں شراب ملے
سحاب جود علی ولی کے فیض کو دیکھ — یمین کو پھول سے بحر کو حباب ملے
محیط دہر میں نشو و نما کی کیا امید — ہوائے دید میں دم توڑ کے حباب ملے
فنا لگی ہے سے سر کشان تر دامن — ابھر چلے تھے کہ بس خاک میں حباب ملے
نصیب جاگ اٹھے آگئے لحد میں علی — بوقت خواب شرف ہم کو انتخاب ملے
نجف کے شوق میں ہی سجدہ پیشانی — بنا کے سر کو قدم گرد رہ تو آب ملے
لکھوں جو مدح علی عمر صرف ہو جائی — ضعیف ہو میں تو کیفیت شباب ملے
قسم ستارہ بخت رسا چمک جائے — زمین کربلا گر برائے خواب ملے

**دو کلمہ داستان شوکت بیان صاحبقران زمان آتقلان کوہی بروزادہ سلیمان عنبرین موی کوہی کا برائے مدد لقا آنا و مقابلہ صاحبقران و آمد غنچہ آتشبار جادو بروقت جنگ و دیگر حالات متعلقہ داستان ہذا ساقی نامہ مصنف**

کدھر ہے تو اے ساقی شوخ و شنگ
تجھے یار ناز و ادا کی قسم
یہ ہے التجا تجھ سے اے سرو ناز
کہ جنگ و جدل کا تماشا دکھا
کہ کس رنگ مین جنگ تحریر ہو
کہ مستی مین بھی رنگ کی فکر ہو
مرا بلبل فکر ہے نغمہ زن
تو ہر غنچہ دل شگفتہ ہو
سُریلی صدائین جو آنے لگین
صدائین لگے دینے خوش ہو کے
ہوا عندلیبان گلشن کو جوش
صبا نے کہا گل کے یہ گوش مین
تم عیش و عشرت کے سامان ہین
کہ مشتاق ہین آج پھر سامعان
لکھون داستان جلالت نشان

کہ در پیش ہر رند مشرب ہے جنگ
کیا صحبت غیر نے دل کو تنگ
کہ ہو رزم اور بزم مین امتیاز
سبھی ناظران خجستہ خصال
شا دیکھا ہوا طرز تقریر ہو
امیر جہانگیر والا حشم
دکھاتا ہے ناظر کو سیر چمن
مرا صوفی کلک ہے حال مین
ترانے کا مضمون سنا دیکھین
سنالان گلزار ہین وجد مین
اوڑاتے ہین گل عندلیبوں کے ہوش
بہار گلستان کی آمد ہوئی
کہ رنگ طبیعت سے لحان ہین
چل ہے تو سن کلک جادو طراز
کہ ہو طبع روشن کا پھر امتحان

تجھے اپنے جور و جفا کی قسم
لڑائی کی دل مین بھری ہے امنگ
قلم سے دم نظم ہے لعب
ہین مستغنی ناظم باکمال
مے و جام و ساقی کا بھی ذکر ہو
رہین جنگ مین آج ثابت قدم
اگر بلبل و گل کا ذکر آگیا
کہ ہر حال کا لطف اس قال مین
ہوا بزم گلشن مین ہو حق کا شور
خبر لی کبھی قیس کو نجد مین
اگر غنچہ گل ہنسا جوش مین
تو زاہد کو میخوار سے کد ہوئی
کرون داستان شگفتہ بیان
دکھا دے جہان کا نشیب و فراز
بچرہ غازیان دیندار و مجاہدان

تہور شعار اس داستان خجستہ اطوار کو یون تحریر فرماتے ہین **شعر تصنیف مصنف** دیرو ہنر مند و شیرین مقال ⁂ چنین مے نگارد ز کلک خیال ⁂ **لشکر صاحب قران** زمان مقابلہ زمرد شاہ باختری مین بر سر کوہ **عقیق گلزار سلیمانی** فروکش ہے صاحبقران بارگاہ مین جلوہ فرما

ہین سرداران نامی وپہلوانان گرامی اپنے اپنے مقام پر بیٹھے ہین ایک لاکھ چوراسی ہزار پیک بچہ
دربار جلالت شعار مین موجود ہی کہ لشکر لقا سے نوبت نقارے کی آواز آئی صاحبقران نے جواہر
عمرو سے فرمایا جاکر لشکر لقا مین دریافت تو کرو یہ کیسا نوبت نقارہ بج رہا ہی جواہر چلا چند پیک
بچے بھی صورتین تبدیل کر کے چلے کنارے سے اپنے لشکر کے دیکھا بختیارک ویاقوت شاہ طرف
صحرا کے جاتے ہین جواہر نے بڑھکر دریافت کیا معلوم ہوا استقلان کوہی بھتیجا سلیمان کا برائے
مدد لقا آتا ہی جواہر بھی بہ تبدیل صورت بختیارک کے ساتھ ہولیا اور پیک بچے بھی بصورت مبدل
جنگل پیادل چلے جاتے ہین صحرا مین ایک مقام پر جاکر ٹھہرے کہ صحرا سے گرد اوڑی چند شتر سوار سامنے
سے نکل گئے اونکے بعد ساٹھ علم ساٹھ ہزار سوار کے نشان نمایان ہوے علمہاے زنگاری پر
تعریف لقا مرقوم آمد کوہیون کی دہوم ان سبکے گذر جانے کے بعد دیکھا ایک پہلوان دیو خصال
گینڈے پر سوار مست مئ نخوت ابروے خنداز خنجر ظلم وبدعت جوڑا تیغہ کمر سے لگا ہوا ہاتھون سے خون
ٹپکتا ہوا پشت پر ساٹھ ہزار جوان غرق دریا آہن اس شد ومد سے استقلان کوہی آیا کہ جواہر
کانپ گیا جاہ وجلال اس بھیا کا دیکھکر حیران تھا کہ ای پروردگار خیر کرنا اس دیو سے کون مقابلہ کریگا
بختیارک نے بڑھکر سلام کیا اس مغرور نے نظر بھی اوٹھا دی بختیارک حیران کہ یہ تو بڑا مغرور
ہے عقل وفراست سے دور ہے لیکن بختیارک ساتھ ہوگیا بڑھکر لسنے عرض کی آپ کا
خداوند نے مزاج پوچھا ہے اسپر بھی استقلان نے کچھ جواب نہ دیا یاقوت شاہ کو سلام بھی
نہ کیا بختیارک نے بڑھکر کہا بھی کہ اے پہلوان دوران جبرئیل قدرت آپکے استقبال کو آئے
ہین اس مغرور نے اسپر بھی کچھ جواب نہ دیا بختیارک حیران ہی کہ اس بھیا سے کیونکر بات کرون
یہی سوچتا ہوا داخل لشکر ہوا ایک مقام پر سلیمان نے بہت مستقبل بارگاہ استادہ کرائی لشکر بھی
اسکا اوسی مقام پر اوترا پھر در گاہ لقا مین آیا لقا کو تخت یاقوت نگار پر پایا دیکھا ہر موے ریش مین
مروارید بے بہا آویزان ہین استقلان دیکھکر حیران ہوگیا کہ یہ کیسے خداوند ہین دل مین یہ کہکر
لقا کی طرف دیکھا لقا نے کہا ای بندۂ قدرت آؤ یہ بیٹھو دنگل پر بیٹھ جھوم رہا ہی جب دو چار جام
شراب کے پیے دماغ بادۂ ناب سے گرم ہوا اور زیادہ بے شرم ہوا ہاتھ باندھکر عرض کی یا خداوند
یہ بندے آپ کے کون ہین جو آپ سے ڈرتے ہین آپ جس وقت چاہین غارت کردین

لقا نے کہا میرا یہ سالار قدرت ہی نے اوسکو ہمیشہ جلالت مین پرورش کیا دیوان قاف کو اوسکے
ہاتھ سے قتل کرایا خود قدرت اوسکے سامنے سے بھاگے کہ جاہ وجلال اوسکا بڑے بختیارک
کی طرف دیکھکر اشارہ کیا کہ ای شیطان درگاہ حال سلمان کا سامنے ہمارے قدرت کے بیان
کرو بختیارک تو خواہان تھا کہ ذرا مجھسے بات کرے تو اسکو مکر وحیلہ تعلیم کرون حقیقت مین ایسا
زبردست کوئی کوہی نہین آیا یہ ضرور حمزہ کو قتل کریگا یہ سوچکر سامنے کرسی بڑھائی اول یہی بیان
کیا کہ نبیرہ حمزہ دختر قدرت کو نکال کر لیگیا مگر قدرت نے دم نہ مارا ابتک جاہ وجلال بڑھاتی ہین استقلان
نے کہا اگر حکم ہو تو بارگاہ مین گھسکر سر کاٹ لاؤن جب میرے پاس نامہ چچاجان کا پہونچا مین شکارگاہ
مین شکار کھیل رہا تھا پھر قلعے مین اپنے نہ گیا اسی طرف حاضر ہوا غلام کو جلدی ہے قلعے مین میرا بیٹا
سی میزبان کوہی حکومت کررہا ہے ایسا نہو کوئی خرابی پڑے فقط مینے اتنا لکھ بھیجا تھا کہ برائے
مدد جاؤ ورنہ جاؤنگا سلطنت کے ہوشیار رہنا اب آپ طبل جنگی بجوائیے اوسی وقت بختیارک نے
طبل جنگی بجوایا ہرکارے لشکر اسلام کے موجود تھے خبرین لیکر بھاگے سامنے صاحب قران
کے آنے بعد دعا وثنا کے عرض کی استقلان کوہی ساٹھ ہزار فوج سے برائے مدد لقا آیا ہے
اوسی نے طبل جنگی بجوایا ہے کل بندگان عالی سے مقابلہ کریگا چند کوہی جو یہان موجود ہین اونسے
دریافت کرکے عرض کی حضور یہ بڑا زبردست ہے اسکے شر سے خدا مسلمانون کو بچائے یہان بھی طبل جنگی
بجا تیاریان ہونے لگین مگر ہر سردار ہر عیار تعریفین اسکی کررہے ہین سب کو اشتیاق ہے کہ صبح کو
استقلان کوہی سے مقابلہ کرین جبکہ رستم میدان چرخ چہارم میدان سپہر زبرجدی مین آکر جلوہ فرما
ہوا دونون لشکر بہ قاعدۂ قدیم میدان کارزار مین پہونچے صفین جمین نقیبون نے نقابت کی
کڑکیت کرکا کہکر ہٹے استقلان کوہی نے گینڈا بڑھایا لقا سے اجازت لی طرف میدان کارزار
کے چلا اتنا بڑا پہلوان ہے کہ جب گینڈا بڑھاتا ہے زمین تھراتی ہے چند ٹھیکون مین گینڈا اسکا میدان
کارزار مین پہونچا سمند کوہی عیار اسکا ساتھ ہے استقلان کوہی نے سیر میدان کا کرلیا
پکارکر آواز دی اے فرقۂ خدا پرستان جسکو تمنا مرگ کی ہو میرے مقابلے مین آئے مگر کوئی ایسا
ہو کہ مجھکو مزا سپاہگری کا ملے ساٹ سے ملک کوہستان کے میرے نام سے تھراتے ہین اس طرح
کے کلمات لاف وگزاف اسنے کہے بائین پرے سے لشکر اسلام کے طنبور گرگرا بلٹنین گوڑونکی بڑھین

دیکھا سب نے کہ رستم پیلتن علمشاہ تیغ زن فرزند دلبند حمزہ صف شکن اپنی صف سے نکلے
سامنے سعی بن قباد کے آئے دست بستہ عرض کی اجازت میدان بادشاہ نے گلے میں ہاتھ
ڈالدیئے کہا اے عم نامدار آپ تکلیف نہ فرمایئے عرض کی آپنے اوسکا لاف وگزاف بھی سنا اپنے
تن و توش پر اسکو بڑا غرور ہے آج ضرور اجازت ملے بادشاہ نے بہ مجبوری حکم دیا رستم گھوڑے پر
سوار ہوئے اسپ مالا کبود فرنگی کو اوڑاکے چلے اسقلان کی جو نگاہ پڑی ایک جوان حسین و
جمیل تیغہ کپتبان فرنگی پہلو میں سپر فولادی پشت پر گھوڑا اطارے بھرتا ہوا آتا ہے اسقلان
حیران جمال محو دیدار ہوا علمشاہ آکے نگاورزن ہوئے تین قدم گھوڑا علم شاہ کا پانچ قدم گینڈا
اسقلان کا ہٹا گویا پہاڑ نے اپنے مقام سے جنبش کی اسقلان نے کہا اے جوان تیرا نام نامی
اسم گرامی کیا ہے علم شاہ نے کہا مَیں رستم پیلتن علم شاہ نوجوان فرزند صاحب قران اسقلان
نے کہا آپ لوگوں نے اپنے گھر میں رستم نام رکھ لیے میرے سامنے کسکی رستمی نہیں چلتی ہم
رستم کو بہتان علمشاہ نے کہا او مغرور کیا بکتا ہے زبان تیغ سے بات کرنا چاہیے اسقلان
نے کہا اپنا حربہ تو کر لیجیے کہ حوصلہ نہ باقی رہے علم شاہ نے کہا ہمارا دستور نہیں جب تیرے حربے
سے پروردگار بچائیگا تب ہم بھی حربہ کرینگے اسقلان نے نیزہ مارا نیزہ آپس میں چلنے لگا دونوں
لشکر نگراں ہیں کہ دونوں لڑ رہے ہیں دو گھڑی کامل نیزہ چلا علمشاہ نے ایک مقام پر نیزہ
اسقلان کا نکال دیا اسقلان کی آنکھوں کے نیچے اندھیرا آگیا غصے میں آواز دی او دیوان
غضب کیا دو دریا سے لشکر دیکھ رہے ہیں اور تو نے نیزہ میرا نکالا یہ تیغہ بیدریغ اگر پہاڑ پر مارو
تا بیخ کاٹوں یہ کہکر او س دیو خصال نے تیغہ مارا رستم نے سپر کو چہرے کی پناہ کیا جب تیغہ
قریب سر کے پہونچا سپر کو گردش دی دستانہ مارا کہ تیغہ اسکا چھوٹ پڑا کلائی پر ہاتھ ڈال دیا چاہا
ہاتھ مروڑ کر تلوار چھین لوں اوسنے گریبان میں ہاتھ ڈالا آخر دونوں جوان گھوڑے و کشیدہ
لوٹے کشتی ہے دنگل دونوں لشکر جمع ہوئے کھڑے ہیں تماشائے جنگ دیکھ رہے ہیں
کہ رستم اس دیو ہیکل سے لڑ رہے ہیں کسی عالم پر کمی نہیں کرتے اگر اسقلان چار قدم لیکر
لیگیا تو علم شاہ دس قدم لیجاتے ہیں بڑے زور و شور سے کشتی ہو رہی ہے تین پہر تک ایک طور
پر کشتی ہوئی اسقلان کے ہوش اوڑے ہوئے ہیں کہ مجھ سے دیو سے برابر لڑ رہا ہے حقیقت میں تنہا

صاحب شوکت و جرأت ہی پہر دن رہے کشاکش کے زور ہونے لگے ایک مقام پر استقلان ریل کر لیچلا
علمشاہ چند قدم ہٹکر پلٹے قدم جو بڑھا کر رکھا وہان پر موش خانہ تھا علمشاہ کا کولا و تگیا استقلان
نے خیال بھی نہ کیا اوسی حال مین علمشاہ کی مشکین باندہ لین صاحبقران کو انتہا کا قلق ہوا
جواہر بن عمرو کو واسطے خبر کے بھیجا یہ جو علمشاہ کو لیکر آیا کہا اس جوان کا کولہ سمجھاو آرام خیمے مین لیجا
جب یہ جوان صحت پائیگا مین اسکو لات پرست کرکے اپنے لشکر کا بادشاہ کرونگا یہ خبر جواہر بن عمرو نے
صاحبقران کو پہونچائی امیر کو اطمینان ہوا کہ جب دربار بھیجیگا ہمکو خبر ہوگی لشکر کشی کرکے علمشاہ
کو تھوڑا لائینگے یہان استقلان دربار مین خوش بیٹھا ہی کہ مینے فرزند حمزہ کو زیر کیا نہایت خوش ہی
پہر رات آچکی کہ عیار نے اسکے کچھ کان مین کہا سمند کوہی اوسکا نام ہی سنتے ہی استقلان ہنسا
کہا تونے خوب یاد دلایا اوسی وقت حکم دیا کاؤس کوہی کو بلاؤ کاؤس کوہی دس ہزار سوار کا
افسر ہی اوس سے کہا رات ہی رات فرزند حمزہ کو طرف قلعہ استقلانیہ کے لیجا کاؤس نے اوسی وقت علمشاہ
کو ارابے پر ڈال لیا دس ہزار سوار اونکو ساتھ لیکر طرف قلعہ استقلانیہ کے روانہ ہوگیا رات ہی رات
نکلگیا صاحبقران کو اس بات کی خبر نہوئی جب کاؤس کوہی قریب قلعہ استقلانیہ پہونچا ایک نامہ
میزبان کوہی کو لکھا کہ مین قید پسر حمزہ لیکر آتا ہون شہر کو آراستہ و پیراستہ کرو تمام شہر مین
ڈھنڈورا پٹے کہ استقلان کوہی نے پسر حمزہ کو زیر کرکے بھیجا ہی میزبان کو یہ نامہ پہونچا اسنے
تمام شہر مین مشہور کیا کہ قید پسر حمزہ کی آتی ہی سب لوگ تماشا دیکھنے آئین قضا ہی کار استقلان کوہی
کی بیٹی ملکہ الماس پریچہرہ نہایت حسین و جمیل اپنے محل مین بیٹھی تھی کہ ایک کنیز نے آکر خبر دی کہ
آپکے والد نے پسر حمزہ کو گرفتار کرکے بھیجا ہی کاؤس کوہی قید لیکر آئیگا تمام شہر کے لوگ تماشا جاتا ہی
حضور یہ وہ جوان ہی جسنے فرنگستان مین مرزوق شاہ فرنگی کو مارا کپینان فرنگی اسکے ہاتھ
سے مارا گیا نہین معلوم کس طرح گرفتار کیا ہی ملکہ الماس پریچہرہ یہ سنکر بہت مشتاق ہوئین کہا چوک
مین جو سرکاری مکان ہی اوسکو آراستہ کرو ہم بھی قیدی کو دیکھنے جاینگے کنیزون نے جاکر مکان کو
زینت کیا فرش عمدہ بچھ گیا ملکہ صبح ہوتے ہی اوس قصر مین داخل ہوئین شہر مین دیکھا کہ مجمع عام ہی
دکانون مین تماشائی جمع ہین ایک ایک دکان مین صدہا تماشائی بھرے ہوئے دکانین سجی ہوئی تمام
بازار آئینہ بندی کو بھول نہر طولانین کھڑی ہین ملکہ الماس پریچہرہ بھی اوس مکان کے کمرے مین بیٹھی ہین

که شہر مین غل مچا ہر ایک کی زبان پر یہی جاری ہر که پسر حمزہ کی قید آتی ہر کاؤس کو ہی قید رستم لیے ہم
جو چلا راہ مین بمشکل قید لایا ہی جہان اسنے دیکھا که شاہزادے کو غصہ آیا منت و خوشامد سے کام نکالا
اسطرح یہانتک قید لایا ہی گھوڑا ارابے کے برابر جیسے کوئی شیر کو بہلا کر لیجاتا ہی ارابہ کڑکڑاتا ہوا آتا
جب چوک مین ارابہ پہونچا علمشاہ نے کہا بھئی کاؤس تھوڑی دیر ارابہ ٹھہرالو ہم بھی تمہارے چوک
کا تماشا دیکھ لین کاؤس نے منہ پھیر لیا کہا حضور چلیے تھوڑی ہی دور رستہ اور باقی ہی علمشاہ کو غصہ آیا
ہر چند که ہاتھ مین ہتھکڑیان ہین مگر دونون ہاتھ ارابے پر جماکر لنگر مارا که پہیے ارابے کے دھنس گئے
ہر چند گاڑیبان غل کرتے ہین فلک تک کی صدا بلند ہی لیکن ارابہ ایک قدم آگے نہین بڑھتا غل مچا
ملکہ الماس پری چہرہ نے جھک کر دیکھا نگاہ جمال جہان آرا ے رستم پر پڑی ایک جوان رعنا غضنفر
گردن بلند بالا قوی تن درشت چنگال شیر صولت رستم ہیبت سہراب جلال نریمان ضمال حسین و
جمیل پہلوانان عالم کا کفیل چہرہ آفتاب عالمتاب ابرو خمدار پر قہر و عتاب صاف ظاہر ہے که تیغہ ہائے
اصفہانی نیام انتقام سے نکل رہے ہین آنکھین نرگس شہلا ابرو رشک ہلال جبین بدر آسمان کمال دیو
آہن جسم پر مضطر و ششدر ملکہ کی جو نگاہ پڑی تیر مژگان جو کمان خانہ ابرو مین ملبس تھے تو وہ دل پر پڑے
مہرہ پشت کو توڑ کر پار ہو گئے بے اختیار ہو کر آہ کی یہ اشعار عاشقانہ زبان سے نکل گئے نظم

کس قہر کا اون پیاری نظرون مین اثر ہی　　اونکو مرے ارمان بھرے دل کی خبر ہی
آخر جو شب وصل ہی صد چاک جگر ہے　　مطلوب مجھے مہر کا نور سحر ہے
مرتے بھی رہے اور گئی جان بھی کسی پر　　جسکو نہ کبھی تھی نہ اوسے آج خبر ہے
ہر بار وہان دوسرے ہو جاتے ہین تیور　　شاید که مری آہ مین اک تازہ اثر ہے
چھپتی ہی نہین لاکھ چھپانے اسے کوئی　　کمبخت عجب چیز محبت کی نظر ہے
چھپکر جو چلا ہون در دلدار کی جانب　　ہر ایک قدم راہ مین سو طرح کا ڈر ہی
جلنے کے لیے جو ہوتے اوٹھتے ہین یہ کہکر　　اس نیند کے ہاتھون مجھے رسوائی کا ڈر ہی
وان نیند جوانی کی یہان شوق بلا کا　　غافل وہ پڑے سوتے ہین یان بالونپہ بستر
یا شوق کی ہو جائین اشارون ہی مین باتین　　وان شرم کچھ ایسی ہر که نیچی ہی نظر ہے
فتنہ نہ کھڑا ہو یہی سوچ کے دل مین　　جسکی که ہمین کھاتے تھے قسمین وہ سر ہے

ہر دم مین ہوجاتی ہے یان دوسری حالت | سو طرح کا اک دل کی خموشی مین اثر ہے
دن ڈھلنے سے ثابت ہے کہ آئی شب ہجر | وہ دن ہون جیسے موت کے آنیکی خبر ہے
ہوجاؤن فنا دل ہے جو اوس بت کے یہین نکالا | پتھر مین ہون مین بتا ہون مرا نام شرر ہے

یہ اشعار پڑھکر ہر چند ضبط کیا نہو سکا غش کھا کر گری بیہوش ہوگئی کنیزون نے جو غل مچایا علمشاہ کی بھی
نگاہ ادھر گئی دیکھا ایک نازنین مہ جبین کو چند کنیزین گود مین لیے ہوے غل مچا رہی ہین یہان
کاؤس نے ہاتھ باندھے کہ اے شہریار مجھسے خطا ہوئی رستم نے ہاتھ ہٹا لیے ادہر غل گیا کنیزین ملکہ کو
لیکر باغ مین آئین باغ شہلا اوس باغ کا نام ہے ملکہ کو بارہ دری مین پہونچایا گلاب کیوڑہ عرق بیدمشک
چھڑک کر ملکہ کو ہشیار کیا ملکہ نے آنکھ کھول کر سر اوٹھایا خیال تھا کہ وہ صورت زیبا وطلعت جانفزا
سامنے ہوگی اب جو صورت رستم کو نہ دیکھا آنکھون مین آنسو بھر آئے ہر چند کنیزون نے پوچھا
ملکہ نے کچھ نہ بتایا آنکھون مین آنسو بھرے ہوے سرنگون غم سے کلیجہ خون گھبرا کر یہ جواب دیا
کہ تم سب ہمارے پاس سے ہٹ جاؤ کیا مجھکو قیدی مقرر کیا ہے ہر وقت گھیرے بیٹھی رہتی ہو
کنیزین باہر گئین ملکہ نے پردے چھوڑ دیے تنہا پلنگ پر بیٹھین آنکھون سے آنسو جاری دل مین
سوچ رہی ہین کہ کیا ہوگا وہان رستم کی قید دربار مین میزبان کوہی کے پہونچے میزبان سے
سخت کلامی ہوئی میزبان نے چاہا قتل کرون کاؤس نے کہا اے پہلوان دور از رای ہے گر صاحب
جہان بادشاہ کا یہ حکم نہین ہے ابھی اس جوان کو قید کرو جب وہان سے حکم آئیگا قتل کیا جائیگا
میزبان نے بھجوا کر علمشاہ کو قیدخانے مین بھیجا نگہبان مقرر کیے یہان ملکہ الماس پری چہرہ جو
تنہائی مین بیٹھے جب عرصہ ہوا تو وزیرزادی رنگین ادا گھبرا کے قریب پردے کے آئی رونیکی آواز جو
سنی پردہ اوٹھا کر اندر آئی دیکھا ملکہ کی آنکھین سرخ ہو رہی ہین آنکھون سے آنسو جاری وزیرزادی کو جو
ہوی دیکھا ڈلائی سے منہ چھپا لیا رنگین ادا نے آنکے بلائین لین عرض کی واری یہ کیا حال ہے لونڈیان
گھبراتی ہین کیا معرکہ گذرا کہ حضور اسقدر ملول و محزون ہین مجھسے ارشاد فرمایئے جو حکم ہو بجا لاؤن ظاہر تو
یہ معلوم ہوتا ہے کہ سرکار کی طبیعت کسی پر آئی ہے اگر ایسا ہو تو لونڈی آپکے معشوق کو تلاش کرے اگر سرکار
کا معشوق آسمان پر ہو تو مثل دعاے مظلومان پہونچین اگر تحت الثری مین ہو مثل قطرہ آب
جذب ہو جائین آپ کے معشوق کو آپسے ملائین اسطرح جو دلدہی کرکے رنگین ادا نے کہا

ملکہ الماس پری چہرہ نے آہ کی کہا اے رنگین ادا کس زبان سے کہون اوس غلام کی کیا تعریف کرون اے رنگین ادا سنو **نظم**

| | | |
|---|---|---|
| واہ کیا حسن کیسا جوبن ہے | کیسے ابرو ہین کیسی چتون ہے | جسکو دیکھا وہ نور کا بقعہ ہے |
| یہ پرستان ہے کہ لندن ہے | عبث اونکو مسیح کہتے ہین | مار رکھنے کا اوسمین چھپن ہے |
| حسن دکھلا رہا ہے جلوۂ حق | روی تابان سے صاف روشن ہے | رسم اولٹی ہے خوبرویون مین |
| دوست جسکے بنو وہ دشمن ہے | بائے عشاق کو بتاتے ہین | اور ابھی خیر ہے لڑکپن ہے |
| دل رعنا نکل نہ جائے کہین | زلف خمدار کو یہ قدغن ہے | رنگین ادا نے کہا کنیز کو سمجھا کر |

زمانے مین اس معمے کو نہین سمجھی ملکہ نے کہا اے رنگین ادا کہون یہ قیدی جو آیا ہے اپنے متاع صبر و شکیبائی کو لوٹ لیا ہے رنگین ادا کیا کہون اوسکی غربت پر دل پستا ہے ہرچند ضبط کرتی ہون مگر نہین ہو سکتا رنگین ادا نے کہا واری یہ کیا مشکل ہے کنیز قیدخانے سے لے آئیگی ملکہ نے کہا اے رنگین ادا اگر یہ کام کیا تو مجھپر بڑا احسان ہوگا رنگین ادا نے کہا کنیز تدبیر کرتی ہے یہ کہکر اسنے بہت سا کھانا پکوایا اوس مین بیہوشی ملائی آپ فنس مین سوار ہوئی چند کنیزون کے سر پر خوان کھانے کے رکھے طرف قیدخانے کے روانہ ہوئی جب سامنے قیدخانے کے پہونچی نگہبانون نے آواز دی کون آتا ہے اسنے کہا مین وزیرزادی ملکہ عالم کی ہون سب نگہبان کھڑے ہوگئے رنگین ادا نے خوان کھانے کے اوتروا کے کہا کہ ملکہ عالم کے سر مین درد تھا صحت ہوئی ہے نذر کا کھانا لائی ہون قیدیون کو دیدو اون سب نے کہا رات کا وقت ہے قیدخانہ نہ کھلیگا رنگین ادا نے کہا تم سب ملکر کھا لو مین دیکھ کر قیدیونکو تقسیم کر دیا سب نگہبان مع افسر اوس کھانے کو کھانے لگے تھوڑے ہی عرصے مین سب بیہوش ہوئے رنگین ادا نے سبکے سر کاٹ ڈالے قیدخانے مین آکر علمشاہ کو لیکر باغ مین آکر ہوشیار کیا ملکہ کا سامنا ہوا ناگاہ رستم کی جو جمال بے مثال ملکہ پر پڑی دیکھا ایک معشوقہ کمسن پری پیکر رشک قمر ماہ وش آفتاب طلعت بیٹھی ہے ملکہ رستم کو دیکھکر شرمائین رنگین ادا نے شراب و کباب پیش کیے کہا اے ملکہ عالم مہمان نوازی ضرور ہے ملکہ نے جام بھر کر سامنے کیا علمشاہ نے مقدمہ مذہب پیش کیا ملکہ کلمہ پڑھکر بصدق دل مسلمان ہوئین جام آپسمین چلنے لگا جب دو دور ہوئے تو نکو نشہ ہوا ناز و نیاز عاشق و معشوق ہونے لگے کئی دن رستم کو اس مقام پر گذرے میزبان کو بھی کو بعد جانے

اسقلان کے میزبان کو بڑا خیال ہے کہ بعد بادشاہ کوئی انقلاب نہو جائے صبح کو خبر ہوئی کہ قیدی
کو کوئی قیدخانے سے لیگیا۔ یہ سنکر میزبان بدحواس ہوگیا عیار اسکا سہراب شبگرد ہے اُسکو بلاکر
کہا اے سہراب تو نے سنا کیسی بدنامی کی بات ہے قیدی کا غائب ہونا بادشاہ ہمارا پہلوان زبردست آکر
زیر کرکے بھیجا تھا شکایت کرینگے کہ تم نے قیدی کی حفاظت نہ کی اے سہراب تلاش کرو یہ کسنے بدذاتی
کی اگر تلاش کرکے لائیگا دولت دنیا سے نہال کر دونگا سہراب شبگرد ہے تلاش چلا راہ مین جاتا
تھا کہ دیکھا ایک ڈولی آتی ہے کہار ہمراہ ہیں اسنے پوچھا یہ ڈولی کہان سے آتی ہے کہارون نے کہا ملکہ کی خواص
خاص باغ سے ملکہ کے آتی ہین اپنے جانیکا قصد ہے سہراب نے کہا ڈولی روک لو کہارون نے ڈولی
رکھدی سہراب نے پوچھا کیون بی شمشاد کیا باغ سے آتی ہو آج کل باغ مین ملکہ کے کیا
ہو رہا ہے صاف صاف بتا دو ورنہ بُری طرح پیش آؤنگا شمشاد ڈری کہ ایسا نہو یہ بذلت پیش
آئے کہا اے سہراب اصل یہ ہے کہ ملکہ الماس پریچہرہ رستم پسر حمزہ پر عاشق ہوئی ہین بی
رنگین ادا جاکر قیدخانے سے لے آئین سب نگہبان قتل کیے تمنے جو سمجھایا تو ہمکو باتین سنائین
مین تو آج رخصت لیکے اپنے گھر جاتی ہون اب دو چار دن نہ آؤنگی سہراب یہ سنتے ہی بھاگا خدمت
مین میزبان کوہی کے پہونچا میزبان کوتوال وغیرہ پر خفا ہو رہا تھا کہ سہراب آکر پہونچا عرض کی
حضور کسی پر غصہ نہ کرین ذرا علیحدہ اوٹھیے تو مین عرض کرون میزبان کوہی اوٹھکر الگ آیا
سہراب نے منھ پیٹ کر کہا کیا عرض کرون عجب معرکہ درپیش ہوا کہ جسکو عرض نہین کرسکتا میزبان کوہی
نے گھبرا کر پوچھا ارے کیا ہوا سہراب نے کہا اے شہریار ملکہ الماس پریچہرہ نے نگہبانون کو قتل
کرایا علمشاہ کو چھڑا منگایا اب کئی دن سے مزے ہو رہے ہین اور سمجھانے والون پر آفت ہے یہ
سنتے ہی میزبان کوہی غصے مین کانپنے لگا کہا جلد لشکر کو تیار کرو دس ہزار جوانون کو ساتھ لیکر بقہر
غضب تمام چلا خود گینڈے پر سوار ہوا دس ہزار جوان پشت پر کہا مین کیسے بھروسے پر نہین جاتا ہون
ایسا نہو وہ جوان سنکر بھاگ جائے تم لوگ بڑھکر باغ کو گھیر لو دس ہزار جوان گھوڑے بڑھا کر چلے یہان رستم
پہلو مین ملکہ کے بیٹھے ہین کہ چند کنیزین دوڑی ہوئی آئین عرض کی اے شہریار باغ چار جانب سے گھر
گیا سنتے ہین کہ میزبان کوہی کو خبر پہونچ گئی یہ سنکر رستم نے حکم دیا گھوڑا تیار کرو ملکہ الماس
کہنے لگین کہ صاحب یہ میرے باپ کا نوکر ہے مین سمجھا دونگی کہ تیرے باپ کا کیا اجارہ ہے تو جاکے بیٹھ

ہمارے باپ کو لکھ بھیج جیسا وہ حکم دینگے ویسا کرنا ہم خود سرکاٹ کے بھیجدینگے رستم نے کہا صاحب مجبوری یہ
طرف سے تمھارے باپ کے حاکم ہے ان عذرات کو ہرگز نہ سنیگا ناموس میں نامحرم کا آنا اچھا نہیں علم
نے کہا صاحب دس ہزار سوار ہیں علمشاہ نے کہا سب خلف شمشیر آبدار ہیں ایک وار میں بھاگے
بھاگے پھرینگے یہ کہکر علمشاہ نے اپنے ہاتھ سے مرکب تیار کیا پشت مرکب پر سوار ہوئے نیزہ ہاتھ میں
لیے ہوئے باہر چلے باہر آکے مرکب کو مہمیز کیا چند قدم باغ سے آگے بڑھکر کھڑے ہوئے نیزہ گاڑ دیا اور سپر
تکیہ کرکے کھڑے ہوئے کہ ایک سوار نے دیکھا کہ ایک جوان نہایت حسین خفشہ نور جمال سے تمام میدان
نورانی ہو رہا ہے سوار نے جاکر میزبان کوہی سے اطلاع کی کہ وہ جوان بیرون باغ کھڑا ہے میزبان
نے کہا کیا بیہودہ بکتا ہے کہیں چھپتا پھرتا ہوگا یہ کہکر گینڈا بڑھایا سامنے آکے دیکھا کہ وہ جوان آفتاب
تمثال گھوڑے پر سوار کھڑا انتظار کر رہا ہے میزبان نے گینڈا بڑھایا سامنے آکر کہا اے جوان تجھکو کچھ
خوف نہیں میزبان کوہی کہ نہایت پہلوان زبردست ہے دس ہزار فوج سے تیرا آتا ہے نکل جاؤ
ہم تمکو پناہ دیتے ہیں علمشاہ نے کہا اے شخص تو نکل جا ہم میزبان سے نہ کھینگے اے جوان تو مرد
سپاہی معلوم ہوتا ہے یہ مناسب ہے کہ ناموس کو مجمع دشمنان میں چھوڑ دیں اور اپنی جان بچا لیں مقابلے
جرأت یہ ہے کہ اپنی جان دیں اور ناموس کو بچائیں یہ سنکر میزبان کانپنے لگا کہا اے پہلوان مجھے
تیری بات سے شرم آگئی لے میں یہ بھی قبول کرتا ہوں کہ معشوق کا محافہ بھی ساتھ لے لے اور یہاں سے
نکل جا علمشاہ نے کہا اب تو مردان عالم کا قدم آیا شیر کا بیشے میں آنا اور بدون شکار کے جانا شیوہ
نہیں ہے اب انشاءاللہ میزبان کوہی کو بھی مسلمان کرینگے بظاہر شادی کرکے لیجائینگے میزبان
کوہی نے کہا اے جوان تو بڑا جاہل معلوم ہوتا ہے میں ہی میزبان کوہی ہوں صورت تیری دیکھ
مجھکو رحم آیا اگر یکہ و تنہا پر میں نے ظلم کیا تو کیا بڑا کمال ہوا علمشاہ نے کہا اے میزبان اسکا کچھ خیال
نہ کر وبسم اللہ جنگ شروع ہوا اس عرصے میں فوج بھی آپہونچی اب میزبان نے گینڈا مہمیز
کیا کہا اے شہریار آئیے مجھے بہادر بنام کرینگے علمشاہ نے کہا کوئی کہنے والا نہیں میزبان
نے سینہ بچاکر نیزہ مارا علمشاہ نے نیزے کو نیزے کی سنان پر لیا آپس میں نیزہ بازی ہونے لگی
دس ہزار جوان اسکے دیکھ رہے ہیں ملکہ بھی کوٹھے پر سے ملاحظہ فرما رہی ہیں مگر عالم بیقراری ہے
ایک کنیز نے آکے سب کیفیت بیان کی کہ واری میزبان کوہی پناہ دیتا تھا مگر عجب طرح کا

مزاج ہوا انھون نے نہ مانا یہانتک شوہر نے کہا کہ ملکہ کو ساتھ لیکر چلے جاؤ وہ اپنی ہی کہے گئے دیکھیے وہ اب بھی بجا بجا کے نیزہ بازی کر رہا ہے اب خدا انجام بخیر کرے یہ سنکر ملکہ رونے لگین کہا ہائے اگر وہ یہ کہتا تھا تو کیون نہ مانا کسکے سامنے اپنی پریشانی بیان کرون جو کچھ دل کی کیفیت ہے وہ دل ہی خوب جانتا ہے نظم

گھر میں بیٹھ سکتے نہیں ستم دیدہ ہم
دیکھو دل لیا بچا بچاتے ہیں ہم
نہ ہو ہیری [illegible] سنا ہم
آتش فرقت سے جلتے جاتے ہیں ہم
آسیا ہے چرخ کی گردش ہر دم
اتنے عاشق تیرے کہلاتے ہیں ہم

ہوش میں پھر ون نہیں آتے ہیں ہم
گر وہ آج آیا نہیں کل آئیگا
ہر قدم پر ٹھوکرین کھاتے ہیں ہم
اے مسیحا تو کبھی آتا نہیں
صورت دانہ پسے جاتے ہیں ہم
اسقدر سطوت سہتے ہیں رنج و غم

قدر کچھ تو نے نہ کی او بیوفا
یون دل غمگین کو سمجھاتے ہیں ہم
ہجر میں اس شعلہ رو کے دیکھئے
ہجر میں تیرے مرے جاتے ہیں ہم
دوسرے سے دل لگائیں کیا بھلا
نام سے فرقت کے تھراتے ہیں ہم

یہ اشعار پڑھکر ملکہ بہت روئین کنیزین کہتی ہین واری خدا آپکو سلامت رکھے ہمارا عیش و آرام آپ ہی کے دم سے ہے اگر دشمنون کے لیے کچھ خرابی ہوئی تو ہم لوگ کہان جائینگے یہان علمشاہ نے نیزہ میزبان کوہی کا نکالا اب تو میزبان کو غصہ آیا للکار کر آواز دی او جوان تو نے غضب کیا دس ہزار جوان دیکھ رہے ہین تو نے نیزہ میرا نکالا یہ کہکر قبضے پر ہاتھ ڈالا کہا یہ تلوار وہ تلوار ہے کہ کبھی اسکا وار خالی نہین گیا بڑے بڑے قلعے ویران کیے ہین مجبور ہون کہ تیری قضا آئی ورنہ یہان کیونکر آتا ہمارے شہنشاہ نے مجھکو پیرکیسے کہ بھیجا علمشاہ نے کہا تھا بادشاہ بڑا مکار ہے مجھکو بہ مردی زیر نہین کیا میرا گھوڑا اڑ گیا وسے گرفتار کر لیا اب حال کھل جائیگا میزبان نے تیغہ مارا علمشاہ نے بازو بچا کر کلائی پر ہاتھ ڈال دیا دونون جوان گتھ گئے آپس مین کشتی ہونے لگی دس ہزار جوان کھڑے دیکھ رہے ہین جب چار پہر دن تمام ہوا میزبان نے چاہا پلٹ جاؤن علمشاہ نے کہا ہمارا دستور نہین کہ بدون فیصلہ پلٹین آخر دو شب و روز کشتی ہوئی رات بعد کشتی ہوئی صبح کو علمشاہ میزبان کوہی کو زیر کیا مع فوج کلمہ پڑھکر مسلمان ہوا ملکہ الماس پر سپہر دکو باغ سے سوار کرایا علمشاہ قلعے مین آئے دن کو انتظام سلطنت کرتے ہین شب کو پاس ملکہ کے رہتے ہین بعد دو دن کے علمشاہ نے میزبان سے فرمایا جلد تیاری کرو ہمراہ لشکر مین جائینگے

نہیں معلوم وہان استقلان کوہی سے کیا گذری اگر ہمارے جانے تک وہ ہاتھ سے بھاگنے نہ پائے تو وہ سخت مجرم ہے
پہنچ گیا تو انشاء اللہ ہم زیر کرینگے میزبان نے دست بستہ عرض کی حضور جسوقت فرمائینگے اوسی وقت
سامان ہوگا غلام بھی ہمراہ چلیگا علمشاہ نے کہا کل سوار ہونگے میزبان کوہی نے لشکر تیار کیا
ملکہ کے واسطے محافہ زرین درست ہوا کنیزون کے لیے رتھ تانگے گاڑیان تیار ہوئین بڑی
شان وشوکت سے بیرون قلعہ آئے کسی شے کی ضرورت تھی اسوجہ سے اوس شب کو رہنا ہوا
بوقت سحر رستم گھوڑے پر سوار ہوے پہلو مین میزبان کوہی کھڑا ہے زنانی سواریان ہورہی
ہین کہ صحرا سے گرد اوڑی سب دیکھنے لگے دامن گرد کا شگافتہ ہوا ایک جوان کوہی وضع پچیس ہزار آدمی
پشت پر علمشاہ کو دیکھتے ہی اوسنے گینڈے کو روکا شاطر سے کہا دریافت تو کر یہ جوان کون ہے
لشکر بیرون قلعہ کیون نکلا ہی استقلان کہان ہین تو اونکی ملاقات کو گھر سے آیا تھا یہان یہ کیا
معرکہ ہے ہرکارے گئے بعد تھوڑی دیر کے خبر لیکر آئے عرض کی اے شہنشاہ استقلان کوہی برائے
مقابلہ مسلمانان گیا ہے پسر حمزہ کو قید کرکے بھیجا تھا وہ یہان آکر اونکی صاحبزادی پر عاشق ہوگیا
میزبان کوہی جو اونکی طرف سے یہان منتظم تھا وہ مسلمان ہوگیا اب ملکہ الماس پری چہرہ
کو لیکر پسر حمزہ اپنے لشکر مین جاتا ہی یہ سنکر وہ کوہی قہرمان نام کانپنے لگا کہا قدرت لات و منات
کہ ہماری منسوبہ کو پسر حمزہ لیجائے جاکر میزبان سے اطلاع کرو کہ پسر حمزہ کی مشکین باندھکر ہمارے
پاس بھیجدے اور آپ رومال سے ہاتھ باندھکر حاضر خدمت ہو سب خطائین معاف کردونگا
اگر اسکے خلاف کیا تو بہت سخت مقتول دونگا کہ لوگ عبرت کرینگے میزبان نے جسوقت
آمد قہرمان کوہی کی دیکھی اوسوقت سے تھرا رہا ہے دمبدم عرض کرتا ہے اے شہریار ملکہ عالم
قہرمان کوہی سے منسوب ہین اب دیکھیے یہ کیا فساد برپا کرتا ہی علمشاہ فرماتے ہین تم کیون
متردد ہو پروردگار مالک ہے اگر نسبت بھی ہوگی اب کیا نسبت ہے اب وہ ہمارا ناموس ہے یہ ذکر تھا کہ
عرض ہوئی دردولت پر ایک سوار نامہ قہرمان کوہی کا لیکر آیا ہی میزبان نے کہا بلالو اوس سوار نے
آکر نامہ ہاتھ مین میزبان کے دیا نامے کو پڑھکر میزبان کے ہاتھ پانون مین رعشہ آگیا میزبان
نے وہ نامہ علمشاہ کو دیا کہا جو مناسب ہو وہ جواب دیا جائے علمشاہ نے نامے کو پڑھکر
پھاڑ ڈالا سوار سے کہا جاکر کہدینا کہ کہا ہے ہمین اب کچھ اختیار نہین جو آپسے ہوسکے وہ

قصور نہ کیجیے فرزند صاحبقران کا تابعدار دو سوار عجب وضع دیکھکر بھاگا ساتھ قہرمان کے
آیا سب کیفیت بیان کی قہرمان نے سب حال سنکر طبل جنگی بجوایا علمشاہ کو خبر پہونچی انہون نے
بھی حکم دیا نقارہ بجگیا دونون لشکرون مین تیاریان ہونے لگین چار پہر رات تیاری مین گذری
صبحکو دونون لشکر میدان کارزار مین آئے نقیب نقابت کرکے ہٹے کوئے کرا گیا کہ چلے قہرمان
کوہی نے گیند اپنا صف سے نکالا جولان جہان آرا ہے علمشاہ کو دیکھکر حیران ہوگیا دل مین کہتا ہے
یہ جوان انسان ہے کہ سامری و جمشید اس مین سما گئے ہین کہا اے جوان تجھکو کچھ خوف نہ آیا دیار
منہ سیہ کو اپنے قبضے مین کیا علمشاہ نے کہا کیا بیہودہ بکتا ہے قہرمان کوہی نے جھلاکر نیزہ مارا علمشاہ
نے نیزے کو نیزے کی سنان پر لیا دونون لشکر دیکھ رہے ہین ہر طرف سے صدائے احسنت و آفرین بلند ہے
قہرمان اس حوالی مین بہت نامی و نامور ہے جب استقلال کوہی نے اپنی [illegible] انکے ساتھ منسوب
کی تھی پہر بھر کامل نیزہ چلا ایک مقام پر علمشاہ نے شست کو سست پایا جھٹکا دیکر پیترا کیا کہ نیزہ ہاتھ
سے قہرمان کوہی کے نکل گیا دونون لشکرون مین ہلڑ ہوا قہرمان کوہی نے جھلاکر قبضے
پر ہاتھ ڈالا آواز دی اے جوان تیری قضا معلوم ہوا کہ میرے ہی ہاتھ سے ہے یہ کہکر تلوار کا ہاتھ مارا علمشاہ
نے گرداسپر کا سر کھینچا جیتون تلوار کی دھار کے ساتھ لگی ہوئی ہے مرکب کو گدگدایا کہ زیر بغل جاکر اسکی
تلوار کو گاضون اور کلائی پہ ہاتھ ڈالدون وہان ہوش خانہ تھا گھوڑے نے سکندری کھائی
گرد اسپر کا سر سے ہٹا ہاتھ تلوار کا پڑا خود سر کٹاتا دو ابرو علمشاہ کے تیغہ پہونچا علمشاہ
نے دستانہ مارا تیغہ چھینا کر نکالا چاہا در خون کی سر پر آئی قہرمان کوہی نے چاہا سر کاٹ لون
میزبان کوہی جا پڑا اور ہے فوج قہرمان کوہی کی آئی دونون لشکر آپس مین ملگئے
علمشاہ نے بھی زخم سر کو باندھا مصروف جنگ ہوے علمشاہ نے زخم کاری کھایا تھا بعد تھوڑی
دیر کے لڑتے لڑتے آنکھون کے نیچے اندھیرا آنے لگا تلوار کو نیام انتقام مین کیا دونون ہاتھ
حمایل گردن مرکب کیے فرمایا اے مرکب اصیل مجھکو لے نکل مرکب نے جو اپنے مالک کو سست
پایا شتابی مین مارتا ہوا طرف صحرا کے نکل گیا میزبان ہاتھ سے قہرمان کوہی کے زخمی ہوا فقرن نے
[illegible] قلعے مین چلے علمشاہ کو مرکب نکال لیگیا میزبان کوہی زخمی [illegible] بیقرار ملکہ کو ساتھ
لیکر قلعے مین [illegible] پھاٹک بند کر لیا [illegible] کیا قلعے [illegible] آگ دین [illegible] قہرمان کا [illegible]

جان نے سارے لشکر مین قیامت برپا کردی ہے ابر ماہ سیما نے کہا بی بران نے تو غضب کر رکھا
ہے سارا امیر الشکر تباہ ہوگیا بران نے پکار کر آواز دی تو مقابلے مین نہین آتی تیل ماش بھیجتی ہے سنکر
ابر ماہ سیما جھاگئی سحر کرتی ہوئی بڑھی کئی گولے مارے ملکہ بران نے اشارہ کردیا گولے پھسکر گرگر
ابر ماہ سیما نے بڑے بڑے سحر کیے بھلا ملکہ بران اوسکے سحر کو کب مانتی ہین جب اشارہ کردیا سحر دفع ہوگیا
جب ابر ماہ سیما سحر کرتی ہوئی قریب پہونچی ملکہ بران شمشیر زن نے جھولی سے کارد سحر نکالی وار دی
او ابر ماہ سیما لے اوسی غصے مین کارد کھینچ ماری سینہ پرکینہ ابر ماہ سیما پر کارد سحر پڑی مہرہ پشت کو
توڑ کر پار گذری ابر ماہ سیما کا مرنا کہ آندھی سیاہ اوٹھی سنگباری و برفباری ہونے لگی بعد عرصہ دراز
آواز آئی کشتم مرا نام بن ابر ماہ سیما بود بیان توکل ساحرون کو ملکہ بران نے گھیر کر مارا کوئی ساحر
زندہ بچا وہان لشکر صاحبقران مین یہ وقت تھا کہ تین دن اس سحر کو گذر چکے تھے صاحبقران
بسبب حرز ہیکل کے بیہوش تو نہین ہوے مگر اسم اعظم مند دل درد مند سارے لشکر کو دیکھا مبتلاے آفت
گرد لشکر آگ بھڑک رہی ہے آسمان سے برف برس رہی ہے سب طلازم بیہوش پڑے ہین صاحبقران بیقرار
و اشکبار چہار جانب دوڑتے پھرتے ہین جدھر جاتے ہین سردارونکو بیہوش پاتے ہین کوئی دعایئن
مانگ رہا ہے کوئی رو رہا ہے اشکون سے منہ دھو رہا ہے باپ چاہتا ہے کہ بیٹے کو اوٹھائے خود بھی اوسی
آفت مین پھنستا ہے برف کا برسنا اہل اسلام کا قطرہ آب کو ترسنا صاحبقران حیران اس حال
مصیبت مآل کو دیکھ رہے ہین اور دعایئن مانگتے ہین کہ اے پروردگار واے ستار و غفار یہ کیا معرکہ ہے
یہ آفت آسمانی کیسی آئی کہ کل اہل اسلام تباہ ہوے جاتے ہین گلزار ابراہیمی پر خزان آئی مالک
ہو صاحبقران نے دعا کی تیر دعا ہدف مراد پر پہونچا یکایک دنا تا ہوا کہ دل سب کا ہلگیا
ابر شق ہوکر غائب ہوا آگ بجھ گئی ہر طرف سے صداے تکبیر بلند ہوئی خوشیان کرتے ہوے
سب سردار اوٹھے صاحبقران نے فرمایا کسی ساحر یا ساحرہ نے سحر کیا تھا معلوم ہوتا ہے کسی ہمارے
دوست نے اوسکو مارا بادشاہ نے فرمایا عیار پہلے ہی نکل گئے تھے یہ فرزندان عمرو مین کوئی انکو
عیاری کرکے ساحر کو مارا الشکر لقا مین یہ خبر پہونچی کہ اہل اسلام اس آفت مین مبتلا تھے اوس آفت
پر طرف ہوئی اسوقت بڑی خوشیان ہو رہی ہین لقا نے کہا یہی تقدیر نے نوے ہزار برس مشتری کی
تھی کہ مسلمان آفت مین پھنسینگے اور پھر بچ جاینگے یہان تو یہ باتین ہو رہی ہین صاحبقران بارگاہ سلیمانی مین

اکر بیٹھے ناچ گانا ہونے لگا مگر خیال ہو کہ عیار واپس آئین تو حال مفصل معلوم ہو کہ ساحر کو کسنے مارا
نہین معلوم یہ کون ساحر تھا صاحبقران زمان تو اس انتظار مین ہین مگر وہان ملکہ بران لڑائی منسخ
کرکے ملیٹین بارگاہین خیمے سب وہین چھوڑ دیے بُران اوس پہاڑ پر آئین کہ جہان سب عیارون کو
پنجون کے ہاتھ روانہ کیا تھا سب عیار بیہوش ہوگئے تھے آکر ہوشیار کیا جیسے ہی خواجہ عمرو
کی آنکھ کھلی گھبراکر اوٹھے پوچھا کیون ملکہ بران وہان کیا گذری بُران نے کہا آپکا اقبال اور رحمت
پروردگار سے اوس بچا کو اس کنیز نے واصل جہنم کیا یہ سنکر خواجہ اپنے مقام سے اوٹھے کہا مین خیمے
وغیرہ جاکر قبضے مین کو کرلون ملکہ بُران ہان ہان کرتی ہین مگر خواجہ کب سنتے ہین پہاڑ سے کود کر
بھاگے جاتے ہی سب بارگاہین خیمے نذر زنبیل کیے جادوگرون کے مردے بھی خواجہ نے لوٹ لیے
جابجا مُردون کی کمرین ٹٹولتے پھرتے ہین جسکی کمر مین ہمیانی پائی نکال لی اگر ہمیانی دستیاب
نہوئی ایک لات ماردی کہ اودنی عمر بھر خوب پیدا کیا اور کچھ ہمارے واسطے نہ رکھا کوئی مردہ باقی
نہ رہا سب کو لوٹ کے بالاے کوہ آئے ملکہ بران شمشیر زن نے کہا اب تو لشکر قریب ہے خواجہ اگر
تمھاری خوشی ہو تو لشکر صاحبقران مین ہوتے چلیے عمرو نے کہا میرا جانا مناسب نہین صاحبقران
مجھکو روکینگے یہ سنکر ملکہ بُران نے کہا خواجہ اگر وہان جانا مناسب نہین یہ عیار تو لشکر اسلام مین جائینگے
اگر آپ کی خوشی ہو تو ایک نامہ بنام ایرج نوجوان لکھدون خواجہ نے کہا بسم اللہ لکھدو ابو الفتح
کو پہونچا دیگا ملکہ بُران کے دل مین نہایت اشتیاق بھرا ہوا تھا کاغذ و قلم و دوات جھولی سے نکالا
نامہ لکھنا شروع کیا نامہ غزال صحراے بے اعتنائی و پروردہ مہد کج ادائی زاد اللہ عشقکم بعد آرزوے
ملاقات اشتیاق آیات واضح ضمیر مہر منیر شہریار جلالت آثار ہو کہ یہ فراق دیدۂ ہجران گشتہ اس
کوہ تک آئی بڑی سختی اوٹھائی آپ کی ملاقات کا دل کو نہایت اشتیاق تھا مگر آپ تک آنا
مناسب نہوا یہان ابر ماہ سیما کو مارا جسنے آپکے لشکر ظفر اثر کو مبتلاے سحر کیا مگر دل کی بیقراری کا
کیا حال لکھین اکثر سمجھانے والے سمجھاتے ہین ہم پہرون ہوش مین نہین آتے اپنے ہجر کا حال
لکھین تو برسون تک نہ لکھ سکین کس کس کا ذکر کرین دل بیقرار آنکھین اشکبار ہاتھون کو خواہش
چاک گریبانی دل کو پریشانی ہے پانون کو کوچہ گردی کے شائق قلب کو دیدار فرحت آثار کا
اشتیاق کیا کہین عجیب کیفیت ہے بقول آخر شیہ ین کلام نظم

نہ آہ سینے مین ہی نہ پیچ و تاب سے فارغ
نہ آنکھ مین ہے نگہ نہ حجاب سے فارغ

کیا فلک نے ہو فکر شراب سے فارغ
رہے نہ وعدۂ احتساب سے فارغ

کسیلی یاد نے مجھکو کہکے وقت مرگ کیا
سوال و جزا کے جواب سے فارغ

گناہ جسنے کیے بیحساب خوب رہا
کہ جلد حشر مین ہوگا حساب سے فارغ

زسونے دیکھی پیش دل کی چین سے پس مرگ
جو ہم ہوے بھی بحکے حساب سے فارغ

ملا ہی دیدۂ بیدار بخت خفتہ ہمین
یہ فکر خواب مین وہ فکر خواب سے فارغ

تسلیان مجھے دیتا ہی اسلیے وہ شوخ
کہ تا کبھی نہ رہون اضطراب سے فارغ

عجب ہی چرخ کی ایام ہجر مین گردش
یہ دن وہ ہین کہ ہی دہر انقلاب سے فارغ

بہشت مین بھی ہین رند اور بادہ طہور
کہین نہین ہین وہ شغل شراب سے فارغ

خوشا طبیعت آزاد کر دیا جسنے
تعلقات جہان خراب سے فارغ

جلال رہے کتابی کی یاد مین شب و روز
رہی نگاہ نہ سیر کتاب سے فارغ

دل نہین مانتا اگر ہوسکے کسی طرح اس نیازنامے کا جواب ضرور لکھیے گا اگر جواب نامہ ہم تک پہونچا تو دل کو تسکین روح کو راحت قلب کو قوت آنکھون مین بصارت ہوگی زیادہ کیا لکھون آفتاب حسن وکمال زائق جاہ وجلال تابان و درخشان رہے یہ لکھکر لفافے پر اپنی مہر کی نام **ابوالفتح** کو دیا کہا بھیا یہ نامہ مخفی انکو پہونچانا **ابوالفتح** نے نامے کو لیا **خواجہ** نے ایک عرضی بنام **صاحبقران** لکھی کہ غلام نے آکر **ابر ماہ سیما** کو قتل کیا جسکی وجہ سے آپکے لشکر پر آفت تھی غلام کا حاضر ہونا مناسب تھا ورنہ قدمبوسی کرتا اب تو قتل **افراسیاب** کی فکر ہے آئندہ ہیرہائی **اسد** کا ذکر ہے چند فقرات لکھکر یہ عرضی **شعبان** کو دی کہا اے فرزند یہ عرضی آقاے نامدار کو دینا زبانی بھی عرض کرنا کہ غلام نہایت مشتاق دیدار فرحت آثار ہے آپکے اقبال سے غلام نے **افراسیاب** کے جی چھڑا دیا انشاء اللہ بہت جلد **اسد غازی** کو بھی رہا کرتا ہون بہت کچھ **عمرو** نے کہا **شعبان** نے عرض کی اسی طرح عرض کردونگا یہ پانچون عیار رخصت ہوکر **خواجہ عمرو** سے طرف لشکر **صاحبقران** کے روانہ ہوے **ملکۂ بران** **خواجہ** کو لیکر طرف **طلسم نورافشان** کے چلین عجائب وغرائب دیکھتی ہوئی جاتی ہین گذر **ملکہ بران** کا طرف سے قلعہ **مینوشان** کے ہوا **مینوش جادو** یہان کی حاکم ہی اس قلعہ کا دستور ہے کہ ہر وقت

شراب خواری ہوتی ہے نشے میں یہاں کے رہنے والے بلبلاتے پھرتے ہیں مستورات میں کسی کی شناخت
نہیں نشے میں چور مزاج کے مغرور عقل و فراست سے دور حماقت سے معمور جو جسکے یہاں گیا نام اوسکا
لیکر پکارا صاحب خانہ جو گھر سے نکلا گھڑا شراب کا لیے ہوئے ایک تختہ میں کابلی شطرنجیاں بچھ گئیں جو
آیا بیٹھ گیا شراب چلنے لگی اوسی نشے میں دختر کو دیکھا کہ آتی ہے پکار کر کہا بیٹا کہاں سے آتی ہے اوسنے بھی
نشے میں جواب دیا ایک کام کو گئی تھی وہ بھی آکے شریک ہوئی شراب خواری میں سب مصروف ہوگئے
کوئی جوان اپنے ساتھی کو لیے بیٹھا ہے ہنگامہ شرابخواری بلند ہے **شار جادو** کوتوال قلعہ ہے آج اوسکی
شادی کا دن ہے اوسکے مکان پر سب ساکنان شہر جمع ہیں مٹکے شراب کے رکھے ہیں چار ہزار آدمی جمع
ہیں برات کے سامان درست دولہا مسند پر بیٹھا ہے نشے میں ڈوبا ہوا کبھی کپڑے اوتارتا ہے کبھی خود
ناچتا ہے کسی طرح چین نہیں گانیوالی بھی اسی حال میں ہے گانیوالی پر ساحروں کے ہجوم ہیں حوض
شراب بھرا ہے گئے اور غوطہ مارا دریائے حماقت کے پار ہوئے اور زیادہ بیقرار ہے **خواجہ عمرو** نے جو آسمان
سے یہ معرکہ دیکھا کہ دولہا لباس فاخرہ پہنے ہوئے چاندی سونے کے زیور میں لدا بیٹھا ہے خواجہ
کے منہ سے رال ٹپک پڑی کہا ای یزدان کیا نعمہ مجمع ہے میرا بھی دنیا کوڑی کا روزگار ہو جائے ذرا
مجھکو اوتار دو ملکہ بران نے **خواجہ** کو ایک طرف اوتار دیا آپ نخل پر عقاب بنکر بیٹھیں پتوں میں
چھپی ہوئی ہیں یہاں سب محفل میں بیٹھے ہیں کہ سب نے دیکھا ایک بڈھا گویا طنبورہ کاندھے پر رکھے
چہرہ پر پیا دھے ہوئے مشروع کا پاجامہ کرتا چکن کا گنگناتے ہوئے محفل میں آئے پکار کر آواز دی
اعلیٰ علیٰ مراتب رہیں یہ صحبت آباد دولہا دولہن دلشاد ہم پرانے گانے والے ہیں دولہا کی ان کے
بیاہ کے لائے دولہا کی نانی کو گودیوں میں کھلایا بعضوں نے کہا بڑے میاں صاحب آئیے ہیں
آپ کا نام یاد نہیں کہا حضور استاد خورد برد میرا نام راضی کرنا سبکو یہی کام ہے سب صاحب مجھکو پہچانتے
ہیں ملکہ **مینوش** کو گودیوں میں کھلایا اونکے باپ بچپنے سے تھے اونکو گود میں لیکر بھی ہیں
جاکے ٹکے کا مجرا ایلانا تھا سب نے کہا میاں پیر کلاونت صاحب اچھی طرح بیٹھیے کچھ گانا سنائیے ہم لوگوں کو
آپ کا بڑا اشتیاق ہے **خواجہ** نے بیچ میں بیٹھکر ڈول طنبورہ ملایا سب جانتے تھے کہ بڈھا کیا گائیگا
کچھ مسخرہ پن کرے گا لیکن **خواجہ** نے یہاں یہ غزل گانا شروع کی

## غزل

| | |
|---|---|
| نئی اندازے راحت روز کے دکھ سہنے کو | مزا دینے لگا غم آپکے غم کھانے والے کو |

مری نسل سے کم ہویدا ہوا
جھکاتا ہون دشمن کو ہر دم کہین
فلک کی جو گردش کا سامان ہوا
امیر عرب شیر پروردگار

مرے نام پر غدر شیدا ہوا
مرا کر ہے گلشن قیل وقال
نشان تھا مری گرد پاپوش کا
یہی فتح ونصرت کی تدبیر ہے

اڑاتا ہون کفار کے مین ہوش
مری چال سے ہر صبا پایمال
مرا افسر ذی حشم نامدار
نہ آقا ہمارا جہانگیر ہے

پہلے دولھا کا لباس لیا بعد اوسکے سبکے کپڑے اتارنے لگے یہان تو خواجہ محفل کو لوٹ رہے ہین ملکہ
بران جو نخل پر بصورت عقاب بیٹھی تھین شاخ نخل پر سر رکھا جھونکا ہوا سرد کا چلا کئی رن کی جاگی
ہوئی تھین آنکھ بند ہوگئی مگر مینوش جادو جو اس قلعہ کی حاکم ہے سوتی جو اوٹھی ایک جام شراب کا پیا
گزک لینے کو کمرے مین گئی یہ مقام بھی متعلق طلسم ہوشربا ہے دو پتلیان سنہری بیٹھی ہین اونھون نے
جھک کر سلام کیا مینوش نے پوچھا کیون کدر ہو رہی ہو ایک نے کہا اپنے شہر کی خبر لیجیے دشمن
سامری ساربان زادہ جسکا نام لینا مناسب نہین اس شہر مین وہ آگیا کوتوال کی برات کو لوٹ
رہا ہے دختر کوکب بھی اوسکے ساتھ ہے جسنے ہزارون سامری پرستون کو مارا ہمارے کان مین تو
اور بھی آوازین آتی ہین دل گھبراتا ہے یہی عرض کرنا واجب لازم ہے کہ آپکی خیر ہو یہ سنتے ہی مینوش
بصد جوش وخروش یہان سے چلی خواجہ خوب اطمینان سے برات کو لوٹ رہے ہین کپڑے بھی سب کے
اتار لیے کمر مین ٹٹول رہے ہین دست بدعت دراز خنجر برہنہ ہاتھ مین جسکو جی چاہا مار دیا اسکا شکم
چاک قصہ پاک مینوش نے دور سے آواز مرنے کی ساحرون کے سنی آکے دیکھا اوس مقام کو
عمرو نے مزبلہ قصابان بنا دیا ہے دریا خون جاری لاشے تڑپ رہے ہین وہین سے للکارا او دشمن
سامری خبردار کیا کرتا ہے مین آپہونچی خواجہ عمرو نے چاہا بھاگون مینوش نے اشارہ کیا زمین
نے پانون عمرو کے تھام لیے اب تڑپ کر گری کمر مین عمرو کی پنجہ دیا لے اوڑی اور یاران سحر بھی بیدار
سب ہوشیار ہوے بھائی نے بھائی کا لاشہ دیکھا باپ نے بیٹے کو مردہ پایا کوئی روتا ہے کوئی پچھاڑین
کھاتا ہے مینوش جو چلی سب اسکے ساتھ چلے کہتے ہوے سب کو کسنے مارا گویا کیا ہوا مینوش کہتی ہے وہ
نہ تھا یہ ساربان زادہ تھا روسیہ کج نہاد دشمن ساحران قاتل سامری پرستان یہ کہتی ہوئی قریب
اپنی بارگاہ کے آئی عمرو کو لیے ہوے ہین یہ پہونچی سب نے صورت دیکھکر کہا ہمارا یہ گویا نہین ہے
یہ تو موش صحرائی معلوم ہوتا یا کسی خربیسے کا کوئی جانور ہے یہ تو ثابت کیجیے کہ نر ہے یا مادہ بالفعل مینوش ملدم

معلوم ہوتا ہے منوش کہتی ہزار ے کمبخت یہی عمرو عیار ہے صورت بدل لیتا ہے ساحروں کو دھوکا دیتا ہے
یہ کہکر عمرو کو سامنے ڈالدیا کہا جلاد کو جلد بلاؤ خواجہ حیران ہیں کہ میں اس آفت میں مبتلا ہوں ملکہ پر ان
پر کیا گذری معلوم ہوتا ہے چلی گئیں اب میں یہاں کیونکر بچونگا اگر کسی تدبیر سے جان بچی تو تا بہ لشکر مجھے کون
پہونچائیگا تڑپ رہے ہیں پھڑک رہے ہیں جب دیکھا کہ منوش نے جلاد کو بلوایا سوچے کہ خواجہ اب تو
کچھ عیاری کرنا چاہیے منوش نے کہا اسباب مجمل کیا ہوا خواجہ یہ سنکر خوب ہنسے کہا اے ملکۂ عالم
ایک دن افراسیاب نے آپ کا ذکر کیا تھا میں آپ کا عاشق ہوں ادھر جو گذر ہوا بات
میں آپکو نہ پایا سوچا کہ اگر ان سبکو قتل کرونگا آپ ضرور آئینگی میں نے صورت زیبا کو دیکھ تو لیا
آرزوے دلی پوری ہوئی دیکھیے یہ ہوا جو میرے پاس ہے اسی میں سب اسباب رکھا ہے الگ مجھکو لیجلیے
میں سب آپ کو پورا پورا اسباب دکھا دوں اور بھی بہت کچھ ہے جو آپ پسند کیجیے میں حاضر کروں
میں تو آپکے نام پر قربان ہوں افراسیاب کو قتل کروں آپکو تخت پر بٹھاؤں منوش نے کہا
خواجہ یہ نہ کہو اگر شہنشاہ سن پائینگے بڑی آفت برپا ہوگی عمرو نے کہا وہ معذور ہے عقل و فراست سے
دور ہے منوش نے کہا خواجہ اسباب کہاں ہے زیادہ باتیں نہ بنائیے عمرو نے کہا کنارے چلیے
منوش جادو کو نہایت اشتیاق تھا عمرو کو لیکر تنہائی میں آئی سحر بھی خواجہ پر سے اوتار لیا اپنے خیال
سے کہ میرے سامنے سے بھاگ کر کہاں جائیگا عمرو نے کنارے آکر زنبیل کا منہ کھولا کہا آئیے ملاحظہ فرمائیے
منوش نے سر ڈالکر دیکھا ہزارہا باغات دروازے اونکے مثل آغوش عاشق کھلے ہوئے ٹھنڈی ٹھنڈی
ہوا چل رہی ہے نوجوانان حسین اکڑ رہے ہیں گلچین و صیاد لڑ رہے ہیں اس عرصے میں دیکھا ایکطرف ایک گوشے
میں ہمارا بھی مال رکھا ہے حیران ہے دل سے کہتی ہے اے منوش یہ کیا معرکہ ہے کبھی سر باہر نکال لیا اپنے کو اوسی
مقام پر پایا پھر تماشا دیکھنے میں مصروف ہوئی ہے جب اسکا نصف جسم زنبیل میں پہونچا خواجہ نے جو تڑ دونوں
میں ہاتھ دیکر زنبیل میں ڈالدیا جیسے ہی منوش زنبیل میں گری پانچ چار جادوگرنیاں گرد آئیں ایک نے
چوٹی پکڑی ایک نے کان تھامے کہا کپڑے اوتار دے ہمیں حساب دینا پڑیگا اسنے چاہا کہ سحر کرے ان
اب جو یاد کرتی ہے سحر یاد نہیں آتا ایک عرق بندھوا دی ٹوکری سر پر رکھی منوش نے تامل کیا
میت نے ایک سر تنا مارا کہا چلتی ہے کہ نہیں سرکار شاہ عمرو کا یہ مقام ہے یہاں کسی کی
سرکشی نہیں چلتی ناچار مجبور منوش ٹوکری ڈھونے لگی یہاں ملکہ بران شمشیر زن جو بسر نخل ہو گئی تھین

ہوا زور سے چلی آنکھ کھل گئی نگاہ اوٹھا کر دیکھا اوس مقام پر عمرو کو نپایا بہت گھرائیں نخل سے اوتریں دیکھا ہزارہا لاشے پڑے تڑپ رہے ہیں مگر خواجہ عمرو زادہ ملکہ بہار توا یس طرف سے ڈھونڈھتی ہوئی چلیں اودھر خواجہ عمرو نے جب مینوش کو گرفتار کیا اوسی کی شکل بنکر باہر آئے پکار کر آواز دی صاحبو عمرو کو تو میں نے غرق زمین کر دیا اب تم سب صاحب بیٹھو آج تم سب کی ہمارے یہاں دعوت ہے کنیزیں دوڑ کر شراب لائیں گزک وغیرہ بھی لا کر رکھی کہا دیکھو صاحبو ساربان زادہ اسی طرح گاتا تھا دیکھو میں بھی گاتی ہوں یہ کہکر اس غزل کو گانا شروع کیا

## غزل

مائل جور و جفا جب وہ بت طناز تھا — عاشقو صبر و تحمل پہ مجھے بھی ناز تھا
قتل ابرو کے اشارے سے ہر اک جانباز تھا — قتل گہ میں کل عجب اوس ترک کا انداز تھا
میکدے میں کیوں نہ ملتی میکشو مجھکو شراب — ربط تھا ساقی سے مجھکو مدتوں سے ساز تھا
دیکھنے معشوق آتے تھے مجھے عاشق تو کیا — جبتلک سبزہ نہ عارض پر ترے آغاز تھا
چھینکر دل لیگئے وہ کس سے میں باتیں کرون — ہجر میں ہمدم وہ تھا میرا وہی ہمراز تھا
خلع مجھسے ہو گئی جب غیر سے بگڑا وہ یار — کھل گیا آخر یہی اک مفسدہ پرداز تھا
میرے مرقد پر وہ پڑھکر فاتحہ کہنے لگے — یہ غضب مجکو نہ تھی تو عاشق جانباز تھا
کیا ضرر میرا ہوا گر چاک کر ڈالا یہ دل — اسمین تھی یاد آپ ہی کی آپ ہی کا راز تھا
کیوں نہ توبہ کرلی اے غافل یہ تو نے کیا کیا — بند تھے جب تک نہ آنکھیں باب توبہ باز تھا
تھا قفس میں شوق مجھ بلبل کا قابل دید کے — ہائے بے بال و پری میں مائل پرواز تھا
سچ کہو کیا میرے پہلے غیر آیا تھا کوئی — کل تو صاحب بت کدے کا نیا انداز تھا
کیا ہوا جو جن وہ آئینے میں دیکھو اپنی شکل — تمکو اس حسن دو روزہ پہ نہایت ناز تھا
وقت مشکل ساتھ چھوڑا ہی اونہیں احباب نے — ہائے سطوت دوستی پہ جنکی مجکو ناز تھا

یہ غزل جو خواجہ نے گائی سب ساحر سر کے بل گئے کہا ای ملکہ عالم حقیقت میں یہی عمرو کی آواز تھی اسوقت تو حضور نے ایسی نقل کی کہ نقل کو اصل سے ملا دیا کیا حضور نے کمال ظاہر کیا خواجہ عمرو نے کہا صاحبو تم نے ابھی کیا کمال دیکھا اسی طرح ساقیگری بھی کرون جسطرح کہو اوسیطرح شراب بھی پلاؤں وہی رنگ دکھاؤں یہ کہکر سبکو شراب پلانی گانا بھی سنایا گھنگرو بھی پاؤں میں باندھے صحبت میں رنگ باندھا بعد یہ سب

بیہوش کرکے لوٹ بھی لیا اور جادوگرون کو قتل بھی کیا اور دھرتے ڈھونڈھتی ہوئی ملکہ بران شمشیرزن
آئی تھین جادوگرون کے مرنے کی آواز جو کان مین آئی ملکہ بران سمجھ گئین کہ کہین خواجہ نے رنگ
جمایا اوسی طرف چلین آکے دیکھا خواجہ عمرو جادوگرونکو قتل کر رہے ہین پکارکر آواز دی خواجہ مین بھی
آپہونچی عمرو نے کہا واہ بی بران خوب تجھے خبر لی ہم قتل بھی ہو گئے ہوتے بران نے کہا خواجہ مین تخت
پر بیٹھے بیٹھے سو گئی تھی اب جو آنکھ کھلی آپکو نہ پایا لاشے پڑے لوٹ رہے تھے مین ڈھونڈھتی ہوئی چلی راہ مین
جادوگرون کی دہائی آواز سنی اسطرف چلی آئی اب جلدی کیجیے یہانسے نکل چلیے ایسا نہو خدانخواستہ افراسیاب
کو خبر پہونچ جائے تو پھر غضب ہو یہ کہکر ایک تخت سحر تیار کیا اوسی پر خواجہ عمرو کو بھی سوار کر لیا بڑے زور و شور
سے تخت کو اوڑاتی ہوئی چلین یہان افراسیاب باغ سیب مین بیٹھا ہے اکثر عرض کر چکا ہون کہ
اٹھارہ سو ملک کی تصویرین باغ سیب مین نصب ہین افراسیاب مست بیٹھا ہے کنیزان زہرہ جمال
مصاحبان حور تمثال گرد بیٹھی ہین کہ افراسیاب نے نگاہ اوٹھا کر طرف تصویرون کے دیکھا قلعہ مینوشان
اجڑا پڑا دیکھا [illegible] قلعہ کا تو نشان نہین رعایا کا بھی پتہ نہین معلوم ہوتا قلعے مین سناٹا معلوم ہوتا
ہے یہ جو افراسیاب نے دیکھا منہ پیٹ لیا کہا یہ کیا غضب ہوا قلعہ مینوشان پر بھی کچھ زوال آیا سارے شہر
مین سناٹا معلوم ہوتا ہے [illegible] پکارکر آواز دی اسرار ساحری کہان ہو ایک کمرے سے ایک سنہری پتلی
نکلی سنہرے پر [illegible] گاؤدی گلے مین پڑی ہوئی لیکن تیور پر بل افراسیاب نے کہا اے اسرار ساحری
قلعہ مینوشان کی کیا خبر ہے اسرار ساحری کی آنکھون سے آنسو ٹپک پڑے کہا اے شہنشاہ کیا عرض
کرون جلدی نہین عرض کر سکتی جبتک کہ کام نہین لے سکتی ایسا نہو گویا ابھی مقام پر آجائے قلعہ
مینوشان مین اوسکا گذر ہوا سارے قلعے کو لوٹ لیا اب بران شمشیرزن کے ساتھ تخت پر
سوار آتا ہے طرف صحراے بہار خزان کے گذر ہوگا افراسیاب نے کہا تم جاؤ مین ابھی
اوس فتنہ انگیز کو لاتا ہون یہ کہکر افراسیاب بلند ہوا یہ کہتا ہوا چلا کہ آج بران کو مار ڈالونگا یہان
تخت پر بران خواجہ سوار اوڑے ہوئے چلے آتے ہین یکایک ایک جھونکا ہوا سرد کا آیا نہایت فرحت
حاصل ہوئی پھر ایک طرف سے جھونکا ہوا گرم کا چلا کہ منہ پھنک گیا بران نے کہا خواجہ خدا خیر کرے
جھکا کر دیکھا ایکطرف صحراے سبزہ زار نواح دلکشا نخل خودرو سرسبز و شاداب پھولون سے لدے جیسے
غنچہ [illegible] کے [illegible] پھول رنگ رنگ ہر نخل کے سائے مین [illegible]

ہمسران گلزار عندلیبان زمزمہ سرائی کا لب پر یہ اشعار آبدار جاری ہیں اشعار

ہر اِک گل در گلشن پہ پاسبان صیاد — عبث ہوا ہے ہمارا عدوئے جان صیاد
ابھی سے توڑ رہا ہے بہ غنا دل کو — ستم دکھائیگا ہو گا اگر جوان صیاد
نہ آئی تھی ابھی سیر چمن کی بھی نوبت — کہ آ گیا سر بلبل پہ ناگہان صیاد
نشانۂ گل بلبل سے یادگار چمن — سنی فصل خزان تک نہ داستان صیاد
نہ آئے چاک قفس بھی تا ہوا سے ہیں — قفس میں اور لگاتا ہے تیلیان صیاد
خدا کی شان ہر دو دن میں ہو گیا مانوس — اسی پہ رکھا ہے پھولونکی بھیان صیاد
نہ اب وہ ذوق چمن ہے نہ شوق سنبل و گل — ہے نکہت گل بھی مجھے گران صیاد
نہ ہے غیرون کی صحبت نہ گل کا نظارہ — نہ وہ بہار نہ گلشن نہ باغبان صیاد
بہار قید قفس میں کٹی عبث دل کو — پڑیگا تجھ پہ مقرر وبال جان صیاد
خدا کا خوف نہ کچھ باغبان کا کھٹکا ہے — چمن میں پھرتا ہے کیا مطلق العنان صیاد
چمن میں یوسف گل کی اب آمد آمد ہے — چلا ہے باد بہاری کا کاروان صیاد
ہزار مرتبہ مر مر کے میں جیا لیکن — نہ غم سے باغ جہان میں ملی امان صیاد
لکھی ہے تازہ قوافی میں وہ غزل تمنا — کہ رند کاٹتے کہتا ہے ہمزبان صیاد

ہر طرف ہنگامۂ شورش بہار عندلیبان خوشنوا زمزمہ سرائی کر رہی ہیں بلبل بہار کی خوشیان ہیں مثل برق کے چمک رہی ہیں شاخیں دست تمنا کو بڑھا لا کھلا ہوا ہے سبزۂ خوابیدہ بیدار صبا کی اٹکھیلیاں گویا گل میں خبر عشرت اثر بہار پہونچانا کبھی اترانا کبھی نشۂ بادۂ شبنم سے مست ہو کر رو کھڑاتی ہے ہر مینا سے شجر سے سر ٹکراتی ہے ہر گل کا کٹورہ شراب شبنم سے معمور کیفیت بہار میں عجب سرور ایک جانب صحرا ویران سنسان میدان بونڈے گرد کے اوٹھ رہے ہیں خار صحرا عرقی دکھاتے ہیں چند دیوانے وحشت زدہ خاک منھ پر ملے ہوے غل مچاتے پھرتے ہیں جس سے یہ ثابت ہوتا ہے کہ

نظم

تیغ نگہ دیدۂ خونخوار نکالی — کیون آپ نے عاشق پہ تلوار نکالی
بھولے ہیں غزالان حرم راہ خطا سے — تیرے عجب انداز کی رفتار نکالی
دم کا مرے نالے کا رہا منع سحر کو — آواز شب وصل نہ زنہار نکالی

ہر گھر میں کہے رکھتے ہیں کہرام بپا ہوگا
آخر مری تربت سے اوگا ہی گل نرگس
ہیں وصل کا سائل ہوتی وعدہ کا طلبگار
جلجائیگا یہ خرمن ہستی ابھی اے دل
دل لیکے بھی رعنا کا دیا پاس افسوس

گر نعش ہماری سر بازار نکالی
کیا بعد فنا حسرت دیدار نکالی
باتوں میں بہت آپ نے تکرار نکالی
سینے سے اگر آہ شرربار نکالی
کچھ حسرت دل تو نے نہ عیار نکالی

دیوانوں کی وحشت دمبدم بڑھتی جاتی ہے کوئی پانوں سے کانٹے نکالتا ہے آپ ہی پھوٹ پھوٹ کے رو رہا ہے ہوائے گرم کے جھونکے چل رہے ہیں زرد پتے درختوں کے مثل چہرہ معشوق نرگس بیمار کی آنکھیں جھکی ہوئیں سرنہیں اٹھاتی جب جھونکا ہوائے گرم کا چلا نخلہائے سرسبز و شاداب کا مرجھانا آفتاب میں مدت صحرا کی عجیب کیفیت پانی نا ممکن چشمے خشک پڑے ہیں سوائے چشمہ آفتاب دوسرا چشمہ نایاب ملکہ برّان نے بہار و خزاں کا عجیب رنگ دیکھا کہا خواجہ ذکر سنا کرتے تھے کہ طلسم ہوشربا میں صحرائے بہار و خزاں ہے وہ آج آنکھوں سے دیکھ لیا حقیقت میں کوئی عجائب غرایب ایسا نہیں ہے جو اس طلسم میں ہو خزاں کیطرف رخ نہ کیجیے صحرائے بہار میں چند ساعت ٹھہر جائیے خواجہ عمرو نے کہا اے ملکہ براق مجھکو خوف ہے کہ ایسا نہو افراسیاب کو خبر ہو جائے ملکہ برّان نے کہا خواجہ افراسیاب جادو یہاں کہاں آئیگا اسکو اپنے عیش و نشاط سے فرصت نہیں غرض برّان و خواجہ ایک جھیل پر آکر ٹھہرے تماشا گل و بلبل کا دیکھنے لگے خواجہ رہ رہ کر فرماتے ہیں اے ملکہ عالم میرا دل گھبراتا ہے کلیجہ منہ کو آتا ہے برّان ہر مرتبہ یہی کہتی ہیں اے خواجہ تھوڑی دیر یہاں کا تماشا دیکھیے پھر چلتے ہیں گھبرائیے نہیں یہاں کون آسکتا ہے برّان و خواجہ یہ باتیں کر رہے تھے کہ آسمان پر سے آواز آئی پاش او گیسو بریدہ تیری ذات سے وہ وہ صدمے اوٹھائے کہ جسکی حد نہیں او ساربان زادے تیری بھی فکر میں تھا برّان و خواجہ نے اوٹھاکر افراسیاب کو دیکھا کہ چلا آتا ہے خواجہ نے برّان سے کہا غضب ہوا جو میں کہتا تھا وہی پیش آیا نعرہ کرتا ہوا افراسیاب زمین پر آیا آتے ہی سحر کیا برّان نے بھی سحر کیا آپسمیں سحر چلنے لگے ملکہ برّان بھی سحر پڑھ پڑھ کے پھینک ماری بلائیں کھینچ مارین افراسیاب پر آفت برپا کردی افراسیاب ہر طرف مڑ مڑ کے دیکھتا ہے کہ ساربان زادہ کہاں گیا ملکہ برّان کے سحر اشاروں سے دفع کر رہا ہے مگر خواجہ نے تکیہ اوچھالی ہے کنارے کھڑے ہوئے تماشا دیکھ رہے ہیں کھڑے کھڑے سوچے کہ اب کچھ عیاری کریں

یہ سوچکر کنارے آئے رنگ مٹ روغن عیاری کا نکالا صرصر کی صورت بنکر تیار ہوئے اور دور سے پکارتے
ہوئے چلے اے شہنشاہ مین بھی آپہونچی اب یہ بُران کہان جائیگی افراسیاب نے پلٹ کر دیکھا کہ صرصر
چلی آتی ہے صرصر کو دیکھکر کہنے لگا بران کے سحر تو اشارون مین دفع کر رہا ہے تو نشان پر ہاتھ رگڑ کر دیکھا
معلوم ہوا کہ عمرو عیار بشکل صرصر آتا ہے افراسیاب نے پکار کر آواز دی ای صرصر جلد بران کو آکر گرفتار کرلے
خواجہ عمرو جھپٹ کر قریب بران کے آئے چاہا حلقہ ہائے کمند ماروں دل مین یہ ہے کہ بران کو
بیہوش کرکے افراسیاب پر اپنا اعتبار جماؤن یہ سوچکر قریب بران کے پہونچے بائین آنکھ کا تل
بھی بران کو دکھا دیا بران نے تامل کیا خواجہ نے حلقہائے کمند مار دیے حباب مار کر بیہوش کیا اب
پکارتے ہوئے چلے اے شہنشاہ جلد آکر اسکا سر کاٹ لیجیے افراسیاب نے جو دیکھا کہ اب بران بیہوش
ہوچکی ہے جلد آواز دی او ساربان زادے مینے پہچانا لیکر اشارہ جو کیا خواجہ کے پاؤن زمین نے تھام لیے
دم سے گرے افراسیاب تیغ کھینچکر چلا عمرو نے دیکھا کہ آج افراسیاب کو بہت غصہ ہے
مار ہی ڈالیگا زندہ نہ چھوڑیگا خیال کیا کہ کیا تدبیر کرون کہ اب جان بچے یاد آگیا کہ موئے سر شعلہ خوار
میرے پاس ہین فوراً کمر سے نکالے اونکو پیچ وتاب شروع کیا اور پکار کے آواز بھی دی ای شعلہ خوار
جلد آیہ وقت مدد ہے جیسے ہی افراسیاب جھپٹ کر چلا پہلو سے ایک شعلہ پیدا ہوا افراسیاب نے ایک
لات بھری کہ افراسیاب دم سے زمین پر گرا وہ شعلہ گرد خواجہ و بران کے پھرا اور پکار کر آواز دی
خواجہ اٹھکر بھاگو خواجہ و بران اوٹھے افراسیاب جب اوٹھتا ہے کوئی دھکا دیکر گرا دیتا ہے
افراسیاب کے منہ پر ایک ہاتھ بھی آگیا جب افراسیاب سحر کرنیکا ارادہ کرتا ہے وہ ہاتھ منہ کو افراسیاب
کے دبا دیتا ہے افراسیاب سحر نہین کرنے پاتا جب بران و خواجہ اوٹھے آواز آئی ارے بھاگ کر
نکل جاؤ مین اسکو روکے ہوئے ہون افراسیاب اوٹھ نہین سکتا جب اوٹھتا پھر کوئی گرا دیتا ہے
خواجہ و بران بیقرار ہوکر بھاگے افراسیاب پڑا ہوا دیکھ رہا ہے اس ڈر کے مارے نہین اوٹھتا کہ پھر
کوئی لات مار کے گرا دیگا حیران ہے کہ میرا منہ کسنے بند کر دیا ایک شعلہ گرد پھر رہا ہے افراسیاب آنکھین پھاڑ
پھاڑ کے چار جانب دیکھتا ہے یہ کیا بلا مجھپر نازل ہوئی جب عمرو و بران دور نکل گئے تب وہ شعلہ غائب
ہوا افراسیاب جھاڑ پونچھکر اوٹھا انگشتر جمشید کو اچھالا اور آواز دی یا خداوند سامری و جمشید
یہ آج کیا آفت تھی کہ مین گر پڑا اپنے مقام سے نہ دلہ سکا کسینے منہ پر بھی ہاتھ رکھدیا سحر نہ کر سکا یہ کیا معرکہ تھا

انگشتری سے ایک شعلہ چمکا آواز آئی ای افراسیاب خود کردہ را علاج نیست عمرو کو تونے لیجا کر شیشے
مین قید کیا شعلہ خوار آتش خو کو اوسنے تسخیر کرلیا اوس شیطان بچے نے موے سر اپنے عمرو کو
دیدیے ہین اسوقت عمرو نے اون بالون کو پیچ و تاب دیا فوراً شعلہ خوار آیا اون دونونکو بچایا
تمکو لات مارکر گرادیا ایک ہاتھ منہ پر بھی رکھدیا کہ سحر نہ کرسکو یہ مضمون سنکر افراسیاب
کانپنے لگا انگشتر جمشید کو ہاتھ مین پہن لیا بہ قہر و غضب تمام ارتا ہوا چلا افراسیاب تو اوڑتا ہوا
جاتا ہی خواجہ عمرو اپنے لشکر مین پہونچے ملکہ بران شمشیر زن بہ فتح و فیروزی مثل باد نوروزی
اپنے باغ نگارین مین آکے پہونچین ان سب کا حال وقت پر تحریر ہوگا

دو کلمہ داستان حیرت بیان شعلہ خوار آتش خو پہونچنا افراسیاب جادو
کا پاس ملکہ سنجاب کے کل زار کے سنجاب کا بخاطر افراسیاب بہار و مخمور کو گرفتار
کرکے لانا و کیفیت آنے بار کان دونون پر عاشق ہونا رہائی بہار و مخمور کی سنجاب
کا کل دراز کے سحر سے و پہونچنا خواجہ عمرو کا عین وقت پر و ذکر بدعت
شعلہ خوار آتش خو و فکر کرنا افراسیاب جادو کا بمقدمہ گرفتاری شعلہ خوار
آتش خو باقی حالات متعلقہ داستان ساقی نامہ تصنیف مصنف

چل اے منشی کلک حاضر جواب
کہ ہے بر سر جنگ افراسیاب
تردد میں ہے حاکم ملک و مال
طلسمات پر آگیا اب زوال
جو تھے دوست آخر کو دشمن ہوئے
جو رہبر بنائے وہ رہزن ہوئے
عمر و ر و تکبر کا پایا [illegible]
ذرا سلطنت کا جو اعیان گرا
شہنشاہ لاچین والاجناب
سخاوت شجاعت میں تھا انتخاب
اودھر کی [illegible] یا یا تم
نہ شاخ تمنا ہوئی بارور
گل آرزو اوسکا مرجھا گیا
طلسمات پر خوب جلوہ ہوا
وزیران ذیشان جدا ہوگئے
موافق جو تھے وہ فدا ہوگئے
لکھا منشی فکر نے بیدرنگ
کہ ظاہر ہے ہر سمت سامان جنگ
بہار گلستان کی کیا رنگ ہین
کہ طائر بھی گلزار کے تنگ ہین
صنم نے اوڑادئے ہین بلبل کے ہوش

لی دوڑ کر گھس گئی گل کے گوش
خ گل کا ہونے لگا امتحان
بھینکا ہے لائے زکیون سر کا تاج
زان کا ہوا دخل گلزار مین
آیا شہنشاہ دور خزان
یاطین کا بلوہ ہوا فوج پر
نے ظلم و بدعت بڑی فکر ہے

یہ کہتی پھری صحن مین برملا
گل زعفران ہے کہ یہ زعفران
جو دیکھا تو گلچین بھی ہے باغ باغ
لگی آگ لالے سے کہسار مین
سخن ہے قمر آپ کا لاجواب
ہوا ظلم و بدعت کا آخر گذر
عمل ہے خزان کا جو گلزار مین

خزان کی اب آمد کا سامان ہو
ہر اک نخل گلشن کو کہتا ہے آج
جلاتے ہین مینا دکھی کے چراغ
سر نخل بلبل ہوئی نوحہ خوان
پھنسا اب تو آفت مین افراسیاب
شیاطین مین ہر دم یہی ذکر ہے
تو زنجیر کا قفل ہے کہسار مین

سواران عرصہ گاہ جانبازی و جہیز کنندگان مراکب حیلہ سازی اس داستان سحر عنوان کو یون تحریر
کرتے ہین شعر سخن سازی کہ معنی ساز کردہ سخن را چنین آغاز کردہ **افراسیاب** خانہ خراب بعد
ران دو خواجہ کے نکل جانے کے حیران و پریشان جاتا ہے نہایت رنج ہے کہ اے **افراسیاب** یہ کیا معرکہ
ما مدولت سے کچھ نہو سکا اب اس شیطان بچے کو حوصلہ ہوا ہر جنگ مین آکر شریک ہوا کریگا مین اسطرح
ہو رہو جایا کرونگا تو بڑی مشکل ہو گی اس فکر مین افراسیاب وڑا ہوا جاتا ہے یا غصہ ہے کہ لشکر مسلمانان
جا پڑے ان صورت مخمور و بہار آنکھون کے نیچے پھرتی ہے کلیجہ پر ہاتھ رکھتا ہے کہ ہاے یہ معشوقان پریچہرہ
ن سب مجھ سے ہو گئے بی بہار گلعذار نے جا کر یہ غار دیا کہ اپنے کو گل گلزار **صاحبقران** کا عاشق
مشہور کیا مخمور سرخ چشم نے اپنے کو نام سے نور الدہر کے بدنام کیا ان دونون نے زرع کو صدمہ
یا اب آرام نہ ملیگا مگر اس شیطان بے ایمان کی کچھ تدبیر کرنا چاہیئے ورنہ یہ شیطان بچہ بڑی آفتین
یا کریگا کہ دور سے دیکھا ایک لشکر سامنے فروکش ہے نازنینان مہجبین جا بجا پھر رہی ہین بیچ مین ایک
رگاہ کلان استادہ ہے قبہ بارگاہ قبہ فلک سے ہمسری کر رہا ہے **افراسیاب** نے پہچانا کہ ملکہ **سنجاب**
**با کل دراز** کا یہ لشکر ہے اپنے کو خوب آراستہ کر کے چلا **سنجاب** بارگاہ مین بیٹھی ہے کہ ایک کنیز
نے بڑھکر عرض کی واری شہنشاہ **افراسیاب** تشریف لاتے ہین **سنجاب** برائے استقبال اوٹھی
بیرون بارگاہ آکے کھڑی ہوئی کئی ہزار کنیزین ساتھ ہین کہ **افراسیاب** سامنے آپہونچا **سنجاب** نے
جھک کر سلام کیا عرض کی ای شہنشاہ تشریف لائیے **افراسیاب** اوتر آیا مسند صدر پر آکے بیٹھا
**سنجاب** کے جمال جہان آرا کو دیکھ کر بہار و مخمور کی یاد آئی بیقرار ہو کر ٹھنڈی سانس لی کلیجہ پر ہاتھ رکھ لیا

کہا اے سنجاب کیا کہون کیونکر خاموش رہون دل نہین مانتا ہائے کیا کرون **قطعہ**

ہاتھ دوڑاؤن نہ کیون اپنے گریبان کیطرف
پاؤن بھی دوڑتے ہین دشت کے دامان کیطرف

دل تو کہتا ہی کہ چل کوچۂ جانان کی طرف
حکم وحشت یہ ہی کہ عزم بیابان کی طرف

ایسی نفرت ہی اگر خاک بھی ہوجاؤن مین
اوڑکے جاؤن نہ کبھی کوچۂ جانان کیطرف

گلعذارو یہ ہوئی ہے مجھے بیزاری
آنکھ اوٹھا کر نہ کبھی دیکھون گلستان کیطرف

خشک ہوجائے خدایا دہن شانے کی طرح
ہاتھ جائے جو مرا کاکل پیچان کی طرف

کور ہوجاؤن نظر پھر نہ کوئی شے آئے
جائے گر میری نگہ عارض تابان کیطرف

آنجائے کہین اوس روئے کتابی کا خیال
خواب مین بھی کبھی دیکھو نگا نہ قرآن کیطرف

لعل و گوہر ہین مرے لخت دل و اشک مجھے
کیون نظر جائے کسی کے لب و دندان کیطرف

ہٹ گیا ہے یہ کسی گیسو و رخسار سے دل
کہ کبھی رخ نہ کرون گبر و مسلمان کی طرف

ہر مژہ خار مری آنکھون مین ہوجائے وہین
گر مین دیکھون کسی محبوب کی مژگان کیطرف

قبض ہوجائے مری روح بھی یوسف کی طرح
دھیان آئے جو ترے سیب زنخدان کیطرف

ضعف سے طاقت رفتار نہین ہی ناسخ
دیکھون حسرت سے نہ کیون خار بیابان کیطرف

اس زاری و بیقراری سے افراسیاب نے یہ اشعار پڑھے کہ ملکہ سنجاب نے کہا اے شہنشاہ نصیب دشمنان آپکو کس بات کا ملال ہے افراسیاب نے کہا کیا کہون مخمور کا نکل جانا آجتک ستا رہا ہے فراق نے کا جاتا رہا بہار کے چلے جانے سے باغ سیب مین خزان آگئی سنجاب نے کہا اگر حکم سرکار ہو ملکہ بہار و مخمور سے میری ملاقات ہے جسوقت سمجھاؤنگی دونون راہ پر آجاوینگی میرے کہنے سے انکار نہ کرینگی افراسیاب نے کہا اے سنجاب اگر تو نے مخمور و بہار کو راضی کردیا عمر بھر احسان مانونگا تجھکو بادشاہ طلسم ہوشربا کرونگا سنجاب نے کہا حضور تشریف رکھین کنیز جاکر لاتی ہے سنجاب نے افراسیاب کو بارگاہ مین لاکر بٹھایا کنیزون سے کہدیا سرکار کی خدمت کرنا شہنشاہ کو کوئی تکلیف نہونے پائے یہ کہکر سنجاب چلی لشکر مسلمانان مین اپنی صورت بدلکر پھرنے لگی قریب بارگاہ مخمور و بہار پہونچی اوسوقت مخمور و بہار بارگاہ سے نکلی ہین بیرون بارگاہ آکر کرسیون پر بیٹھین آپس مین باتین کررہی ہین مخمور کہتی ہین اے بہار اگر ہوسکے تو کوہ عقیق پر چلو شہر یار کو دیکھ آئین لیکن حسرتین بھری ہین کھکر چلے آئین بہار کہتی ہین اے مخمور

ہمارا استعارا جانا دشوار ہے ایسا نہو راہ مین افراسیاب پا جائے تو قیامت برپا ہو زندگی کا کیا اعتبار ہے ہر شخص مجبور و ناچار ہے

نظم

بے تپاقی ہی نہایت حسن بے ناموس کو | پا یاری ہوتی ہی کم شمع بے فانوس کو
ہی گریزاں اوس زلف کو میرے تن پر داغ سے | بھاگتے ہین سانپ جیسے دیکھ کر طاؤس کو
جیسے مین نالان لگا رہنے بتون کے عشق مین | توڑ ڈالا کافرون نے دیر مین ناقوس کو
اشک بہتے ہی دل پر داغ جلانے لگا | نالے یاد آئین نہ کیون برسات مین طاؤس کو
اسلیے جھوٹا بھی وعدہ وصل کا کرتا نہین | تا دل تسکین ہو کبھی میرے دل مایوس کو
عشق کامل اسکو کہتے ہین کہ قاتل سے مرا | تن سے ہوتے ہی جدا دوڑا تری پابوس کو
فرقت زندان تن ہی روح کو جس طرح شاق | یون رہائی ہی وبال اوس زلف سے محبوس کو
کیون جدا اوس صحبت رخ سے دل پر داغ ہی | رکھتے ہین اکثر مصاحف مین پر طاؤس کو
دل اگر فارغ نہین ناساز ہی ساز نشاط | جیسے بے زن رنج ہوتا ہے دل مجبوس کو
وہ نہین میرا جنون ناسخ جو ہو درمان پذیر | نبض اگر دیکھے مری سودا ہو جالینوس کو

دونون صلاحین کرکے اپنے مقام سے اوٹھین باتین کرتی ہوئی طرف صحرا کے چلین سنجاب کاکل دراز نے پیچھا کیا یہ دونون صحرا مین آکر ایک نخل کے سایہ مین ٹھہرین سنجاب نے ایک نخل کی آڑ پکڑ کے سحر کرنا شروع کیا ایک جھونکا ہوا کا سرد کا چلا مخمور و بہار نے آپس مین کہا ہوا دیکھو کیا ٹھنڈی سوا چلی ہی ہر دوبارہ بوے خوش باغ مین آئی دونون جھومنے لگین جھومتے جھومتے لڑکھڑائین یہ نہ سمجھین کہ کسی نے ہم پر سحر کیا آخر دونون گر کے بیہوش ہوگئین سنجاب نے ایک تخت سحر بنایا تخت پر دونون کو سوار کر لیا زبان مین دونون کی سوزن کو بھی دیدیا تخت کو سحر کرکے بلند کیا اوڑاتی ہوئی چلی راہ مین جاکر اونھین ہوشیار کیا اب جو بہار و مخمور کی آنکھ کھلی اپنے کو آفت مین مبتلا پایا حیران ہوئین کہ یہ کیا ہوگیا ہوا سنجاب نے کہا اے مخمور و بہار گھبرانا نہین ہم تمکو تمھارے آقا کے پاس لیے جاتے شہنشاہ تمھارے بہت مشتاق ہین تمھارے واسطے آٹھ پہر بیقرار رہتے ہین جو تمکو خوف ہی وہ بات نہوگی تمکو یہ ڈر ہے کہ وہ کچھ سزا دینگے وہ ہرگز سزا نہ دینگے وہی عہدے ملینگے وہی جاہ وہی پیار ملکہ حیرت کو تمھارے معاملے مین کچھ دخل نہوگا تمھارے واسطے وہ مرتے ہونگے کہ عالم عالم رشک کرے جب شہنشاہ تمپر مہربان ہونگے

تمھارے واسطے کوئی کیا کر سکتا ہے محمور نے اشارے سے کہا بوا سنجاب ہم سمجھ گئے تمنے ہمکو غفلت مین
گرفتار کر لیا اگر آگاہ ہو جاتی تمھاری کیا مجال تھی کہ ہمکو گرفتار کر سکتین ابھی تمھارا جی چاہے سوزن کو لگا
دیکھ لو حال کھل جائے خدا ہمارے وارثون کو سلامت رکھے انشاء اللہ وہ ہمارے رہا کرنیکو ضرور آئینگے
افراسیاب سے ہمارا واسطہ ہونا بہت دشوار ہے ہمارے اوسکے دشمنی ہو چکی سنجاب نے بہت بہت
سمجھایا ان دونون نے جواب سخت دیے یہی کہا افراسیاب سے اب ملنا نہایت دشوار ہے سب سے
زیادہ تو یہ مشکل ہے کہ اوسکے ہونے دو سو خداوند ہین ہمارا ایک پروردگار کیونکر ہمارے اوس وقت
گذریگی اعتقاد ہمارے پختہ ہو چکے سنجاب نے راہ مین سر پیٹ لیا یہی سمجھاتی جاتی ہے کہ ہائے ایسے
بادشاہ عادل کو چھوڑ کر یہ مذہب اختیار کیا ہے خیر سمجھا جائیگا یہی کہتی ہوئی سنجاب لیے جاتی ہے یہان
افراسیاب کئی دن بیٹھے بیٹھے گھبرا گیا بیرون بارگاہ ٹہل رہا ہے کہ دور سے دیکھا سنجاب محمور بہار
کو لیے ہوئے آتی ہے افراسیاب نے مرحبا کہا لیا یہان دونون مہر منیر برج جلال ماہ آسمان کمال سر جھکائے
ہوئے رو رہی ہین معشوقون کی تصویرین آنکھون کے نیچے پھر رہی ہین اپنے فعل پر منفعل ہین کہ ہم لشکر
سے نکلکر کیون صحرا مین آئے تقدیر نے کس بلا مین پھنسایا یہ کیا سامان ہوا یہ تو اس سوچ مین ہین
سنجاب دونون کو سامنے افراسیاب کے لائی کہا اے شہنشاہ لیجیے یہ دونون حاضر ہین افراسیاب
نے بھی بہت بہت سمجھایا ڈرایا دھمکایا تسلی و دلاسا دیا لیکن یہ کب مانتی ہین یہی کہے گئین کہ یہ خیال خام
و تصور ناتمام ہے کبھی اسکا خیال دلمین نہ رکھنا ہمکو جو تونے گرفتار کر کے منگا لیا اگر قضا آگئی تو خیر ورنہ
انشاء اللہ رہائی پائینگے جاکر ملکہ مہرخ سے ملینگے افراسیاب نے دونون کو قید کا حکم دیا اور سنجاب
نے بھی یہی کہا کہ ابھی طایران نو گرفتار ہین جب دو چار دن تکلیف دیکھینگی اطاعت سرکار کی کرینگی
افراسیاب جادو کہین گیا نہین اسی لشکر مین ٹھہرا ہوا ہے وہان خواجہ عمرو اپنے لشکر مین بیٹھے
اس بات کی خبر نہین شام کا دربار جو ہوا محمور و بہار کو دربار مین ندیکھا باغبان سے فرمایا آج
بہار و محمور دربار مین نہین آئین ذرا دریافت تو کرو یہ دونون کہان ہین یا کچھ طبیعت ناساز ہے
باغبان نے کنیزون سے پوچھا کہ بہار و محمور کہان ہین کنیزون نے سکوت کیا باغبان نے تیوری
بل ڈالکر کہا بادشاہ لشکر پوچھتے ہین مفصل بتاؤ اگر اسکے خلاف ہوا تم لوگون پر بہت خفگی ہوگی یہ سنکر
کنیزون نے کہا کہ بہار و محمور کچھ صلاحین کر کے طرف صحرا کے گئی ہین پھر پلٹ کر نہین آئین خدا جانے

نے عجب اکر کہا ارے کہین عیار چھپا ن نہ آگئی ہون برق سے کہا ذرا لشکر حیرت مین جاکر دریافت تو
برق و چالاک بصورت مبدل گئے لشکر حیرت مین پھرے ایک ایک سے دریافت کیا کہین پتہ
نہین ملا ناچار پلٹ اونے یہی بیان کیا کہ اوس لشکر مین تو ایسا تھا ذکر بھی نہین کوئی نام بھی مخمور و بہار
کا نہین لیتا نہین معلوم یہ کیا معرکہ ہے اب تو ملکہ مہرخ گھبرائین کہا خواجہ دیکھو کوئی افتاد پڑی اونکا
نام لینے سے ہمارا دل دھڑکتا ہے باغبان قدرت اپنے مقام سے اوٹھا کہا غلام جاکر ڈھونڈھتا ہے
بہار کا نہونا غلام کو کیونکر چین پڑے ہر مقام پر تلاش کرینگے ایسا نہو کوئی دشمن گرفتار کرکے لیگیا
ہو خواجہ نے کہا مین ابھی دریافت کرتا ہون تنہائی کے خیمے مین آئے باغبان ساتھ ہے خواجہ نے
موے سر شعلہ خوار آتش خو نکالے جیسے ہی اونکو پیچ و تاب دیا ایک شعلہ چمکا شعلہ خوار بصورت
اصلی سامنے خواجہ کے آیا قدمون سے لپٹ گیا کہا کیون شہنشاہ عیاران غلام کو کیون طلب کیا کیا
مطلب ہے جلد بیان کیجیے دلکو تردد ہے خواجہ غم و ذکیا ملکہ بہار و مخمور غائب ہوگئی ہین سبکو اونکے نہونیکا
نہایت غم ہے ذرا دریافت تو کرو یہ کیا معرکہ گذرا شعلہ خوار نے کہا غلام ابھی جاتا ہے یہ کہکر شعلہ خوار
بھڑک کر غائب ہوا تھوڑی ہی دیر مین پلٹ کر آیا کہا حضور سنجاب کاکل دراز یہان آئی تھی یہان سے
گرفتار کرکے دونون کو لیگئی افراسیاب بھی وہان موجود ہے آپ چلنے لشکر کشی کرین مین دونونکو
قید سے رہا کر دونگا باغبان اوٹھا کہا اے شعلہ خوار مین مقابلے مین چلتا ہون باغبان قدرت
کا چلنا تھا ملکہ مہرخ موی کاکل کشا و بلال سحر افگن وغیرہ چند سردار تین لاکھہ کا لشکر لیکر
برسر سنجاب چلے خواجہ عمرو بھی لشکر کے ساتھ ہوے ہر چند کہ افراسیاب یہان بہت گھبرایا مگر
ایک شب یہان اور رہا اس امید پر کہ شاید مخمور و بہار مان جائین اور مجھکو قبول کرین صبح جو ہوئی گھبرا کر
کہا مین تو طرف پردہ ظلمات کے جاتا ہون تم یہان اونکو سمجھاؤ مین یہان کا خیال رکھونگا یہ کہکر
افراسیاب چلا گیا سنجاب کاکل دراز بیرون بارگاہ آکر بیٹھی دمبدم اوٹھکر اوس خیمے مین جاتی
ہے جہان مخمور و بہار قید ہین منت خوشامد کرتی ہے جب نہین مانتین پھر چلی آتی ہے بیرون رہے
بیرون بارگاہ آکر بیٹھی ہے مصاحبون سے کہتی ہے صاحبو مین کیا کرون مینے شہنشاہ سے وعدہ کیا ہے کہ
بہار و مخمور کو راضی کر دونگی شہنشاہ آئینگے تو مین کیا جواب دونگی فرمائینگے تمنے اب تک راضی نہین کیا
ان ظالمون نے جو اول سے کہا ہے وہی کہے جاتی ہین راہ پر نہین آتین یہ باتین سنجاب کر رہی ہے کہ

صحرا ہی گرد اوڑی نوبت نقارے کی آواز آئی بلکہ ہاے ابر آسمان پر کرگتے ہوے جب دامنہ گرد کا شگافتہ
ہوا سبنے دیکھا باغبان قدرت چند سردار چار جانب سے گھیرے ہوی تین لاکھ فوج پشت پر علمہاے
سبز و سفید کے پھریرے کھلے ہوے اوسپر تعریف خدا و نعت جناب اشرف انبیا نہایت لطف
سے مرقوم آمد فوج کی دھوم سنجاب کاکل دراز باغبان کو دیکھکر گھبرائی مصاحبوں سے کہا لو جناب
شاید مسلمانوں کو خبر ملگی مگر میں اس بات کو چھپاؤنگی مخمور و بہار میرے یہاں نہیں قید ہیں اودھر باغبان
مقابلے میں آکے اوترا ایک ساحر کو بھیجا کہ جاکر سنجاب سے کہو کہ ملکہ بہار و مخمور کو ہمارے حوالے کر دو
ورنہ بہت آمادہ حرب پیکار ہو وہ ساحر پاس سنجاب کاکل دراز کے آیا باغبان کا پیغام بیان کیا
سنجاب نے کہا بیٹا بہار مخمور میرے لشکر میں نہیں ہیں مقابلہ کا اونہیں اختیار ہے جادوگر
پلٹا باغبان سے آکر کہا وہ کہتی ہے کہ میرے یہاں بہار و مخمور نہیں ہیں باغبان نے ناچار ہو کر
طبل جنگ بجوا دیا شام کو خواجہ بھی آئے پہونچے معلوم ہوا کہ دونوں لشکر میں طبل جنگی بج گئے
پہر رات رہے شعلہ خوار کو خواجہ نے طلب کیا اوسنے آتے ہی سلام کیا عمرو نے کہا ای فرزند ہم سب
آمادہ ہیں طبل جنگی بج چکا تیاریاں ہو رہی ہیں صبح کو سلح کرینگے کہ دشمنوں کے دانت کھٹے ہو جائیں
سنجاب کاکل دراز باغبان کو دیکھکر گھبرائی اوٹھکر اپنی بارگاہ میں آئی سر جھکا کر بیٹھی سب
افسران فوج جمع ہیں یہاں خواجہ عمرو نے شعلہ خوار کو حکم دیا کہ جاکر بہار و مخمور کو رہا کر لاؤ یہ فوراً
غرق زمین ہو کر چلا راہ میں دو اژدہے ملے شعلہ خوار نے اون اژدہوں کو مارا قیدخانے میں پہونچا
بہار گلعذار نے شعلہ خوار کو دیکھکر پہچانا کہا اے شعلہ خوار تم کہاں آئے شعلہ خوار نے کہا
تمہیں رہا کرنیکو آیا ہوں چاہتا ہوں کہ تمکو رہا کروں یہ کہکر دونوں کی زبانوں سے سوزن کو نکالا
سوزن کا نکلنا تھا کہ یہ دونوں کی دونوں تڑپیں بلند ہو کر سحر کرنے لگیں شعلہ خوار غرق زمین ہو کر چلا
خواجہ باغبان سے آکر اطلاع کی کہ میں نے دونوں کو رہا کر دیا باغبان لشکر لیکر چلا یہاں سنجاب
بارگاہ میں اپنی بیٹھی تھی کہ آسمان سے آگ برسنے لگی ہزاروں جلے کچھ ساحر دیوانے ہوے سحر بہار
کی بھی تاثیر ہوئی کہ ساحر اشعار عاشقانہ پڑھنے لگے **نظم**

ایک خلقت ہے اسیر ایمان تیری چال کی
جسم اگر ہے ناتوان تو جان ہے ایسی چلی

نقش پا جلتے ہیں جادہ میں ہے صورت جال کی
کچھ تو ہے تدبیر اوس قاتل کے استقبال کی

ناتوان ہین اور تو کچھ ہم سے ہو سکتا نہین　　کرتے ہین تعریف ہم تیری کمر کے بال کی
بجلی وحشت جنون سے جانب دشت عدم　　ہے زیادہ ہر برس سے وحشت اب کے سال کی
یار آیا ساتھ غیرون کے گلے لگنا کہان　　کیا خوشی ہو بھلا ہو غرۂ شوال کی
عشق لیلی مین ہوا ہے قیس کو حاصل کمال　　ہے یقین زنجیر سے نکلے صدا خلخال کی
شوخیان ہین ناخن پا مین ہین چشم حور کی　　تیرے تلوؤن مین صفائی ہے پری کے گال کی
ہر گھڑی زیادہ لگتی ہے ہمارے دلکو چوٹ　　ہجر مین قسمت ملی ہے کیا ہمین گھڑیال کی
نامۂ محبوب کا رہتا ہے دن رات اشتیاق　　فکر مجھکو کچھ نہین ہے نامۂ اعمال کی
دیکھتا ہے قاصد آتا نہ سنتا ہے پیام　　کسطرح ہو اطلاع اوسکو ہمارے حال کی
جسطرح سے ابر برپا ہو گیا طوفان نوح　　حاجت اپنی چشم گریان کو نہین رومال کی
نقش ہستی محو ہوتے ہین برنگ نقش پا　　کچھ خبر ہے راہ چلنے مین کسی پامال کی
غافلو کرتے ہو کیا اپنی سواری کا غرور　　ایکدن ہوگی جنازے سے بدل یہ پالکی
روز محشر بیگمان ناسخ وہ بخشا جائیگا　　ہے محبت جسکو محبوب خدا کی آل کی

ایک طرف مخمور نے سحر کیا وہ بھی ساحر دیوانہ وار پیچ و تاب کھاتے ہین کبھی منہ کے بل گرتے ہین سنجاب گھبرا کر اوٹھی باہر آئی دیکھا ایک جانب سے باغبان قدرت کا نعرہ ہوا صف آکے گرا خیمون مین آگ لگادی تڑا تڑ لاشے لگے ہزارون جادوگرون کے لاشے پھڑک رہے ہین سنجاب بھی مصروف جنگ ہوئی لاکھ لاکھ کوشش کرتی ہے لیکن کچھ نہین ہو سکتا باغبان و بہا مخمور کے سحر نے زمین ہلادی آسمان سے آگ برس رہی ہے اور بجلی اسطرح سے سبز و زرد آکر جاتی ہین اوسمین سے تلوارین گرتی ہین جسپر تلوار گری اوسکے دو ٹکڑے ہوے اس ہجوم و ازدحام سے باغبان زور رہا ہے سنجاب کو ڈھونڈھ رہا ہے مگر رات کو معلوم نہین ہوتا کہ سنجاب کدھر ہے باغبان نے جب دیکھا کہ اندھیرے مین کچھ معلوم نہین ہوتا مخمور سے کہا روشنی کرو مخمور نے پڑھکر ایک سنگ دے کی بجلی کا شعلہ اوتار کر پھینکی چند شہری پیدا ہوکر ہاتھون مین مشعلین بجھتا کر لیے ہوے پھرا رہے ہین اسطرح کی روشنی ہوئی کہ دن معلوم ہوتا تھا بہر تیغ بھی چمک رہی ہین سنجاب نے جو دیکھا کہ روشنی ہوئی اب باغبان نے للکارا کہ او مکارہ کہان جاتی ہے سنجاب کا کل دراز جا با تڑپ کر نکل جاؤن پشت سے مخمور کا نعرہ ہوا کہ او لکا تا کہان جاتی ہے سنجاب نے سحر کرنا شروع کیا بھولی سے گولے نکالا مخمور

وہ پھینک مارا محمور نے گرز کا کر جھونک ہی کار دستہ نکالی سینہ پر کینہ سنجاب کو تا کا کارد کو کھینچ مارا سنجاب
کی پشت کو توڑ کر پار گذری مرنا اسکا کہ سب جادوگر بھاگ نکلے باغبان و محمور و بہار نے گھیر ڈالا
جدھر سے جو بھاگا ادھر طرف قتل ہوا افراسیاب خانہ خراب باغ ظلمات میں بیاد ماہیان
بی بیٹھا ہے شراب پی رہا ہے سامنے نخل پر جو نگاہ پڑی دیکھا ایک طائر رو رہا ہے افراسیاب نے پوچھا کیوں
اے طائر کیوں روتا ہے ہر چند کہ طائر کے ہوش اڑے ہوے تھے لیکن پکارا کہ اے شہنشاہ آپکی خدمتگذار سنجاب
کاکلہ دراز کو محمور نے مار ڈالا اور سبکا قتل ہو رہا ہے یہ سنتے ہی افراسیاب غصے میں اپنے مقام سے
اٹھا چھینک ہوئی بلی راستہ کاٹ گئی ماہیان نے دامن پکڑ لیا کہا اے افراسیاب اسوقت نہ جانا
افراسیاب نے کہا ان لونڈوں غلاموں کے مقابلے میں ساعت نیک و بد کیا ہے یہ کہکر چلا ہر چند ماہیان نے
کہا افراسیاب نے نہ مانا بڑے زور و شور سے آیا آتے ہی نعرہ کیا باش اے باغبان کہاں جاتا ہے محمور و
بہار تو نعرہ افراسیاب سنتے ہی غرق زمین ہو کر بھاگ گئیں خواجہ عمرو نے کہ سب کو لوٹتے پھرتے تھے
نعرہ سنکر گلیم اوڑھ لی مگر باغبان مرد مردانہ سامنے افراسیاب کے آیا افراسیاب باغبان کو
دیکھکر چلایا ایک دو پتھر مارا کہ او نمک حرام ہم سے مقابلہ کریگا باغبان نے ہر چند چاہا کہ سنبھلوں ممکن
نہوا لڑکھڑا کے زمین پر گرا ہاتھ پاؤں میں قوت کم مزاج برہم افراسیاب تیغ کھینچکر چلا کہ سر کاٹ لوں
خواجہ عمرو نے جو دیکھا کہ باغبان مارا جاتا ہے آنکھوں میں آنسو بھر آئے فوراً اسوقت سر شعلہ خوار کمر سے
نکالا پیچ و تاب دیکر آواز دی اے شعلہ خوار آتش خو لینا جیسے ہی افراسیاب بڑھا پہلو سے ایک شعلہ
چمکا ہاتھ پر بجلی پڑی تیغ ہاتھ سے افراسیاب کے نکل گیا کسی نے زور سے ایک دھکا بھی مار دیا افراسیاب
زمین پر گرا اس زور سے گرا یقین ہوا کہ ہڈیاں ٹوٹ جائینگی اب افراسیاب نے چاہا اٹھوں پھر ایک
دھکا پڑا اس شعلہ آتش نے اسقدر دھکے افراسیاب کو دیے کہ یہ کنارے پر لشکر کے پہونچ گیا کوئی منہ پر
بھی ہاتھ رکھے تھا ہے اس پریشانی میں سحر فراموش منہ بند دل دردمند حیران و پریشان لباس پارہ پارہ ایک
نخل کے نیچے بیٹھکر رونے لگا آواز دی اے کوئی حاضر ہے سب مر گئے جدہ نکو کیا ہوا کہ آسمان سے آفات جبار
پیدا ہوئی تڑپ کے گری گود میں لیکر افراسیاب کو زمین سے بلند ہو گئی باغبان نے دیکھا بھاگا شعلہ بھڑک کر
بلند ہوا آفات کے پیچھے چلا اور گرد اسکے حصار کر لیا آخر شعلہ پلٹ آیا باغبان کے ساتھ ہوا اے طفیلیان
بارگاہ میں خیمے کیطرف آئے لشکر کو دیکھا ہو گئی ملازمان صحیح سنجاب شکستہ جنگلوں میں بھاگ کر جھیل میں جا دو کر

کوئی کنوئیں میں گرا یون لشکر سحر کا تباہ ہوا بعد سب کے جاکر خواجہ نے دیکھا عمرو نے ہزار ہا جادوگرون
کے لاشے پڑے ہین منہ میں پانی بھر آیا کہ یہ رقم مفت جاتی ہے آکر جیب بارگاہ مین سب نذر زنبیل کین جادوگرون
کے لاشے برہنہ کرڈالے لباس اوتار لیے کمرون سے سب کی ہمیانیان کاٹ لین لوٹ مارکر خوشی خوشی
طرف اپنے لشکر کے چلے راہ مین شعلہ خوار آتش نوش سے ملاقات ہوئی شعلہ خوار خواجہ کے گرد پھرنے
لگا کہا اوستاد تمہارے گانے کا مین بہت مشتاق ہون فلان دن کوہ تمثال پر جلسہ ہے سب ہمراہی میرے
جمع ہونگے آپ بھی سرفراز فرمائیے خواجہ نے کہا ہم ضرور آئینگے شعلہ خوار نے کہا اوستاد مین نے چاہا تھا
کہ آفات کو بھی جیت جیت کر دون مگر مین نہ جاسکا عمرو نے کہا آفات نے صعار سحر کر لیا ہوگا شعلہ خوار
نے کہا پھر کسیدن سمجھا جائیگا یہ کہکر شعلہ خوار آتش نوش رخصت ہوا خواجہ عمرو طرف اپنے لشکر کے گئے
مگر آفات جہاردست افراسیاب کو اپنے ساتھ لیے ہوئے بالای کوہ زبرجدی آئی
سنہری تپائیان جمع ہین آپس مین کھیل رہی ہین افراسیاب کو لاکر آفات نے تخت پر بٹھایا افراسیاب
ہوشیار ہوا کہا ای مہ پارہ اس شیطان بچہ نے مجھکو بہت حیران کیا ہے آج تو اسقدر چوٹ آئی کہ جوڑ بند بدن
مین درد ہورہا ہے آفات نے افراسیاب کو روئی سے سینکا پٹیان باندھدین کہ دوسری طرف سے
رونے کی آواز آئی افراسیاب نے دیکھا کہ ایک تپلی رو رہی ہے افراسیاب نے کہا کیون ای کنیز
سامری خیر تو ہے اس تپلی نے کہا آپ کے حال پر روتی ہون افسوس ہے ایسا انقلاب ہوا کہ آپ کو
شیطان بچہ نے دھکیل دیا افراسیاب نے کہا مین نے انتظام کیا تھا کہ باغبان کو مار ڈالون مگر دشمن دھکیل
جب سحر کرنیکا ارادہ کرتا تھا میرا منہ دبا دیتا تھا سحر بھولا جاتا تھا دل مین دھڑکن قلب مین تھرکن دوسری
تپلی بول اوٹھی آپ سا سرکشا بادشاہ طلسم ہوشربا مین آپ کی سب کچھ ہو سکتا ہے تیسری نے کہا
اری صاف صاف کہہ چوتھی نے کہا مین رہبری کرتی ہون پانچوین نے کہا کیسے شہنشاہ ہین چھٹی نے
کہا کبھی قبر سامری پر بھی جانے کا اتفاق ہوا ہوگا ساتوین نے کہا اری شہنشاہ مغرور ہین عقل و
فراست سے دور ہین آٹھوین نے کہا اب پردہ اوٹھادو قبر سامری کا نشان بتادو ایک تپلی
جھلاکر بول اوٹھی ہوا میری بات سنو افراسیاب نے جھلاکر کہا جیدہ ان حرامزدیون کو منع کرو آفات
نے ایک دو ہتھڑ مارا کہا ارے کمبخت یہ کنیزان سامری و جمشید مین انکی باتون پر ابھی ہنسی [illegible] کیا
ہے کہتی ہے علاج شعلہ خوار زبان ہورہا ہے تیرہ نصیب کی بات ہے انکا قول و فعل کرامات ہے ایک تپلی پھر

تراب کربلا آدمی شنین جاہے نہ مین ہم تو سمجھا دین کوہ ریگستان پڑ جائین وہان جاکر اسم سحر پڑھین کوہ ریگستان شق ہوگا ایک دیو پیدا ہوگا اوسکو بقوت شاہی مارین تب قبر سامری ظاہر ہوگی یا ابلیس قبر پر بیٹھکر پڑھین ایک دن و ایک رات جب گذر جائے اور آب و دانہ ترک رہے صبح ہوتے قبر سامری شق ہوگی اول ایک جوان سیہ فام بدانجام بصورت عجیب و غریب پیدا ہوگا چار ہاتھ دو سر ہر سر مین دس دس دہن ہر دہن مین دس دس زبانین ہر زبان سے نئے لغت مین کلام کریگا اور پکار کے کہیگا کہ مین بیلوفشین سامری و جمشید ہون خداوند باطل پرستان ہمارا بھیجا ہی جب وہ جوان اسطرح کہے تو شہنشاہ فرمائین کہ اپنی فوج کو بھی بلاؤ اوسی قبر سے خنگار زبان نکلینگی ہر خنگار سے ایک ایک شیطان بچہ پیدا ہوگا اوس جوان عجیب غریب کا نام ابلیس شیاطین پرست ہے سب شیطانون سے زبردست تھوڑی عرصے مین وہ خنگار زبان زمین پر گرینگی کچھ دھوان نکلیگا بارہ ہزار شیطان بچے درہ کوہ کے اندر سے ظاہر ہوگا سب ننگے ہونگے چھاتیان سر و بر اے شہنشاہ فوج شعلہ خوار مین اور اونمین اتنا فرق ہے کہ وہ سب کمسن اور کے معلوم ہوتے ہین یہ سب جوان [illegible] اس فوج کو لیکر وہ آتش رنگ کو گھیریگا اوسکے ساتھ صرف دو ہزار ہین آپ جب بارہ ہزار سے ہونچیگا اون دو ہزار کو زیر کیگا مگر آپ الگ ہی رہیگا ورنہ وہ لڑکے جس جوانکو لپٹ جائینگے بوٹیان کاٹ کر پھینکدینگے سبکو ابلیس شیطان پرست ترغیب دیگا آپ لینا لینا کہیگا جنگ کی جفا نہ سہیگا جو کچھ کنیز نے عرض کی یہی تدبیر کیجیے ورنہ ہر مقام پر شعلہ خوار آئیگا اونکا رنگ جمائیگا آفات جہاردست نے اب بغور دیکھا کہ تیلیان یہ باتین کرکے خاموش ہوئین در معروف عیش و نشاط ہوئین ایک نے طبلے کھینچا ایک نے سارنگی اوٹھائی ایک نہایت شوخ و شنگ لباس کاسنی رنگ یہ غزل عاشقانہ افراسیاب سے آنکھین ملاکر بازو انداز سے گانے لگی (غزل)

| | |
|---|---|
| بے سبب آپکا جانا ہی نہ تھا مدفن مین | کیون لگا لاتے نہ خاک شہدا دامن مین |
| کسی عاشق کا ہے یہ دل روشن یعنی | ایک دانہ نظر آتا ہے تری سمرن مین |
| کم نہین باد صبا سے تری ٹھنڈی سانسین | پھول بارہ کے کھلے جاتے ہین خود گردن مین |
| دلمین میرے تو اسی طرح چلا آتا ہے تب | یاد حق آتی ہے جیسا کہ دل روشن مین |
| دیکھنا تو سبب آپ ہوئے ہین مجھسے | اینٹھ لینا نہین دل اسی الفت مین |

ڈھلکتی جو ہی میں جو پڑا ہے لب جان بخش کا عکس
ہو گئیں پھولوں کی لڑیاں رگ جان گردن مین

جان عاشق ہو جو معشوق تو عاشق غیر
ہے نضاعت کی جو بجلی نہ گرے خرمن مین

کبھی پانی کا برسنا کبھی منھ کا کھلنا
ہے گل اندامون کے ملنے کا مزا ساون مین

مین حاضر ہون اگر آپ کی مرضی ہے یہی
تیغ دیدیجیے مجھے کف دشمن مین

دل ہے جس پیچ مین لکنت تری کتنی ہے صفیر
عشق کاکل کی نشانی ہے تری الجھن مین

ابھی بیٹھا تھا بغل مین مری جو شوخ صفیر
لیگیا دل کو سمیٹے ہوے وہ دامن مین

پوچھتا کون ہے اسوقت سخنگو کو صفیر
اسنے حاصل کیا یکبار کمال اس فن مین

بڑی دھوم دھام ہے تیلیان نازنین افراسیاب سے آنکھین ملا ملا کر گا رہی ہین کچھ مسخرہ پن کرتی ہین کوئی بولی پھبتی ہے اس ظالم کے ظلم سے بندگان سامری کو شاہا اب وقت انقلاب قریب آیا افراسیاب کہتا ہے حیرت سنتی ہو یہ حرامزادیان تیرے سامنے ایسی ایسی باتین کرتی ہین مجھکو ناگوار ہوتا ہے مینے کسی پر ظلم ایک تیلی تالیان بجا کر بولی دشمنی ہے شہنشاہ فلک جاہ اپنے ولی نعمت کو قید کیا انکو نیابت مین کیا برائی تھی اپنے سر عذاب لیا زن و شوہر کو قید کیا افراسیاب نے کہا تمہارے باپ کا کیا اجارہ ہے جو دل چاہا وہ کیا ایک نے کہا ہماری تمہاری دونون کی جان کی خیر نہین ہے افراسیاب نے منھ پھیر لیا کہا حیرت مین جاتا ہون یہ بڑی گستاخ ہین جو چاہتی ہین کہتی ہین آفات نے پیار دست سے گلے سے لگا لیا کہا اے فرزند انکی باتین علم سامری و جمشید ہین انکی باتون مین بھید ہین افراسیاب خاموش ہو رہا آفات نے کہا خبردار کوہ جوال پر ضرور جانا جبتک شیطان بھی مطیع ہوگا بڑی خرابی ہوگی افراسیاب نے کہا مین ابھی جاتا ہون سب عیش و آرام ترک کیا یہ کہکر افراسیاب اٹھا لباس درست کیا کہا حیرت اب مین طرف کوہ ریگستان کے جاتا ہون جا کر بیان شعلہ خوار کی فکر کرونگا افراسیاب اپنے کو آراستہ کر کے طرف کوہ ریگستان کے چلا آفات نے کہا مین بھی خیال رکھونگی افراسیاب جادو ایسے ساحر نے کبھی کوہ ریگستان کا نام بھی نہین سنا تھا چار جانب اڑا اڑا کر جاتا ہے جنگلون کو چھان رہا ہے کبھی بلند ہوتا ہے لیکن کہین پتہ نہین ملتا کبھی زانو پر ہاتھ مارتا ہے کہ حرامزادی کنیز ساحرہ نے عجب نام بتایا نہین معلوم کیسے طلسم مین ہے یکایک کان مین گانے کی آواز آئی جس نے افراسیاب کو کھینچا معلوم ہوا رشتہ باتون مین بندھ گیا اسی جانب اڑتا ہوا آیا دور سے دیکھا ایک صحرا

سبزہ زار عمدہ گلزار طائران زمزمہ سرا کی پکار صبا بادۂ بہار سے سرشار ایک نخل کلان نہایت سرسبز و شاداب پھل اوسمین ہزارون پھول بھی ہزار رنگ کے صاف ظاہر ہے کہ نخل کلان ہے یا نمونہ جنتستان ہے ریشم کی رسن کا اوس مین جھولا پڑا ہوا ہے وہ اوسکا گلنار ہارہ نازنینان حسین مہر تمکین گلنار جوڑے پہنے ہوے مہندی ہاتھون مین لگی ہوئی بناز و کرشمہ اس غزل کو گا رہی ہین غــــزل

کندن کو کیا بلاتے ہو تم دست و پا کیسا　　بوٹی بھی کیمیا کی پسی ہے حنا کے ساتھ
رو رو کے تمکو دفن کیا اونکی آہ کے ساتھ　　جا گر مری نصیب تو خواب فنا کے ساتھ
صبر و قرار جاتے ہین تیری ادا کے ساتھ　　پھر دیکھیہ کیا رہا ہے تری مبتلا کے ساتھ
میلے کو دیکھنے تو چلے ہو ادا کے ساتھ　　دیکھو ذرا ہجوم مین رہیو حیا کے ساتھ
یارب اثر وہ دے کہ تصور کیطرحسے　　وہ آکھڑی ہون سامنے میری دعا کے ساتھ
بھیجون حواس کو کہ وہ مدعا تباسے　　اپنا بھی کوئی چاہیے پیک صبا کے ساتھ
دل رہ گیا ہے مہندی بھری مٹھی مین جکڑ کو　　ہے ضبط اپنا مال بھی وزد حنا کے ساتھ
چار و نطرف سے غیر دون نے گھیرا ہمارا گھر　　کیسی بلا مین پڑ گئے ہم تمکو لا کے ساتھ
مہندی لگا دے میرے لہو کی ابھی ابھی　　اک شاخ مینہدی کی لگی ہے حنا کے ساتھ
منھ مین زبان ہیکی دبانا وہ دانتون سے　　شوخی سے دیکھنا مری جانب حیا کے ساتھ
ہر رنگ کا سنگار جو منظور ہو تمھین　　بس جائے سارا باغ تمھاری حنا کے ساتھ
اک ٹوٹکا نیا ہمین سوجھا ہے ہجر مین　　بھیجینگے خون دل کو ملا کر حنا کے ساتھ
آمادہ شام سے تو وہ آنے کو تھی صفیر　　لے آئے آدھی رات کو آخر حیا کے ساتھ

افراسیاب یہ صدائین سنکر ستعزا ہو گیا جی مین کہتا ہے میرے طلسم مین ہزارون عجائب و غرائب ہین اکثر مین نے نہین دیکھے مین اس مقام پر آجتک نہین آیا یہ کہتا ہوا آسمان سے اُتر کر زمین پر آیا اون سب نے جو افراسیاب کو آتے ہوے دیکھا پکار اوٹھین شہنشاہ آئے ایک نے کہا یہ شہنشاہ افراسیاب دوسری نے کہا ساحر لاجواب ہین تیسری نے کہا مین تو مدت سے مشتاق تھی چوتھی نے کہا مجھے خیال رہا پانچوین نے کہا مین سب حال سے آگاہ ہون چھٹی نے کہا بی غیرت کہ شوہر ہین ساتوین نے کہا دریائے شرافت کے گوہر ہین بارھوین نے اسی طرح بارہ باتین کہین جب افراسیاب بیٹھا ایک نے کہا

پلٹ کر ساونت نے دیکھا فوج والے سب قتل ہوئے سر پیٹ لیا کہا کہ ہائے سب عاشقان بہار مارے گئے یہیں عمرو اونٹھا نے کو رہگیا مگر جاروب پر کچھ نہیں قابض ہوتا بالقبول شخصے جب جھاڑو کا بندھن کھل گیا تنکا تنکا الگ ہوا وہ رعنائی نہ رہی ساونت تلوار پکڑ کے جاروب پر جا پڑا جاروب و ساونت سے مقابلہ پڑا سرداران اسلام نے جو اتنی مہلت پائی علم فوج قسلم کیا افسر انکو چن چن کے مارا باغبان و بہار کے سحر کا رنگ جا رعد و برق نے ہزار ونکو مارا جب رعد گرجا کانون پر ہاتھ رکھکر چیخ ماری سو دو سو چیخ مار کر زمین پر گرے ناک سے خون جاری سر پھٹ گئے برق آڑہی ترچھی گر رہی ہے برق لامع نے زلفین کھولین شعلے چمک رہے ہین اندھیرا ہو جاتا ہے اوس اندھیرے مین سو دو سو کو قسلم کیا پھر آسمان پر برق جانے چمکی ایک طرف ہلال چمک رہا ہے سنج موی کا کل کشا کی کا کل کھلی ہوئی سب سردار دو تیغ ملکر زمین ہلا دی ساونت و جاروب سے مقابلہ پڑگیا ساونت نے کئی گولے مارے جاروب نے جب اشارہ کیا گولے پھٹ کر الگ گرا قریب جا کر ساونت نے ہاتھ مارا جاروب نے کلائی تھام کر ایک طمانچہ مار دیا کہ سر جسم گردن سے اڑگیا ساونت کا مارے جانا اسکے ساتھ والے جو باقی رہگئے تھے وہ بھی بھاگے جاروب نے پلٹ کر دیکھا کہ فوج اب کم رہگئی سرداران مسلمانان نے بڑے بڑے سحر کیے ہین زمین تھرا رہی ہے ملک بہار کا گلدستہ جل رہا ہے جب گلدستہ مارا ہزار دو ہزار بلبلا نے اشعار عاشقانہ پڑھتے ہوئے کوہ و دشت و بیابان کیطرف بھاگ گئے جاروب اب گھبرائی کہ کیا کرون کسی طرح لڑائی نہین جمتی اب شکست نہین تھمتی جاروب نے بہار کو تاکا بہار سحر کر رہی ہین کہ اسنے ایک گولہ پھینکا اندھیرا ہوگیا ملکہ بہار نے چاہا پلٹون کہ جاروب نے بڑھکر ایک دست کشی آسمان سے ایک پنجہ گرا بہار کو اوٹھا کر لیگیا باغبان نے جو دیکھا کہ بہار کو اس خار صحرائے ذلت و رسوائی نے غائب کر دیا باغبان چھپا کہ جا کر اس بیجا کو قتل کرون تو بہار ظاہر ہو باغبان کا بڑھنا کہ جاروب نے اپنے ماتھے پر نشتر مارا خون ہتھیلی پر رکھکر آواز دی اے عقاب سامری مجھے بچا فوراً آسمان سے عقاب پیدا ہوا ہتھیلی پر آ کے بیٹھا خون پیا جاروب کی کمر مین منقار دی طرف آسمان کے لیکر اڑگیا جب جاروب چلی گئی لشکر والون نے پناہ مانگی فریاد کی طلب امان کی جو باقی لشکر والے تھے تو لوٹ گئے اہل اسلام بھی واپس ہوئے لیکن

سب ساتھ والے جاروب کے حیران تھے کہ جاروب کہاں چلی گئی لشکر میں جو آتے دیکھا جاروب
اپنی بارگاہ میں بیٹھی سحر کر رہی ہے کہتی ہے دیکھوں اب عیار میرے ساتھ کیا عیاری کرتے ہیں اور بہار کو
کیونکر رہا کرتے ہیں بہار کا پتہ بھی نہ ملیگا یہ باتیں کر رہی ہے کنیزوں نے عرض کی حضور نے لینے کو خوب بچایا
جاروب نے ہلپٹ کر کہا صاحبو آج میں نے امتحان سحر مسلمانان کر لیا اب میں سمجھ کر ان سے لڑونگی یہ بھی
جان گئی کہ لشکر مسلمانان میں بڑے بڑے کامل و اکمل جمع ہیں جنکا سحر دفع کرنا دشوار ہے ایک ایک کامل
بلائے روزگار ہے بہار کو تو گرفتار کر لیا اب میاں باغبان کی بھی فکر ہو جائیگی یہاں تو یہ باتیں ہو
رہی ہیں مگر اہل اسلام جو واپس آئی بارگاہ میں آکے سب جمع ہوے اور ملکہ مہرخ کو معلوم ہوا کہ
بہار لڑتے لڑتے غائب ہوگئیں نہایت صدمہ ہوا ہرکاروں نے آکے خبر پہونچائی کہ اپنے مقام پر
جاروب کہہ رہی ہے کہ ملکہ بہار کو میں نے ایسے مقام پر قید کیا ہے کہ وہاں کوئی جا نہ سکے گا
ملکہ مہرخ نے خواجہ سے کہا کچھ تدبیر رہائی بہار کیجیے بہار کے حال پر دل ٹکڑے ہوتا ہے خواجہ یہ سنکر
باہر نکلے خواجہ کو بھی بڑا قلق ہے کہ برق سامنے سے آیا خواجہ نے کہا بیٹا برق تمنے سنا کہ
بہار کو جاروب پکڑ لیگئی اور اپنے مقام پر یہ کہتی ہے کہ جس جگہ بہار قید ہے وہاں کوئی جا نہیں سکتا
دریافت تو کرو برق نے کہا استاد میں ابھی جاتا ہوں جا کر دریافت کرتا ہوں خواجہ نے کہا اب
تیرے مزاج سے جلدی نہیں جاتی برق منہ بنا کر بولا حضور ہر کام میں میں ہی کام آتا ہوں خواجہ
نے ایک تھپڑ مارا کہا خبردار اب تو نہ جانا ہم خود دریافت کر لینگے برق ایک طرف بھاگا یہ کب رکتا ہے
خواجہ بھی ایک جانب سوچتے ہوے چلے برق جو وہاں سے بھاگا دوڑا ہوا لشکر جاروب میں آیا پھرتے
پھرتے دروازے پر بارگاہ جاروب کے پہونچا دیکھا کنیزیں دروازے پر کھڑی ہیں برق کنارے آیا
ایک نوجوان خدمتگار کی صورت بنکر آیا کنیز کو بلایا کنارے لیجا کر بیہوش کیا اوسی کنیز کی شکل بنکر سامنے
جاروب کے آیا کہا واری لشکر مسلمانان بڑا اولٹے ہے جاروب نے کہا اری شعلہ رو تجھکو کیونکر
معلوم ہوا کہا حضور ہرکاروں کی زبانی خبر سنی لیکن حضور عیار تلاش میں نکلے ہیں کوئی آپ سے
بھی پوچھنے آئیگا آخر آپ نے بہار کو کہاں قید کیا ہے اپنے خیمے میں منگا رکھیے تم لوگ حفاظت کریں
جاروب نے کہا نہیں صحرائے نرگس میں اوسے قید کیا نرگس جادو وہاں کی حاکم و ناظم ہے
کیا مجال جو کوئی وہاں جا سکے برق کے منہ سے نکلا کہ یہی مطلب تھا یہ کہکر اوٹھا اور ٹھٹے سے کہا

کہا لونڈی سمجھ گئی جاروب کھٹکی کہ شاید یہ کوئی عیار ہے پکار کر کہا او شعلہ رو سن تو برق نے کہا مین
حاضر ہوتی ہون یہ کہکر چاہا باہر نکل جاؤن جاروب نے گھبرا کے آواز گیر کی دی برق کے پاؤن
زمین نے تھام لیے اب جو جاروب نے اشارہ کیا رنگ و روغن عیاری کا بھی چہرے سے اڑگیا ہلڑ ہوا
برق فرنگی عیار ہے عیاری آیا تھا گرفتار ہوا وزیر زادی اسکی سرمنشا شکر ملکہ لالہ زار جادو
دوڑی ہوئی آئی کہا واری جب اسنے شعلہ رو کو بیہوش کیا تو مجھکو خبر معلوم ہوئی تھی مین شعلہ رو
کو بیدار کرکے لائی ہون لیکن آپ نے خوب پہچانا اب اس نگوڑی کو قتل کیجیے جاروب نے کہا یہی تو
بڑی خرابی کی بات ہے کہ ہم عیارونکو قتل نہین کر سکتے حکم شہنشاہ ہے کہ بغیر حکم بادولت کے عیار کو
قتل نکرو وزیرزادی نے کہا حضور اسنے آپ سے کیا پوچھا اور آپ نے کیا کہا جاروب نے کہا
اسنے مجھسے حال بہار کی قید کا پوچھا مجھکو کھٹکا گذرا اور عجب کلمہ اسنے کہا کہ مین یہی چاہتی تھی اسی
سبب کان کھڑے ہوے مینے سحر کیا تب یہ گرفتار ہوا مگر نگوڑی بلا روزگار ہے مینے جب اسکو رو کا اور
رنگ و روغن عیاری کا اڑا دیا تب معلوم ہوا کہ یہ برق فرنگی عیار ہے لالہ زار نے عرض کی
آخر حضور نے بہار کو کہان قید کیا مجھسے بھی شک آپکو ہوگا سحر کرکے دریافت کر لیجیے کہ مین کوئی عیار
تو نہین ہون جاروب نے کہا اے لالہ زار تو ایسی بات کہتی ہے مینے بہار کو صحرائے نرگس مین
قید کیا ہے لالہ زار نے کہا حضور مین برق کو پاس ملکہ حیرت کے لیجاؤن اور اونسے حکم قتل
لون اور وہین اسکو قتل کرون جاروب نے کہا اچھا لیجاؤ لالہ زار نے مُردوں کے مشکین باندھ
کہا اپنا سحر اوتار لیجیے جاروب نے سحر اتارا لالہ زار نے پشتارہ دوش پر لگایا لیکر بھاگی جب
اسکو لالہ زار لیکر نکل گئی اوسی وقت لالہ زار اصلی بھی آئی جاروب نے کہا کیون اے
لالہ زار تم اتنی جلدی کیون واپس آئین حیرت نے کیا حکم دیا برق پر کیا گذری لالہ زار نے
کہا واری مین کیا جانون مین تو صبح سے حاضر بھی نہین ہوئی اب تو جاروب گھبرائی کہا اے
لالہ زار مینے تجھے صحرائے نرگس کا بھی پتہ بتایا تو کہتی ہے مین آئی نہین اور مینے سب کچھ کہدیا بڑا غضب
ہوا جاکر ملکہ حیرت سے دریافت کرو یہ سنکر لالہ زار روانہ ہوئی پاس ملکہ حیرت کے پہونچی
ملکہ حیرت نے پوچھا تم کہین بھیجی تھی لالہ زار نے جو سب حال بیان کیا ملکہ حیرت نے کہا بی بی اسیر
اسی سبب سے سیکڑون گذرتے ہین عمرو عیار ہوگا آکے اپنے شاگرد کو لیگیا اور ملکہ جاروب کی

مقام قید بہار بھی پوچھ گیا اب بی نرگس کی خیر ہو لالہ زار دہان سے بلبلی آکے جاروب سے کہا جاروب
نے کہا مین ابھی راستہ بند کرتی ہون یہ کہکر جاروب نے ایک دستک دی آواز دی ای ملکہ جادو
جادو بمقام نرگس کا راستہ نہ دینا کوئی عیار سردار جانے نہ پائے یہان جب خواجہ برق فرنگی کو
لشکر مین لیکر آئے مشاہین اسکی کمو لین کہا کیون بیٹا دریافت کر آئے برق نے کہا غلام نے
دریافت تو کیا لیکن گرفتار ہو گیا خواجہ نے کہا اب نہ تکلیف فرمایئے گا مین طرف صحرای نرگس
کے جاتا ہون یہ کہکر خواجہ یکہ و تنہا چلے جو پتے نشان جاروب سے پوچھے تھے اون نشانون
کو دیکھتے ہوے جاتے ہین جب پانچ کوس راستہ طے کیا دیکھا ایک مقام پر ایک کوہ نہایت بلند در
اوسکے سب بند کسیطرح سے راستہ جانے کا نہین خواجہ وہان سے پلٹ آئے قضای کار دریا کے
کنارے پر لشکر کے باغبان کھڑا تھا خواجہ کو جو آتے ہوے دیکھا بڑھکر پوچھا کیون اوستاد خیر تو
ہے خواجہ عمرو نے کہا ای باغبان عجب طرح کا معرکہ ہے مینے خود جاروب سے پوچھا اوسنے بالتصریح
بتایا کہ نرگس جادو نگہبان ہے وہین ملکہ بہار قید ہین اب جو مین گیا راہ مین ایک پہاڑ ملا اوسکا
کوئی درہ نہین کھلا تھا صحرای نرگس تک نہ پہونچنے پایا باغبان نے کہا معلوم ہوتا ہے آپکے
تشریف لیجانے کے بعد اوسکو ثابت ہوا کہ خواجہ عمرو عیاری کرکے برق کو لیگئے اور مقام
قید بہار بھی دریافت کر گئے ہین اب اوسنے آپ پر راستہ روکا ہے سحر کرکے پہاڑ بنا دیا
غلام آپکے ساتھ چلتا ہے میرا بہار کے واسطے دل بیقرار ہے اگر بہار لشکر مین نہین تو زندگی
باغبان کی بیکار ہے اور بہار سے ہمیشہ میل رہا لشکر افراسیاب سے بہار نکلین دشمنی کیوجہ
سے ہم بھی گلچین گلشن اسلام ہوے یہ کہکر باغبان رونے لگا خواجہ نے سمجھایا ہے کہ ای باغبان اسقدر
صدمہ نہ کرو انشاءاللہ بہار بہت جلد رہا ہوگی اب خواجہ و باغبان چلے راہ مین برق بھی ملا
چالاک سے بھی ملاقات ہوئی خواجہ نے کسی سے کچھ نہ کہا باغبان کو ساتھ لیے ہوے قریب اوس کوہ
کے پہونچے باغبان نے کہا خواجہ آپ ہٹجایئے مین جاکر سحر کرون خواجہ تو ایک گوشے مین آئے
باغبان قدرت ٹہلتا ہوا چلا آگے بڑھکر دیکھا پہاڑ نہ معلوم ہوا اب باغبان حیران کہ تھا
ابھی پہاڑ تک نہین پہونچے اس سوچ مین تھا کہ ایک باغ معلوم ہوا دروازہ اوسکا بند باہر سے
قفل لگا ہوا ہے باغبان نے قفل توڑا اندر باغ کے آیا دیکھا باغ نہایت معقول پھول کھلے ہے

چمنہاے طولانی نخلہاے لاثانی عندلیبان خوشنوا زمزمہ سرائی کر رہی ہین بعض طائران خوشنوا زمزمہ سرائی مین یہ اشعار گا رہے ہین

اشعار

گل چھری یا بنینگے جتنے ہین اسیران قفس
دن کو مہمان قضا شبکو ہین مہمان قفس

دے کہین رخصت فریاد انھین بھی صیاد
تنگ آئی ہین بہت ضبط سے مرغان قفس

مژدہ اے قسمت بد دام بلا مین آکر
میہمان چمنستان ہوے مہمان قفس

پنبہ درگوش نہ رہ بہر خدا اے صیاد
سن ذرا زمزمۂ نالۂ مرغان قفس

مژدہ چاک قفس کیا ہی اسیرون سے ہی
آنکھ کھولے ہوی بیٹھے ہین نگہبان قفس

برگ گل فرش قفس چاہی کرتا صیاد
جی کو بہلا مین لوہن کاش اسیران قفس

فصل گل آئی ہی مرغان چمن مین نشاط
کہدو صیاد سے تیار رہو سامان قفس

مخلصی دی ہمین پھر شوق اسیری بخشا
یاد آنے لگی وہ صحبت یاران قفس

چھوڑ دے توڑ کے بازو کہین اے صیاد
تنگ آتا ہے اٹھانا ہمین احسان قفس

چھٹکے ہم سکتی نہ اسی بھی رنجیدہ رہے
مر تون دلمین رہی حسرت ہجران قفس

اشک خونی کے ہین قطرے مری بصورت گل
دیکھ صیاد ذرا لطف گلستان قفس

ہوگئی ایک ہی پرواز مین خالی آغوش
کیا غضب ہی نہ برآیا کوئی ارمان قفس

رنج عشرت سے نہین کم ہون حباب تسنیم
مغتنم جان تو یہ صحبت یاران قفس

ہر طرف سے صدائے زمزمہ سرائی آرہی ہے باغبان بہار باغ دیکھتا ہوا قریب بارہ دری کے پہونچا یکایک بارہ دری سے رونے کی آواز آئی اور صدائے دردناک اسطرح کی تھی کہ باغبان کا دل ہلگیا گھبرا کے چار جانب دیکھتا تھا کہ کہان سے یہ صدائے دردناک آئی آخر بارہ دری کے اندر گیا جاکے دیکھا ایک نازنین مہ جبین نہایت حسین و جمیل ہاتھ مین ہتھکڑیان پانون مین بیڑیان پہنے بیٹھی ہے سر جھکا ہوا آنکھون سے آنسو جاری بلک بلک کے رو رہی ہے صدائے دردناک دیتی ہے کہ اے فلک یہ کیا میری ساتھ کجروی ہے جو تونے کی اب تو میرے ساتھ کجرفتاری سے توقف کر اب یہ صدمات ہم سے نہین اوٹھتے اے فلک تونے وہ صدمے دیے کہ جو لایق اس نحیف ضعیف کے اٹھانے کے تھے نہین خوب جانتی ہون یہ عجائب غرائب یہ تیری تقدیر سے مجھ پر گذرے اب صدمات نہین اوٹھ سکتے

باغبان ان کلمات حسرت آیات کو سنکر بیتاب ہوگیا قریب جاکر پوچھا اے گل بوستان حسن و جمال و اے
سرو حدیقہ جاہ و جلال کس حال مین تمکو دیکھتا ہون یہ کیا حال ہے کس ظالم نے تمہاری یہ کیفیت کی
یہ کہنا تھا کہ اوس نازنین کی آنکھون سے اور زیادہ آنسو جاری ہوئے کہا اے شخص تو کیون ہمارا حال
پوچھتا ہے کوئی غمزدہ دست پوچھنے نہ آیا کسی نے حال زار نہ دریافت کیا سب نے ہماری محبت سے ہاتھ
کھینچا ایک دل اور ہزار مصیبتین ایک سر اور ہزار آفتین ظالم جلاد کا سامنا وہ ظالم یہ نہین کرتا
کہ سر کاٹ لے روز کی کشاکش سے مہلت پائین کونسی تدبیر کرین کہ اس جفا سے چھوٹین اگر ای
شخص تو یہان سے چلا جا ایسا نہو وہ ظالم جلاد آجائے تو تجھکو کچھ ضرر پہونچے باغبان نے کہا وہ کون شخص
ہے میرے نزدیک کسی طاقت دار کی حقیقت نہین مین سو دو سو کو اکیلا قتل کر سکتا ہون اوس نازنین
نے کہا آپ کا نام نامی و اسم گرامی کیا ہے باغبان نے کہا طلسم ہوشربا کے سنگریزے تک مجھکو
پہچانتے ہین باغبان قدرت منتظم ریاست افراسیاب اب ہدایت پروردگار سے شریک
مسلمانان ہوا افراسیاب کا ہمسر دکھلاتا ہون اکثر مقابلے پڑھے ہین کتب پارینہ سے یہ ثابت
ہے کہ افراسیاب پر زوال آئیگا طلسم فتح ہو جائیگا بائیس لاکھ کا میر لشکر ہون اسوقت مین تلاش مین
جادہ جادو کی آیا ہون اب تم بھی حال اپنا مفصل بیان کر دو یہ سنا تھا کہ اس نازنین نے کہا
ایک آہ سرد اپنے دل پر درد سے کھینچی اور بعد حیرت و افسوس لبون پر لاکر کہا ای افسر لشکر
عمرو میری حقیقت قابل بیان کرنے کے نہین ہے اس سرزمین کا حاکم جادہ جادو ہے اوسکا ملازم
رہنمای جادو ہے مین ایک بادشاہ کی بیٹی ہون رہنمای جادو مجھپر عاشق ہوا سوتے مین اوٹھا کر
لے آیا سوال وصل کیا مین نے اوس ظالم سے انکار کیا اوس ظالم کو غصہ آیا دن بھر مجھکو قید رکھتا ہے جفائین
دیتا ہے شام کو یہان جلسہ جمتا ہے پھر وہی سوال پیرا انکار اوسکو غصہ وہ شراب پیکر بُرے بُرے
صدمے دیتا ہے لیکن تم صاحب اختیار ہو خواجہ عمرو کے لشکر کے افسر نامدار ہو ہمکو قید سے
تو رہا کرو وہ بھی بڑا ساحر زبردست ہے لیکن تمہارے نام سے اطمینان ہوا کہ شاید اوس پر
غالب آؤ باغبان نے کہا اوس بچہ کو تنکے چنوا کے مارونگا میرے ہاتھ سے زندہ نہ بچیگا یہ کہکے
باغبان نے اوس نازنین کے ہاتھ سے ہتھکڑیان نکالین مسند پر بٹھایا اوسنے کہا صاحب اس
باغ مین دو چار کنیزین بھی ہین وہی خدمتگاری کرتی ہین اگر حکم ہو تو اون کنیزون کو بلا لون

کہ دربار مین معروف ہون باغبان نے کہا کیا مضایقہ ہے ادس نازنین نے پکار کر آواز دی ارے کوئی ملازم
ہے گوشہ ہاے باغ سے کنیزین آنے لگین پانچ سات کنیزین آئین ادس نازنین نے کہا ارے
کمبختو ذرا ہوشیار ہو جاؤ آج ہماری رہائی کی صورت خدا ے نادیدہ نے دکھائی ہے ہمنے کیونکے
دو سو خداوندون سے منہ پھرا خداے نادیدہ کے مذہب کو اختیار کیا تم لوگ بھی یہی اعتقاد
کرو وحدہ لاشریک کو یاد کرو کنیزین دوڑین اسباب عیش نشاط لانے لگین بارہ دری مین
لاکے جمع کیا باغبان بیٹھے ہین وہ نازنین اسباب کا انتظام کر رہی ہے جب وہ قریب آتی ہے کبھی
آنکھون آنسو بھر لاتی ہے کبھی کہتی ہے صاحب مین حیران ہون کیا تمھاری نگاہ مین جادو ہے جسوقت

ہے تمکو دیکھا دل کی عجب کیفیت ہے کس زبان سے تمھاری تعریف کرون نظم

جلوۂ مہر جو پھیلا ترے رخسارون سے
روشنی اڑ گئی جگنو کی طرح تارون سے

بہ چلا بار پسینہ ترے رخسارون سے
باس پھولون کی نہ جائیگی ترے ہارون سے

میل نے رنگ نکالا ترے رخسارون سے
راکھ اکسیر بنی آڑ کے ان انگارون سے

جاکے گلشن مین جو مین یاد قدن مین روؤن
عرق شرم ابلنے لگے فوارون سے

چٹکلے بھرنے ہی تو گھبرا اُٹھنگے قیدی صبا
کچھ لگاوٹ ہے ہم تازہ گرفتارون سے

لپٹے رہتے ہین گلو سے تری ایجان سب ہی
رشک ہے دست تمنا کو ترے ہارون سے

بلبلو نالۂ جانسوز نہ میرے سیکھو
ڈر کہین شعلے نکلنے لگین منقارون سے

ملگئی ہجر مین آ ماہ رہی تا دم صبح
ڈبڈبائی ہوئی آنکھین نہ جھپکین تارون سے

وقت افراط جنیون کی خرابی دیکھو
دل بکنے کو نکلنے لگے گلزارون سے

ہے وصل بناوٹ ہے وہ بیرونے لگا
اپنے جانیکا شگون او نے لیا تارون سے

انتظار خط جانان مین ہے دعوت ہر روز
گھر بھرا رہتا ہے یان ڈاک کے ہرکارون سے

بے ہو بختی ہے صاحب تری آنے کی خبر
مُرجھکے گل تھا نکتے ہین باغ کی دیوارون سے

عشق کے واسطے ہلو گو نکی خلقت ہے صفیر
اب یہی کام تو ہم جڑتا ہے بیکارون سے

اس لطف سے ادس نازنین نے یہ اشعار پڑھے اور اپنا حال عشق باغبان پر ظاہر کیا کہ باغبان بیقرار
ہو گیا ادس نازنین نے جام لبریز کیا باغبان کو دیا باغبان اسکی محبت مین ایسے مبہوت

ہو رہی تھی کہ جام بے اندیشۂ انجام پی گئی دو جام اوس نازنین نے باغبان قدرت کو دیے تھے کہ پہلو میں باغ کے
فورہ ہوا کہ باش ہو باغبان اب کہان جاتا ہے ہم جادۂ رہنما ملکہ جاروب نے اسیواسطے ہمکو مقرر کیا تھا
وہ کام ہمنے کیا اب جو پلٹ کے باغبان نے دیکھا وہ نازنین تو غائب ہو گئی کنیزین ہیبت ناک
بیباک اسباب سحر ہاتھ مین لیے ہوے سامنے کھڑی ہین اور سامنے سے جادۂ جادو نعرہ کرتا ہوا
چلا آتا ہے باغبان نے چاہا اب اوٹھ کر سحر کرون سحر فراموش دریاے حیرت کا جوش زن ہوا ٹھوکر کھا کے گرا بیہوش ہوا
جادۂ جادو ہنستا ہوا قریب آیا کہا صاحبو یہ باغبان لشکر مسلمانان کا سرگروہ ہے اب اسکے
برابر لشکر مین مسلمانون کے کوئی ساحر نہین ہے ملکہ جاروب اب سب کو گرفتار کر لیگی یہ کہکر
باغبان کی زبان مین سوزن دیا مشکین بھی اسکی باندھین سب کنیزونکو جمع کیا کہا صاحبو
صحراے نرگس تک تو جانا بہت دشوار ہے اول تو ہمین سے گذرنا مشکل ہے مین ذہمان سب انتظام
کر لیا پہلے ہی سے یہ نازنین سحر کی بنا کے بٹھادی تھی کہ یہ سب انتظام کر لیگی بڑے لطف سے اوسنے
اسکو گرفتار کیا انکو اپنے سحر پر بڑا ناز تھا اب صحن باغ مین آ کے بیٹھا چالیس جادوگرنیان جمع
ہین جادۂ جادو کے سحر کی تعریفین ہو رہی ہین ایک کا یہی قول ہے کہ اے افسر تو نے
خوب انتظام کیا اب جادۂ جادو کا قصد ہے کہ تخت سحر تیار کرے باغبان کو اوسپر سوار کرے
طرف صحراے نرگس کے لیجائے کہتا ہے مہار کے پاس سے بھی قید کر لونگا سب کنیزین کہتی ہین حضور جلد
آپ تشریف لیچلیے جادۂ جادو پھولا ہوا ہے کہتا ہے اب شہنشاہ طلسم ہوشربا ہماری ملکہ جاروب
کاہکش کو منتظم کل طلسم کا کرینگے خوب انتظام طلسم ہو جائیگا کہ آسمان پر سناٹا ہوا دیکھا سب نے
ملکہ جاروب کاہکش تخت پر سوار تشریف لائین وہین سے آواز دی اے جادۂ جادو کیا کہنا اے
فرزند تم نے بڑا کام کیا مگر ہمنے بھی خوب فکر کی تجھ ایسے ساحر کامل و اکمل کو مقرر کیا تو میرا نائب ہے اب مجھے
اطمینان ہو گیا لیکن اب طرفین لشکر اسلام کے چڑھائیان ہونگی رعد و برق و برق لامع
و بنی مخمور یہ سب صاحب آوینگے مگر جب تو نے باغبان ایسے ساحر کو گرفتار کر لیا تو اور کسی کی
تیرے آگے کیا حقیقت ہے مین بھی وہ چیز تیرے واسطے لائی ہون کہ آج تک شہنشاہ کو ممکن نہوئی
جادۂ جادو جاروب کاہکش کو دیکھکر مع سب کنیزون کے براے استقبال کھڑا
ہو گیا کہا اسوقت آپ کے آنے سے دل کو قوت ہوئی ایسے قدردان کے سامنے کام کرے

غلام نے کس بطف سے انتظام کیا جاروب نے کہا مین نقشہ دیکھ رہی تھی ای جادوہ جادو مین نے
ایک نقشہ بنایا ہی اوسکو آتشہ پھر دیکھا کرتی ہون بڑے لوگون سے مقابلہ ہی وہ سب کابل ہی اکس مین اور
افراسیاب نے میری واسطے یہ پڑیا خاک قبر جمشید کی بھیجی مراد اس سے یہ ہی کہ یہ نعمت کبھی کسیکو نہین ملی
مین تو بیان ہون قبر سامری پر جاروب کشی نہین ہوتی خاک جمع ہو گی قبر سامری سے آو ابنا
آئی آج کل ہمارے بند و بنیر آفت ہی یہ شراب مین ملا کر پلائی جای سو برس عمر بڑھے افراسیاب نے
بلا کر مجھسے کہا مین نے اس پڑیا کو لیلیا کہ مین جاکر اپنے فرزندونکو پلاؤن کہ جو میری جان کا نگہبان ہی
جلد شراب منگاؤ کنیزین شراب لائین ملکہ جاروب نے شراب مین اوس خاک کو ملایا جاروب نے جام
بھر کر کہا میری جان کا نگہبان تو ہی پہلے تو پی جا کنیزین حسرت سے دیکھنے لگین اری نگوڑیو تم کیا ٹکر ٹکر
دیکھتی ہو اپنے فرزند کے تصدق مین تمکو بھی ایک ایک جام دونگی جادوہ جادو تو پھول گیا جام
ہاتھ مین لیکر کہا اے ملکہ عالم آپ نے وہ احسان کیا کہ جسکا بدلا نہین کر سکتا گرفتاری جملہ سرداران
اسلام کی مین نے اپنے ذمہ لی جب باغبان ایسے ہوشیار کو نے دام مکر مین پھنسایا تو اور کسیکی
کیا حقیقت ہی ایکی سبکو گرفتار کرونگا یہ کہکر جام پی گیا ملکہ جاروب زہر بار زہر بار کرتی جاتی ہین
کنیزین دیکھ رہی ہین جب جام جادوہ جادو پی چکا تو کنیزون کے آگے گلابیان ہٹا دین کہا تم
بھی پیو تو عمر بڑھیگی یا ابھی موت آجائیگی کنیزون نے کہا واری ہم نہ پینگے جاروب نے کہا پیو نہ ایک بات
کہدی اری سو برس نہین تو پچاس برس ضرور عمر بڑھیگی مگر اونہین ہٹا میرا جی چکا اب یہین کیا مدعا
جسواسطے مین آئی تھی میرا مطلب پورا ہو گیا کیون جادوہ جادو تو نے باغبان پر تو یہ مکر کیا اور مجکو
نہ پہچانا جادوہ جادو نے کہا آپ میری مالک ہین عمرو نے کہا مین تیرا باپ ہون دیکھ پہچان عمرو عمرو

مرا نام ہے خواجہ خواجگان
مرے نام پر عدو اشید ہوا
مرا مکر ہے گلشن قتیل و قتال
نشان تمامی گرد پابوس کا
یہی فتح و نصرت کی تدبیر ہے

عمرو ذی حشم مہتر مہتران
اڑاتا ہون کفار کے دم مین
مری چال سے ہے صبا پائمال
مرا افسر ذی حشم نامدار
کہ آقا ہمارا جہانگیر ہے

مری نسل سے مکر پیدا ہوا
جھکاتا ہون دشمن کو ہر دم کو مین
فلک کی جو گردش کا سامان ہوا
امیر عرب شیر پروردگار
جادوہ جادو کو مگر اپنے مقام سے

اوٹھا کہ کنیزین بیہوش ہو چکی ہین کچھ دیر بیہوشی مین ہین۔ جادوہ جادو بھی بیہوش ہو کر گرا باغبان حیران حیران بیٹھی

مگر باغبان سمجھ گیا تھا کہ خواجہ عمرو واسطے میری رہائی کے تشریف لائے ہین جادۂ جادو جو بیہوش
ہوکر گرا خواجہ نے نعرہ کرکے خنجر مارا جادۂ جادو کا شکم چاک قصہ پاک کنیزون نے جو دیکھا گھبرا کر اٹھین اٹھتے
اوٹھتے گرین بے ہوش ہوئین خواجہ عمرو لڑکھڑا کر گرے اوسکے مرنے سے باغبان کو ہوش آیا سحر جادو
اوسکے جادو اٹھا سکتے ہی سب قید ٹوٹی ماران سیہ جو جسم مین لپٹے ہوے تھے ماش کے آٹے
کے تھے اب کنیزون پر باغبان جا پڑا غصہ مین جسکو طمانچہ مارا اوسکا سر اڑگیا دم بھر مین باغبان
نے سب کنیزونکو قتل کیا خواجہ نے اوٹھتے اونکے لباس سب کے اوتار لیے باغ کو بھی خوب لوٹا تمام عمارتین
جل گئین جنہاے طولانی جھکے ہنگامۂ گیرودار بلند ہونے کی جادوگرونکے آوازین آرہی ہین اب خواجہ و
باغبان باہر نکلے وہ جو بہار تھا وہ بھی جلکے خاک ہوا باغبان نے کہا خواجہ جادۂ جادو نے رستہ
روکا تھا وہ مارا گیا اب راستہ ملیگا باغبان نے بلندی پر آکے دیکھا دور سے ایک صحرا معلوم ہوتا ہے اودھر
سے پیشین پھولون کی آرہی ہین باغبان نے کہا خواجہ وہ سامنے صحراے نرگس ہے نہین معلوم یہان
کہان قید ہے نرگس جادو کے رہنے کا کہان مقام ہے مگر اب مین جاتا ہون آپ الگ ہو جیے چلتے چلتے
عمرو نے کہا اے باغبان دیوانے نہ ہو جانا اپنے پرائے کو پہچاننا صحراے نرگس کو کھیل نہ جاننا خواجہ
نے باغبان کو خوب سمجھایا باغبان نے کہا اب آپ ملاحظہ کرینگے یہ کہکے خواجہ کو باغبان نے الگ کیا اور
وتنہا طرف صحراے نرگس کے چلا خواجہ ایک نخل کی آڑ مین چھپے ہوے ہین باغبان جیسے گوشۂ صحراے
نرگس مین پہونچا چاہتا ہے اندر چمنستان کے داخل ہون ارادہ درست چالاک چست کہ ایک طرف سے
آواز آئی صاحب مجھے بچاسے باغبان نے پلٹ کے دیکھا ایک جادوگر سیہ فام بدانجام ملکہ گلچین کا ہاتھ
پکڑے ہوے ہے گلچین روتی ہے باغبان نخل بچاتی ہے کہ ظالم نے مجھے چھوڑدے باغبان لپٹا اوس جادوگر
نے آواز دی او باغبان کہان آتا ہے میرے مقدمے مین دخل نہ دینا ورنہ مشکین باندھکر
لیجاونگا اب زندہ نہ چھوڑونگا باغبان جھپٹ کر چلا اوس جادوگر نے گولہ مارا باغبان نے
گولہ تھام لیا بہ قہر و غضب تمام وہی گولہ کھینچ مارا اوس جادوگر کا سر پھٹا اوسی سر سے برق
چمکی گلچین پر گری گلچین کے دو ٹکڑے ہوے گلچین کا مرنا باغبان کا کلیجہ پھٹ گیا دوڑکر
لاشے سے لپٹ گیا پکارتا تھا کہ کیون صاحب ساتھ ہمارا چھوڑا کیون صاحب فلک کی کیا شکایت
کرین فلک نے ہمکو لوٹ لیا کیون بی بی اب تنہائی مین کیونکر بسر ہوگی تڑپ تڑپ کر صبح ہوگی

تمکو کون سمجھائیگا ہر وقت تمھاری یاد مین رونا آئیگا آخر یہ کہکر چلا نے لگا ان فقرات سے عیار کو تسکین دونگا نظم

لیجیے بیتی کرو مین تجھ بن جو گھبراتا ہون مین　　نام لینے تیرا تو نکو جلاتا ہون مین

غیر جب کہتا ہی اسپر مین بھی مرتا ہون تب آہ　　وہ کو کیا مرتا ہی بس غیرت سے مرجاتا ہون مین

آنکلتا ہی کبھی پر بات وہ کرتا نہین　　بولتا ہی تو یہ کہتا ہی کہ اب جاتا ہون مین

گو وہ ہی آتش کا پرکالہ کہ تیری سامنے　　آفتاب آکر کہے جاڑے سے تھراتا ہون مین

ناتوانی نے نکل جانیکا ڈر تو کھو دیا　　یار کو اب اپنے مرجانے سے دھمکاتا ہون مین

گر چلین راہ طلب مین تو نہ ڈالون نیچے پاؤن　　بن کبھی ساقی کی آگے ہاتھ پھیلاتا ہون مین

دور تر نہین پالون جب دامان صحرا کی طرف　　ہاتھ بھی سوی گریبان تھوڑا لاتا ہون مین

باغبان بلک بلک کر رو رہا ہی چاہتا ہی اپنی جان دیدون خواجہ کو جب یہان دیر ہوئی باغبان کی حال سی خبر نہوئی تو خواجہ گھبرا کر چلے کہ کان مین آواز آئی ہائے اے زوجہ من اے مونس ہمدم عمر دیتھرا ہوکر دور سے آگے دیکھا باغبان لاش کو گلچین کے لپٹا ہوا رو رہا ہی خنجر کھینچا ہی کہ اپنا گلا کاٹ لون عمر و ہوکر دوڑے پکار کر آواز دی او باغبان کیا کرتا ہی خبردار خنجر نہ مارنا عمرو نے دوڑ کر باغبان کا ہاتھ پکڑ لیا کہا ای باغبان یہ کیا کرتا ہی کچھ دیوانہ ہوا ہی باغبان نے کہا خواجہ مین زندہ رہون گلچین سیار گلشن جنان ہون عمرو نے کہا ای باغبان کیون دیوانہ ہوا ہی اری گلچین یہان کہان مرا سچ تو یہی اس ساحر نے ملکہ گلچین کو کیوں نکر پایا ذرا سحر کرکے دیکھ باغبان کو یہ سنکر ہوش آیا اپنی جھولی مین ہاتھ ڈالا شکے دانے نکالے اونپر سحر کیا لاش پر گلچین کے کھینچ مارے شعلہ بھڑکا بعد دم بھر کے بعد دیکھا لاش سے آدمی کا پتلہ ہی باغبان کے ہوش آئے کہا خواجہ کیا غضب کا سحر کیا تھا میری ہوش درست نہ تھی عمرو نے کہا بڑی خیر ہوئی کہ مین آگیا مین نے تمھارے رونیکی آواز سنی دوڑا ہوا آیا اب باغبان غصے مین اوٹھا کہا خواجہ دیکھو تو کیا معاوضہ کرتا ہون صحرائے نرگس کو ابھی خاک مین ملا دونگا باغبان جھومتا ہوا قریب چمن نرگس آیا گیند پھولونکا پھونک کے نکالا نخل ہائے نرگس پر کھینچ مارا نخل نرگس جلنے لگے ایک نخل کلان ہی اوس مین ایک گل کلان آراستہ ہی جو شعلہ نکلا اوس گل کلان سے قطرات سے گرے شعلونکو بجھا دیتے ہین جلنے سے بچا لیتے ہین باغبان نے جو یہ دیکھا اور غصہ بڑھا پکار کر آواز دی او خبیث مین نے تجکو بھی پایا سامنے آکر مقابلہ کر

پہ کیسے گنبد بہولوں کا مارا وہ گل کلان بہی جلنے لگا چیخنے کی آواز آئی جلے پہولون سے جادوگر نکلنے لگے اوس گل
کلان سے اسطرح کا دنتا ہوا کہ زمین ہل گئی ایک جادوگرنی بڑی بڑی آنکہین مگر سیہ فام بدانجام جسم
پر آبلے پڑے ہوے ہوے لڑکہڑاتی ہوئی باغبان پر جا پڑی جادوگر جو پہولون سے نکلے تہے الگ کہڑے تہے
اس جادوگرنی نے کہا اے گلہای صحرائے نرگس باغبان کو لینا وہ سب جادوگر باغبان پر ٹوٹ
پڑے باغبان نے جو تمر ہندی اوٹہائی تہی لاشہ زوجہ پر رونا خواجہ کا آکر تسکین دینا نہایت غصہ تہا
سنگریزے اوٹہا کر مارے پتہر برسنے لگے جس جادوگر پر پتہر پڑا اپس کر رہگیا ہر جادوگر پر پتہر برسنے لگے سیکڑون
جادوگر مر کر گرے نرگس چاہتی ہی بہاگ کر گل جاؤن باغبان نے پلٹ کر دیکہا آنکہین چمکا رہی ہی پرواز
کر رہی ہی باغبان نے اون جادوگرون پر ایک گیند دور مارا اون جادوگرون پر آگ برسنی لگی سیکڑون
ناری جلے واصل جہنم ہوے نرگس نے غلطک ماری چاہا کہ بلند ہو کر نکلون باغبان نے پلٹ کر کارد سحر
کہینچ ماری نرگس کے سینے کو توڑ کر پار گذری نرگس کا مرنا کہ گلستان مین آگ لگ گئی وہ نخل کلان بہی
جلنے لگا آواز آئی کشتی مرا نام من ملکہ نرگس جادو بود دہ کوہ پہٹا زمین پر گرا ملکہ بہار جادو کو دیکہا
ایک قفس مین بند زبان سوزان قلب پر ہجوم رنج و محن یاد مین بادشاہ لشکر اسلام کی آنکہون سے آنسو
جاری اشارون سے یہ اشعار ادا ہوتے ہین نظم

جب رونے پہ آنکہ آگئی ہے
وحدت ہمہ تن سما گئی ہے
یاد آ کے رواں کی محرمون کی
سر سے مرے اک بلا گئی ہے
رخسار پہ لہو میں اس سے بے چین

طوفان نیا اوٹہا گئی ہے
الفت تری کارساز عالم
ہمچشمون مین کیا جلا گئی ہے
خدا رہ وہ کاکل پریشان
خلوت تری یاد آگئی ہے

دل مین نہین غیر کا گمان بہی
گہرون مین مری سما گئی ہے
مشکل ہو گئی ہے ہجر کی شب
خجال مین جی بہی سما گئی ہے
باغبان نے جو بہار کو اس حال

مین دیکہا بیقرار ہو کر دوڑا باغبان کو دیکہکر بہار مین جان آگئی جاکے قفس کو توڑا بہار
کی زبان سے سوزن نکالا خواجہ کو بہار نے دیکہا کہ سر جہکائے کہڑے ہین بہار نے پوچہا کیون خواجہ
آپ کیون سست ہین خواجہ نے کہا اتنی بڑی جادوگرنی کو قتل کیا بہار خالی پڑا ہے ایک بہی کام ساتہ
نہ ملا بہار نے کہا مین آپکے لیے تدبیر کرتی ہون یہان تو اوسنے مجکو قید کیا تہا اوسکے رہنے کا مقام دوسرا
ہو گئی ہی جادوگر وہان قید ہین صمصام جادو ایک جادوگر ہے اوسپر عاشق تہی اوسپر دباؤ ڈالتی تہی

تھی مگر ہمین معلوم کیا باعث تھا کہ اوس نے اوسکو قبول نہین کیا وہ بھی وہین قید ہے وہان چلیے
سب کچھ موجود ہے یہ کہکر بہار آگے بڑھی جس مقام پر نخل کلان تھا وہ طبقہ اوٹھ گیا ایک دروازہ
ثابت ہوا ایک زنگی اوس دروازے پر بیٹھا اوسکو باغبان نے مارا باغبان و بہار نے ملکر وہ دروازہ
کھولا پیچھے سب کے خواجہ اندر گئے دیکھا ایک باغ جسکو دیکھکر دل باغ باغ ہو طائر خوشنواز زمزمہ سرائی
کر رہی ہین نخل سرسبز و شاداب عندلیب ہجر گل مین بیتاب سرو چمن کا اکڑنا نرگس کی دیدہ بازی
سوسن کی غمازی نسیم عنبر شمیم چل رہی ہے غنچے مسکراتے ہین صیاد اپنی بدنصیبی پر سر ٹکراتے ہین ایکطرف
چھوٹی سی بارہ دری فرش شجر بچھا ہوا اسباب عیش و نشاط آراستہ خواجہ جھپٹ کر بارہ دری مین
گئے جال مارنا شروع کیے تمام مال و اسباب اوٹھا کر نذر زنبیل کیا ایک جانب سے زنجیرونکی آواز آئی
دیکھا وہ تین سو جوان زبانون مین سب کے سوزن گرفتار دام رنج و محن ایک جوان تاجدار سلسل و
مطوق بیٹھا ہے باغبان نے جھککر اس جوان تاجدار کو رہا کیا زبان سے اوسکی سوزن نکالی وہ جوان
قید توڑ کر اوٹھا باغبان و بہار کے قدمون پر سر دیا باغبان نے نام پوچھا کہا اس حقیر کو
صمصام جادو کہتے ہین آپ نے کیون تکلیف کی نرگس اگر آنکھین لگائیگی باغبان نے کہا
نرگس تو ماری گئی یہ ملکہ بہار جادو افسر لشکر اسلام مین ہے ملکہ بہار نے باغبان کی تعریف کی تاجدار کا حال
پوچھا کہا حضور سب کے ملازم ہین بڑے اشتکار اس جوانی مین آیا نرگس عاشق ہوکر مجکو گرفتار کرلائی
یہان اگر طالب وصل ہوئی مینے قبول نہین کیا قید کرکے چلی جاتی تھی شب کو پھر آتی تھی ایک دن
شب کو مین بہت بیقرار ہوا اور یہ دعا کی کہ اے حقیقی پیدا کرنے والے مذہب اصلی کا خواہان
ہون اوسی شب کو ایک بزرگ خواب مین آئے فرمایا اطاعت دین اسلام کو سرداران اسلام آکر
تجکو قید سے رہا کرینگے تو رفیقان طلسم کشا مین منسوب ہوگا شکر ہے کہ آپ لوگ تشریف لائے جس
شبکو خواب دیکھا تھا بہت رویا اوسی خیال مین جب صبح ہوئی سب جوانون نے میرے قول کی تصدیق کی اور کہا
ہمنے بھی یہی خواب دیکھا ہے سب مطیع الاسلام ہوئے آج پروردگار نے مشکل آسان کی باغبان نے اوسی وقت ایک تخت تیار کیا
جب سب جوانونکو قید سے رہا کرلیا اب جو باغبان نے ذکر کیا اپنے لشکر کا جمع ہونا خواجہ کی عیاریان وہ جوان خوش ہوگئے
کہا مجکو خدمت مین ملکہ مہرخ کی لیچلیے باغبان نے صمصام کو تخت پر سوار کیا ایکطرف باغبان ایکجانب بہار
و صمصام اور تختون پر تین سو جادوگر بیٹھے پیچھے خواجہ بھی سارے مکان کو لوٹ مار کر آئے سب حال سنا

بہار سے بیان کیا کہ ملکہ ہمنے تو یہان سے نکلنے بھی نہ پایا قرضدار بہت ستانے لگے ناگہ بہار ذکہنا جاری ہے لشکر
مین چلکے سرداران نامی خدمتگزاری کرینگے کہجا سباب ہی مکان سے نکلا بارگاہین اژدر دو نبرد دائین نوبت
نقارے بجتے ہوئے اس عظم و شان سے طرف لشکر اسلام کے چلے یہان جب سے باغبان و خواجہ گئی ہین جاروب
خدمت مین ملکہ حیرت کے آئی سرداران اسلام انتظار مین برق کنارہ پر لشکر کے کھڑا ہے وہان با
حیرت کے جاروب بیٹھی ہے ملکہ حیرت کر رہی ہین ارے جاروب جہان تمنے بہار کو قید کیا عیار لشکر
نے تم سے پوچھ لیا اب ضرور سردار جائینگے زمرد نے کہا حضور مین خبر سن چکی باغبان قدرت:
خواجہ تشریف لیگئے ہین مخمور نے آج صبحکو کہا تھا کہ مین تلاش مین باغبان و بہار کی جاؤن
ملکہ مہرخ ذکہنا دو روز انتظار کرو پھر فوج کثیر لیکر جانا مسلمانون مین ایک کا ایک عاشق ہے ایک
کیواسطے ایک جان دیتا ہے نہ کہ بہار کا قید ہونا سارا لشکر بیقرار ہے سبھی سردار جاوینگے یہ باتین
ہو رہی ہین جاروب کہتی ہے مینے بہار کیواسطے دو دو نگہبان مقرر کیے ہین جادوہ جادو بڑا
مکار و غدار ہے نرگس ان کو مخفی رکھتی ہے کوئی اوس تک نہین جاسکتا یہ باتین تھین کہ نوبت و نقارے
کی آواز آئی سب دیکھنے لگے جاروب نے دیکھا صمصام جادو تخت پر سوار تین سو جادوگر
گھیرے ہوئے ایکطرف باغبان و بہار نوبت نقارے بجتے ہوئے بارگاہین اژدران آتش فشان پر لدی
ہوئین جسکے آگے آگے خواجہ بعد کرو فر شلتگین لگائے ہوئے چلے آتے ہین جاروب نے جو ملکہ بہار
کو دیکھا کہا غضب ہے بہار چھوٹ گئی صمصام کو دیکھکر جاروب رونے لگی کہا ارے اس ظالم نے
کیونکر رہائی پائی یہ نرگس کا معشوق ہے بے شک اوسکا گھر لٹا بڑی تباہی ہوئی واری آج میرا آباد
گھر لٹ گیا ایک کنیز کو حکم دیا یہان سے جاؤ خبر تو لاؤ دیکھو تو جادوہ جادو و نرگس پر کیا گذری باتی
وہ ایسی جانباز و سرفروش تھے بے جان دیے انکا گذر وہان نہوتا اور صمصام کئی سال سے
وہان قید تھا ہائے اس ظالم تک یہ لوگ کیونکر پہونچے اسکو کیونکر رہا کیا یہ سب سامان ظاہری اوسی کا
ہے کنیز جو یہان سے گئی تھی اوسنے جا کے لاشہ جادوہ جادو کا دیکھا باغ لٹا ہوا وہان سے آگے بڑھی
دیکھا نرگس نہین ہے جا کر دیکھا کہ مکان ویران پڑا ہے لاشین سڑ گئی ہین ہزار دو ہزار جادوگر نکا وہان
نصیب ہے خاک اڑ رہی ہے کنیز روتی پیٹتی ملکہ کے سامنے حیرت کے پہنچی جاروب سے عرض کی حضور
ہوا سب جادوگر مارے گئے علاوہ جادوہ جادو و نرگس و شعلہ خیز کے اور بھی ہزارہا لاشے پڑے ہوئے ہین

معلوم ہوتا ہی لشکر سے مقابلہ بڑا ملکہ حیرت نے کہا ایک بہار لاکھون سے لڑسکتی ہی باغبان قدرت کیا کم
مسعود و مسعودی کیا حقیقت ہی جاروب نے سر پیٹ لیا کہا صاحبو بڑا غضب ہوا نرگس نے بڑا تیر کیا
ان دنون اوسکی جفت صمصام پر مرتی تھی ایکدن مجھسے کہا تھا کہ آپ بھی اوسکو سمجھائیے بڑا طولانی نامہ لکھا
مضمون یہ تھا کہ شاید اسلیے سمجھانے سے یہ ظالم مان جاے اور سر بیزاری مین یہ اشعار بھی اوسنے لکھے تھے نظم

| | |
|---|---|
| اوس نازنین مین عشوہ ہی ناز و ادا بھی ہی | انداز بھی ہی غمزہ بھی شرم و حیا بھی ہے |
| آب رواں ہی سبزہ بھی گل بھی بہار بھی | ساقی ہی یار بادہ ہی باد صبا بھی ہے |
| ڈھاتی ہو میرے کعبۂ دل کو عبث عبث | اوس سنگدل تجھے نہین خوف خدا بھی ہی |
| ایمان بھی جان بھی کھو چکے ناموس و ننگ بھی | اے دل تباہ تو عشق کی کچھ انتہا بھی ہی |
| جاے نجات پوچھتی ہین آپ مجھسے کیا | کعبہ بھی ہی مدینہ بھی ہی کربلا بھی ہے |
| دم ہی لبون پہ ہجر مین رعنا کا ہمسے | دم دیتی ہین مسیح کے چشم شفا بھی ہی |

نرگس نے یہ نامہ بڑا طولانی لکھا تھا آج مجھے یاد آیا کہ نرگس نے بڑا صدمہ اوٹھایا اب مین جاکر طبل خفگی
بجواتی ہون کل دیکھیے تو کس کس کا خون بہاتی ہون نرگس کا مارا جانا بالا بالا انجام پائیگا اگر پہلے مجھکو خبر
معلوم ہوجاتی کہ میان باغبان بہار کے ہای بہار کے جاتی ہین مین خود جاکر روکتی یہ کہکر جاروب
چاہتی ہی اوٹھے کہ آسمان پر لکہ ابر چمکنے لگا سقف گرد اوڑی کرہ ہوا آفتاب چھپ گیا ملکہ حیرت نے کہا ارے
یہ کون آتا ہی شرما کر جاروب نے کہا آخر انکو چین نہ آیا دوڑے ہوے آئے کیونکر نہ گھبرائین راتین اونپر کیونکر
گذری ہونگی میری وجہ سے جیل جیل رہتی تھی کہا حضور میرا شوہر ہی بادانگیز پنجہ کش اب دیکھیے وہ کیا
برپا کریگا بی بہار و میان باغبان کو بھاگتے مراستہ نملیگا سوراخ مور و مار مین چھپینگے بڑے بد مزاج ہین
جادوون کے سر کے تاج ہین کنیزون نے کہا خبردار انکے سامنے کچھ ذکر نکرنا ابھی لشکر اسلام مین گھسجاوینگے
بہار و باغبان کو پکڑ لاوینگے شہر دشمن اونکا نظیر نہین یہ ذکر تھا کہ ابر قریب آکر شق ہوا جاروب
کھڑی ہوگئی دیکھا ایک جادوگر بڑے قد و قامت کا دیو ہی کہ قالب انسان مین سمایا ہوا ہی تاج زرین
سر پر پہنے ہوے جواہرات جسم پر آراستہ بی جاروب ہنس رہی ہین کبھی کہتی ہین ہمارے صاحب کو کچھ
جواہرات بہت پسند ہی موتیون کے مالے تو سب ہی پہنتے ہین مگر اون کے گلے مین اچھے معلوم ہوتے
ہین ملکہ حیرت بحیرت دیکھ رہی ہی جاروب باغ باغ ہو رہی ہی اپنے آپ سے باہر ہے ملکہ حیرت

سے ہنس ہنسکے کہتی ہے آپ شہنشاہ ہو کہو بھول گئے ہماری صاحب کو ہماری آنکھ بہر بادہی باد انگیز پنجہ کش تخت
سے جھومتا ہوا اُترا جادوگر بہت سرپشت پر آکے حیرت کو سلام کیا جاروب سے کہا کیون صاحب تم تو
دو روز کا وعدہ کر کے آئین تھین اسقدر عرصہ کیون کیا جاروب نے کہا صاحب اب تو لشکر مسلمانان
سے مقابلہ ہے اسے ایک جان کے ہزارون دشمن ہین اب طبل جنگی بجوا دنگی کل مقابلہ ہوگا باد انگیز پنجہ کش نے
کہا میرے سامنے تم کیا مقابلہ کروگی مین کل سب کو قتل کردونگا اتنے مین جاروب خوب قہقہہ مار کر ہنسین
حیرت سے کہا کیون حضور شاہ بھلا مین کیونکر گوارا کرون کہ مین دیکھون یہ مقابلہ کرین پھر باد انگیز نے
کہا اپنے لشکر مین چلو جو مناسب ہوگا وہ کیا جائیگا جاروب خوشی خوشی اوٹھی شوہر کا ہاتھ تھام لیا
ہنس ہنسکے باتین کرتی ہوئی کہ صاحب ایک ہفتہ مجھ پر برابر ایک سال کے گذرا راتون کو گھبراتی تھی
تمہاری صحبت یاد آتی تھی کنیزون سے پوچھے کل شبکو مین نے کھانا بھی نہین کھایا دمبدم میرا یہ حال
تھا اور یہ کہتی تھی

**نظم**

مہربان مجھپہ وہ عیسیٰ جو کسی دم ہوتا
لاش پر میری نہ زنہار یہ ماتم ہوتا

نہ تو وحشت مجھے ہوتی نہ پہنتا زنجیر
میری ہاتھون مین جو وہ گیسوئے پرخم ہوتا

دھوم عالم مین یہ گر مری آجاتی
آپ آتے تو عجب لاش کا عالم ہوتا

گو نہ آتے وہ مگر غیر کا زباتی نہ غدر
درد ہوتا تو مرے دلمین مگر کم ہوتا

لطف اوسوقت وصال گل و بلبل کا تھا
جسم برگ گل کے زیر پیراہن شبنم ہوتا

آبرو ابر کی سب خاک مین ہی ملجاتی
مائل گریہ اگر دیدۂ پرنم ہوتا

زہر ہا آہ رقیبون نے کیا انکا اگال
کھاتا رعنا کو میسر جو کہین سم ہوتا

باد انگیز پنجہ کش ہنستا جاتا ہے کہتا ہے اے ملکۂ عالم آج شب کو جلسہ ہو صحبت عیش و طیش کی نہایت
آراستہ ہو ناچ گانا بھی ہو شغل شراب و کباب بھی ہو غرضکہ یہ کار زن و شوہر تو باتین کرتے ہوئے باہم
جاتے ہین ادھر برق فرنگی ایک جادوگر کی شکل بنے ہوئے لشکر مین جاروب کے پھر رہے ہین یکایک مشہور
ہوا کہ باد انگیز پنجہ کش شوہر جاروب آیا ہے آج جا لینے بھی طلب ہونگے برق نے بہ تبدیل صورت
اپنی ایک جوہار کی نہایت سامنے ایک خیمہ کسبی کا تھا بڑی عمدہ گانیوالی برق نے جا کر کہا صاحب
آج تمھین مجرا کرنا پڑیگا مگر ذرا کن رسے چلو مین تمھین سمجھا دون ہاتھ پکڑ کے کسبی کو کنارے لیگیا

باتین کرتے کرتے بیہوش کیا اور اسکی شکل بنکر اپنے مقام پر آبیٹھا تماشہ بین جمع ہین ناز و کرشمہ کر رہا ہے میان
جاروب نے جلسہ آراستہ کیا حکم کیا طائفہ لاؤ چوبدار چلے پہلے چوبدار نے آکر برق سے کہا برق بازو
پر شمشیر باندھ کر سوار ہوکے چلے ساز بجانے والے ساتھ ہین جدھر سے گذر ہوا لوگ آوازہ کستے ہین برق
ایک ایک کو جواب دیتا ہے کسیکو کہا آنکھین پھوٹین گی نگوڑے آنکھون مین کھائے جاتے ہین جہان سے نکلی
نگوڑے گھورتی ہین میرا جوبن ہلکا ہے میرا سینہ اچکا ہے دسر مین خلل ہوا ہوتا ہے جوانان نظارہ باز دو چار
پھیرے ہین سب سے لڑتا بھڑتا در دولت ملک جاروب پر پہونچا بہلی دفعہ کے سازندونکو ساتھ لیے ہوے
اندر آیا دیکھا بادانگیز پنجہ کش مسند پر بیٹھا ہے پہلو مین جاروب کاہ کش ناز و کرشمے کر رہی ہے کنیزین گلابیان
شراب کی کشتیان کباب کی تمامدہ سے چن رہی ہین برق نے مسکرا کر انگوٹھا دکھا دیا مسکرانے مین جو آدھر
دندان کھلے بجلی چمک گئی سفیدی براقی دانتون کی ظاہر ہوئی یا لڑیان موتیونکی ستیہ او بہار کے جو صورت
دکھائی بادانگیز پنجہ کش ٹھنڈی سانسین بھرنے لگا ہر دم زانو مرتا ہے سینہ آگیا پلٹ کے جاروب
ہو دیکھا ناز نین تیر آنکھین لڑا رہی ہے الٹے ہاتھ سے ایک طمانچہ مارا کہا کیون اپنی حالت آنکھین لڑا رہے ہو
بی گنتا پیچ جاؤ تمہین گانیکو بلایا ہے آنکھین نہ لڑاؤ مین کیا مستی بھری ہون یہ کیسے کہا میرا شوہر ایسا نہین
ہے وہ کسی پر نگاہ نہین ڈالتا رنڈیان خود لوٹی پڑتی ہین میرا میان جوان ہی ایسا ہی گنتا کہہ گا و برق نے
سامنے کھڑے ہوکے ہلکی گت ناچی اہل محفل کی بری گت ہوئی اوسی گرمی مین آتش کی غزل
گانا شروع کی

## نظم

کوچۂ یار مین کس روز مین نالان نہ گیا　　بلبل مست سے سودائے گلستان نہ گیا
حسن کیطرح سے آیا نہ مری عشق مین فرق　　زلفین ان منہ کی ہین یان جان پریشان نہ گیا
دادہ رہی لوہے کبھی سان کے اوپر جو ہنسے　　تیغ ابرو نہ گئی خنجر مژگان نہ گیا
ہمرہی روح رواں کی تن خاکی نے کی　　ساتھ یوسف کے زنانے سے یہ زندان نہ گیا
صبح کی شام نظارہ مین رخ روشن کے　　رات بھر گھر سے ہمارے مہ تابان نہ گیا
اڑ کے سینچا ہو جوش جنون سے وان تک　　پانون سے اپنے مین دیوانہ بیابان نہ گیا
روز و شب زلف و رخ یار کا افسانہ رہا　　ذکر صبح وطن و شام غریبان نہ گیا
مرغ بسمل کیطرح رقص کرینگے طاؤس　　جا رون اور اگر ابر گلستان نہ گیا

کون ہے دل مین نہین یار تری عشق کا نقش
کس قلمرو مین نہ حسن کا فرمان نہ گیا
صادق القول نہین دوسرا مجھسا مئی کش
شیشہ سے عہد تو پیمانے سے پیمان نہ گیا
کون ہے شانی کا سینہ نہ کیا زلف نے چاک
کون سا آئینہ اس حسن کا حیران نہ گیا
خاک پا تونے نہ اوس حسینی نفس کی چھڑکی
باغبان نرگس گلزار کا پرتمان نہ گیا
مجھسا غم دوست سنو ہوگا کوئی دنیا مین
کونسی مجلس ماتم مین مین مہمان نہ گیا
ای قمر ہون ستم آتش قدمی کا تیری
کونسی دنیا سے تری طرح گریزان نہ گیا
پھوٹ کر آبلونے خشک نہ باتین ترکین
تیسے شرمندہ مین آ کے خار مغیلان نہ گیا
عاشق اوس غیرت بلقیس کا ہوے آتش
بام تک جسکے کبھی مرغ سلیمان نہ گیا

اس لطف سے برق نے تڑپ کر یہ غزل گائی کہ بادانگیز پنجہ کش مست ہوکر اشارے کرنے لگا برق نے اشارہ کیا کہ تمھاری خالا بیٹھی ہین ہمارے تمھارے وصل کیونکر ہو ارے کمبخت مین خود تیری مشتاق ہون بڑی ناک تیری دیکھکر مری جاتی ہون اس نگوڑی کو کسیطرح سے ہٹا دو پھر مین حاضر ہون بادانگیز نے خدمت گار کو بھیجا کہ جاکر پوچھو مین کیا تدبیر کرون برق نے الٹے ہاتھ سے خدمت گار کو طمانچہ مارا کہا اپنے باپ سے کہنا کہ محفل مین شراب کا چرچا رہے سب کو دو دو تین تین جام پلائین یہ نشے مین مبہوت ہون ہم تم فرصے اڑائین بادانگیز نے یہ سنکر حکم کیا ہان پی گنا سبکو شراب پلاؤ برق نے شراب کو الٹ پلٹ کیا بیہوشی ملائی بڑا سا جام بھر کے جاروب کو بلایا مصاحبونکو کنیزونکو بھی پلانا شروع کیا کنیزین بھی پی رہی ہین برق نے اشارہ کیا بادانگیز سے کہا ایک جام تم بھی پیو برق نے ایک جام بھر کر بادانگیز کو بھی پلایا اب جو سب نے شراب پی بیہوشی مین سب دست درازیان کرنے لگے کوئی گھبرا کر اٹھا دھم سے گر کر بے ہوش ہوا تقاضای کار جاروب بھی گھبرا کر اوٹھی اوٹھتے اوٹھتے گری بیہوش ہوئی جاروب کا بیہوش ہونا بادانگیز نے کہا ای جان جہان آ دمیرے گلے سے لپٹو برق نے کہا تم آکے گود مین اوٹھا لو بادانگیز اپنی مسند سے اوٹھا چاہا تھا کہ گھبرا کر گرا بیہوش ہوا تب برق نے تڑپ کر نعرہ کیا نعرہ

لقب میرا برق خنجر گذار
کہے کون مکار و غدار ہون
دو رنگ پر میرا پھیرا رہا

اگر اوستادین عوا نامدار
کرون سیکڑون کو جس کی راہ پر
تڑپ سے مری چرخ پھرتا رہا

تڑپنے مین مین برق رفتار ہون
ارسطو نے جی علم شاگرد ہی
ترے زیر قدم غرب ہے مشرق ہی

پھلا دہ ہون مین نام بھی برق ہی ؎ خنجر بلند کرکے چاہا تھا کہ جاؤن کہ صرصر شمشیر زن اسطرف پھرتی پھرتی
آئی دروازے پر دیکھا چند چوبدار بیہوش پڑے ہین سمجھ گئی عیار کا گذر ہوا پردہ اوٹھا کر دیکھا
برق فرنگی خنجر بکف باد انگیز کو قتل کیا چاہتا ہی نعرہ کیا خبردار او بھور یہ کیا کرتا ہی برق نے پلٹ کر
دیکھا کہا اوسنانی خدا کے لیے چلی جاؤ مینے بڑی مشکل مین اسکو بیہوش کیا ہی میرا ہرا نقصان ہوگا اوسنا
ہم کہدونگا تمکو جلی لیسوا لیسوا کر مار ڈالینگے صرصر کب مانتی ہی اتنے برق کو تیر مارا برق نے خالی دیا
صرصر تیغ کھینچکر جا پڑی برق سے تیغ چلنے لگا برق ڈرتا ہی کہ ایسا نہو کہین باد انگیز کو ہوشیار کردی
کہ اب صرصر نے بڑھکے برق کو تیغ مارا برق پیچھے ہٹا صرصر نے پلٹ کر حباب دافع دارو بیہوشی
مارا برق نے دیکھا کہا غضب ہوا باد انگیز کو ہوشیار کر دیا برق کود کر بھاگا باد انگیز کی جو آنکھ کھلی صرصر
کو قریب پایا صرصر نے کہا صاحب ہوشیار ہو جیسے موت اسوقت ٹلی برق فرنگی نے سبکو بیہوش
کیا تھا باد انگیز نے باران سحر برسا کے سبکو ہوشیار کیا غصے مین اپنے مقام سے اوڑا اوسی غصے مین
پر پرواز پیدا کر کے چلا جاروب نے ہرچند پکارا باد انگیز نے کچھ جواب نہ دیا اب جاروب رونے لگی
اور کہنے لگی کہ صاحب جواب تو دو باد انگیز نے پلٹ کر جواب دیا کہ برق کو گرفتار کرنے جاتا ہون
جاروب نے کہا مین بھی آؤن باد انگیز نے کہا کہ خبردار صاحب تم نہ آنا جاروب ٹھہر گئی باد انگیز
اوڑتا ہوا چلا پہر رات پچھلی باقی ہی برق جو بھاگا کنارے پر لشکر کے پہونچا دیکھا کہ ہلال سحر افگن
طلایہ پھر رہی ہی برق کو جواتے ہوی دیکھا پکار کر آواز دی کیون برق خیر تو ہی برق نے کہا کہ
عیاری کی تھی اوسنانی نے آکر رنگ مٹایا برق ہلال سے باتین کر رہا ہی کہ باد انگیز آکر جھپٹا برق
کو دیکھکر تڑپ کے گرا لشکر مین تیغ دبانے اور ڈرا ہلڑ ہوا کہ برق کو جادوگر لیے جاتا ہے مشہور ہو ہوا
خواجہ ایک دوکان پر پڑے سو رہے تھے غل سنکر دوڑے آکر دیکھا ہلال سحر افگن کا قصد ہی
کہ مین جاؤن عمرو نے منع کیا کہ تم نجاؤ مین جاتا ہون یہ پوچھ لیا کہ معرکہ کیا گذرا ہلال نے کہا برق
نے عیاری کی تھی صرصر نے آکر غضب کیا عمرو نے کہا وہ ظالم تو میرے نام کی دشمن ہی مین بھی اوسکے
واسطے جان دونگا یہ کہکر بھاگے راہ مین جاتے جاتے صرصر کی صورت بنکر تیار ہو گئے سبت و تیز کرکے
چند قدم آگے بڑھ گئے لیکن قبول شخصی ہوا چلنا کیا مشکل تھا چند قدم باد انگیز سے آگے بڑھ کے چلنے لگی
رہی باد انگیز وہان پر پہونچا پکار کر آواز دی او بے مروت ذرا ادھر آ تنہائی مین مجھسے

باتین کرون ارے بدنصیب تیرے دلکو لگی تھی کہ مین تجھکو بجا ذکی تجھکو خیال بھی نہین دو باتین کرلے پھر جا
بادانگیز نے جو صرصر کو دیکھا کہ صاحب مین ایا کہا دور ہو نگوڑے تجھکو ہمارے دلکی کیا خبر ہے ہماری
جب کیفیت ہے تیری نگاہ کا بیہ اثر ہے

## نظم

لہو سے مردم دیدہ اگر وضو کرتے ۔ بلند اشکون کی کوثر سے آبرو کرتے
بھلا کن آنکھوں سے شوق رخ نکو کرتے ۔ تمہاری پابوسی کی کس منہ سے آرزو کرتے
نہ نکلی حسرت دل ایک بھی ہزار افسوس ۔ عدم سے آئے تھے کیا کیا ہم آرزو کرتے
خیال کو بھی رسائی تھی جب تلک مشکل ۔ ہم اوسکے وصل کی کسطرح جستجو کرتے
ہمارا چاک جگر تھا نہ چاک جیب سحر ۔ مجال تھی کہ رفوگر اسے رفو کرتے
بچا کے پان اوٹھاتے جو قتل پر بیڑا ۔ مجھے رقیب سیہ رو سے سرخرو کرتے
کبھی وہ مست جو آتا شراب نوشی کو ۔ ہم اپنے دیدہ و دل ساغر و سبو کرتے
مئے گلرنگ محبت نہ صفحۂ دل سے ۔ یہ لوح مشق نہین جسکی شست و شو کرتے
تہے شہید نہ دیکھینگے بھر کے کوثر کو ۔ گئے ہین آب بقا سے ذرا گلو کرتے
کیا ہے خانۂ دل مین تصور دلدار ۔ تلاش کس لیے ہم اوسکو چار سو کرتے
کسو خیال مین کسکے اوداس ہو رعنا ۔ کسی سے تم جو نہین آج گفتگو کرتے

بادانگیز نے کہا اے ملکہ صرصر مین برق کو پکڑ لایا کہا صاحب تمہاری جان بھی ہے تو تمہاری سلامتی کی
دعا مانگتے ہین لاؤ مین برق کو قتل کرون بادانگیز نے برق کو زمین پر ڈالدیا صرصر نقلی نیمچہ بلیکے چلی
کہا صاحب تمہاری زوجہ بڑی بدمزاج ہین اور اونکے دل مین بڑا شک ہے ہمنے تو قتل ہونے سے بچایا وہ
کستی یقین کہ تم کدون آتے ہین مجکو بہت ناگوار ہوا اوسوقت مین نے جواب دینا مناسب نہ جانا دیکھیو تمہین
لاتی ہین بادانگیز بلیا عمرو قریب تو کھڑا تھا وہ ہی نیمچہ مارا کہ سر بادانگیز کا اوڑ گیا خواجہ ذکیہ ہوا اتار
لیے برق و خواجہ باتین کرتے ہوے چلے میان زوجہ بادانگیز اپنی ساتھ والیونسے کہہ رہی تھی
کہ صاحب کا جانا مجھے بہت شاق ہوا ارے ذرا خبر تو لو کہ میرے وارث پر کیا گذری ایسا نہو کہ کوئی عیار
اونکو گھیرے میان عیار بڑے تھر کے ہین انکی وجہ سے زندگی دشوار ہے ساحر انکے سامنے
بالکل بیکار ہین یہ باتین یقین کہ منہ پر گلدستہ بادانگیز نے بھدا کا بنایا ہوا رکھا تھا یکایک وہ جل گیا

جاروب نے سر پیٹ لیا کہا صاحبو بڑا غضب ہوا معلوم ہوتا ہے میرا شوہر مارا گیا چند کنیزیں دوڑیں حضرت نیند
اگر لاشہ باد انگیز کا پایا سب کنیزیں لاشہ اوٹھا کر لائیں ملکہ جاروب سر پیٹنے لگی ادھر ہوا کے لاشہ
شوہر کا جلایا روتی پیٹتی سامنے حیرت کے آئی کہا حضور نے سنا شوہر میرا مارا گیا اب صبح کو جان
دونگی یا ایک کو زندہ نچھوڑونگی حیرت نے بڑا افسوس کیا کہا کل اونھوں نے آکر ایسی باتیں کہیں کہ مجکو
خوف آیا وہی ہوا عیاروں نے نہ چھوڑا جاروب نے کہا استاد دریافت کر دیکھو کہ میرا شوہر کسطرح مارا گیا میں
اوس سے بدلہ لونگی ملکہ حیرت نے اوراق دیکھکر بتایا کہ عمرو نے صرصر بنکر مارا کہا بس حضور اب عمرو زندہ
نبچیگا صرصر نے کہا سرور بارنہ ۔ فرمائیے ابہی عمرو کو خبر پہونچ جائیگی اوسکے شاگرد آپکی فکر میں نکلینگے
اونکا فکر کرنا کافی نجائیگا جاروب نے رو کر کہا دو گھڑی رات باقی ہے اب میں سامان لشکر کشی کرتی
ہوں کہ لشکر تیار ہوا اے ملکہ حیرت آپ بہی تماشہ دیکھئے گا حیرت نے کہا میں ضرور میدان کارزار
میں آؤنگی جاروب نے لشکر تیار کیا ہزبر آتشیں پر سوار ہوکر چلی ملکہ حیرت بہی سوار ہوئیں مصور
وصورت نگار و یاقوت وزمرد سب سردار ملکہ حیرت کے ساتھ چلے اس زور وشور سے لشکر کفار
میدان کارزار میں آئے اودہر ملکہ مہرخ بہی سوار ہوئیں طرف میدان کارزار کے چلیں یہاں
گلعذار و باغبان قدرت بصد صولت وشوکت ایک جانب رعد وبرق وبرق لامع وغیرہ
ایک طرف دونوں لشکر میدان کارزار میں پہونچے جاروب کھڑی رو رہی ہے کنیزیں کہتی ہیں حضور
صبر کیجیے آپکا تو عجیب حال ہے جاروب ٹھنڈی سانس کھینچکر کہتی ہے صاحبو میں کیا کہوں جو میرا
حال ہے ہائے وہ یہاں قتل ہونے کو آئے تھے ہائے کس سے اپنا حال کہوں یا سامری و
جمشید کیا اونکی کیفیت بیان کروں

## نظم

دل کو میرے خم می خانہ بنایا ہوتا — کاسہ سر کو بھی پیمانہ بنایا ہوتا
ہوں فقط عقل کی افراط سے شیدا یار — اس سے بہتر تھا کہ دیوانہ بنایا ہوتا
کاش ہوتی صدف دُر مری چشم گریاں — دانہ اشک کو دُردانہ بنایا ہوتا
گر سلیمان کا حشم مجکو دیا تھا تو نے — خانہ دل کو پری خانہ بنایا ہوتا
آتش غم سے جلانا ہی اگر تھا منظور — تو مجھے شوق سے پروانہ بنایا ہوتا
تیرہ بختی کا جو قسمت میں لکھا تھا سودا — کاش خال رخ جانانہ بنایا ہوتا

خاکساری مجھے ملتی تو بڑی رفعت تھی ۔ خاک کا شانۂ جانانہ بنایا ہوتا ::
اس غم آبادی سے بہتر تھا کہ اے رب جہان ۔ دل کی اقلیم کو ویرانہ بنایا ہوتا
غم دوری سے ہے انگشت بدندان رعنا ۔ تم نہ تھا حال جو ستانہ بنایا ہوتا

کنیزین کہتی ہین واری صبر لازم ہے سب ملکہ جاروب کو سمجھاری ہین جاروب کہتی ہے آج سبکو مزہ دکھاؤنگی اس غصہ مین لشکر آراستہ ہوا نقیبون نے نقابت کی کڑکیت کڑکا کمر سے جاروب نے اپنا اژدہا بڑھایا ملکہ حیرت سے اجازت لی ملکہ حیرت نے کہا اے جاروب سمجھ بوجھکر مقابلہ کرنا جاروب نے کہا حضور ملاحظہ کرین جاروب اجازت لیکر ملکہ حیرت سے میدان کارزار مین آئی اژدہے کو جولان کیا اژدہا قلابۂ آتشین چھوڑ رہا ہے پکارکر آواز دی اے زرقۂ خداپرستان جسکو تمنا مرگ کی ہو میرے سامنے آئے مین اپنے شوہر کے خونکا بدلہ لونگی باد انگیز تیغ کش کا خون بہا یا لانچا ئیگا یہ جو کہکر جاروب نے للکارا باغبان قدرت نے مرکب اپنا بڑھایا ملکہ مہرخ سے آکر اجازت کی گھوڑا چمکاکر چلا گیند پھولون کا ہاتھ مین اوچھالتا ہوا آتا تھا کہ جاروب نے گولا کھینچکر مارا باغبان قدرت نے اسم سحر پڑھکر گولے کو پلٹایا گولا پلٹ کر جس اژدہے پر جاروب سوار تھی اوسکے سر پر پڑا اژدہے کے سر کے ہزار ٹکڑے ہوے مرا اژدر کا کہ جاروب گری اپنے کو سنبھال کر ہاتھ چمکایا برق چمکی باغبان کا بھی گھوڑا مارا گیا اب دونون پیدل لڑنے لگے ملکہ حیرت دیکھ رہی ہین باغبان نے جاروب پر حملہ کیا جاروب ہٹتی جاتی ہے باغبان بڑھے ہوے آتے ہین چاہتے ہین کہ زد پر آئے تو ہاتھ تلوار کا مارون کہ اسکا سر اوڑ جائے کہ آسمان پر نوبت نقارے کی آواز آئی اور صدا رونے کی بھی آئی باغبان نے پلٹ کر دیکھا ایک جوان تخت پر سوار بجاتا ہوا بھابی صاحب میرے بھائی کو کیا کیا جیسے ہی جاروب نے خونخوار جوہر دار برادر باد انگیز کو دیکھا چیخ مار کر رودی بال اپنے سر کے نوچنے لگی کہا بھیا کیا بیان کرون جو آفت درپیش ہوئی وہ جوان تخت سے کود اترا ملکہ جاروب کے آیا دونون لپٹ کے خوب روے خونخوار جوہر دار بھائی کے رنج و غم مین روتا جاتا ہے اور کہتا جاتا ہے بھابی صاحب تم اپنے لشکر مین جاؤ مین سمجھ لونگا بھائی صاحب اگر زندہ ہوتے تو تمکو کبھی میدان آنے نہ دیتے اب مین تمھاری خدمتگزاری کرونگا کسی خدمت سے باہر نہین ہونگا جاروب نے کہا بھیا مجھے تو سب امید ہے مین بھی تمھاری دل وجان سے

خدمتگزاری کرونگی خونخوار نے اسکو بلبلا دیا اب باغبان کے مقابلے مین آیا دونون نے آپس مین
اشارے بھی کر لیے تھے جاروب بھی کھڑی ہوئی سحر کر رہی ہی خونخوار و باغبان سحر جلا دو جا
ایسے سحر چلے کہ آگ کے آسمان نے ستارے جھڑے اور گولیان ہین ماہ تابان زال کا گولہ دھوئین
اوڑ رہے ہین ایک مقام پر باغبان تلوار لیکر جھپٹا کہ اسکا سر کاٹ لون ادھر سے جاروب نے نعرہ کیا
خبردار او باغبان بے ادبی نہ کرنا یہ دیکھ یہ کیا ہی باغبان نے دیکھا ایک طایر شاخ نخل پر بیٹھا ہوا
یہ اشعار پڑھ رہا ہے

## نظم

جلوہ ہر رنگ مین ہی تیرا جو گلرو پیدا — ہر گل باغ جہان سی ہی تری بو پیدا
تمکو دیوانے اگر سمجھے ہزارون مین تو خیر — ہم بھی کرلینگے کوئی ہمسا پریرو پیدا
شاید اوس پردہ نشین تک بھی رسائی ہو جائے — چلے دربان سے دلا ربط تو کر تو پیدا
صورت معنی و لفظ اوسکی عجب شان ہی واہ — آپ پنہان ہی مگر جلوہ ہے ہر سو پیدا
دام مین مرغ دل اپنا کبھی آتا نہ اگر — دانہ خال نہ ہوتا تہ گیسو پیدا
جلوہ برق کے ہمراہ برستا ہی سحاب — درد دل ہی سی ہوا کرتے ہین آنسو پیدا
بال باندھا کمر یار کا لکھون مضمون — تا نہ اشعار مین ہو فرق سر مو پیدا
قطع کب تک نہ کرون دلسی امید وصلت — حیلہ کرتا ہے نیا رنجہ جفا جو پیدا
ماہ اوس مہر لقا سی تجھے کیا نسبت ہی — منہ بنا کر ابھی خال و خط و ابرو پیدا
الفت چشم کا باقی ہی موی پہ بھی اثر — ہین مری قبر پہ نقش سم آہو پیدا
حق و باطل مین دلا ارض و سما کا ہی فرق — کیا کرے مرتبہ اعجاز کا جادو پیدا
طرز تاثیر ہی مجنون کی سیہ بختی مین — قبر لیلے سے ہوے ہین گل شبو پیدا
کتنی ابرو کے تلے شوخ ہین آنکھین تیری — واہ کیا حق نے حرم مین کیے آہو پیدا
بات کچھ ہوگی شگفتہ کرو اے غنچہ دہن — گل کے کھلنے سی ہوا کرتی ہی خوشبو پیدا
چھلکدی مے وہین ساقی نے سمجھکر کعبلا — جام مے مین جو ہوا سایہ گیسو پیدا
اے خدا تنگ ہی جینے سے نہایت رعنا — ایسے بت کا کرتا نہ اوسی تو پیدا

باغبان کی یہ اشعار سنکر پلک جھپکی ملکہ حیرت جالوزکو دیکھنے لگی خونخوار نے چاقو باسے کھینہ

سحر باغبان پر مارا باغبان گرا خونخوار نے کچھ خاک اوڑادی باغبان بیہوش ہوگیا خونخوار نے اوسے گرفتار کیا زبان میں سوزن دی ... مان باغبان دو ڈیڑی بہار نے ہر چند کہا کہ ہان ہان کیا کرتی ہو خونخوار نے جو دیکھا کہ تمام لشکر سے جہہ جلوہ کیا جاروب دو ڈیڑی فوج کو بھی اشارہ اب بہار کو بھی خیال ہوا کہ باغبان کو جاروب اوٹھالیا ایک تخت پر ڈالکر بارہ ہزار ملازم کردیے کہا اسی تیاری سے خبردار رہنا ساحرونکا لشکر آپسمین ملگیا گو سے چلنے لگے جاروب ساتھ جانبازی کے اڑرہی ہے پرے درہم برہم کردیے مگر بہار نے خونخوار کو تاکا دیکھا ایک طرف کھڑا ہوا سحر کررہا ہے جسپر گولہ مارا اوسکا سر پھٹ گیا بجھا بیکان کا نکالکر طرف آسمان کے پھینکا لشکر اسلام پر تیر برسنے لگے ملکہ بہار نے جھولی مین ہاتھ ڈالکر سیاہ کاغذ نکالا اوسکی سپرین کائین سحر کرکے اوڑادین ہر ایک سردار کے سر پر سپر آہنی فولادی ٹہراتی ہے جو تیر گرا سپرون نے اپنے اوپر لیا بہار نے مسکراکر برق چمکائی تیر قلم ہوے کچھ اولٹ پلٹ کر خونخوار کے لشکر پر گرے اوسکے لوگ بہت ضایع ہوے اگرچہ اگر خونخوار نے سحر کیا تیر برسنا موقوف ہوے یہان باغبان کی جو آنکھ کھلی اپنے کو ملاے سحر پایا گرہ زبان میں سوزن بارہ ہزار جادوگر گھیرے ہوے ہین سحر آپسمین ہورہا ہے بہار نے ہزارون کو دیوانہ کیا رعد و برق مان بیٹے لڑ رہے ہین بہار نے توڑ ہکر آن بارہ ہزار ملازمون پر گلدستہ مارا پھول برسے اون سب کے دماغ مین بوی خوش پہونچی جھومنے لگے یہ اشعار عاشقانہ پڑھتے تھے غل مچاتے تھے کہ یار و دشت نجد مین جائینگے مجنون سے ملاقات کرینگے اوس سے کہینگے تمہاری ملاقات کو آئے ہین تحفہ محبت لائے ہین

**نظم**

| | |
|---|---|
| بہت غنچہ ہون اس باغ دہر مین دلتنگ | نکالی نکہت گل کی روش سے دل کی امنگ |
| حیا کا پاس ہے جبتک تو عشق ہے بس خام | مقام عشق مین رہتا نہین ہے نام کو ننگ |
| بڑا ہے طالع منحوس مین مرے مریخ | مین اوس سے صلح کا خواہان وہ مجھسے برسر جنگ |
| قضا کیطرح سے کیا جلد آتی ہے شب ہجر | شب وصال مین اللہ اکبر ایسی درنگ |
| ادا ہے ناز ہے شوخی ہے حسن دلکش ہے | تمام اوسمین ہین عاشق کو مار رکھنے کے ڈھنگ |
| قبا ہے مری جان جہان کا اے ناصح | کشادہ سینہ ہے تیلی کمر دہن ہے تنگ |
| نہ ہو گا رشتہ الفت کسیطرح سے رشک دعجب | نظام روز اڑاتا ہے اوس پر یہ پتنگ |

وہ لوگ جب دیوانے ہوئے بہار نے زمین کر مین جاکر باغبان کو رہا کرنے یہان خونخوار جو سحر کر رہا تھا
اوسکے پہلو سے زمین شق ہوئی چاہا کہ ہٹون دیکھا رعد نے سر نکالا دونون کانون پر ہاتھ رکھکر ایک
چیخ ماری کہ خونخوار چیخ مارکر زمین پر گرا امان نے جو بیٹے کی آواز سنی کڑک کے گری خونخوار کے دو
ٹکڑے کئے ادھر بہار نے باغبان کی زبان سے سوزن نکالی باغبان کڑک کر اوٹھا اب باغبان
بہار نے ملکر سحر کیا خونخوار کے مرنے کی جو آواز جاروب نے سنی گھبرا گئی سر پیٹ لیا کہا لو یارو میرا دیور بھی
مارا گیا روتی پیٹتی سامنے ملکہ حیرت کے آئی کہا واری مین کو لٹ گئی میرا شوہر بھی قتل ہوا دیور
بھی مارا گیا مگر اہل اسلام کی تیرے ہاتھ سے قضا ہے اب تو طبل امان بجوا دیجیے آج شب کو سحر تیار
کرونگی صبحکو ایک بھی میرے ہاتھ سے زندہ نہ بچیگا حیرت جادو نے طبل امان بجوا دیا لشکر ملیٹے یہان
اہل اسلام بفتح و فیروزی واپس ہوے لیکن جاروب جو پلٹ کر آئی آتے ہی اسنے حکم دیا ہومخانہ
تیار کرو ہومخانہ درست کرا کے بیٹھکر سحر تیار کرنے لگی کبھی ابر بناتی ہے کبھی برق چمکاتی ہے کبھی کچھ دھوان
نکلا کبھی چھریان پھینکتی ہے ہنگامہ برپا کر رہی ہے جا بجا یہ مشہور ہوا جاروب نے ابر سحر تیار کیے ہین خواجہ
عمرو کنارے پر لشکر کے ٹہل رہے تھے کہ ہرکارون نے آکر خبر دی کہ جاروب کاہ کش نے ہومخانہ
آراستہ کرایا اوسمین بیٹھی سحر تیار کر رہی ہے خواجہ ٹہلتے ہوے چلے صورت بدل لی ایک جادوگر کی
شکل بنکر لشکر مین جاروب کے آئے دور سے دیکھا اسکے خیمے پر ایک ابر سیاہ گھرا ہوا ہے خواجہ ٹہلتے ہوے
جاروب کی دربارگاہ پر آئے خادم خدمتگار دروازے پر بیٹھے تھے خواجہ نے کہا ملکۂ عالم سے جاکر عرض
کرو در دولت پر ایک جادوگر حاضر ہے چاہتا ہے کہ کچھ عرض کرے خدمتگار نے کہا اسوقت ملکہ ہومخانے
مین ہین ہم نہین عرض کر سکتے ہین ایک چوبدار نے کہا میان ساحر صاحب آپکو کیا عرض کرنا ہے عمرو
نے کہا یہ ڈبیا میرے پاس ہے ایک شوالے مین ملی تھی اور سامری نے آواز دی تھی جو اس ڈبیا کو کھولیگا
وہ سحر نکلیگا کہ لاکھ دو لاکھ جادوگر مرکر گر پڑینگے چوبدار نے کہا مین ضرور جاکر عرض کرونگا چوبدار نے
جاکر جاروب سے عرض کی ایک جادوگر نہایت نحیف و ضعیف حاضر ہے عرض کرتا ہے کہ ایک سحر
میرے پاس ایسا ہے کہ لاکھ دو لاکھ جادوگرونکو قتل کرے جاروب نے کہا اوسے بلا لے چوبدار نے کہا بڑے میان
صاحب آئیے آپکو ملکۂ عالم بلاتی ہین خواجہ عمرو اندر پہونچے دیکھا جاروب بیٹھی سحر تیار کر رہی ہے کچھ
آدمیونکی کھوپڑیان رکھی ہین کچھ جانورونکی استخوان بھی ہین ابر سر پر پھر رہا ہے جاروب نے پوچھا

کو ہی چالاک کی محبت پر خیال ہو سنا آگیا جی مین کہتی ہو ای حیرت بڑا غضب ہو گیا مفت مین بیچارہ
مارا گیا افراسیاب کی زنان نے کہا خیر ایک عیار تو کم ہوا افراسیاب تو تخت پر سوار
ہو کے چلا گیا لیکن وہ جوکی اڑتی ہوئی جاتی ہی چالاک بھاگا ہوا لشکر مین آیا سب احوال خواجہ
سے بیان کیا خواجہ عمرو نے گلے سے لگا یا کہا اے فرزند کیا کتنا خوب افراسیاب کو دھوکا
دیا چالاک نے کہا بہتر یہ ہی کہ برای رہائی باغبان و گلچین و مخمور تدبیر کیجئے خواجہ نے کہا مین جاتا ہون
بہار نے کہا خواجہ مین بھی چلونگی مجھے مخمور کے گرفتار ہونے کا بڑا صدمہ ہوا مین ضرور چلون گی
خواجہ نے بہار سے کہا اور وعدہ کیا کہ اول مین اوس صحرا مین جاتا ہون جہان کے طائر رہبری کریگا
اوس تاجدار نے اتنا کہا تھا کہ کوئین مین جاکر ایک باغ ملیگا وہان سنگین کوہ و رہنین معلوم ہی
رہتا ہی سنگین کوہ ور لکھنے ہوش ہوا تھا کہ افراسیاب آگیا آفت برپا ہو گئی بہار نے کہا
خواجہ باغ مین سنگین کوہ وری ملاقات ہوگی مین بھی وہان پہونچونگی تجبی آ بیسین وعدہ کرکے
بہار نے دستانہ دی ایک جھونکا ہوا کا چلا بہار مثل بوی گل غائب ہوئی خواجہ باسا عیاری سے
آراستہ ہوکر تاجدار نے سمت کہی تھی اوسی سمت سب سے رخصت ہوکر چلے راہ کو طی کرتے ہوتے جاتے
ہین اکثر راہ مین مسافر بھی ملے اونکی بھی خبر لی بعد تھوڑے عرصے کے ایک صحرا ملا کہ اوس مین
نخل بہت تھے ایک نخل وسط صحرا مین نہایت سرسبز و شاداب تھا اوس پر ہزارہا طائر بیٹھے ہوئے
زمزمہ سرائی کر رہے تھے ایک طائر سیاہ رنگ منقار کھولے ہوئے خوش الحانی و شیرین زبانی
کرتے کرتے اپنے مقام سے اڑا خواجہ جی مین کہتے ہین اب تک تو قول اوس تاجدار
کے صحیح ہین عقب مین اوس طائر کے چلے وہ طائر قریب ایک چاہ کے پہونچا جب چاہ دکھائی
دیا طائر نے قیل مارکر اوس چاہ مین گرا خواجہ پہلے تو بہت ڈرے اور آبرو کا خیال کرکے
جاتے تھے نہ کودتے لیکن قول تاجدار کا یاد آنا ناچار و مجبور ہوکر کود ہی پڑے جب
زمین سے پانون آشنا ہوئے دیکھا ایک دروازہ بہت معمول ہی جھانک کے دیکھا ایک
باغ بہشت آئین نخل پھولون سے لدے ہوئے بار اثمار سے سر بسجود کل طائران زمزمہ
سرا شاخون پر بیٹھے ہوئے کر رہے ہین کبھی پرونکو کھولتے ہین بجوش الحانی بولتے ہین
نہرین جوش مار رہی ہین ہر موج آب روان لبان زلف محبوب حباب نہایت مرغوب مطرب

چشمے نے براے نظارۂ چمنستان آنکھیں کھولیں گرداب سیر لاجواب مچھلیاں تڑپ رہی ہین جب پانی سے
باندھ ہوئین برق چمک گئی زمین خجستہ آئین روشون پر سرخی کٹی ہوئی مالنین باغبان بچیان حسین جمیل
لہنگے بھاری پہنی ہوئی سنہری کٹوریان ہاتھ مین گلی سری پھل اوٹھاتی پھرتی ہین زرد تبون کا قشان بنین
ہر چمن سر سبز وشاداب پھول لاجواب نسیم گل کا پیچ وتاب باغ پر بہار عندلیب خوشنوا کی پکار وہ طائر
سیہ فام جسکے تعاقب مین خواجہ آئے ہین بارہ دری کے تپے پر آکے بیٹھا ہے سر اوٹھا اوٹھا کر بار بار
چہار جانب دیکھ رہا ہے زمزمہ سرائی تو موقوف کی کبیدگی سے ظاہر ہوتا ہے کہ رنج وغم مین ہے خواجہ
حیران ہین کہ مین کیا کرون گلیم اوڑھے باغ مین گئے دور سے دیکھا بارہ دری کے پردے بندھے
ہین ایک نازنین سو کے اوٹھی آنکھیں ملتی ہوئی سب کنیزین دوڑین کہتی ہوئین کہ ملکہ ہماری
سنگین کوہ در بیدار ہوئین خواجہ بڑھکر ایک نخل کے سایے مین آئے ایک باغبان بچی کو اشارے
سے بلایا کنارے لیجا کر اوسے بیہوش کیا اوسی باغبان بچی کی شکل بنکر طرف بارہ دری کے چلے سب
باغبان بچیان پیچھے ہین سامنے بارہ دری کے پہونچے سنگین نے پکار کر کہا اے گل اندام میرے پاس آ مجھے
تجھ سے کچھ کہنا ہے خواجہ جھپٹ کر بارہ دری پر گئے ملکہ نے کہا ارے چمن زعفران بھی درست کیا خواجہ
نے جواب دیا حضور آٹھ پہر اسی کام مین رہتی ہو ملکہ نے کہا دیکھو تو نخل سب خشک پڑے ہین جیسے ہی
خواجہ ادہر پلٹے تمام کنیزین خواجہ کے لپٹ گئین خواجہ ہان ہان کرتے ہین سنگین کوہ در نے
کہا اونگوڑے یہان کہان آیا طائر پکار پکار کہ رہا ہے تمکو تو منع کرتا تھا تم نے اوسکی بات کو نہ سمجھا
کیسے عیار ومکار ہو اب دیکھون میرے ساتھ کیا کرتے ہو ہم ابھی تمکو قتل کرینگے یہ کہکر کنیزون سے اشارہ
کیا چمن باغ مین اس شخص کو لیچلو کنیزین کشان کشان خواجہ کو لیکر صحن باغ مین آئین جو چبوترہ
بنا تھا وہان بٹھائین گردن پر خواجہ کی کوڑے کا نشان دیا سنگین بھی آکر کھڑی ہوئی کہا جلد قتل
کرو ایک کنیز جب تلوار کھینچکر سر پر آئی شلنگین لگانے لگی کہا ملکہ حکم دو کہ مین اسکو قتل کرون ادہر حضرت
عمرو کی بے قراری آہ وزاری پکار پکار کر بخضوع وخشوع دعا مانگ رہے ہین اے رب
کارساز اے خالق بے نیاز بچالے نظم۔

| همه خلق شاه وگدا خاص وعام | خدارا پرستش کنند صبح وشام |
| --- | --- |
| چه نام ست نام خدا نام حق | که هم نام او نیست در دهر نام |

به یاد خدا هر که عادت کند — بماند به هر دو جهان شادکام
نیاید به هوش آنکه اندر جهان — ز دنیای الفت کند نوش جام
کند شغل مرد خدا حق پرست — به ذکر شب و روز فکر دوام
قدم هر که اندر طریقت نهاد — کند طی ره خضر سی در دو گام
بحکم خدا هر که گردن نهاد — شود خادمش خلق و عالم غلام
بحق هست انجام و آغاز خلق — از او ابتدا و بر او اختتام
خدا واحد و لاشریک است و بس — بسے را درین نیست جای کلام

اس طرح ملک ملک کے دعائین مانگین یہ بھی عرض کی اے معبود حقیقی کوہ مرا ندب یہ تونے
تجھ سے وعدہ کیا تھا کہ جتنے تین مرتبہ بھری تیغ کی تجھ مانگا ہے جاحنبا کے اسکا سامنا ہو گا آج یہ کیا غضب ہے اب ملک الموت
کا سامنا ہے سنگین کوہ در کھڑی ہے گرد کنیزین ایسا ایک کا یہی قول ہے کہ جلد اس بے زبان دل کی
کو قتل کیجئے اسکی وجہ سے صدہا ملک ایران تیغ سے مار رہی ہے ان ستونکا نام منتاب ہے یہ قتل ہو جا تو مذہب
سامری پرستون کو رونق ہو یہ سب ذکر کر رہی ہین سنگین کوہ در نے اشارہ کیا کہ یہ کاٹ دو
جشن تلوار کھینچکر آگے بڑھی کہ سر کاٹے آسمان سے ایک برق چمکی عمرو نے دیکھا کہ ملکہ بہار گلشن آرا
طاؤس زرین بال پر سوار زمین پر آئی تڑپتی ہوئی ہے ایک پھول اوٹھا کر پھینکا یا جسکے ہاتھ مین
تلوار تھی اُسکے سر پر پڑا جلنے لگی سب کنیزون نے بہار پر بلوہ کیا سنگین آواز دے رہی ہے اسکو مار ڈالو
یہ جادو ہے بارے بہار نے بھی سحر کیا کنیزین منہ کے بل گرین سنگین کوہ در نے آواز دی اے سیہ فام جادو
دیکھو مددگار عمرو کی یہ آگئین وہ طائر سیہ پر جو بارہ دری پر بیٹھا زمزمہ سرائی کر رہا تھا زمین پر
گرا دیکھا ایک زنگی شمشیر دو دستی کر رہا بہار نے بڑھکر گلدستہ مارا زنگی نے ہاتھ روک
لیا گلدستہ کو پھینکدیا سنگین کوہ در نے پکار کر کہا اے بہار اس باغ مین یہ گلدستہ کام نکریگا یہ باغ
اور رنگ ہی دکھاتا ہے بہار نے مارے زنگی نے ہاتھ مین روک لیے آخر مین بہار نے گلے سے بدھی اوتاری جب
وہ پھینکی زنگی تھو پاسنگین نے للکارا اری کیون دیوانہ ہوئی ہے دیکھ ہوش مین آ زنگی بہار پر جا پڑا چاہتا تھا
کہ لڑے بہار نے [illegible] زنگی نے سر آگے کر دیا زنگی کا زخمی ہوا قطرات خون سر کے بہار پر جو قطرے
خون کے پڑے تو رنگ رد سیہ ہوا چیخ مار کر گری بیہوش ہوئی لیکن جب بہار گری آکر سحر آزاد جشن جادوگر خواجہ جیوث

کر جاے کے کنارے کھڑی دیکھ رہی تھی دیکھا وہ زنگی ملکہ بہار کو بیہوش کر کے قتل کرنے چلا کہ پہلو سے آواز
آئی اے سنگین کیا کرتا ہے سیہ فام بڑی شخص ہے باغ لشکر اسلام مین اسی کی بہار ہے یہی گلعذار ہے
زنگی نے پلٹ کر دیکھا شہنشاہ طلسم ہوشربا افراسیاب جادو چلے آتے ہین دونون کی تعریفین کرتے
ہوے زنگی نے جھک کر سلام کیا افراسیاب نے اشارے سے اپنے پاس بلایا زنگی کو آواز دی
تم بھی ہمارے پاس آؤ سنگین کوہ ورد سیہ فام دوڑے ہوے قریب آئے افراسیاب نے کہا
اے سنگین اے سیہ فام عمرو تمھارے سامنے چھوٹا سامری و جمشید نے گرفتار کر لیا دیکھو اوسکو
پھر بہار کے کھڑے ہین تمکو نہ معلوم ہوتا ہوگا دونون شانے سے شانہ ملا کر کھڑے ہو آنکھین بند کرو تب تمکو
سامری و جمشید معلوم ہون دیکھو ساربان زادہ کس حال مین ہے دونون شانے سے شانہ ملا کر
کھڑے ہوے آنکھین بند کر لین افراسیاب آگے نے دونون کے گلے مین حلقہ ہاے کمند ڈالدئے دونون گرے
حباب مار کر بیہوش کیا دونون کو قتل کر کے عمرو نے کپڑے اوتارے بہار کو بھی ہوش آیا باغ جلنے لگا عمارتین
گر پڑین سارا باغ جلکر خاک سیاہ ہوا آوازین مرنے کی جادوگرون کی آئین بہار نے کہا خواجہ کیا کار نمایان کیا
اب چلنا چاہیے بہار تو سحر کر کے غائب ہوئی خواجہ عمرو بھی چلے اوس صحرا کو طے کر کے صحرا مین پہونچے
دیکھا سامنے ایک کوہ ہے اوس پہاڑ پر ہزار ہا جنگل لگی ہوئی ہے اب خواجہ عمرو حیران ہین کہ کیا تدبیر کرین
سوچتے سوچتے زنگ نے روغن عیاری کا نکالا ایک گڈری کی صورت بنکر تیار ہوے طنبورہ زنبیل سے نکالا ایک
نخل کے سایے مین بیٹھکر گانا شروع کیا خواجہ بیٹھے ہوے گا رہے ہین پہاڑ کی جانب نگران مثل آئینہ حیران
دیکھا یکایک اندر سے اوس پہاڑ کے بجلی چمکی ایک نازنین کو دیکھا سانولی صورت دریاے جواہر مین غوطہ زن
غنچہ دہن رشک چمن ہنستی ہوئی آتی ہے خواجہ دزدیدہ نگاہ سے اوسکو دیکھ رہے جب وہ قریب
آئی خواجہ خاموش ہوے اوس کنیز نے آکر سلام کیا مسکرا کر کلام کیا بڑے میان صاحب اس
صحراے ہولناک خیر وحشت انگیز مین آپ کیونکر آنا ہوا تھوڑے دنون سے یہ راستہ بند ہے سنگین نے ایسی
طلسمات سے انتظام کیا کہ اب کوئی نہین آ سکتا تم وہ کیسا آوارہ دشت ادبار مصیبت مین گرفتار
پھرتے پھرتے ادھر بھی آ نکلے شاید کسی سے دانا کی ملاقات ہو سب جادوگر نابکار گئے مسلمانون کی جانب
بدعملداری یہان گری ہے خبر آئی کہ مسلمانون کا دغدغہ ہے کسی کو نکلنے نہین دیتے پہاڑ مین کون صاحب
رہتے ہین ہم تو تم لوگون کو بھیک دیتے ہین کنیز نے کہا ملکہ اقبال گیسو اس پہاڑ مین رہتی ہین شہنشاہ کی

بڑی نظر رحمت ہی اکثر تشریف لاتی ہین ملکہ سوتے سوتے اوٹھی تھین تمھاری گانیکی آواز سنکر
فرمایا کہ جاکے دیکھ یہ کون گاتا ہی لیکن یہ سب میان ملکہ دختر ماہنداختر خفران ظلماتی ہین تمام پردہ
ظلمات کی حاکم ہین یہان بھی ہمارے جانب عملداری ہی شوہر نے اونکی انتقال کیا سب شوہر کی جاگیر
انھین کو ملی یہ مزاج بہت ہین خواجہ نے کہا ہم غریبون پر نظر مہر و وفا ہوگی کنیز نے کہا اگر مہربان جانگی
اور شہنشاہ کو سنوادینگی تو پھر ایسا کچھ ہوجائیگا کہ تمام عمر تونکو چھٹی ہوگی عمرو نے کہا کیا کہون آپ مجھکو
وہانتک لیچلئے پھر مین ہی ملاقات کی تدبیر کرونگا کنیز نے خواجہ کو ساتھ لیا اپنے ساتھ لیکر چلی درہ کوہ سے
جو گذری دروازہ باغ کا مثل آغوش عاشق کھلا ہوا ہی سوا مرد کے آرہی ہے کنیز ساتھ لیکر عمرو کو
اندر باغ کے آئی دیکھا ہزارہا قفس طائرونکے درختون مین لٹکتے ہین طائر منہ جھکائے بیٹھے ہین کوئی طائر
آواز نہین دیتا جیسے عمرو روش پر ہی گذرا طائرون نے پرون کو کھولا چاہتے تھے منہ کھولین چہچہے
آوازدین لیکن کچھ اشارہ کرکے رہجاتے ہین بعض طائران ہفت رنگ بعضون کے سینون پر گل بوٹے
مثل عقد پروین ہوا بھی چل رہی ہی خواجہ روشونکو طی کرکے قریب بارہ دری کے پہونچے دیکھا
یہ ایک جادوگرنی بڑی قد قامت کی بد صورت بیٹھی ہی ابرو دن پر بل پڑے ہوئے کنیزین صدہا گرد کھڑی
ہین کسیکے ہاتھ مین آفتابہ کسی نے لاکر طشت سامنے رکھا ہے کسیکے ہاتھ مین رومال ہی کس رانی کا ری
ہی گروہ ساحرہ درہم وبرہم بیٹھی ہی کنیزون سے کہتی ہی آج کیسا انقلاب ہی طائرونکو ہائے بسین وغیرہ
پہونچایا زمزمہ سرائی نہین کرتے دن دل گھبراتا ہی ہوا اکثر باغ مین چل رہی ہی پھول شگفتہ ہوکر
کیون مسکراتے ہین کیا میرا منہ چڑھاتے ہین آج کسیکا گذر میرے باغ مین ہوا کنیزین عرض کرتی ہین
حضور یہان کون آسکتا ہی فصل گرما دفع ہوئی سردی کی آمد ہی اسی وجہ سے ہوا سرد چل رہی ہے
ساری باغ مین حضور کا اختیار کسکی مجال ہی کہ یہان آسکے آمد بہار قریب گلچین وصیاد سے نصیب
کہ اتنے مین خواجہ سامنے آکر کھڑے ہوئے خواجہ نے اپنے قاعدے سے سلام کیا ہاتھ اوٹھا کر دعائین دینے
لگے عمر کی ترقی ہو شکر ہی سامری و جمشید کا کہ اونکے بندون مین گذر ہوا جسطرف جاتے ہین غلغلہ ہی
مسلمانان باز نہین رہتے بندگان سامری و جمشید کہان گئے جو انھون روز ترقی کی ہے
ملک یہان تک بھی مسلمانون نے لیلی ساحرہ نے نگاہ قہر طرف خواجہ کے دیکھا کہا کیون اے
مخنث اس ہیرا مین کیونکر آیا تجکو ملکہ سنگین کیون نہین روکا عمرو نے کہا مین تو

سنگین کوہ در کو نہین جانتا مبتلای رنج و مصیبت فاقہ کشی و غربت کا مارا پھرتے پھرتے اسطرف بھی نکل آیا عمرو نے جو بھولی بھولی باتین کین ساحرہ نے حکم دیا فرش بچھاؤ کنیزون نے فرش بچھایا کہا اوستاد جی وہان چلکر بیٹھیے خواجہ وہان سے فرش پر آکر بیٹھے مگر پریشان جی مین کہتے ہین اس بد مزاج سے خدا بچائے کہ اقبال گلپوش آکر بیٹھی گرد کنیزین کہا اے شخص تیرے آنے سے مجھکو بہ تردد ہے کہ تو ہم تک کیونکر پہونچا اور دکان کیا نہین معلوم ملکہ سنگین کوہ در پر کیا گذری عمرو نے کہا ملکہ مین نہین بتاتا بہت مجکو یہان سے آیا ساحرہ نے کہا اچھا گاؤ عمرو ناچار ہوکر بدقت منہ کانپ رہا ہے طنبورہ چھیڑا طنبورے کو درست کرکے اوسی جادوگرنی سے آنکھین ملائین اوسی کی تعریف مین غزل گائی

نظم

جہان مین کب کوئی تجسا حسین ہے — ہلال ابرو مہ تابان جبین ہے
تیرے کوچے کی اے بت جو زمین ہے — خدا کی شان ہے عرش برین ہے
علی وہ باب شہر علم دین ہے — کہ دربان جسکا جبرئیل امین ہے
پتا ہون مین بیان اوسکے دل و جان کے — الہی مین کہین ہون وہ کہین ہے
ترے کشتے کی اتنی ہی خموشی — دہان زخم تک گویا نہین ہے
سلیمان مین ہی اپنے وقت کا ہون — پری رو آپ سا زیر نگین ہے
بدن پر بار ہے پھولون کا سایہ — مرا محبوب ایسا نازنین ہے
نجا کوچے مین اوسکے دیکھ زاہد — وہ کافر غارت ایمان و دین ہے
مٹا دینگے لکھا تقدیر بد کا — در جانان ہے اور اپنی جبین ہے
حقیقت خاک الفت کی تبا مین — نہین جسکا فلک یہ وہ زمین ہے
رخ روشن یہ خال اور زلف مین چین — یہ ملک ہند وہ اقلیم چین ہے
عبث کھاتے ہو قسمین دیکھ لینگے — ہمین صاحب کے آنے کا یقین ہے
سمجھکر اوسکے گیسو کو لگا ہاتھ — یہ کافر دیکھ مار آستین ہے
اگے جب تربت عاشق ہے تو نرگس — یہ مردم خیز ایسی سرزمین ہے
نہین ترشا ہے خنجر دم قتل — دلا صد آفرین صد آفرین ہے
لکھا رعنا نے وصف خال جانان — مقرر ایک ہی وہ نکتہ چین ہے

عمرو نے جو یہ غزل گائی اقبال گلپوش گانے سے جھوم تو گئی لیکن کہتی ہے اے شخص تیرے آنے سے دلکو کھٹکا
ہوتا ہے جانور میرے سب خاموش بیٹھے ہین ہوا ٹھنڈی چل رہی ہے اسکا کیا باعث عمرو نے کہا حضور
میری بدنصیبی کنیزون کیطرف متوجہ ہوئی کہتی ہے کیون صاحبو کبھی تمنے ایسا دیکھا تھا کہ طائر میرے
زمزمہ سرائی نہ کرین ہوا کو دمبدم اعتدال بڑھتا جاتا ہے شاید باغی کا میرے باغ مین گذر ہوا عمرو
حیران ہے کہ مین کیا اسکو جواب دون کہا حضور شاعر نے آپ ہی کی تعریف مین سراسر شعر کہے ہین
وہ عرض کرون اقبال گلپوش نے کہا اے اوستاد زمانہ حقیقت مین تو بڑا خوش آواز
ہے گانے مین بھی سوز و گداز ہے لیکن مین جب سے اوٹھی ہون کیا کہون میرے قلب کا کیا حال
ہے طبیعت رہ رہ کے گھبرائی ہے مین ذرا امتحان تو کر لون سامنے قفس آہنی رکھا تھا اوسمین
ایک طائر سرنگون بیٹھا تھا اقبال گلپوش نے کہا کیون اے طائر سامری آج مزاج کیسا ہے؟
کچھ زمزمہ سرائی کرو تعریف مین خداوندون کی مصروف ہو ہماری بھی روح کو راحت اور دل کو
فرحت حاصل ہو تمھارے خاموش بیٹھے رہنے سے دل کو ہول ہوتا ہے یہ کہنا تھا کہ اوس
طائر نے سر اوٹھایا منہ کھول کر زمزمہ سرائی کرنے لگا پھر مثل انسان کے آواز دی اے
ملکۂ عالم ہم خاک نشین ہوئیں نام سامری و جمشید مٹانے والا تمھارے پہلو مین ہے اسکو لینا
یہ ہرگز جانے نہ پائے ہوائے سرد کا باعث یہ ہے کہ بہار کا اس باغ مین گذر ہوا کیونکہ ہوا
کو اعتدال ہو جب طائر نے یہ کہا رنگ و روغن بھی عیاری کا چہرے سے خواجہ کے
اوڑ گیا بصورت اصلی ہو گئے خواجہ عمرو نعرہ کرکے اقبال پر جا پڑے اقبال گلپوش نے ایک
دو ہتھڑ مارا خواجہ لڑکھڑا کر گرے اقبال نے دیکھا ایک نخل سامنے پھولون سے لدا ہوا ہے
اوسپر گولہ مارا نخل لہرا کر گرا نیچے کے پاس ایک دنا ٹھا ہوا کنیزون نے دیکھا ملکہ بہار
گلعذار خاموش کھڑی ہین ظاہر ہوا کہ ملکہ خوب پہچانا تمام کنیزین و اقبال گلپوش بہار
کی جانب چلین سب کے سحر بہار پر پڑھنے لگے ملکہ بہار سب کے سحر دفع کر رہی
ہین جسقدر قفس [illegible] کے لٹکے تھے سب طائرون نے منقارین کھولین یکایک
کر مثل انسانون کے آواز دیتے ہین اے ملکہ عالم ہماری خاموشی کا سبب کھلا
یہ باعث تھا کہ ہم زمزمہ سرائی نہ کرتے تھے اب بھی ہمکو بڑا ملال ہے دیکھئے انجام کار

کیا ہوا ای ملکہ عالم اپنی کو بچاسے ورنہ آفت آیا چاہتی ہی طائرون نے اسقدر غل کیا کہ باغ مین ہنگامہ
ہو گیا ہر طرف سے آوازین آتی ہین ای اقبال اپنے کو بچانا بس آج تیری واسطے باعث خرابی
ہی بہار کا باغ مین آنا موت تیری قریب ہی ہر ساکن باغ نے نصیب ہی اقبال کیسی گھبرائی ہی کہتی ہی
اری کمبختو یہ کیا فال بد منھ سی نکالتی ہو ایسے الفاظ منھ سی نہ نکالو میرا دل گھبراتا ہی مجھکون مار سکتا ہی
بہار کی یہ مجال ہی جاتی تھی کہ میرے باغ مین آکر باغبان گلچین و محکومہ تیرے ہین ضرور شمہ و غبار
آئیگا وہ ظہور ہوا ای طائران سامری تمکو کیا انتظار ہی اری جمشید جور پرست کو خبر کردو وہ آ کے
اسکو پکڑ لیگا ایک طائر قفس توڑ کر نکلا آسمان مین جا کر غائب ہوا تھوڑا عرصہ نہ گذرا تھا کہ ابر آسمان پر
پیدا ہوا یہان ملکہ بہار نے سب کنیزون کو دیوانہ کر دیا ہی اقبال سر پیٹ رہی ہی کہ اری کمبختو اپنے
کو سنبھالو ہوش مین رہو دو چار پرچہ بہار نے سر کیا وہ مبہوت ہو کر اقبال گلپوش پر حملہ کرنے لگین ایک
نے بڑھ کے طمانچہ مارا پھر اقبال نے ان سب کو قتل کیا روتی جاتی ہی کہتی ہی ہائے میری کنیزان جانباز
ہو گیا کہ ابر سیاہ پھٹا دیکھا ایک ساحر تخت پر سوار تاج پہنے ہوئی موتیون کے مالے گلے مین پہنے ہاتھ
امر کے اسباب سحر سامنے رکھا ہوا ملکہ بہار طرف اقبال گلپوش کے چلی ہین کہ آواز
آئی سنو جمشید ثانی مجھ تو ہے اقبال گلپوش نے پکار کر آواز دی ای عاشق صادق میرے
مجھ سے کبھی انکار نہین کیا ہمیشہ پابند حکم رہی جب تم نے بلایا بلا تکلف چلی آئی آج ان ظالم نے
سب کنیزونکو میری قتل کیا کنیزونکا خاتمہ ہو گیا ساری باغ مین دریا خون کا بہ رہا ہی جمشید نے
کہا کہان اقبال گلپوش نے کہا وہ سامنے کھڑی ہے بہار گلعذار منظور نظر بادشاہ ہوشربا
رنگ سحر شگفتہ ساحرون مین یکتا اسی ظالم کا نام ہے پلٹ کے جمشید نے دیکھا ایک مہ جبین
ماہ وش بوٹا سا قد گلعذار غنچہ دہن کبک رفتار نام نامی ملکہ بہار حقیقت مین رشک بہار
گلعذار سرو قد نخل جوانی بہار حسینان جہان کی افسر دیکھتے ہی جمشید مر گیا سینہ آیا
قلب تھرایا منھ سے دھوان نکلنے لگا سوز عشق سے کلیجہ جلنے لگا کلیجے پر ہاتھ رکھ لیا مگر
اقبال کا یہ آشنا ہے زمین پر آیا دل سے کہتا ہے ایسی مہ جبین کو قتل کردون اسکے
خون سے ہاتھ بھرون کہا اے اقبال تیری محبت کا دل پر نقش ہے برسون گذرے
لیکن بہار نے غضب کیا باغ پائمال کیا اقبال کبھی پھر نے لگتہ باد نخوت سے چور ہی

اقبال نے کہا صاحب جلد اسکو قتل کرو چند کنیزین جو باقی رہی ہین یہی بچ جائین تو بڑی بات ہے
جمشید نگاہ محبت سے بہار کو دیکھتا ہے دل سے کہہ رہا ہے اگر یہ معشوق پری وش ملے غنچۂ آرزو
پر مکان ملا ہوا ہے اس معشوق کے ساتھ عیش کرون اقبال سے کہا تو بڑا عجب سحر کرین
اسکو بے ہوش کرکے ماردون لیکن اسوقت غصہ سے ایسا نہو مجھسے زیادہ ہو جلدی مین ایک ہی
کردونگا اقبال گلپوش تو اس جوش مین بڑھی کہ پشت پر سر اپنی بان موجود ہے
بہار پر گولہ مارا بہار نے بڑھی چوبون کی گونے پر ماردی کہ گولہ پھر گرا جمشید نے گولہ سحر کا
تیار کرکے باطمینان تمام بہار کو دکھایا کہ تمہارے دشمن کو قتل کرتا ہون میری جانبازی کا خیال
ہے بہار نے مسکرا کے منہ پھیر لیا جمشید نے گولہ مارا پشت پر اقبال کی پڑا سینے کو توڑ کر پار گذرا ایک
آواز مہیب آئی جمشید تو اقبال گلپوش کو مار کر غائب ہوا جو کچھ دل مین ہو جائے اوسکا خیال
ہوگا یہان آندھی سیاہ چلی باغ تمام جلنے لگا خواجہ نے رہائی پائی اپنے مقام سے اوٹھ بارہ دری کی
جانب دوڑی فرش وغیرہ لوٹنے لگے جو تھے بانی عدو زنبیل کی چند کنیزین جو باقی رہی تھین اونکو
بہار نے قتل کیا اب تلاش مین مخمور و باغبان و گلچین کے چلے ایک مکان سے کراہنے کی
آواز آئی ملکہ بہار و خواجہ اوس مکان کی جانب چلے اوس مکان مین قفل لگا تھا قفل کو کاٹا
دیکھا مین قفس لٹکے ہوے ہین ہزار آتشین جسم مین جسکے تھے وہ جلگئے باغبان یہی کہہ رہا ہے شاید اقبال
گلپوش قتل ہوئی اب سوزن زبان سے نکالے کہ دیکھا بہار و خواجہ آکر پہونچے بہار نے بڑھکر قفس
توڑے زبان سے اون تینون کی سوزن کو نکالا تینون نے رہائی پائی باہر مکان کے آکے دیکھا سارا
باغ ویران پڑا ہے قفس جلے ہوے طائر مرے ہوے نخل سب جل گئے چمنستان سے حال اوس باغ کا دیکھکر
ایک عبرت ہوئی ایسا باغ سرسبز و شاداب مرنے سے اوسکے یون تباہ بہار نے باغبان سے بیان
بھی کیا کہ عجب طرح کا سانحہ گذرا جمشید ثانی بڑا ساحر زبردست ہے ہمراہ اقبال آیا میری جانب
ہنس ہنسکے دیکھتا تھا مجکو دکھا کے پشت پر اقبال کے گولہ مارا مین معلوم مسخرہ کیا سمجھا کہا اوسکی
مین آیا باغبان نے کہا خدا خیر کرے وہ ضرور تمپر عاشق ہوا یقین ہے کہ فساد برپا کرے یا راہ مین روکے
اوسکا مطلب یہ رکھا تھا بہار نے کہا وہ کیا بے حیا سمجھا جائیگا مخمور نے کہا اوسکی کیا حقیقت ہے
گلچین نے کہا وہ بڑا زبردست ہے اگر مقابلہ پڑیگا تو بڑی خرابی ہوگی آخر صلاح ہوئی کہ اب

بیان سے نکل جاؤ ملکہ مہرخ گھبراتی ہونگی ایک تخت تیار کیا بہار مخمور و گلچین باغبان ایک
تخت پر سوار ہوئی خواجہ سے کہا آپ بھی سوار ہولیجئے خواجہ نے کہا آپ لوگ مہربانی فرمائیے
ہم اپنے چلے آئینگے ساحرون کے ساتھ نہین جاتے ہم پہونچ جائینگے خواجہ کو ایک جانب چلے
یہ چارون سردار تخت اوڑاتے ہوے چلے جاتے ہین لیکن جمشید ثانی کہ یہ ساحر زبردست
ہی اپنے سحر کے آگے کسیکی حقیقت نہین جانتا قتل کرکے اقبال گلپوش کو جو باغ قلعہ لالائیہ
اسکا مقام ہی سب مصاحب جمع تھے کہ جمشید گھبرایا ہوا آیا مصاحبون نے دیکھا آنکھون مین
آنسو بھری ہوی ہونٹون پر خشکی حواس مین ابتری لڑکھڑاتا ہوا سر جھکا کر بیٹھا مصاحبون نے پوچھا حضور
کہان گھبرائے ہوے گئے تھے جمشید نے ایک ٹھنڈی سانس کھینچی کہا یارو کیا بیان کرون
ملکہ اقبال نے اسطرح بیقرار ہو کر آواز دی تم لوگ جانتے ہو کہ کئی سال سے میرے اوسکے رسم
مراسم تھا بیقرار ہو کر دوڑا گیا جا کے جو دیکھا تو ملکہ بہار سے مقابلہ پڑا ہی ہمیشہ نام سنتا تھا کبھی صورت
ربا اوس ظالم کی نہ دیکھی تھی جب جمال جہان آرا پر اوسکے نگاہ پڑی دیکھتے ہی تیر مژگان نے
کلیجے کو مشبک کیا یارای صبر و جبر نہ رہا سوچتا تھا کہ کیا کرون حضرت عشق نے یہ سمجھایا کہ اقبال گلپوش
کو قتل کرو کہ یہ معشوق پریوش آفت سے بچے نہین معلوم وہان کیونکر پھنس گئی اور یارو مین نے
برسون کی ملاقات کا خیال نہ کیا ایک مار دیا اقبال کا سر اڑ گیا مینے ہر چند بہار سے اشارے کیے
اوسنے کچھ خیال نہ فرمایا دل تڑپتا ہی قلب پھڑکتا ہی یارو کیا حال ہے - نظم

پوچھیں کیونکر حال تلخی عاشق دلگیر کی
ہو گئے ہین بند لب تیری نئی تقریر کی

جو فن وحشت کشمکش اوس ناتوان لاغر کی
جو نہ در تک پہونچے صحن خانہ زنجیر سے

دوستو لے آؤ قاتل کو کسی تدبیر سے
سر کٹائینگے کہ اپنی جنگ ہی تقدیر سے

صبحدم جاتا ہی پہلو سے مری وہ مہ جبین
دن سیہ ہوتے ہین کیا کیا مہر کی تنویر سے

وہم سینہ واری سے دلکو نشہ تنگ آ گیا
ہوش جاتی ہین تری بیکی ہوا تقریر کی

لذت وحشت سے ڈرتا ہون کہین بھاگے نہ دل
ہین مشابہ آپکی زلفین سب زنجیر کی

کام جز الفت نہین ہی کاتب اعمال یان
فائدہ حرف نگر رکی بھلا تحریر سے

رشک داماں جواہر اور لکھی ہی غزل
جسکو مفلس بھی نہ دے نسخہ اکسیر سے

یہ اشعار پڑھکے خوب رویا کہا یاردین نے اوسکو اسواسطے قتل کیا کہ بہار پر عاشق ہو قتل کرکے چلا آیا
کہ اتنو خیال رہیگا اب حیران ہون کہ کیا کرون کچھ بن نہین پڑتا راہ مین جاکر روکون کسطرح سامنا کرون
نقاب نے کہا یہ تو دریافت کیجئے کہ بعد قتل اقبال گلپوش کہان تشریف لیگئین یہ سنتے ہی ساحری
اسنے اوراق جمشیدی نکالی اوسمین دیکھا کہ بہار کدھر جاتی ہے اسنے کہا کہ یار و لشکر تیار کرو ساتھ ہزار کا
لشکر اوسیوقت اوسکے سامنے تیار ہوکر آیا عشق بہار مین بیقرار تھا بارگاہین عمدہ عمدہ اژدردان آتش فشان
بلدوامین خزانہ بہت کچھ ساتھ لیا اسباب ظاہری کی ترقی ہر کہا جو طرف صحرائے بلور کے ملکہ
بہار کا گذر ہوگا اوسی طرف چلکر روکتا ہون تخت زرین پر سوار ہوا نوبت نقارہ بجا ہوا طرف کوہ
بلور کے چلا اوراق نے دیکھ دیکھا ہی دو منزل کرکے قریب صحرائے مشکبار کے پہونچا لشکر وہان آترا
خود ٹہل رہا ہی کہ صحرا سے گرد اوٹھی گمنام آتشبار گینڈے پر سوار پارہ چودہ ہزار ساحران خدا
پشت پر طائرون کو سر سے گراتا ہوا آرا لے طائرون سے معمور دیدہ جوا اسنے جمشید ثانی کو دیکھا
بڑی آپسمین ملاقات ہی جمشید بھی آگے بڑھا گمنام کو دوڑ کر جھک کر جمشید کو سلام کیا آپکے ملاقات
کی دونون آپسمین بغلگیر ہوئے گمنام نے پوچھا بھائی صاحب کہانسے آتے ہو کہان جاتے ہو جمشید نے
کہا ای برادر کیا کہون ایک ایسی ضرورت درپیش ہی کہ نہایت پس وپیش ہے جب تو اپنے گھر سے نکلا
ہون گھر مین بیٹھا چین کرتا تھا فلک نے آوارہ کیا گمنام نے کہا بھائی مجھسے مفصل کہو تمہاری باتون سے
دل فکر ہوتا ہی سامری و جمشید نے تمکو ملک و مال جاہ و جلال عطا فرمایا تمہین غم و الم کیا شہنشاہ
تمپر مہربان ہین تمہاری واسطے پریشانی کیسی مین اگر حال سنو تدبیر کرون زر خرچ ہو سحر د ساحری مین بھی
علم نہین تمکو بھی اوستادان کامل نے تعلیم کیا فخر ظلمانی اپنے مقام پر فخر کرتا ہی کہ مین نے جمشید ثانی
کو خوب تعلیم کیا پس کس بات کی مشکل ہے کہا بھائی گمنام وہ بات بیان کرنے کے لایق نہین ہر چند
گمنام نے پوچھا لیکن جمشید نے کچھ نہ بیان کیا جب گمنام نے بہت اصرار کیا جمشید رونے
لگا کہا بھائی کیا بیان کرون میری یہ کیفیت ہے

## نظم

| | |
|---|---|
| خون دلکی ساتھ ہی لخت جگر کا انتظار | موسے مژگان کو ہے شاخ آسا ثمر کا انتظار |
| مر قد یار کے سمند نکارہتا ہی خیال | خشک کرتا ہی لب مصراع تر کا انتظار |
| تارے تارے گنتے گنتے شبکو صبح کردیتا ہون مین | نیند اڑا دیتا ہی اک رشک قمر کا انتظار |

شب جو تمنے صبح وعدہ باغ چلنے کا لیا ہر گھڑی دلکو زیادہ تھا گجر کا انتظار
راہ سے آنکھونکی نکلے جان مضطر چاہیے شام سے فرقت کی شب مین ہے سحر کا انتظار
گلشنکی سیر سے ہوا ہی رکتا ہی ہمیشہ سوی در مردم دیدہ کو اوس نور نظر کا انتظار
قطع کر دکھیو کفن اپنے سیلے آسمان ہو نہ ہنگام سفر رخت سفر کا انتظار
کود پڑنے کا زبس ہے یار کے گھر مین خیال ہے اندھیری رات مین پچھلی پہر کا انتظار
عشق پیدا کر کمی کچھ حسن و خوبی کی نہین سودۂ صندل ہے تیرے دردسر کا انتظار
خود چلونگا یار سے لینے جواب خط شوق اور مین کرتا ہون دو دن نامہ بر کا انتظار
ناتوان ہو جاتا ہے فکر سخن سے آدمی رشتہ کر دیتا ہے آتش اس کمر کا انتظار

یہ اشعار عبرت آثار سنکر گمنام نے کہا صاف ظاہر ہوتا ہی کہ کسی پر عاشق ہو جمشید نے اسکا بھی کچھ جواب نہ دیا گمنام ساتھ جمشید کی بارگاہ مین آیا چرچہ شراب وکباب کا ہوا جمشید گھبرایا ہوا ہی کہ مین جلد کوچ کر دون ایسا نہو کہ ملکہ کوہ بلور سے گذر جاوے یہ سوچکر کہا کہ لشکر تیار کرو گمنام نے کہا اے برادر تم اس پریشانی مین ہو مین بھی ساتھ رہونگا اسوقت مین ساتھ نہ چھوڑونگا جمشید نے کہا تمہارا میرے ساتھ رہنا مناسب نہین تم اب رخصت ہو مین اسوقت کوچ کرونگا گمنام سوچا کہ ساتھ نہ چلو الگ سے دیکھنے لگے ایسا نہو میرے دوست پر کچھ افتاد پڑجاے دلکو اشتیاق بھی ہوا کہ یہ کسی عمدہ معشوق پر عاشق ہوا ہے جب تو یہ بیقرار ہے ظاہر مین جمشید سے رخصت ہو گیا لشکر سے کہا تم صحراے ویران مین ٹھہرو مین اپنے بھائی کی خبر کو جاتا ہون یہ کہکے ایک عقاب کی شکل بنکر چلا جس مقام پر لشکر جمشید اوترتا ہے کسی نخل پر بیٹھ رہتا ہے صبحکو جب کوچ ہوتا ہے یہ بھی ساتھ ہو لیتا ہے قریب صحراے بلور لشکر جمشید آکر اترا بیرون بارگاہ ٹہل رہا ہے اسی انتظار مین کہ اب سواری معشوق پری پیکر حور منظر کی آتی ہوگی ایک نخل پر گمنام پتون مین چھپا ہوا بیٹھا ہے جمشید دربارگاہ پر کلیجہ پکڑے ٹہل رہا ہے کہ یکایک ہواے سرد چلی خوشبو آئی کہ دماغ جان معطر و معنبر ہوگیا چہار جانب گھبرا کر دیکھنے لگا کہ دیکھا ابر تیرہ وزی کڑکتا ہوا پیدا ہوا ہواے سرد چل رہی ہے اوسی ابر سے خوشبو بھی آتی ہے وہ ابر آکر برسا جمشید ثانی نے دیکھا ایک تخت پر ملکہ بہار گلعذار بیٹھی ہے ملکہ مخمور ایسی خوشرو خوشنما خال سینہ چشم جادو ایک طرف باغبان قدرت پہلو مین گلچین ایسی نازنین بیٹھی ملحوظ ہے کہ جب وہ ابر اوٹھا اور عشق ہوا گمنام ظاہر ہوا گمنام آتشبار نے اون معشوقان پر نظر کی دیکھا اور بہار سے

باغبان سے کہا دیکھو جمشید ثانی کھڑا ہی معلوم ہوتا ہی ہمارا راستہ روکنے آیا ہی جمشید کی جو نگاہ پڑی پکار کر آواز دی کہ لسے ملکہ عالم میرا احسان آپکو یاد ہی میں نے اپنی معشوقہ کو قتل کیا اب مجھکو سرفراز فرمائیے ملکہ بہار نے آواز دی او جمشید کچھ دیوانہ ہوا ہی اگر تونے اوسکو قتل کیا بہتر ہوا گوشت خر دندان سگ جمشید نے سحر کیا کہ تخت چلتے چلتے رکا اب تو باغبان کو غصہ آیا للکار کر آواز دی او بیحیا کچھ دیوانہ ہوا ہی یہ کہکے باغبان تخت سے کودا گلبند جو نکالکر مارا ملکہ بہار بھی کودیں سحر کرنے لگیں کہ نخل سے آواز آئی بہار گلعذار یہ نگاہ نہ ڈالیے گا ورنہ میرے آپکے فساد ہوگا میرا عجب حال ہے میں عاشق صادق ہوں مجھ سے صبر نہ ہوگا

**نظم**

حیرت ہی ہو نہ زلف و رخ یار سی بگاڑ
رہتا ہے دربہ کافر دیندار سے بگاڑ

شکل نسیم ہوں چمن روزگار ہوں
گل سے نباہ ہی مجھے خار سے بگاڑ

رنجیدہ جب سے ہمسے وہ خانہ خراب ہی
گھر سے بگاڑ ہی در و دیوار سے بگاڑ

بوسہ طلب کروں تو مجھے گالیاں ملیں
بیوجہ ہو نہ عاشق رخسار سے بگاڑ

اوس مہ کی مہربانی تلک اپنی تھی زندگی
غیرت سے مرگئے جو ہوا یار سے بگاڑ

آزردہ ہیں وہ بوسۂ لب کے سوال پر
شیرینی کے لیے ہے نمکخوار سے بگاڑ

تیری سوا کسی سے علاقہ نہیں مجھے
لازم نہیں ہی خادم سرکار سی بگاڑ

اے بحر حسن نہر یہ کیا آئی ہی تجھ پر
رکھتا ہے اپنے تشنہ دیدار سی بگاڑ

دیوانے آجکل کہ کچھ آشتی نہیں ہیں تم
مدت ہوئی کہ ہے سر و دستار سی بگاڑ

یہ اشعار پڑھکے کئی مرتبہ جمشید کو منع کیا کہ آپ اس مقدمہ خاص میں دخل نہ دیجئے میں اسواسطے آیا تھا کہ آپکی مدد کروں لیکن معشوق پریچہرہ کو دیکھکر دلمیں قوت ربط و ضبط نہ رہی ای جمشید میرے تمھارے مقابلہ ہوگا مخمور و بہار نے قباحتیں برپا کردیں جب گلدستہ مارا سود و سو کو دیوانہ کردیا منور کا کنشا یا قدرت انھر کا چل رہا ہی باغبان ایک طرف پامال کرتا پھرتا ہی گلچین کا سحر بساختہ تکلف کے ہی جمشید نے پکار کر آواز دی ای گمنام شاید تیری قضا دامنگیر ہی مابدولت کی معشوقہ کا نام لیتا ہی کیوں شامتیں آئی ہیں خبردار ایسے کلمات مہملات زبان پر نہ لانا ورنہ پہلے تجھی کو سزا دونگا یہ جواب پر عتاب سنکر گمنام فوج جمشید پر سحر کرنے لگا مثل فیل مست

ساحر زبردست جدھر سے گذرا غنچون کے در ا بہا دیے بلبلین رسائی پامال کی گمنام چاہتا ہے
کہ دیدبڑے قریب بہار کے پہونچون اپنا حال زار عرض کرون شاید معشوق خوشخو گل اندام خوبرو
بر مرا رحم آجائی ادھر سے جمشید آتا تھا مگر جمشید کو کچھ نہین ہوتا باغبان کا جب کچھ
چلا زمین بل گئی ایک طرف بہار کا سحر مخمور کے عجائب غرائب گمنام قتل کرتا پھرتا ہے جمشید کس کس کو
روکے کسکو کسکو ٹوکے گمنام نے بھی ارادہ کیا ہے کہ سب کو درہم برہم کرکے معشوق پر قبضہ کرون کہ رنج
کو راحت قلب کو قوت حاصل ہو جمشید نے للکارا او نامراد ازلی جب تو میرا دشمن ہوا تو مین دشمنی
قدیم کا کیا خیال کرون ارے اسی معشوق کیواسطے نہ گلپوش اسی محبوبہ کو قتل کیا مگر ظالم کو بالکل حیا
نہین جمشید گمنام مین سحر چلنے لگا دو سحر جمشید نے گمنام کرف کیے تیسری مرتبہ جھلا کر دستکری
برق کڑک کر گری کہ سر گمنام کا زخمی ہوا پیچھے ہٹا اب جمشید جھومتا ہوا جاتا ہے ادھر سے ملکہ
بہار نے کچھ ساحرون کو بھگایا سحر بھی کیا ایک ساحر نے جو گولا پھینکا پشت پر بہار کی پڑا کچھ سحر نے
تاثیر نہین کی مگر بہار کو بہت ناگوار ہوا جھپٹ کر اوس جادوگر پر تبر بھی پھینک ماری چند جادوگر
مجبوری افسرے گریبان اپنا پھاڑا پھول سونگھتے ہوئے یہ اشعار عبرت آثار پڑھتے ہوئی بڑھے

## نظم

کہین ہین اسیرے جدا ادب ہم کہین ادھر کی وہن نہین ہے
دہن تو یوہی بڑی تنگ ایسا چمن جا کہن نہین ہے

نہین ہین تنہا کچھ صبا یہانتک لب تک لاش گھس گئی ہے
کہ ہمکو کافی ہے نکہت گل کا سعد بار تن نہین ہے

ہوئی ہین اسیر جب نشان ہم نہ جستجو سے ملین کسیکو
کہ ہین غبار صبا پر یہ کہین ہمارا وطن نہین ہے

ادبھی ہکو جو چادر شب کو لاغری سے نہ کام آئے
کفن ہوا بھی اگر میسر تو کیا کرین ہم بدن نہین ہے

گرو نہ منت کشی مسیحا اوٹھا نہ دست دعا اجل کو
شفا ہو مرہم سے جسکو حاصل وہ میرا داغ کہن نہین ہے

گئی چمن مین جو سیر کو ہم تو یہ کہا دل نے بوستان مین
بہار گلشن کی کون دیکھے کہ بلبل نغمہ زن نہین ہے

یہ رحم صیاد بھی ستم ہے کری خزا مین جو وا قفس کو
بہار دیکھیگی کسکی بلبل کہ اب وہ لطف چمن نہین ہے

عبث تکلف بس تنہا ہے محمد یہ بیچارگانگی ہمدم
ہمین تو کافی ہے تو ہی سبزہ جو چادر یاسمن نہین ہے

یہ جوش وحشت ہے اندنون مین گرانی سایہ بھی ہے
کہ کون خود کو غزال وحشی تو کوئی ایسا ہرن نہین ہے

جو ہین نزاکت پسند عالم کہینگے بیشک وہ منصفی کر
بہت ہین استاد یون تو لیکن نسیم کا سا سخن نہین ہے

یہ سب اشعار پڑھتے چلے اور بہار نے اشارہ بھی کیا کہ جمشید کی شکلین بانمد عکر لاؤ بھکو قتل کرنیکو کہتا
ہے دو ہزار جوان آگے آگئی ایک طرف ایک افسر موسوم بہ ابرام جادو جمشید نے جو یہ معاملہ دیکھا بہت
ہی بگڑ لکار کر آواز دی ای بہار ہم تو یہ سمجھے تھے کہ ہمارا احسان یاد کر کے ہماری پہلو نشین ہوگی تو میرا
اختیار دیکھو یہ کہکے ہزار جوانون پر جا پڑی زور و شور سے جا کر گرا ابرام جادو کو ہاتھہ تلوار کا مارا ابرام
تو واصل جہنم ہوا کئی ہزار جادوگرون کو ظلم و بدعت سے قتل کیا جب لاشان سبھون کے دیکھی بہت
رویا کہا ہاے یہ سب بے گناہ مارے گئے بہار نے چاہا لپک کے گلدستہ مارون جمشید نے
کہا خیر اب آپکی تدبیر اور طرحسے ہوگی یہ کہکے دونون پانون زمین مین مارے غرق زمین ہوا بہار
تو حیران کہ یہ کدھر گیا اور ساحرون سے لڑنے لگی پشت پر ملکہ بہار کی جمشید آکر نکلا باغبان
نے آواز دی ای بہار ہوشیار رہنا بہار جبتک پلٹین دام جمشیدی اسکی کاندھے پر تھا وہ دام
جلسازنے بہار پر مارا تھا کہ جمشید بھی اڑا دی باغبان نے مخمور جھپٹ کر بہار کو دبا کر
جمشید نے اپنے ساتھہ والونکو آواز دی کہ یارو لڑ بھڑ کر نکل آؤ معشوق کو میں پایا صحرائے ویران مین آؤ
یہ کہکے دونون پانون زمین مین مارے باغبان مخمور نے کئی گوئے زمین پر پھینکے جمشید نر کا غرق زمین
ہوگیا لشکر والے بازبط بنکر بھاگے کوئی غرق زمین ہوگیا دو جا کر نکلا کوئی بشکل کبوتر اڑا تھوڑی
دیر مین باغبان گلچین و مخمور نے دیکھا صحرا مین سناٹا ہوگیا گمنام بھی اپنا سارا لشکر صحرائے
ویران مین چھوڑ آیا تھا زخمی ہوکر دین پہونچا باغبان و گلچین و مخمور چلے آتے ہین
جا بجا لاشے پڑے ہین کہ صحرا سے گرد اڑی دیکھا خواجہ عمرو چلے آتے ہین باغبان و
مخمور کو جو دیکھا بارگاہین خیمے چھکڑے جا بجا لدے ہوے کھڑے ہین خواجہ لوٹنے لگے
باغبان نے کہا استاد جان تو سنئے ملکہ بہار کو جمشید لے گیا خواجہ نے کہا یہ
مال مفت کا پڑا ہے تو لیلین پھر بات کرنا خیمے بارگاہین قبضے مین کین جو بارگاہ جمشید کی
استادکرائی تھی اوس بارگاہ مین آکر باغبان و گلچین تھے مخمور ٹہلتی ہوئی آتی ہے
خواجہ عمرو اندر بارگاہ کے جا چکے ہین کہ ایک پنجہ آسمان سے گرا مخمور کو پنجہ اوٹھا لے
گیا باغبان و گلچین باہر نکل آئے مخمور نے ہرچند زور کیا پنجے نے جھٹکا مارا کہ
مخمور بے ہوش ہوگئی پنجہ لیکر غائب ہوا اب تو باغبان کو نہایت تردد

ہوا صلاحین ہونے لگین خواجہ نے کہا یقین ہے کہ جمشید ہی نے مخمور کو بھی بلوایا ہوگا یا خود ہی آکر لیگیا ہے تن بتا
ہون جاکی فکر کرتا ہون باغبان نے کہا دوست مین بھی آتا ہون لشکر مین جاکر کیا منھ دکھاتینگے بہار کی
ہمارے واسطے کیا کیا کوشش کی خواجہ مجواس پریشان ایک جانب چلے باغبان دگلچین نے پرواز
پیدا کرکے تلاش مین مخمور و بہار کی چلے اب حال پرملال جمشید تحریر ہوتا ہے کہ ملکہ بہار کو لیکر صحرا
ویران مین آیا لشکر بھی اسکا آکر پہونچا ادھر گمنام بھی اپنے لشکر مین آیا جمشید نے بہار کو ایک قفس
مین بند کیا پنجرا قیسر ونکو دیا کہا تم سب قلعہ لالائیہ پر چلو مین بھی آتا ہون پھر پرواز پیدا کرکے طرف
صحرای بلورکے چلا مخمور کو آکر اوٹھا لیگیا مخمور بیہوش ہے نیبہ کمر مین دبی ہوئی جاتا ہے جہان جمال دیکھکر حیران
حیران باتین کرتا ہے کہ لیسے ان حمزہ کیا خوش نصیب ہین کہ ایسی معشوقان پریچہرہ اونپر عاشق ہین یہ سوچتا
ہوا جاتا ہے کبھی ویسی کہتا اگر بہار نہ قبول کرے یہ پری پیکر کیا بہار سے کم ہے بلکہ حسن وجمال مین زیادہ ہے
کیا حسین وجمیل ہے لیکن مسلمانون کی کفیل ہے دیکھیے کیونکر قبول کرے یہ سوچتا ہوا جاتا ہے لیکن خواجہ
جو چلا قریب کوہ فیروزہ کے پہونچے ملکہ گوہر فیروزہ پوش اپنے پہاڑ پر بیٹھی ہین کئی سو کنیزین گرد
ناچ ہورہا ہے دور شراب بے اندیشہ چل رہا ہے خواجہ نے جو یہ معاملہ دیکھا منھ مین پانی بھر آیا رنگ و
روغن عیاری کا لگاکر طرف پہاڑ کے چلے ایک کنیز کی شکل نے ہوے ہین ایک گھاٹی پر سے پہونچے
شگوفہ نامے کنیز ہیسے پر بیٹھی تھی عمرو نے اوسکو بیہوش کیا شگوفہ کی شکل بنکر آواز
دی اوسے پہرانہ بدلا جائیگا دوسری کنیز سنتے ہی پہرے پر آئی خواجہ بشکل شگوفہ محفل
مین آئے بن ٹھنکے ملکہ گوہر فیروزہ پوش کے سامنے پھرنے لگے گانا جو تھا مین لگا رہی
تھی کبھی اوسکا منھ چڑھاتے ہین کبھی منہ بناکر سر ہلاتے ہین ملکہ گوہر نے آواز دی کیون
بی شگوفہ تمکو گانا گلرنگ کا نہین پسند آیا شگوفہ نقلی نے کہا حضور یہ گانا کیا جانے
بے سری ہے دیکھیے گانا اسے کہتے ہین گانا بہت دشوار ہے یہ کہکے تعجیل میں گئی طبلے
والی سے کہا لو سیدھا ٹھیکہ بجاؤ مبت نہ ہو مین یہ کہکر کہا حضور سنیے گانا اسکا نام
ہے مین نے لاکھون روپے خرچ کیے جب یہ کمال حاصل کیا۔

نظم

| | |
|---|---|
| اگا فی بس ادسکو نستہ سے بوی تیز کا | ہو بوجہ جبکے ہاتھ مین ساغر حباب کا |

ہر ہر قدم پہ پہونچنے جاذبین آ ملے
نقش قدم مین طور ہی چشم پر آب کا

کہتے ہین تیرے عارض و قامت کو دیکھکر
بالاے سرو پھول کھلا ہے گلاب کا

دیکھی جو اوسکی زلف ہوا محو داغ دل
ہوتا ہی وقت شام غروب آفتاب کا

ہر صبح وہی صبح ہی ہر شام وہی شام
انسان پر ہی زور فقط انقلاب کا

مشکل بغیر ساقی مہوش ہے دور می
محتاج آفتاب ہوا ماہتاب کا

اوسکی نگاہ گرم جو پڑتی ہے غیر پر
ابلیس اب نشانہ ہی تیر شہاب کا

تیری بہار نے یہ اڑائی گلونکی رنگ
ذرات جوش باغ مین ہی ماہتاب کا

محشر مین ہمکو نامۂ اعمال دیکھکر
قاصد خیال آئے گا خط کے جواب کا

ارض و سما کے طبق ہین بازی گنجفہ
چوتھا فلک ہی ایک ورق آفتاب کا

آتی ہی خشک و تر سے مجھے بوے زلف یار
ہے مشک کی زمین تو دریا گلاب کا

تیری بغیر ہم نے نہ دیکھا طلوع صبح
گذرا شب فراق مین موسم شباب کا

اپنی غزل پہ آب مین لکھتا ہون اب غزل
دیکھو جواب ہے سخن لاجواب کا

گانا تو خواجہ کاشش سے کے ہے گوہر فیروز پوش نے ہنسکر کہا تم نے تو اے شگوفہ آگ لگا دی حقیقت مین کسیکی کیا مجال ہی کہ تیرے گانے کا جواب دے سب اہل محفل نے کہا حقیقت مین کبھی ایسا گانا نہ سنا تھا شگوفہ نے تو گل کھلائے تھے طور کے نقرے سنانے خواجہ نے کہا یہ حضور آپ نے کیا سنا دوسرا کمال دیکھئے ساقی گری کرتی ہون سر سے شراب پلاؤن پانون سے تا چون ہاتھ سے تتاؤن ملکہ گوہر نے کہا اے شگوفہ یہ کمال تو عمرو مین سنے تھے کہا حضور جب کمال عمرو کا تمام جہان مین پھیلا اور کنیز نے بھی سنا اپنے اوستاد سے کہا کہ جو جو کمال عمرو مین ہین وہ مجھے بتائیے اوستاد نے کہا بیٹا شفقت کرو سب کچھ آ جائیگا کنیز نے برسون شفقت کرکے یہ کمال حاصل کیے اب حضور ساعت فرما دین کہ کنیز نے سب وہی ڈھنگ اوتارے ہین اگر عمرو عیار بھی اس جلسے مین ہوتا تو حال معلوم ہوتا گوہر نے کہا خدا نہ کرے سامری و جمشید نہ چاہین کہ ساربان زادہ ہماری محفل مین آئے جس صحبت مین گیا وہ گھر برباد ہوا بڑے بڑے ملک اوسنے برباد کیے شہنشاہ طلسم ہوشربا اوسکی شکایت کرتے ہین شگوفہ نے

تقی نے عرض کی حضور ذرا ملاحظہ تو فرمائیں میخانے کی کنجی مجھ سے گوہر نے کنجی میخانے کی شگوفہ تقی کو دی عمرو نے جا کر شراب کو خراب کیا پکار کے کنیزوں کو آواز دی ہم ساقی ہوتے ہیں آج کوئی باقی نہ رہیگا شراب تقسیم ہونے لگی چالیس گلابیاں تکلف سے آراستہ کر کے محفل میں لائی گوہر نے کہا دیکھو شگوفہ کس سلیقے سے شراب لائی ہے خواہ مخواہ دل چاہتا ہے کہ بھیجئے خواجہ بشکل شگوفہ وسط محفل میں آ کے بیٹھے گوہر فیروزہ پوش سے آنکھ ملائی جام شراب سر پر یہ غزل گاتی ہوے لے چلے نظم

پنجۂ شانہ سے تو زلف گرہ گیر نہ کھینچ — دل ہے دیوانے کو مت چھیڑ یہ زنجیر نہ کھینچ

ہم تو بچتے نہیں تا شام وہ آئے بھی تو کیا — اے دعائے سحری منت تاثیر نہ کھینچ

اے ستم پیشہ مرے بعد کہاں نشۂ عشق — دیکھ خمیازۂ حسرت ہے یہ شمشیر نہ کھینچ

ہے دوا میری وہی سو نہیں ممکن کہ ملے — چارہ گر رنج و مصیبت پئے تدبیر نہ کھینچ

میں نہ کہتا تھا مصور کہ وہ ہے شعلہ عذار — دیکھ تو صفحۂ قرطاس پہ تصویر نہ کھینچ

ہم جوان مرد محبت بھی سمجھ لینگے بھلا — اپنی ایذا سے تو ہاتھ اے فلک پیر نہ کھینچ

روز غم کون بھلا آنکے ہوتا ہے شریک — انتظار اے اثر نالۂ شبگیر نہ کھینچ

اتنی زحمت دے ستمگر کہ پہونچ جائے اجل — دم کو دم اور بھی سینے سے مرے تیر نہ کھینچ

مومن اب کیش محبت میں کہ ہے یہ جائز — حسرت حرمت صیاد و غم اسیر نہ کھینچ

مہ رخ کے سامنے گوہر نے عرض کی اب ایسی شہزادیوں کو میری شراب پلانا چاہیئے گوہر بھی بے اندیشۂ انجام شراب پی گئی اب تو خواجہ نے دور باندھا مصاحبوں کو کنیزوں کو پلانے لگی کنیز دستی اشارہ کیا صاحبزادی تم نے بھی پی ہیں تو سب کو پلاتے پلاتے تھک گئی کنیزیں خود پینے لگیں تھوڑے ہی عرصہ میں ساری محفل کو شراب پلائی کنیزیں بیہوش ہونے لگیں چند ساعتیں گذری تھیں کہ تمام محفل مع گوہر کے بیہوش ہوئی خواجہ نے اپنے نام کا نعرہ کیا نعرۂ عمرو

مرا نام ہے خواجۂ خواجگان — عمرو ذی حشم مہتر مہتران — مری نسل سے مکر پیدا ہوا

مرے نام پر قدر شیدا ہوا — اوڑاتا ہوں کفار کے دم میں — جھکاتا ہوں دشمن کو ہر دم کو میں

مرا مکر ہے گلشن قیل و قال — مری چال سے ہے صبا پائمال — فلک کی جو گردش کا سامان ہوا

نشان تھا مری گرد پاپوش کا — مرا افسر ذی حشم نامدار — امیر عرب شیر پروردگار

| یہی فتح و نصرت کی تدبیر ہی | | کہ آقا ہمارا جہان گیر ہے | | یہ نعرہ کرکے مغل لوٹنے لگے |
|---|---|---|---|---|

یا نو بچہ نگارین تھا یا بچہ جلاد ہو گیا لوٹ بھی رہی ہین قتل بھی کر رہی ہین جادوگرنیون کو جو قتل کیا
مرنیکی اونکی صدا بلند ہوئی قضاے کار جمشید ثانی مخمور کو پنجے مین دبائے ہوئے جاتا تھا کہ جادوگرنیون
کے مرنے کی آواز کان مین آئی حیران ہوا کہ یہان کون جادوگر قتل ہو رہی ہین کہین ساربان زادی کا
گذر ہوا اوسی صدا پر متوجہ ہوا آسمان سے دیکھا کوہ فیروزہ پر سب جادوگریان بیہوش پڑی ہین عمرو
کپڑے اوتار اوتار کر قتل کر رہا ہے جی مین کہتا ہے کہ اے جمشید ثانی ساربان زادی نے بڑی قیامتین برپا
کی ہین شہنشاہ کو خاک خیال ہے سحر کر کے مخمور کو برسر ہوا ٹھہرایا آپ تڑپ کے گرا نعرہ کیا باش او
ساربان زادی منم جمشید ثانی اب میرے ہاتھ سے بچکر کہان جائیگا خواجہ نے چاہا کہ گلیم اوڑھکے بھاگون
جمشید نے سحر کیا کہ پانون خواجہ کے زمین نے تھام لیے جمشید زمین پر آیا خواجہ کو پنجے مین دبا یا باران
سحر برسا کے سب کو ہوشیار کیا اب جو گوہر کی آنکھ کھلی دیکھا دریا خون جاری ہے صدہا کنیزین
بے سر پڑی ہین عمرو کو جمشید ثانی پنجے مین دبائے ہے گوہر نے گھبرا کر پوچھا اے جمشید تم کیونکر
پہونچے کہا حضور مجھے مسلمانون سے معرکہ پڑا ہے مخمور کو دیکھئے ہوا پر ٹھہرایا ہے آپ کو بچایا ساربان
زادی کو گرفتار کیا شہنشاہ اسکے ہاتھ سے عاجز ہو رہی ہین سر اسکا کاٹ کر روانہ کرونگا ملکہ گوہر
نے کہا اس ظالم نے میری بہار پر یہ آفت برپا کی کہا حضور اب ایسی سزا پائیگا کہ اپنی ساری عیاری
بھول جائیگا اس عذاب الیم سے قتل کرونگا کہ ساحرون کے گھرون مین گھی کے چراغ جلین
کہ دشمن خداوند مارا گیا ہر چند گوہر نے کہا کہ اس ساربان زادی کو میرے حوالے کرو جمشید نے نہ مانا
عمرو و مخمور کو لیکر روانہ ہو گیا اونہی لشکر مین آکر پہونچا سب سردار انتظار مین
تھے ملکہ بہار کو قفس آہنی مین قید کیا ہے مخمور کو بھی ایک قفس مین رکھا ہے منشا جادو
مدار المہام سے کہا تم عمرو کو قید کرو قلعہ لالانیہ پر چلکر قتل کرینگے ہم خدمت مین شہنشاہ کی
جائینگے ہم منشا عمرو کو لیکر آیا اوسیوقت لشکر تیار کرایا طرف قلعہ لالانیہ کے چلا مگر گمنام جو
باہر لشکر مین آیا کہا یارو ہرکارے جائین جاکر دریافت کرین کہ جمشید کہان گیا ہرکارے گئے دریافت
کر کے آکے عرض کی جمشید بہار و مخمور کو گرفتار کر لایا آج شب کو منزل بین الطرفین پر اتریگا
وہان سے دو طرف راستہ ہے اسوجہ سے اوسکو بین الطرفین بیان کرتے ہین یہ سنکر گمنام نے

کہ لشکر تیار ہو تو جاد سکے لشکر پر شبخون مارونگا معشوق کو چھین لونگا بڑا غضب ہے کہ ملکہ مخمور کو بھی
لیے جاتا ہے سحر میں وہ مجھسے زیادہ ہے مگر قیامت برپا کرونگا پھر دن رہے سے لشکر تیار کیا تلاش میں
لشکر جمشید کی چلا یہاں جمشید اسی منزل پر اگر اترا جب لشکر اتر چکا تو اسنے ایک بارگاہ
کو آراستہ کرایا اسباب عیش و نشاط رکھا شراب و کباب سب مہیا کیا قفس ملکہ بہار و مخمور کا سامنے
رکھا ہاتھ جوڑتا ہے منتیں کر رہا ہے کبھی بہار کے سامنے کبھی مخمور کے روبرو خوشامدیں کر رہا ہے
یہ دونوں ہجران دیدہ آفت کشیدہ اسکو کلمات سخت کر رہی ہیں کہتی ہیں او جمشید تو ہم کو
بخدمت افراسیاب روانہ کردے اسکو اختیار ہے جو چاہے ہمارے ساتھ کرے اگر تجکو
ہمارا قتل کرنا منظور ہو تو قتل کر ڈال سر ہمارا حاضر ہے لیکن ایسے کلمات مہملات ہمارے روبرو نہ کر
ہم جان دینگے تیرا کہنا قبول نہ کرینگے جمشید نے قفس دونوں لٹکا دیے آپ چھپرکھٹ پر آکے
لیٹا ہی تھا کہ آواز نوبت کی گمنام کے آئی گولے چلنے لگے تلواریں برسیں تبر گرے ہنگامہ لشکر
میں بلند ہوا جمشید نے خدمتگاروں سے کہا دریافت تو کرو کہ یہ کیسا ہنگامہ ہے خدمتگار باہر گئے
دیکھا خیمہ بارگاہیں جل رہی ہیں گمنام ساحر دنکو قتل کرتا پھرتا ہے ہزاروں جادوگروں کے
لاشے زمین پر پڑے ہیں آکر جمشید سے خبر کی کہ گمنام شبخون آیا ہے ہزاروں کو قتل کر رہا ہے
لشکر بھاگا جاتا ہے سنتے ہی جمشید اٹھا اسباب سحر لیے ہوے باہر آیا دیکھا لشکر قتل ہو رہا ہے
گمنام نے وہ سحر کیے ہیں کہ بارگاہیں جل رہی ہیں شعلے بھڑک بھڑک کر گرتے ہیں بارگاہوں کو جلاتے
ہیں کسیکے کیے کچھ نہیں ہوسکتا جادوگر ناچار و مجبور بھاگتے پھرتے ہیں ہر طرف ہنگامہ ہے جمشید
نے اپنے نام کا نعرہ کیا فوج پر گمنام کی جا پڑا پکار کر آواز دی یارو کہاں بھاگے جاتے
ہو میں ابھی اس بے حیا کو سزا دیتا ہوں یہ کہتا ہوا جمشید چلا ادھر سے یہ گھوڑا اڑاتا
ہوا جاتا تھا ادھر سے گمنام آتا تھا دونوں سے مقابلہ ہوا آپس میں سحر چلنے لگے جمشید نے برق
چمکائی سر جو گمنام کا زخمی ہوا دونوں پانوں مار کے غرق زمین ہو گیا زمین کاٹتا ہوا چلا خبر
تو پا چکا ہے کہ فلاں خیمے میں ملکہ مخمور و بہار ہیں منظور ہے کہ جا کر انکو رہا کروں میں بارگاہ
میں جا کے نکلا دیکھا قفس مخمور و بہار لٹکا ہے قضاے کار باغبان قدرت و گلچین پھرتی ہوئی
اسطرف آنکلے تھے ہوے ساحران کی صدا کان میں آئی باغبان و گلچین اس طرف متوجہ

ہوے آگے دیکھا کہ جمشید ثانی اژدر پر ایک لشکر نے آکر شبخون مارا ہے باغبان گلچین بصورت
سبدل اترے خدمتگارون سے پوچھا کہ مخمور و بہار کہان قید ہین خدمتگارون نے بتادیا کہ سامنے
خیمے مین قید ہین باغبان نے گلچین سے کہا تم تو اس لشکر کا تماشہ دیکھو مین بہار مخمور کو لاتا ہون
یہ کہکے باغبان غرق زمین ہوگیا گلچین آمادہ کھڑی ہین کہ باغبان نکلے تو مین سحر کرون
باغبان غرق زمین ہوکر اوسوقت خیمے مین پہونچا کہ گمنام جو زمین سے نکلا اور بہار کو
قفس مین دیکھا بیقرار ہوکر دو ایک اشعار پڑھتا ہوا چلا

نظم

سن تو سہی جہان مین ہے تیرا فسانہ کیا — کہتی ہے تجھکو خلق خدا غائبانہ کیا
کیا کیا الجھتا ہے تری زلفون کے تار سے — بخیہ طلب ہے سینۂ صد چاک شانہ کیا
زیر زمین سے آتا ہے جو گل سو زر بکف — قارون نے راستے مین لٹایا خزانہ کیا
اڑتا ہے شوق راحت منزل سے اسپ عمر — مہمیز کہتے ہین کسے اور تازیانہ کیا
زینہ صبا کا ڈھونڈھتی ہے اپنی مشت خاک — بام بلند یار کا ہے آستانہ کیا
چارون طرف سے صورت جانان ہو جلوہ گر — دل صاف ہو ترا تو ہے آئینہ خانہ کیا
صیاد اسیر دام رگ گل ہے عندلیب — دکھلا رہا ہے چھپکے اوسے دام و دانہ کیا
طبل و علم ہے پاس ہمارے نہ ملک و مال — ہمسے خلاف ہوکے کریگا زمانہ کیا
آتی ہے کس طرح سے مری قبض روح کو — دیکھون تو موت ڈھونڈھ رہی ہے بہانہ کیا
یون مدعی حسد سے نہ دے داد تو نہ دے — آتش غزل یہ تونے کہی عاشقانہ کیا

چاہتا ہے کہ قفس بہار سے جا کر لپٹون کہ باغبان زمین سے پیدا ہوا آواز دی او بے ادب خبردار
بہار باغبان کو دیکھکر مثل گل شگفتہ ہوگئی گمنام نے کہا ارے تو کون ہے میری کاوش شوق پر [illegible]
یہ جان جاتی ہے مینے جمشید پر شبخون مارا زخمی ہوکر یہان تک پہونچا باغبان برابر پہنچ گیا
گمنام نے تلوار کا ہاتھ مارا باغبان نے کلائی پکڑ کے ایک طمانچہ مار دیا گمنام کا سر اڑ گیا
آندھی سیاہ اوٹھی سنگ باری برف باری ہوئی بعد تھوڑی دیر کے آواز آئی کشتم مرا نام
مین گمنام جادو بود جمشید نے جو یہ آواز سنی گھبرا کر کہا ارے گمنام کو کس نے مارا کیسی آواز
آرہی ہے خدمتگارون نے کہا حضور بس خیریت ہے بہار و مخمور ہین اوس خیمے سے آواز آئی

جمشید اوسی خیمہ کیطرف چلا کہ ایک بجلی چمکی مخمور و بہار سحر کرتی ہوئی چلین ادھر گلچین نے بھی
سحر کیا باغبان جھومتا ہوا نکلا بہار نے ایک نخل سحر کا ادر پھول توڑ کے لشکر پر پھینک مارے پھول
برسنے لگے ہوا ٹھنڈھی چلی پھول شگفتہ ہوئے غنچے مسکرانے لگے ہزار جادوگر مبہوت ہوکر سر ٹکرانے
لگے کوئی اپنا گلا کاٹتا ہے کوئی اشعار عاشقانہ پڑھتا پھرتا ہے کوئی مخمور کے سحر سے دیوانہ ہوا باغبان
نے بھی زمین ہلادی ہزار ہا لاشہ پڑا ہی جمشید نے جو دیکھا کہ چارون کے سحر نے خون کے دریا
بہا دیے طبقے زمین کے ہلا دیے نصف سے زیادہ لشکر تباہ ہوا گھبرایا کہ اب قدم نہ ٹکینگے
بھاگ کر نکل چلا ان ظالمون کے ہاتھ سے بچنا مشکل ہوگی چارون ساحر برابر کے جو سحر
باغبان نے کیا گلچین نے اوسکو نیچا کر دیا بہار و مخمور ملکر سحر کر رہی ہین بہار نے پھول برسائے
مخمور نے خون کا دریا بنایا سیکڑون کو ڈبو کے مارا یہ بھی معلوم ہوا جمشید کو کہ گمنام ہاتھ
سے باغبان کے مارا گیا اب مشکل ہوگی گمنام کی فوج کے لوگ بھاگ گئے یا تو شبخون
مارا تھا ملک کے مرنے کی جو آواز سنی جی چھوٹ گئے لاشہ ملک کا لیکر بھاگے جمشید نے قید
خانے سے آکر خواجہ عمرو کو لیا چند افسر دشمن کہا رنگ لڑائی کا دگرگون ہے مین ان لوگون کے
سحر مین کم نہین ہون مگر رات کا وقت ہے لڑائی بگڑ گئی ہین اپنے قلعے مین پہونچون تو کچھ
لڑائی کا سامان کرون افسر خود گھبرائے ہوئے تھے سب نے کہا نکل چلیے اب ٹھہرنا بہتر
نہین عمرو کو تو جمشید نے قبضے مین کیا چند افسرون نے ساتھ دیا پروا نہ کی بھاگا باغبان
وغیرہ جانتے ہین کہ جمشید لڑ رہا ہے رات بھر ساحرون کو قتل کیا جب گریبان سحر چاک ہوا
اور ساحر زرین پوش ہو مخانہ مغرب سے نکلکر چرخ زبرجدی پر آکے ٹھہرا اب احوال روشن
ہوا دس پانچہزار ساحر جو رہ گئے تھے وہ فریاد کرتے ہوئے سامنے باغبان کے
آئے افسرون نے دہائی دی کہ ہم آپ کی اطاعت کرتے ہین باغبان نے ان دو کا
پوچھا جمشید کہان گیا ایک واقف کار نے بیان کیا کہ قید خواجہ کو لیکر طرف اپنے
قلعے کے گیا باغبان کو بڑا قلق ہوا بہار نے کہا لشکر مین کیا منہ دکھائینگے سب کی یہی
صلاح ٹھہری کہ چپ چلو پانچہزار ساحران مطیع الاسلام کو ہمراہ لیکر طرف قلعہ لالانیہ کے چلے
بیان خواجہ کو لیکر جمشید قلعہ لالانیہ مین آیا سرخ پوش جادو سے کہا اب

ساربان رادے کو قید کرواکر وہ لوگ یہان آوینگے انھین کے سامنے عمرو کو قتل کرونگا عمرو کو مسلسل
اور مطوق کرکے قید خانے مین رکھا اور سرخ پوش بطور نگہبانون کے دروازے پر بیٹھا
چند جادوگر ساتھ ہین جمشید تخت پر آکے بیٹھا کوٹھے کھلوانے اسباب سحر منگوارہا ہی چاہتا ہی
کہ کچھ تعویذ جات سامری نکلین تو سحر تیار کرون جمشید اس فکر مین تھا یہان خواجہ جب قید خانے
مین آئے کبھی ہنستے کبھی روتے سرخ پوش نے دروازہ کھول کے دیکھا کہا ارے قیدی کیون روتا ہی
عمرو نے کہا ذرا اندر تشریف لائیے تو مین کچھ عرض کرون سرخ پوش ذرا آیا عمرو نے کہا دروازہ بھیڑ
دیجیے سرخ پوش دروازہ بھیڑ کر بیٹھا عمرو نے کہا کیون اے سرخ پوش ہماری کوئی صورت رہائی کی بھی
ہی سرخ پوش نے کہا خواجہ تم سے جمشید بہت بدظن ہی یہ بھی خبر مشہور ہے کہ باغبان وغیرہ لشکر لیکر
آئے ہین جمشید کا یہ ارادہ ہی کہ انکو سامنے بہار وغیرہ کے قتل کرے خواجہ نے کہا میری مراد یہ ہی کہ ہم
مسلمانون مین قاعدے مقرر ہین تیجہ دسوان چہلم ہوتا ہی میرے پاس دو چار پیسے ہین وہ مین کہلو
دیدون میری فاتحہ کر دیجیے گا سرخ پوش نے کہا آخر تمھارے پاس کیا ہی عمرو نے کمر سے روپیے نکالے
سامنے سرخ پوش کے رکھدیے کہا میری ہتھکڑیان نکالیے بیڑیون سے بھی رہا کیجیے تو مین اور کچھ
کنکر تجھے بھی عادون لقا کے تاج سے نگینے نکالے تھے وہ میرے پاس ہین وہ بھی تم اپنے پاس رکھو
خیر ایک مہربانی تو کیجیے مت سلیقے سے نذر و نیاز کرو گے سرخ پوش سوچا کہ بلا سے یہ بھاگ کر کہان
بھاگ کر جائیگا ایک سحر مین گرفتار کرونگا یہ سوچ کر عمرو کے جسم سے قید بند اتاری اب خواجہ
رہا ہوئے نبس ہنسکر باتین کرنے لگے پوٹلیان کمر سے نکالنے لگے سرخ پوش دیکھ دیکھ کر خوش
ہو رہا ہی عمرو نے ایک ڈبیا نکالی کہا او میان سرخ پوش یہ وہ شی دی ہی کہ بادشاہون کو نصیب
ہوئی ہوگی جب نمرود دستگاہ کو [illegible] سرخ پوش نے پوچھا کیا کوئی الماس ہے
عمرو نے کہا مین اسکا حال نہ بتاؤنگا [illegible] دیکھیے یہ مین آپ ہی کو دیتا ہون جب گھر
مین جائیے گا بھابی صاحب کے سامنے کھولکے دکھائیے گا بھابی صاحب بہت خوش ہونگی
تمھاری وہ جورو میری بھاوج ہین میرا اسلام کہہ دینا سرخ پوش نے کہا خواجہ مین دیکھو تو لون
عمرو نے کہا میری بلا سے دیکھو ایسی چیز ہے کہ دیکھ کے دیوانے ہو جاؤگے سرخ پوش نے
خوشی مین ڈبیا کو کھولا اسمین سے بیہوشی اڑی سرخ پوش بیہوش ہوا خواجہ نے زبان مین سوزن

دی گلے مین گیند ٹھونس دیا کہ بول نہ سکے اپنی صورت پر اُسکو بنایا آپ اُسکی صورت بنکر باہر نکلے
مونڈھے پہ لا کے بیٹھے نگہبانون سے کہا تم حفاظت رکھنا آپ طرف بارگاہ جمشید کے چلے یہان
جمشید بیٹھا ہر تحفہ جات عمل رہے ہین کہ خبر پہونچی سرخ پوش آتا ہے جمشید نے کہا جلد بلاؤ سرخ پوش
سامنے پہونچا جھک کر سلام کیا جمشید نے پوچھا کیون اے سرخ پوش سارہان زادے کی حفاظت پر
کچھ فریب تو نہین کیا کہا حضور میرے سامنے کیا مکرو فریب کر سکتا ہے ذرا اُلٹا برآیا مین نے دو ہاتھ
مار دیے نیم بسمل ہو رہا ہے مجھے کچھ حضور سے عرض کرنا ہے مین نے ابھی خبر پائی ہے آپ سے
عرض کرون آیندہ آپکو اختیار ہے جمشید ساتھ ہوا تنہائی مین لیکر آیا خواجہ باتین کرنے لگے
کہ حضور اختلاط کرین مین نے خبر پائی ہے کہ باغبان و بہار وغیرہ نشکر لیکر آتے ہین یہ باتین کرتے
کرتے گلوری نکالکر عرض کی حضور کا منہ سوکھا ہوا ہے سرخ رو رہیے جمشید نے گلوری کھائی
جیسے ہی پیک حلق سے اُتری جمشید نے گھبرا کر کہا اے سرخ پوش میرا دم گھبراتا ہے کہا حضور ٹھلکر
ٹہلین اُٹھتے ہی لڑکھڑا کر گرتے ہی بیہوش ہوا خواجہ نے جلدی مین زبان مین سوزن بھی نہ دی
ایک چٹائی مین لپیٹ کر کنارے کھڑا کر دیا آپ جمشید کی شکل بنکر باہر نکلے تخت پر آ کے
بیٹھے چونکہ کو تنے گلے مین خواجہ نے حکم کیا جواہر خانے کھولو جواہر خانے سے سند وچمچے آنے لگے
خواجہ دیکھ دیکھ کر زنبیل کر رہے ہین قضائے کار افراسیاب باغ سیب مین بیٹھا تھا ساحرون نے
ذکر کیا کہ جمشید ثانی سے مقابلے پڑے ہین افراسیاب نے کتاب ساری اُٹھا کر دیکھی کہ
جمشید کس حال مین ہے مسلمانون سے مقابلہ کر کے تو بچنا دشوار ہے جو اُنسے زیادہ مارا
گیا یہ خیال کر کے کتاب کو دیکھا جمشید کا حال صاف معلوم ہوا کہ جمشید کو عمرو نے
پکڑ لیا اُسکی شکل بنا ہوا تخت پر بیٹھا ہے یہ دیکھتے ہی افراسیاب گھبرا گیا کہا یار غضب ہوا
عمرو نے جمشید کو پکڑ لیا ما بدولت خود جاتے ہین سرمایہ برق اندازاور ابریق کوہ شکاف
بھی حاضر ہین ان دونون نے عرض کی غلام جاتے ہین افراسیاب نے کہا وہ نہایت طرار
و فرار ہے جست و خیز کر کے نکل جائیگا ما بدولت خود ہی جا وینگے یہ بات کہکے افراسیاب
خود اُٹھا غصے مین چلا یہان خواجہ تخت پر بیٹھے ہین جواہرات طلب فرما رہے ہین
افراسیاب نے جب دیکھا کہ مین قلعے کے قریب آگیا سوچا کہ ذرا میرا سایہ بھی دیکھ لیگا

تو بھاگ جاٸیگا غرق زمین ہو کر چلا خواجہ مستند و تھے جواہرات کے اٹھا اٹھا کر نذر ذلیل کر رہے ہیں
اب خزانہ طلب فرمایا ہر کہ برابر تخت کے زمین شق ہوئی افراسیاب نے سر نکالا للکار کر آواز
دی او سار بان زادے خواجہ نے چاہا اُکھڑ ن افراسیاب نے اشارہ کیا تخت نے پانوں
خواجہ کے پکڑ لیے خواجہ ناچار ہو ے افراسیاب نے نکلتے ہی خواجہ کو گرفتار کیا کہا جیلا جمشید
کہاں ہے عمرو نے کہا بھلا حضور سے میں جھوٹ بولونگا آپ ہی تو میرے قدر دان ہیں یہ کہکے کہا کہ
موجود ہیں افراسیاب نے جمشید کو جا کر ہوشیار کیا جمشید اپنا حال دیکھکر بہت گھبرایا
افراسیاب نے تمام کیفیت بیان کی جمشید رونے لگا کہا حضور مسلمانوں نے مجھے بہت صدمے
دیے حضور نے بڑا احسان کیا ورنہ نہیں معلوم یہ ساربان زادہ میرا کیا حال کرتا جواہر خانہ تو
غاٸب کر چکا اب روپیہ طلب کیا جاتا تھا افراسیاب تخت پر بیٹھا ہے جمشید حال اپنا کہہ
رہا ہے سرخ پوش کو قید خانے سے بلوایا اُنکو بھی ہوشیار کیا اب افراسیاب تھمتا ہوا جمشید
و سرخ پوش اُسکے ہمراہ ہیں افراسیاب کھڑا ہوا ہے کہ دیکھا صحرا سے ایک گرد اُڑی
ملکہ اے ابر گلنار پیدا ہوے نہیں پھولوں کی آمین افراسیاب بہ نگاہ غور دیکھنے لگا دامن گرد شگافتہ
ہوا دیکھا باغبان قدرت سوار مرکب باد رفتار پر اور ملکہ گلچین طاؤس زرین بال پر تخت پر ملکہ بہار و
مخمور ملکہ ابر گلنار سر پہ سایہ فگن پھول برس رہے ہیں بہار گلعذار کی رعناٸی زیباٸی
ملکہ مخمور سخنگو جمال افراسیاب نے زانو پر ہاتھ مارا کہا اے جمشید ثانی ان دونوں نے
مجھکو بے موت مارا بہار کے نکلنے سے باغ سیب میں سناٹا ہو گیا راتیں تڑپ تڑپ کے
گذرتی ہیں ہاے جمشید کیا کہوں کیونکر صنا موخش ہوں نظم

نظارہ آے جو حسن دل آزار نے کیا　　　اندھیر گیسوے سیہ یار نے کیا
گل سے جو سامنا ترے رخسار نے کیا　　　مژگان نے وہ کیا کہ جو کچھ خار نے کیا
غمزہ و ادا کو ترک وہ بے یار نے کیا　　　غمزہ نیا یہ ترک ستمگار نے کیا
افشان سے گشتہ ابرو خمدار نے کیا　　　جو ہر سے کام یار کی تلوار نے کیا
قامت تری تحلیل قیامت کی ہو گٸی　　　کام آفتاب حشر کا رخسار نے کیا
سودا سے زلف میں مجھے آیا خیال رخ　　　مشتاق روشنی کا شب تار نے کیا

مجھ مین طاقت یہ کہان ہی کہ پھرون ہمچو صبا | گردش نرگس بیمار لیے پھرتی ہے
مجھکو اُس کوچہ مین پہونچا کی کہان ای روح | کیون مری ہڈیون کا بار لیے پھرتی ہی
دیکھیے ہوتا ہون کس طفل برہمن کا شکار | کو بکو الفت زنار لیے پھرتی ہے
اے صبا چاک جگر بھی ہوا مجھ وحشی کا | تو گریبان ابھی تار لیے پھرتی ہی
کیا خبر مرغ گرفتار کے پوچھین کہ صبا | بال و پر دوشپہ دو چار لیے پھرتی ہے
روز و شب ایک سے آنکھوں مین ہی دنیا ہے | الفت کاکل خمدار لیے پھرتی ہی
ایک گل باد خزان نے نہ چمن مین چھوڑا | داغ دل بلبل گلزار لیے پھرتی ہے
مر گئے پر بھی ہوئے ہم نہ سبکبار قلق | روح بار غم دلدار لیے پھرتی ہی

یہ اشعار سنکر خواجہ حیران ہوے کہ کون خوش آواز گا رہا ہی یا تو طرف لشکر خار خار کے جاتے تھے یا طرف اُس آواز کے متوجہ ہوے چند نخلستان طے کیے تھے کہ دیکھا ایک باغ عظیم الشان چار دیواری سنگ مرمر سپید کی دروازہ باغ کا مثل آغوش عاشق کھلا ہی ہوای سرد کے جھونکے چل رہی ہین اُسی باغ کے اندر سے گانے کی آواز آتی ہی خواجہ بلاتکلف باغ مین داخل ہوے یہان خار خار و بہار و میمونہ و حاضرین وقت یہ سب سامان دیکھ رہی ہین ملکہ بہار نے کہا اے خار خار خواجہ عمرو ایک باغ مین گئے خار خار نے حضور ملاحظہ فرمائین یہ ساربان زادہ اپنی عیاری پر بڑا ناز کرتا ہی اپنے دام مین آپ پھنسیگا لیکن خواجہ جب باغ مین آئے دیکھا گلہای رنگارنگ و شگوفہای بوقلمون چمن مین نہایت لطف سے آراستہ نرگس شہلا کی آنکھون پر جوبن عندلیبان پرفن پہلوے گل مین بیٹھی ہوئی زمزمہ سرائی کر رہی ہین غنچہ خیز دست تمنا در خشونکا جو مثا سبزپوشان گلشن اپنا جمال دکھا رہی ہین سرو کا اکڑنا عندلیب خوشنوا کا صبا اور گلچین سے لڑنا صیاد خود دام رگ گل مین گرفتار ہے فصل بہار خواجہ نے ایک نخل کی آڑ پکڑ کے دیکھا بیچ مین باغ کے ایک چبوترہ مرمر اُسپر ایک نازنین چہار دہ سالہ گرد چند کنیزین چنگ مرصع ہاتھ مین لیے بعد ناز داد گا رہی ہی خواجہ گانا سنکر بیقرار ہو گئے نخل کے پہلو مین بیٹھے ہوئے گانا سن رہے ہین ایک کنیز واسطے رفع حاجت زیر نخل آکر بیٹھی خواجہ نے اُسے بیہوش کیا اُسکی شکل بنکر محفل مین آئے گلچینی گلشن جمال کی کر رہے ہین خواجہ

حیران ہین کہ مین کیونکر اپنا رنگ جماؤن کہ صاحب صحبت نے خود متوجہ ہوکر کہا کیون
گلشن آن تم کچھ نہ گاؤ گی خواجہ تو چاہتے تہی کہ مین گاؤن غرضکہ بہت خوب سازندون کو
حکم ہوا سازندون نے ساز ملائے خواجہ نے گنگنا کر یہ اشعار شروع کیے نظم

روز و شب صدمے اُٹھاتا ہون زمانے کیلیے — خلق ہون خلق خدا کا رنج کھانے کے لیے
بعد مردن یاد آئیگی قضا کوے دوست — خلد مین تڑپینگے ہم دنیا مین آنے کے لیے
مژدۂ جان بخش ہے یہ زہر کے قائم مقام — اُسکی جانب سے رقیب آیا بلانے کے لیے
قبر پر اُس کشتۂ ساعد کی ہوتے ہو اگر — چوڑی پہنے چوڑیون کے اوتار و تم چڑھانے کیلیے
مین نے جو عارض دکھائے سوال اُس نے کیا — ہو گیا موجود وہ آنکھین دکھانے کے لیے
لاکھ غم ہون ہم مگر ہونگے نہ دل بر داشتہ — تیرے در پر بیٹھے ہین صدمہ اٹھانے کے لیے
واہ کیا انصاف اُتنا ہی ترا ای بد مزاج — ہمکو رلوایا رقیبون کو ہنسانے کے لیے
سیر کو گلشن مین جیسے لوگ جائین ای قبول — آئے ہین دنیا مین ہم دنیا سے جانے کے لیے

وہ نازنین بہت خوش ہوئی کہا خواجہ عمرو آپ نے اپنے کو کیون پوشیدہ کیا اپنے کو ظاہر کیجیے
خواجہ نے رنگ و روغن عیاری کا پونچھ ڈالا بصورت اصلی ہوکر صحبت مین اُس نازنین کے بیٹھے
خواجہ تو عاشق جمال ہو رہے ہین یعنی گلشن جمال کی کر رہی ہین سامنے اُس نازنین کے لالٹین
یاقوت نگار رکھی ہے یہ جو سحر کہ خواجہ پر گذر رہا ہے بہار و خار خار و میمونہ وحاضرین وقت یہ
دیکھ رہی ہین خار خار کہہ رہی ہے حضور ملاحظہ فرمایئے عمرو کس حال مین بیٹھا ہے عمرو نے باتین کرتے
کرتے طمع تو اشنا کی ہے لالٹین کو اٹھایا جیسے ہی خواجہ نے لالٹین کو اٹھایا چھوتے ہی وہ لالٹین
ٹکڑے ٹکڑے ہو گئی جیسے ہی وہ لالٹین ٹوٹی اُس نازنین نے سینہ پیٹ لیا کہا خواجہ بڑا غضب کیا
یہ لالٹین ملکہ سنگین سر انداز کی ہے وہ ہم پر آفتین برپا کریگی خواجہ نے کہا پھر ملکہ اب مین کیا کرون
اُس نازنین نے کہا خواجہ میرے واسطے بھی قباحت ہے مین تو قبول دونگی کہ خواجہ نے لالٹین کو
یہ ذکر تھا کہ آسمان پر برق چمکی ایک جادوگرنی سیہ فام بد انجام سپر و شمشیر آگے ہوکر آئی نازنین
نے گھبرا کر کہا لو خواجہ غضب ہوا سنگین سر انداز آ گئی زمین پر آ کر اُدھر کی خواجہ نے چاہا اُٹھکر
بھاگون پھر خیال کیا کہ یہان سے اُٹھا نہین جاتا سنگین نے آتے ہی جو لالٹین کو دیکھا کہا کیون ای

ملکہ شورش جادو ہاری لاشین کو نے شکست کیا اُس نازنین نے تھرا کر کہا یہ حرکت خواجہ سے
ہوئی پلٹ کر زمین کو اشارہ کیا کہ پاؤن خواجہ کے پکڑ لیے اور کہا او عمرو تو نے دل سامری
کو شکست دی عمرو ہر چند تڑپا بھڑکا کہا حضور مین اسکی قیمت حاضر کردون سنگین نے کہا تو اسکی
قیمت کیا دیسکتا ہی سامری و جمشید نے خاص اپنے ہاتھ سے بنائی تھی ہم نے چھوکری کو
روشنی کے واسطے دی تھی صاحبزادی نے تماشے کو پسند کیا یہ کہکر اُس نازنین کو پانچ چار کوڑے
مارے کہ تمام بدن اُسکا فگار ہوگیا کنیزون سے کہا اُس گیسو بریدہ کو لیجا کر جھونٹے اسکے نخل مین باندھ
دو اور چاہ تاریک مین لٹکی رہے کنیزین اسی حال پُر ملال مین کھینچین کہ اُسکے بدن سے قطرات
خون ٹپکتے ہوے لباس پارہ پارہ و بلک بلک کر روتی تھی کبھی طرف خواجہ کے دیکھکر آواز دیتی تھی ای
شہنشاہ اوج عیاری تمہاری محبت مین یہ جفا اٹھائی دیکھیے اب رہائی ہماری کب ہو نہین معلوم
تقدیر کیا دکھلائے کب دل تردد منزل تسکین پائے **نظم**

یاد گھر مین مجھے کیونکر کوئی مضطر نہ کرے … ای پری تیری طرح دلین کوئی گھر نہ کرے
تیری پلکین کہین یاد آئین نہ مجھ وحشی کو … اور بھی دو سے مجھے فصاد کا نشتر نہ کرے
صبحدم چونک کی آنکھ اپنی نہ کھولا وہ پری … آئنہ سامنے جب تک کہ سکندر نہ کرے
نوجوانو یہ وصیت ہے کسی عاشق کی … آگ مین کود پڑے عشق کوئی پر نہ کرے
بیوفا کے لیے فرہاد نے کی کوہ کنی … دلکو شیرین کیطرح سے کوئی پتھر نہ کرے
مین نے دل اُسکو دیا پر نہین الفت کا یقین … جان بھی اپنی جو دے دون تو وہ باور نہ کرے
اسقدر سوز دروں ہی کہ اگر مین پھونکون … زندگی آگ مین اکدم بھی سمندر نہ کرے
شور اگر ہو کہ یہ عشق لب شیرین کا ہی جوش … سامنا دیدۂ گریان کا سمندر نہ کرے
آب چاہِ ذقن صاف تو کب دیتا ہے … آب خنجر بھی جو چاہون تو گلا تر نہ کرے
نظر آجائے دو ہمکو یہ نہایت کے کمال … ناز جب تک وہ کمر اپنی برابر نہ کرے
دل بھی سینہ بھی جگر بھی یہ ہوے سب زخمی … جو کیا ابرو نے کیا کام وہ خنجر نہ کرے
دل مرا لے کے کبھی بات نہ پوچھی پھر کے … جو ستم تو نے کیا ہی کوئی دلبر نہ کرے
لات کیون مارے علی نے جو یہ دنیا ہی خوب … جو غلام اُنکا ہو وہ خواہش افسر نہ کرے

| کامیاب اور ہوے ہم رہی محروم قبول | کبھی ایسی کسی عاشق سی مقدر نہ کرے |
| --- | --- |

اُس نازنین کا یہ اشعار پڑھنا اور اشارے کرنا کہ اے عاشق جانباز مجھکو اس ظالم کے ہاتھ سی
بچالے مجھکو یہ اسی آفت مین مار ڈالیگی مجھسے یہ جفا نہین سہی جائیگی خواجہ اُٹھنے کے لائق نہین
ہاتھ پاؤن بالکل بیکار اُسکے تھے ہین ممکن نہین ہوتا زمین پاؤن تھامے ہوے ہی جب کنیزین اُس
نازنین کو سامنے سی لیگئین شکیبن سرانداز نے عورت کی آگ شکیبن بادمین کہا او ساربان زادی
تیری ذات سی یہ سارا فساد برپا ہوا مین ذرا یہی کا یہ حال کیا اب کیا مین تجھکو زندہ چھوڑونگی
اس جفا سی تجھکو ماردون کہ ماہیان دریا و مرغان ہوا تیرے حال پر گریہ وزاری کرین اور مجھکو
ذرا ترس نہ آئی خواجہ نے کہا اے شکیبن سرانداز اسقدر سنگدلی کرنا مناسب نہین مین
عنظلی آباد ایسے شہر مین گیا جہان صندوق معلق کی خدائی تھی آب معبودیہ ایک تالاب
تھا اسپر زاغ نر و مادہ آپسمین ہم جفت ہوتے تھے دیوزاد و پریزاد پیدا ہوتے تھے تعریف
زردھشت کرتے ہوے پانی مین غائب ہوتے تھے جب روز جشن ہوتا تھا تو وہی دیوزاد
پریزاد پانی سی پیدا ہوکر تعریف زردھشت مین معروف ہوتے تھے مشہور تھا صندوق
مین استخوان زردھشت ہین اور روز جشن وہ ہنگامے ہوتے تھے کہ ہوش انسان کی بجا نہ رہتی
لقا ایسا غول بادیہ ضلالت خار صحرای وقاحت عجائب و غرائب دیکھکر ایسا مبہوت ہوا کہ
واسطے سجدے سامنے صندوق کے جھکا بختیارک ایسا جہاندیدہ کار آزمودہ عجائب و
غرائب دیکھکر دنگ ہوگیا آخر واسطے سجدے کے وہ بھی جھکا کہ وہ شیطان سرکار لقا تھا
بڑے بڑے شعبدے دیکھ چکا تھا الملعون دہل زن ایسا ساحر دیکھا کہ جو دھول پر تین
چوبین لگاتا تھا ہزار کوس تک وہ آواز جاتی تھی لشکر صاحبقران کو اُسنے تین چوبین لگا کر بیہوش
کیا مین آکر خوشحال زردھشت نابنا اُس ایسے کو مارا ابلیس ایسا جہاندیدہ میری عیاری
مان گیا رات مین نے گذرنے دی مگر تم ایسی ساحرہ نگاہ سے نہین گذری مین چاہتا
ہون کہ تم کو سجدہ کرون اے ملکۂ عالم مجھکو قتل کرکے کیا حاصل ہوگا مجھکو نوکر رکھ لیجیے بڑی
کام آؤنگا بی مہرخ کو میری قدر نہین تین روپیہ ہزاری مقرر ہے وہ بھی چھ چھ مہینے تنخواہ
چڑھی رہتی ہے غیر حاضری بھی کٹ جاتی ہے ہم تمہاری پاس قید ہوے اور وہان یہ

اعتراض ہوگا کہ آج عمرو سلام کو نہین آیا غیر حاضری کا دن لکھدیا جائیگا اور غیر حاضری
لکھنے والا ہے وہ ایسا سخت کمبخت ہے کہ ایک غیر حاضری کی چار دن لکھتا ہے ایسے قدردان کے
پاس رہنا نہین چاہتا سنگین سرانداز نے کوئی بات عمرو کی قبول نہ کی کھینچتی ہوئی عمرو کو
نیچلی ایک درخت مین لاکر عمرو کو الٹا لٹکا دیا چند کنیزین جو حاضر تھین اُنسے کہدیا ذرا خیال
رہے ایسا نہو کوئی اسکی رہائی کو آئے یہ بڑے بڑے اسکے معین و مددگار ہین ضرور آکر رہا کرنے کا
ارادہ کرینگے جب کوئی ساحر یا غیر ساحر آئے مجکو فوراً خبر کرنا مین سمجھ لونگی یہ کہکر سنگین سرانداز
چلی گئی بہار و خمار خار و میمونہ وغیرہ نے یہ سب معاملہ بے تکلف دیکھا خار خار کے بہار
نے ہاتھ چوم لیے خار خار نے کہا ابھی آپ نے کیا ملاحظہ فرمایا ہے کل میدان کارزار مین ملاحظہ
فرمائیگا سب مسلمان اسی باغ مین جاکر قید ہونگے دیکھا آپ نے سارباں زادہ کیونکر جا کر
پھنسا ساری عیاری مکاری بھول گیا کچھ کر نہ چلا سب تعریفین کرنے لگے میمونہ نے کہا اے خار خار
کل ہم تم ملکر سحر کرین خار خار نے کہا بہت خوب کل ان سبکو مسحور کرکے خاتمہ کرین دوسرے
قلعے پر چڑھ چلین یہان تو یہ معاملے ہو رہی ہین مگر ملکہ بران شمشیرزن سرنگون پریشان بیٹھی
مین کہہ رہی ہین کہ صاحبو میرے ذہن مین نہین آیا کہ باغبان قدرت و مخمور کہان جاکر قید
ہوئی کیونکر پتہ لگاؤن اس سوچ مین بیٹھی تھین کہ ایک پرچہ کاغذ کا گود مین آگرا ملکہ بران نے
اٹھاکر اسکو پڑھا حرف سے نور افشان سے مرقوم تھا اے نور نظر ہم پر سب ظاہر ہے جو تمپر گذر رہا
ہے مگر ظاہر ہو کر آنا مناسب نہین لوگ ہمکو ملعون کرینگے خواجہ عمرو قید ہو گئے ذرا مین نے غفلت
کی تھی سحر خار خار کا تیار ہو گیا خواجہ عمرو ایسے عقلمند جاکر پھنسے بڑی تکلیف مین یہ شب
گذرے گی بوقت سحر تم خود میدان کارزار مین نکلنا کل اس بندریا والی اور خار خار نے سمجھا
ہے تم وہ سحر کرنا جو روز شکست دریا تمسے ظہور مین آیا تھا کل خار خار و میمونہ دریاے سحر تیار
کرینگی اُس دریا مین تڑپ کے گرنا اے نور نظر ہم تمہاری آبرو بڑھاتے ہین ہمکو بھی بہار کا بڑا
افسوس ہے خدا چاہے تو کل یہ تردد دور ہو جائیگا بران یہ نامہ پڑھکر خاموش ہو گئین لیکن
خواجہ کے واسطے بڑا افسوس کیا برق فرنگی نے جو استاد کا قید ہونا سنا بہت بیقرار ہوا بارگاہ
سے نکلا صحرا مین جاتے جاتے ایک مقام پر ٹھہرا دیکھا ایک جادوگر آتا ہے برق فرنگی نے

کنارے آکر رنگ روغن عیاری کا لگایا غار خار کی شکل بنکر اسی مقام ٹہلنے لگا اُس ساحر
نے سامنے آکر سلام کیا کہا ملکۂ عالم اسوقت آپ یہان کیون تشریف لائین غار خار نقلی نے
نے کہا بیٹا مین اپنے سحر کے تیار کرنے مین مصروف تھی دل گھبرایا ادھر نکل آئی مگر بیٹا وہی سحر
جو مین نے کیے ہین وہی میری خیال مین ہین مین نے تمکو نہین پہچانا اُس ساحر نے کہا غلام
قدیم سنگین سرانداز کا موسوم بہ منتظم عمرو کو جو حضور نے قید کیا اسکے انتظام کو جاتا ہون
رات بھر اسکی حفاظت کرونگا صبح کو سرکار کی خدمت مین حضور کی بھیجون گا برق نے کہا
ملکہ سنگین سرانداز کہان ہین ساحر نے کہا وہ سامنے قصر سیاہ جو آراستہ ہے اس مین ملکہ
سنگین سرانداز بیٹھی ہین برق نے کہا مین تجھے صاف صاف کیون نہین فکر مین بران کی
نکلی ہون دیکھ وہ سامنے آتی ہے جیسے ہی ساحر پلٹا برق نے طپنچے کندے گلے مین ڈالدیے بیہوش
کرکے اُسکو کنارے ڈالدیا منتظم کی شکل بنکر طرف قصر سنگین سرانداز کے چلا سنگین سرانداز
بیٹھی ہوئی سحر کر رہی ہے کہ منتظم آکر سیدھا جھک کر سلام کیا سنگین سرانداز نے کہا کیون اے
منتظم تم کیون پلٹ آئے عرض کی مجھے حضور سے دریافت کرنا منظور تھا آپ سے دریافت
کرون کہ صبح کو عمرو کو ضرور قتل کرونگا آپکے حکم سے سوائے شوکت حمزہ گرجائے کل عمرو
قتل ہو اسوقت مین حاضر ہوا کہ مجھکو یہ خیال آیا کہ حضور تنہا بیٹھی ہونگی جاکر حضور کا دل
بہلاؤن سنگین سرانداز نے کہا مجھکو خوف ہے ایسا نہو کنیزون کو دم دلاسہ دیکر عمرو نکل جائے
لیکن اس باغ سے نکلنا دشوار ہے برق نے کہا حضور پھر کیا کر سکتا ہے کنیزون نے آپکی آنکھین
دیکھی ہین وہ کیا دھوکا کھائینگی غلام راہ مین آتا تھا ایک گویے کا لڑکا کس لطف سے یہ غزل
گا رہا تھا مین نے یاد کر لی ذرا سماعت فرمایئے یہ کہکر سمرہ پن کرنے لگا یہ اشعار سامنے ملکہ
سنگین سرانداز کے بعد جوش خروش گانے لگا

**نظم**

وہ بحر حسن رہی بحر مین کہ بر مین رہی — کبھی وہ دل مین رہی گاہ چشم تر مین رہی
دہن ہی آنکھ مین شکو نہین جلوہ گر تری — صدف صدف مین ہا اور گہر گہر مین ہی
عدم کو پہونچے اسی انتظار گزینی مین — ہمیشہ گھر مین رہے ہم کہ سفر مین رہے
ہو رشک سرو جنان قد ترا یہ بوٹا سا — جو ایک پل بھی صنم میری چشم تر مین رہے

نہ رخ کو بوسہ لینگے نہ ہوگا دل کو قرار — بس اب یہ داغ بھی ای لالہ رو جگر پر ہو
ہم اپنی جان محبت مین اسکی دیتے ہین — ہمارا رشتہ جان بھی تری کمر مین رہی
وہ سادہ رو جو گرے اپنے حسن پہ مفتون — تو ایکدم بھی نہ آئینہ اپنے گھر مین رہے
وہ آیا گود مین میری تو مین ہوا بیہوش — ہزار حیف کہ مین عشق رہون وہ گھر پر ہو
کہا نکا وصل کوئی بات بھی ہوئی بے لطف — تمام شب ہوئی ہم دشت سحر مین رہی
فراق یار جلایا کیا وہان بھی ہمین — رہی بہشت مین یون جسطرح سقر مین رہی
ہے دلمین داغ ستہ اسمین یاد ابرو کی — ہلال حسن کا جلوہ سے سپر مین رہی
وہ ای قبول ہے جیسے گو ہزار پردہ نشین — ہمیشہ چشم تصور سے پر نظر مین رہی

اس رنگ سے برق نے یہ اشعار پڑھے سنگین نے کہا ای منتظم اسوقت تمکو کس لطف سے یہ اشعار گاے جس کسی سے تنے یہ اشعار سنے وہ تو خوب ہی گاتا ہوگا برق نے کہا حضور ایسا گاتا تھا کہ مین پہر بھر کامل درخت سے نیچے کھڑا رہا جب وہ چلا گیا تو مین ناچار ہوکے چلا آیا ہوای سرد جو چلتی تھی نشہ بھی شراب کا اتر گیا اگر حضور مہربانی فرمائین ایک تھوڑی سی شراب ملکن ہو پھر غلام کا گانا سنیے سنگین سرانداز نے اشارہ کیا میز پر گلابی رکھی ہے اٹھالو برق فرنگی نے گلابی اٹھائی جام لبریز کیا منہ مین اپنے دو طمانچے مارے کہا حضور پہلے آپ نوش کرین ادب سراسر خلاف ہے لیکن بعد آپکے مین پیونگا یہ کہکر گلابی سے پڑیا بیہوشی کی ملائی کہا حضور پہلے آپ نوش کرین بے ادبی معاف فرمائیگا سنگین سرانداز نے خوشی مین ہاتھ بڑھادیا جام پی لیا گھبراکر کہا ای منتظم مجھکو کوئی آسمان پر لیے جاتا ہے برق نے کہا حضور اٹھکے ٹہلین سنگین سرانداز گھبراکر اٹھی اور کھڑا کر گری بیہوش ہوئی برق ڈیڑھ باتین سوزن دی اور بیہوشی کی دماغ پر چڑھائی سوچا کہ ایسا نہو اسکے قتل کرنے سے خارخار کو اطلاع ہوجاے پشتارہ باندھکر اسکو کرنے مین ڈالدیا اب حیران ہے کہ ای برق باغ مین تو نہ پوچھ لیا کہ خواجہ کس باغ مین قید ہین اب کیا تدبیر کرون سنگین کی شکل بنکر برق مکان سے باہر نکلا باغ کو ڈھونڈھتا ہوا چلا یہان خواجہ اسیر لٹکی ہوے ہین چار کنیزین گرد بیٹھی ہین ایک کنیز دم بدم ڈھکر عمرو کو آزار پہونچاتی ہے آخر عمرو نے چپکے سے کہا کیون ای ملکہ عالم کوئی تدبیر ایسی بھی ہے کہ ہماری جان بچ جاے

کنیز نے کہا خواجہ تمہارا بچنا دشوار ہی ملکہ خار خار پر تمنی عیاریان کین صبح کو تمہین جلاد قتل کریگا
عمرو نے چپکے سے کہا ہماری پاس کچھ مال ہی تمہین بلا سے لیلو مگر ہمیں دقت نہ کرو اُس کنیز نے آخر
خواجہ تمہاری پاس کیا ہی عمرو نے کہا روپیہ اشرفیان سب کچھ موجود ہین لیکن یہ تینون جو بیٹھی
دیکھ رہی ہین انکو تو ہٹا دو ورنہ یہ ملک سے کہدینگی بدنامی ہوگی کنیز نے کہا ان تینونکو کیونکر غافل
کردن عمرو نے پڑیا بیہوشی کی کمر سے نکالی کہا شراب مین ملاکر یہ پلا دو بیہوش ہوجائینگی پڑیا لاکے
اُن تینونکو پلائی وہ تینون پیتے ہی بیہوش ہوئین اب خواجہ نے کچھ روپیہ نکالکر کنیز کو دیکہا بوا میرا
ہاتھ کھولدو تو مین اشرفیان بھی دون اُسنے ہتکڑیان نکالین عمرو نے کچھ اشرفیان زنبیل سے نکالکر دین
اسی کنیز نے کہا یہ بٹوا کیسا ہی خواجہ نے کہا بٹوے مین ایک ڈبیا ہی اُسمین میری جان رکھی ہی اسکو
کھولکر نہ دیکھنا یہ کہکر بٹوا ہاتھ مین دیا عمرو نے بہت تاکید کی کہ خبردار خبردار اسمین کی ڈبیا نہ کھولنا
ورنہ میری روح کو صدمہ ہوگا یہ کہکر عمرو نے منہ ادھر سے پھیرا اُس کنیز کو بڑا شوق ہوا یقین
ہوا اسمین کوئی ہیرا ہی عمرو کیطرف سے مُنہ پھیر کر بیٹھی ڈبیا کو ہاتھ مین لیا زور کرکے کھولا کھولتے ہی
ڈبیا سے بیہوشی نکلی کنیز بیہوش ہوکر گری عمرو نے بتعجیل تمام اُس کنیز کو زنبیل مین ڈالا جب کنیز زنبیل
مین گئی کالے کالے غلام لکڑیان لیکر دوڑے کہتے ہوے اسکے کپڑے اوتار لو دیکھو کپڑا رہنے نہ
پائے ایک کتاب ہے ہمین اس کپڑے کا حساب دینا پڑیگا خواجہ عمرو بعد سال کے حساب لیتے ہین
اگر ایک دوپٹہ کم ہوا پانچ روپیہ لکھی جاتی ہین لہذا حفاظت ضرور ہی ایسا نہو کوئی کپڑا اینچا جائے
تو استاد جمع کاٹ لینگے جسدن تنخواہ ملتی ہی سب کتابین دیکھی جاتی ہین کنیز کی جان عجب کشاکش
مین ہے لونڈیان غلام لکڑیان تانے سر پر کھڑے ہین بمشکل اپنے کپڑے اوتار کر دیے کپڑے
لے کر غلام سیدھا چلا گیا اب کنیز ننگی ہوئی آے بادرچی خانے مین لائین ایک کھتی اسکے چڑھا ہوا تک
ایک کہتی ہی یہ خیال رکھنا کوئی شی جلنے نہ پائے اگر کسی شی مین داغ لگا اور خواجہ نے کھانا کم
کھایا تیرے ہاتھ جلاے جاینگے کنیز تو اس مصیبت مین ہی خواجہ نے اُس کنیز کو گرفتار کرکے اُن تینون
کنیزون کے سر خنجر سے کاٹے کپڑے بھی اُتار لیے اب خواجہ باغ سے نکلے حیران ہین کہ خواجہ
یہ کیا حرکت تھی کس بلا مین آ پھنسے لشکر مین کیونکر خبر ہوگی ہوگی تھوڑی دور چلے تھے کہ سامنے
سے دیکھا شکلین سرانداز چلی آتی ہی برق خواجہ کو دیکھکر خوش ہوا خواجہ کو تردد ہوا آنکھ جو ملاکر

خواجہ نے دیکھا دوڑکر گلے سے لگا لیا کہا بیٹا برق خدا نے فضل کیا برق نے کہا استاد کیونکر رہائی
پائی عمرو نے سب کیفیت بیان کی برق نے استاد چلکر سنگین سر انداز کو لے لیجیے مناسب
ہو قتل کر ڈالیے عمرو نے کہا خدمت میں ملکہ بُران کی لیچلو اُس قصر میں آئے سنگین سر انداز
کا برق نے پشتارہ باندھا مکان کو بالکل خواجہ نے لوٹ لیا برق اور خواجہ چلے خار خار پڑی
ہوئی سو رہی ہے سحر تیار کرکے سوئی ہے عالم خواب مین دیکھا کہ عمرو چھوٹ گیا سنگین سر انداز
کو گرفتار کرکے لیے جاتا ہے پس گھبرا کر اٹھی بہار کی بارگاہ مین آئی بہار کو جگایا بہار گھبرا کر اٹھی
خار خار نے کہا اے ملکۂ عالم آپ نے سنا مین نے ابھی خواب مین دیکھا کہ عمرو قید سے چھوٹ گیا بہار
نے کہا فکر کرنا واجب و لازم ہے خار خار نے ایک دستک دی چار پانچ کنیزین آکر حاضر
ہوئین خار خار نے کہا بڑھکر خبر تو لو باغ دلکشا کی جہان عمرو وہان قید ہے کنیزون کو ہوشیار
کرآ و ایک کنیز گئی تھوڑے عرصہ مین آئی کہا واری تین کنیزون کے لاشے پڑے تڑپ رہے ہین
کپڑے تک کوئی اتار لیگیا ننگے لاشے پڑے ہین ایک کنیز کا پتہ نہین ہے کہ کیا ہوئی یہ سنکر
خار خار نے منہ پیٹ لیا ملکہ بہار سے کہا دیکھیے جو مین نے خواب دیکھا میرا رویای صادقہ تھا
سنگین سر انداز پر کیا گذری یہ کہکر ایک آئینہ اٹھا کر دیکھا آئینے مین صاف معلوم ہو گیا کہ
برق فرنگی پشتارہ بردوش خواجہ عمرو ساتھ ساتھ ایک صحرا مین جاتے ہین ایک دستک دی کہا
اے راہبران دو نو کو لینا خواجہ عمرو و برق جاتے تھے کہ رونے کی آواز کانون مین آئی
کوئی آفت رسیدہ بلک بلک کے یہ اشعار عبرت آثار یہ کیفیت تمام گا رہا ہے نظم

زوال نور آب اے چشم تر تمہارا ہی　مرا ضرر نہین رونے مین ورد تمہارا ہے
مجھے شہید کرو عزم اگر تمہارا ہے　نہین نہ چاہیے ڈر مجھکو ڈر تمہارا ہے
پس پشت بام پر اے جنگجو جو آ بیٹھا　مجھے یقین ہوا مرنا تمہارا ہے
قیام ایک جگہ پر تو کرکے زندہ کرو　داغ و دل ہر اک ایمان مگر تمہارا ہے
جو تیغ کھینچلے تم آؤ سر جھکا دون مین　یہ جوہر اپنا ہے گر وہ ہنر تمہارا ہے
طریق عشق مین کعبے کی راہ مین بھولا　تو خدا کا نہین خوف ڈر تمہارا ہے
یہ داغ ہے دل روشن کو داغ سے مشکل　مرا رقیب ہے عاشق مگر تمہارا ہے

گرا یا کرتے ہو کعبہ کمال جرات سے — دکھایا کرتے ہو دل یہ جگر تمہارا ہے
بساؤ دل کو جو جنگل سے لگ رہا ہی ڈر — جسے اجاڑا ہے تمنے یہ گھر تمہارا ہے
پڑھی پری نہین اور حور جو سمجھے ہی — بشر کے ہونے کا قائل بشر تمہارا ہے
ادھر سے ایز جو آنکھین چرا کے بیٹھے ہو — خیال کیا ہے تصور کدھر تمہارا ہے
ابھی سے قبر مین لٹکاؤ پانون بیٹھا ہون — ہے پا تراب مرا اگر سفر تمہارا ہے
تصور آکے دکھاتا ہے میرے دل کو — تمہاری یاد مین بالکل اثر تمہارا ہے
جہان ظہور کیا تھا دہن شہید ہوے — جو گھر خدا کا ہی شاہا دہ گھر تمہارا ہے
قبول کو نہ جدا جانیو کبھی اے جان — یہ دور سے بھلے ہی نزدیک پر تمہارا ہے

خواجہ نے کہا ای برق یہ کون درد رسیدہ ہی کس سوز وگداز سے گا رہا ہی برق و خواجہ اسی سمت
چلے ایک نخل کے سایے مین دیکھا ایک نازنین نہایت حسین بال سر کے پریشان آنکھون مین آنسو
بھرے ہوی بلک بلک کر رو رہی ہے خواجہ اور برق بیقرار ہوگئے قریب جاکر اُسکے بیٹھے
عمرو نے پوچھا ای مہ جبین ای گلعذار اے ماہ پیکر اے سمن بر تو کون ہی اُس آوارگی کا کیا باعث
ہوا وہ نازنین رونے لگی کہا آپ لوگ کیا پوچھتے ہین کیا حال بیان کرون ہمارا حال لائق کہنے
کے نہین ہی ایک دشمن دین و ایمان پر تقدیر نے مائل کرایا اُس جوش محبت نے یہ صحراے
ہولناک دکھایا خواجہ عمرو نے کہا آخر وہ کون شخص ہی اُس نازنین نے ایک تصویر بغل سے نکالی ہاتھ
مین خواجہ کے دی اب جو عمرو نے بغور دیکھا تصویر صاحبقران زمان کی ہی عمرو نے کہا ای مہ جبین
یہ تصویر ہماری آقاے نامدار مولای قدرشناس کی ہی تمنے اُنکو کیونکر دیکھا نازنین نے کہا مین نے عالم
خواب مین دیکھا ہی جب مین نے منت پوچھا کہ حضور سے کیونکر ملاقات ہو ارشاد فرمایا کہ خواجہ عمرو
عیار ہمارا یار وفادار ہی اُسکی معرفت ہمسے ملاقات ہوگی خواجہ عمرو نے کہا ای مہ جبین حقیقت مین مین
اُس شہریار کا نمکخوار ہون انکو لینے تمہاری خدمت کرونگا لشکر مین چلو اُس نازنین نے کہا خواجہ جو
مین نے خواب دیکھا تھا اُسکا ظہور ہوا قلب کو سرور ہوا کیون میان برق فرنگی یہ پشتاری مین
کون بندھا ہی برق نے کہا نگین سرانداز اِس پشتارے مین ہی ہمارے استاد کو اِسنے قید
کیا تھا اِسکو گرفتار کرکے لیے جاتے ہین اُس نازنین نے کہا ذرا اِسکا پشتارہ کھولو برق

نے تیشارہ زمین پر رکھدیا اُس نازنین نے چپکے چپکے ہاتو سے تیشارہ کھولا دیکھا سنگین سرانداز
ہوشیار ہوئی ہے زبانمیں سوزن مبتلای رنج و محن کبھی آنکھ کھولتی ہے بند کرتی ہے اُس نازنین نے
ظاہر میں کہا او سنگین سرانداز تو نے ہمارے دوست عمرو عیار کو قید کیا تھا دکھلانے کو ایک آدھ
گھونسا بھی مارا ذرا جو نگاہ عمرو و برق کی پلٹی اُس نازنین نے سنگین کی زبانسے سوزن کو نکال لیا
کہا ای سنگین سرانداز اُٹھو برق نے چاہا بھاگون سنگین سرانداز نے ایک دو ہتھڑ مارا برق
تو زمین پر گرا یہ طرف عمرو کے چلی عمرو نے کمرے گوز نکالا کہا ای سنگین سرانداز تو بھی ہے کہ میں
سحر نہیں جانتا یہ کہکر گوز پھینکا سنگین سرانداز نے تھپکی ماری گوز پھٹا چھینٹیں پانی کی اڑیں منہ
پر جو قطرے پڑے سنگین سرانداز لڑکھڑا کے گری عمرو نے خنجر مارا سنگین کا شکم چاک تعہ پاک
چھٹکے دیکھا وہ معشوقہ پانی ہوکے بہگئی خواجہ نے برق سے کہا نکل چلو برق و خواجہ جست و خیز کرتے
ہوے چلے تھوڑی دور راستہ طے کیا ہے کہ دیکھا دو جادوگر چار جانب دیکھتے ہوے پیدا ہوے
عمرو و برق کو دیکھکر پکارا میان جانے والے ذرا ٹھہر جاؤ تم راستہ بھول گئے ہین بتادو برق سے استاد
نہ ٹھہریے ان سے پکار کر کہا ہم پلٹ کر آتے ہین یہ کہکر ایک جانب بھاگے وہ دونون جادوگر
کھڑے دیکھا کیے پھر انھون نے پکار کر کچھ نہ کہا عمرو نے کہا ای برق ناحق کو بدگمانی تھی یہ
دونون اصل مین راہ گیر تھے برق نے کہا استاد دل کو تو خوف ہے عقل سے معلوم یہ ہوتا ہے کہ ہمارا
حال خار خار دیکھ رہی ہے جب تو ہمین راہ مین آکر اُس نازنین نے زرد کا کیا جال پھیلایا کہ جسمین ہم
ایسی مرغ زیرک پھنسے یہ باتین کرتے ہوے جاتے تھے کہ زمین شق ہوئی وہی دونون جادوگر زمین سے
نکلے اور پکار کر آواز دی کیون صاحبو تم جو بھاگے ہم کچھ تمسے مانگتے تھے راہ بھولے تھے پوچھنا منظور
تھا اور تم ہمکو دشمن سمجھے ہو تو اب ہمارے ہاتھ سے کہان جاؤگے عمرو نے چاہا کہ گلیم اوڑھ لون برق
تڑپا چاہا کہ خنجر لیکر مارون اُن دونون نے اشک کر دانے پھینکے کہ دونون کے پاؤن زمین
نے تھام لیے دونون نے آکر نعرہ کیا ایک نے آکر کہا سنم گبرای اور ایک نے کہا منم گبراست
خواجہ و برق کی کمر مین ہاتھ دیا لیکر چلے ہرچند عمرو و برق نے فریاد کی کہ ہمین چھوڑ دو اُن دونون
نے کہا سنگین سرانداز کو مارا ہے حکم ہے ملکہ خار خار کا کہ ساربان زادی کو اور برق فرنگی کو زندہ
نہ چھوڑنا فوراً قتل کرڈالنا عمرو نے سر جھکا دیا کہا بھائی یہ سر حاضر ہے کاٹ لو بیشک ہم سے

خطا تو ہوئی اُسنے جو ہمارے ساتھ کیا ہمنے بھی اسی مار ڈالا اب آپکو اختیار ہے اُن دونون جادوگردن نے آواز دی ارے کوئی حاضر ہے دیکھا دو جادوگر اور آئے سیہ رو کریہ منظر آتی ہی اُن دونون نے کہا اے نگہبانان صحرای سبزہ رنگ ہمین کیون یاد کیا ہے انھون نے کہا عمرو عیار و برق کو ہمنے گرفتار کیا ہے ان دونون کو صحرای مغیلان مین لیجا کر قید کرو ملکہ خمارنا کو اطلاع کرو اُن دونون نے عمرو و برق کو ہاتھ پر لیا لیکر روانہ ہوے عمرو و برق بلک بلک کر دعائین مانگتے ہین کہ اے خالق بے نیاز اے رب کارساز ان ظالمون کے ہاتھ سے بچا لے کر

آفت مین تقدیر نے مبتلا کیا ہے تو کریم و رحیم ہے **نظم**

خداست مالک املاک و خالق الافلاک — هرآنکه کرد عطا نور جان بتودهٔ خاک
چراست بندهٔ ناچیز اینقدر بیباک — چراست آدم مکزور اینقدر چالاک
خداست آنکه شرف داد خاک انسان را — تعلم عقل و قیاس و فراست و ادراک
بمال و دولت و زر ساخت پایه افزون — سپرد گنج زر و کرد صاحب املاک
غبار چشم مکدر زہر کدورت شست — نمود خاک وجودش ز ہر نجاست پاک
طریق بندگی آموخت بندهٔ خود را — نهاد گردن عجزش بجا جبین بر خاک
خداست آنکه ز قطرهٔ گهر کند پیدا — ز ابر آب بیارد گل آرد از خاشاک
به بند حرص و طمع بنده شد چرا پابند — که خانه خانه بگردد برای لقمۂ کاک
چه فقیر خدادوست صاحب تجرید — برای حاصل دنیای دون شود غمناک
بکنه ذات الہی نمیرسد انسان — بود اگرچه خردمند و فاضل و دراک
بحمد حضرت حق باش هند یا شاغل — بدار عافیت خود مدار از کس باک

عمرو و برق دونون بلک بلک کر دعائین کر رہے ہین اپنی جان سے بیزار وہ دونون جادوگر دونون کو کشان کشان لیے جاتے ہین جان پر بہ زیادہ روتی ہین مارنے کا ارادہ کرتے ہین خواجہ و برق خاموش ہو جاتے ہین آخر راہ مین خواجہ نے فرمایا حقیقت مین ہم بڑے ممالک ساحرانہ مین پھرے کیسے کیسے ساحر نظر سے گذرے مگر تم ایسے ساحر نہین دیکھے وہ مامہ ایسی ساحرہ کہ جو ایک سحر مین زمین کو آسمان پر پہونچاتی تھی نعرہ لسنر زمین ہلاتی تھی

ہم اُسکے ملک مین پہونچے اُسنے چاہِ الماس ذِلوح کا طلسم بنایا تھا دربند آراستہ کیے وہان
انسان کو راستہ نہ ملتا تھا مگر ہم پہونچے اُسکے بنائے ہوی دربند مٹائے بعد مٹانے دربند دمکے
مقابلہ مین دمامہ لے پہونچے صاحبقران کے ساحران عالم جمع تھے شہنشاہ وشہریار و
شہنشاہ طلسم ہزار اسپ وعزیزداران مالک بن زرد طشت وغیرہ یہ بھی سب موجود
تھے آخر دمامہ کو مین ہی نے مارا لیکن تم ایسے ساحر نگاہ سی نہین گذرے وہ ساحر کچھ سماعت
نہین کرتے دونون کو لیے جاتے ہین کہ صحرا کی جانب سی ایک مرد ضعیف پیدا ہوا اُسنے
پکار کر آواز دی ارے جادوگرو تمنے ان غریبون کو کیون گرفتار کیا ہی چھوڑ دو یہ سنکر
ان دونون کی جواب دیا ای شخص تجھکو کیا دخل ہی یہ دونون عیار مکار کشندۂ ساحران
غدار ہمکو حکم ہی کہ انکو لیجا کر قید کرین ایسا آزار پہونچائین یہ تڑپ تڑپ کر مرین جادوگرونکو
آرام ملے بڈھے نے قریب آکر کہا ہمین ان باتون سی کیا کام ہے جیسی مکاری کرینگے سامری و
جمشید سے سزا لینگی ہماری صلاح یہ ہی کہ انکو چھوڑ دو اپنے کو انکے خون مین مبتلا نکرو اُن دونون
نے کہا بڈھے تجھکو اِس مقدمہ مین کیا دخل ہے ہم ہرگز انکو نہ چھوڑینگے بڈھے کہا اب تمہین چھوڑنا
پڑے گا ایک نے پشتارہ برق کا زمین پر رکھدیا تلوار کے قبضے پر ہاتھ ڈالا کہا بڈھے میان
جاؤ اپنا راستہ لو ورنہ تمہارا بھی سر کاٹ لینگے یہ کہکر ہاتھ تلوار کا مارا دیکھنے مین تو بڈھے کی
ہاتھ پاؤن مین رعشہ نحیف وضعیف بھی تھا مگر بڈھے نے کلائی پر ہاتھ ڈال کر جو ایک طمانچہ
مارا سر جادوگر کا اڑگیا دوسرے نے کہا پشتارہ رکھدے اُس جادوگر نے ماش کا دانہ مارا
بڈھے نے ماش کے دانہ کو دفع کرکے ایک لات ماری کہ اسکے بھی استخوان چور چور ہوی بڈھے
نے دونون کا پشتارہ اٹھا لیا کہا او مکار وجادوگرون سے مینے تمکو چھین لیا مین تمہاری کباب
لگا کر کھاؤن گا اِس بیٹے مین چالیس بیٹے میرے رہتے ہین اُن کو گوشت انسان سی بڑی
رغبت ہے بہت خوش ہوکر تمہارا گوشت کھائینگے برق وعمرو تڑپتے ہین منتین کرتے ہین کہ
اے پیر روشن ضمیر ہم غریبون پر رحم لازم ہی بڈھے نے کہا تم ایسی رحم کے لائق ہو گھر کے گھر
ویران کیے ملک کے ملک ویسے برباد ہوے تمہاری ذات سی بڑے بڑے فساد ہوے عمرو نے
[illegible] ... ہوتا ہون مگر کچھ نفع نہین ہوتا آپ توجہ کچھ فرمادہ

بجا اور درست ہی لیکن ہمارا یہ کام نہیں اسلح کی باتین خواجہ ذکین کہ بڈہی نے ہنسکر کہا خواجہ تمسی مجھکو
نہین پہچانا تمہارے خیر خواہ دولت ہین مین نے بیٹھے بیٹھے قصر نورافشانی مین دیکھا کہ آپ
صحرا مین گرفتار ہوے خارخار بیٹھی سحر کر رہی ہو اور اُسکو اپنی سحر پر بڑا ناز ہی یہ کہکر ہنسکر یان
بیڑیان کاٹین خواجہ نے بہ غور دیکھا نورافشان جادو کو پایا دوڑکر لپٹ گئی نورافشان نے کہا
خواجہ خارخار و میمونہ بلاے روزگار ہین دونون سحر کر رہی ہین مین اب رخصت ہوتا ہون اب
آپ باتین پڑھتے ہوے جائیگا ایسا نہو پھر کسی بلا مین پہنسیے بعد تھوڑے عرصے کے صحراے
نرگس ملیگا کوئی کسیطرح کا آدمی سے کسی سے ملاقات نہ کیجیگا یہ کہکر نورافشان روانہ ہوے
خواجہ و برق کو نورافشان نے جو راستہ بتادیا تھا اُسیطرف چلو سیر کرتے ہوے جاتے ہین کسی
کوس راستہ طے کر چلے تھے کہ کسی کی ہنسنے کی آواز آئی سر اٹھاکر دیکھا صحراے نرگس ہین کا مین بکسر
کا امانتہ خواجہ و برق نے جو بغور دیکھا تو وہی پھول شکل انسان کے ہنس رہے ہین ایک نخل کلان
ہے اُسپر ایک عندلیب بیٹھی ہے اُسنے شکل انسان کی پکارکر آواز دی اے آیندہ و روندہ صحراے
نرگس ہم دیکھ بھال کے راستہ چلو ایسا نہو آنکھین ہو تین تمام نگہ بازی نہین ہے صحراے پُربلا
واندرو گین ہم کیونکر ظاہر کرین لیکن خیر تمسے کیا چھپائین یہ کہکر اُس عندلیب نے ایک چیخ
ماری ایک غار پیدا ہوا عمرو و برق نے دیکھا اُس غار مین ہزار صندوق بھرے ہوے ہین عندلیب
نے کہا او خواجہ ان سب صندوقون مین مال ہی خواجہ کی رال ٹپکی جھپٹ کر خواجہ چلے کہ ایک
صندوق لون برق نے دامن پکڑا کہا اُستاد ایسا نہو کسی بلا مین پہنس جائیے تو کیسی خرابی ہو عمرو
نے کہا ہو نہ ہو پیٹ کی فکر رہتی ہو یہ کہکر صندوق پر ہاتھ ڈالا صندوق کو کھولتے ہی اُسمین سے دھوان
نکلا آنکھون تک پہونچا کہ خواجہ و برق نابینا ہوکر زمین پر گرے وہ عندلیب غلغلہ مارکر جادوگرنی بنی
نعرہ کیا منم عندلیب نرگستان خواجہ و برق کے منہ پر ہاتھ پھیرا آنکھین بینا ہوگئین اس عرصہ
مین ستارۂ سحری آسمان پر چمکا تمام عالم پُرنور و روشن ہوگیا وہ جادوگرنی خواجہ و برق کو گرفتار
کرکے لیچلی ہے کہ کانین آواز نوبت نقاری کی آئی دیکھا ایکطرف سے لشکر ہزاران ایکطرف سے لشکر
میمونہ آیا خارخار آگے بڑھی ہوئی بہار کمال زیب و زینت ہمراہ دونون لشکر میدان مین پہونچے
ہین وہ جادوگرنی خواجہ و برق کو لیے ہوے پاس خارخار کے آئی خارخار نے کہا انکو قید کرو

خواجہ و برق کیطرف متوجہ ہو کر کہا آپ لوگ بشکل گرفتار ہوے راہ مین کئی جادوگر ما ہے گئے
عندلیب نے بڑا کارنمایان کیا کہ تم ایسے مکارون کو گرفتار کر لیا دیکھو تو آج لشکر اسلام کا کیا حال
کرتی ہون ایک جادوگر سے اشارہ کیا اُن دونون کو قید خانے مین لیجاؤ اب لشکر جنے لگا ادھر
مہجبین کو بھی مفصل خبر ہو گئی کہ خواجہ عمرو و برق ابھی گرفتار کرکے آئے ہین مہجبین نے کہا خدا مالک
ہے خار خار نے لشکر آراستہ کیا جب ہم گئین نقیب نقابت کر چکے کڑکیت کڑکا کہکر ہٹے خار خار طرف
میدان کارزار کے چلی میمونہ نے کہا اے خار خار آج ہمارا تمھارا میدان کارزار مین بھی ساتھ ہو
رات کے سحر کا لطف دیکھا کئی جادوگر مارے گئے مین حیران ہون کہ وہ کون شخص تھا جسنے دونون جادو
گرون کو مارا مین نے ہزار طرح خیال کیا اُس شخص کا نام مجکو ثابت ہوا اب آج میدان کارزار مین
سب حال کھل جائیگا یہ سنتے ہی ملکہ مہجبین تخت سے کود پڑین لشکر والون کو آواز دی صاحبو خدا حافظ
یا تو جان دی یا آج سب کا خاتمہ کیا آپ لوگ دعا کرین یہ کہکر یہان چلین کناری پر لشکر کے پہونچی ادھر
کر دیکھا میمونہ و خار خار میدان مین آئین میمونہ نے ایک کوزہ زمین پر مارا ایک جھیل پیدا
ہوئی اسمین ہزارہا مچھلیان پیدا ہوئین مثل برق تڑپ رہی ہین یا تو جھیل بھی یا مثل دریا کے
موج مارنے لگی جب دریا کا جوش و خروش بڑھا خار خار نے پکار کر آواز دی ملکہ مہجبین صاحب آئیے
دریا آپکے ڈوبنے پر آمادہ ہے دونون لشکر نگران ہین کہ ملکہ مہجبین جست کرکے آسمان مین اڑ دہین
بعد تھوڑے عرصے کے سب نے دیکھا ایک حوض طلائی آسمان سے چیخ مارتا آتا ہے ایک مچھلی یاقوت فام
کی تڑپکر کبھی بلند ہوتی ہے کبھی پھر اُسی حوض مین غوطہ مارتی ہے ناظرین کو مقام دریاے خون رواں
کے حالات معلوم ہونگے زیادہ تحریر کرنے کی ضرورت نہین حوض اس دریا پر آکے بیٹھا مچھلی تو بلند
ہو گئی حوض ٹوٹ کر پانی مین گرا دریا کا پانی کھولنے لگا مچھلیان جو تڑپ کر نکلین لشکر پر میمونہ کے
گرین اب وہ ماہی یاقوت رنگ تڑپ کر دریا مین گری مچھلیان گھیرتی ہین مگر وہ مچھلی جسپر سایہ
ڈالتی ہے مچھلیان و نہنگان خون آشام جل جاتے ہین دریا سے شعلۂ آتش نکل رہے ہین نخل مثل
ہیزم خشک جل رہے ہین مچھلی تڑپ تڑپ کی دریا مین گرتی ہے مچھلیون سے اپنے کو بچاتی ہے جسپر
عکس ڈالا اُسکو جلا کر خاک کیا تھوڑے عرصے مین لشکر میمونہ مین صدا فریاد کی بلند ہوئی
جب مچھلیون نے لاکھ کئی لاکھ جادوگرون کو مارا صدائین بلند ہوئین کہ اے خار خار ہم کو بچا کہ

خار خار نے پلٹ کر دیکھا لشکر میں آگ لگ گئی بارگاہوں پر جا کر بجلیاں گریں جس بارگاہ پر گریں
وہ جلنے لگی خار خار نے پلٹ کر سحر کیا رو رو کر بجلیوں کو جلایا میمونہ نے پڑھکر ایک گولہ دریا پر مارا
مچھلی الٹ گئی رڑھک کر خشکی میں گری جس طرح ماہی بے آب تڑپتی ہے اسطرح تڑپی عیار بھی کچھ بلند
ہوا سطح دیکھا ملکہ بران شمشیر زن ظاہر ہوئیں گرچہ وادا اس عالم پاس معلوم ہوتا ہے بدنسی چنگاریاں
نکل رہی ہیں سوزش صحرا سے ہڈیاں جل رہی ہیں میمونہ نے دو گولے طرف صحرا کے مارے
خار خار بھی اپنا خون نکال کر طرف صحرا کے پھینکنے لگی صحرا میں غبار بلند ہوا عرصہ دراز تک کچھ
آوازیں ہیبت ناک آئیں ملکہ بران ریگستان میں کھڑی ہیں مثل نخل بید کانپ رہی ہیں بعد
تھوڑی عرصہ کے وہ غبار ہٹا ایک باغ دور کا ظاہر ہوا گلہائے رنگا رنگ و شگوفہ ہائے بوقلمون
نخل سرسبز و شاداب چمن ہائے طولانی لاجواب نہریں موج مار رہی ہیں موجوں کی روانی گرداب
لاثانی عندلیبان خوش نوا زمزمہ سرائی کر رہی ہیں پہلوئے گل میں بیٹھی ہوئی ان اشعار مصیبت آثار
کو بعد جوش و خروش گا رہی ہیں گویا ہر ایک کو راستہ اس باغ ہمیشہ بہار کا بتا رہی ہیں نظم

ہم ہی ہجر میں جز آہ و رسا کسنے کی — آبیاری مرے اشکوں نے سوا کسنے کی
مرض عشق میں پوچھا نہ مرے پاس کوئی — کسنے دی مجھکو غذا میری دوا کسنے کی
کب نکل سکتا ہے ظلمات میں چھپکر کوئی — میری گردن تری زلفوں سے رہا کسنے کی
عشق دل کو ہے کیوں پاس نسیم دولت — سب چمن پھول ہیں پیدا یہ ہوا کسنے کی
عشق کا اہل تھا بے کی نہ مگر حسن نے قدر — تمہیں منصف ہو وفا کسنے جفا کسنے کی
چلی بارش میں ہوا جیسے دلبجو طوفان — میں تو واقف بھی نہیں آہ و بکا کسنے کی
مجھ مریض الم و غم سے ہوا تم جیسے خفا — طلب اللہ سے اے جان شفا کسنے کی
یار نے وعدہ کیا تھا مگر آئی ہے قضا — بیوفا کون ہوا اور وفا کسنے کی
رخ پر نور دکھایا نہ ہمیں خوش ہو کر — بلغ بہنے میں کدائی راہ لقا کسنے کی
صاف وہ صاف ہوں صاف یہ عشق کے — دونوں ہمت آئینہ دل کی جلا کسنے کی

عندلیبان خوش نوا نے جو یہ اشعار گائے ملکہ بران یا تو مثل بید کانپ رہی تھیں یا رعنائی و زیبائی
دیکھکر بے نگاہ پاس طرف میمونہ کے دیکھا میمونہ نے کہا آپ نے لشکر پھونک دیا بارگاہ میں جلیں بھی

پہلے لیکن ہم آپکے خیرخواہ ہین اس باغ پر بہار مین جا ئے سیر کیجیے اپنے ساتھ والون کو بھی بلائیے مخمور دو باغبان سے اسی باغ مین ملاقات ہولی خواجہ عمرو و مہتر برق فرنگی بھی اسی باغ مین ہین آپ کو بہت آرام ملیگا غنچۂ آرزو کھلیگا یہ سنتے ہی بُرّان دوڑین پلٹ کر آواز دی بیٹا مجلس آؤ تھوڑی دیر سیر باغ کرین کہ غنچۂ آرزو کھلے سلطنت سیہے یہ سنتے ہی مجلس بھی دوڑی مجلس نے پلٹ کر شگوفۂ سحر ساز کو آواز دی بوا تم بھی آؤ آگے ملکہ بُرّان اُنکے بعد مجلس مجلس کے پیچھے شگوفۂ وحشت پرکئی سے کنیزین اول ملکہ بُرّان نے داخلہ کیا سیر باغ دیکھکر فرحت تازہ و سرور بے اندازہ حاصل ہوا روش پٹری کو طے کرتی ہوئی جاتی ہین کہ پہلو سے آواز آئی اے شہنشاہ خوبی وای سرو باغ محبوبی **نظم**

ثنا سے لب کا لبون پر کلام پر رہتا ہی ۔ سخن نے وصت کا دلین مقام رہتا ہی
فقط مجھی کو نکالا تو اس سے کیا حاصل ۔ تری گلی مین بڑا اژدحام رہتا ہی
ترے خیال کی آمد جو دلمین ہوتی ہی ۔ نقیب آہ کا کیا اہتمام رہتا ہی
شراب خوار نہین واعظو کی ضد سی فقط ۔ مدام ہاتھ مین لبریز جام رہتا ہی
کبھی نہ سیب ذقن کا مزا ملا ہمکو ۔ مدام یہ ثمر سرخ خام رہتا ہی
زمانہ یاد کریگا فنا کے بعد مجھے ۔ نے کو صفحۂ ہستی پہ نام رہتا ہی
اُچھلنے لگتا ہی دل چار چار ہاتھ مرا ۔ وہ کوچہ مجھسے جو دو چار گام رہتا ہی
جو دل ہو تو بتا ای فضول عشق کہان ۔ اسیر تو اُس مرا ہے اُس سی کام رہتا ہی

ملکہ بُرّان نے سر اٹھاکے دیکھا شاہزادہ ایرج نوجوان اُفتان و خیزان پکارتے ہوے آئے ہین ای ملکۂ عالم ہمنے صحراؤن کی آفتین جھیلین تب کو یہان تک پہونچا یا ذرا ہمارے پاس آؤ حال دل تو سنو کہ ہم پر کیا گذری ملکہ بُرّان شمشیر زن نے جو نقد روح و روان قاسم عالیشان شاہزادہ ایرج نوجوان کو بلا تکلف آتے دیکھا دل تڑپ گیا کہا ای شہریار یہ کنیز مشتاق جمال تھی کیونکر تیکا اتفاق ہوا ایرج نے کہا دل جمال جہان آرا کا مشتاق ہوا بُرّان نے دوڑ کر ہاتھ مین ہاتھ ڈال دیا دونون عاشق و معشوق خرامان خرامان سیر باغ کرنے لگے آپس کی شکایت و حکایت جب ملکہ بُرّان داخل ہوچکین اور اُس بلا مین مبتلا ہوئین ملکہ بُرّان کے بعد مجلس و شگوفہ وغیرہ

داخل باغ ہوئین ملکہ مجلس سے دیکھا ایک جوان خوشرو کم سن حسین و جمیل مسکراتا ہوا سامنے آیا کہا اے شہزادی والا قدر آسمان خوبی کے بدر ہم مدت سے تمھارے مشتاق تھے تمھاری ملاقات کو آئے ہین مجلس سر جھکا کر اُس جوان کمسن کی ساتھ ہوئی سیر باغ دیکھتی ہوئی چلی شگوفہ نے دیکھا ایک جوان خوشرو خوشخو سلاح جنگی سے آراستہ سامنے میرے کھڑا ہے شگوفہ بھی اُس پر مائل ہوئین جسقدر انیسین جلیسین مصاحبین باغ مین آئی تھین ایک ایک کی ساتھ ایک ایک جوان سب سیر باغ مین مصروف ہین گرم صحبت لب پر مہر سکوت ایک سے ایک کلام نہین کرتا اپنے عاشقون سے حکایت و شکایت ہو رہی ہے اپنی حال سے فرصت ہو تو دوسری جانب متوجہ ہون جب بُران وسط باغ مین پہونچی دیکھا ملکہ محمور سرخ چشم شاہزادہ نورالدہر کا ہاتھ تھامی ہوئی چلی آتی ہین نورالدہر بھی ہنستے ہوے محمور سے حکایت و شکایت کر رہے ہین محمور فرماتی ہین ای شاہزادہ صف شکن دلاور بہادر تیغ زن ہم نے فراق مین تمھارے بڑے بڑے صدمے اٹھائے فلک نے کیا کیا رنگ دکھائے نظم

| | |
|---|---|
| سودا یہ محبت سے جو وحشت نہ رہیگی | انکی نظر لطف و عنایت نہ رہیگی |
| ہیں عشق کی ذلت سے جو کر بیٹھو نکالا | عشاق وفا پیشہ مین عزت نہ رہیگی |
| ایسی رہے محبوب کی ہیں یہی خلقت | تصویر بھی کھینچنگے تو حیرت نہ رہیگی |
| کہتا تو چھپا عشق کا دریا جو چڑھا در | پائی کیطرف بھی مری رغبت نہ رہیگی |
| خوش رکھا کرو مجھکو چھپایا نہ کرو منہ | پچتاؤ گے جب حسن کی دولت نہ رہیگی |
| یارب مین تری عشق کی صد مونس نہ نکلون | غم ہونگے بت جب یہ مصیبت نہ رہیگی |
| کتا ہی قبول آکی اگر رند نہین مٹا | اے شیخ یہ پھر تیری مشیخت نہ رہیگی |

ملکہ بُران نے کہا ای ملکہ محمور تمنے نورالدہر کو کیونکر پایا کہا حضور جب کوہ و دشت بیابان چھانی تب ملاقات ہوئی ایکطرف سے باغبان کو دیکھا کہ اپنی زوجہ گلچین کا ہاتھ تھامی ہوے سیر باغ مین مصروف ہے جو جو اس باغ مین آئے دیوانہ وار وحشی مثال باغ مین پھر رہے ہین خارخا نے میوہ سے کہا اے ملکہ عالم اب چلکر باغ مین ان باغیون کا حال دیکھیے کہ کس رنگ مین ہین بہار و خارخار و میوہ مع چند مصاحبون کی آگے باغ مین داخل ہوئین سب کو

اس حال پر ملال مین دیکھا کہ سب زیر نخل بیٹھے ہوے اپنے اپنے معشوقون سے باتین کر رہے ہین
ایرج نوجوان نے نیرّان سے باتین کرتے کرتے فرمایا کیون ملکہ بڑے افسوس کی یہ بات ہے کہ تمنے
افراسیاب سے دشمنی پیدا کی یہ تمکو مناسب نہین بہتر یہ ہے کہ چلکر افراسیاب کے قدمون پر گرو اگر ایسے
خلاف کروگی ہم تمکو گردن پکڑکے سامنے افراسیاب کے پہونچا دینگے نور الدہر نے مخمور سے بھی
گفتگو شروع کی ہر عاشق و معشوق مین تکرار ہونے لگی معشوقون کا تو یہ قول ہے کہ ہم پاس افراسیاب
کے نہ جاوینگے عاشقون کا یہ کلام ہے کہ ہم تمکو زبردستی لے چلینگے افراسیاب کی چلکر اطاعت کرو نیرّان
و مخمور و کل شاہزادیان کہہ رہی ہین ہم تو افراسیاب کے پاس نہ جاوینگے برہونے لڑائی ہو رہی ہے
اُسکے لازمون کو اسی کے سامنے نازیبا کلمات سخت کہنے لگی ملکہ اب کیا منہ لیکر جاوین کسطرح اسکو صورت
دکھاوین عاشق و معشوق سے جابجا فساد ہونے لگا ایرج نوجوان نے تلوار کھینچی کہا اے نیرّان میں
سرکاٹ لونگا ادھر نور الدہر نے تلوار مخمور پر کھینچی سب جوانون نے اپنے اپنے معشوقون پر تلوارین کھینچ
لیجاتے ہین کہ سرکاٹ لین نیرّان و مخمور سحر مین طاق شہرۂ آفاق چاہتی ہین سحر کرین مگر سحر فراموش
دریاے حیرت کا جوش سحر یاد نہین آتا چاہتی ہین سحر کرکے تلوارین انکے ہاتھ سے گرادین ایک لفظ
بھی سحر کا یاد نہین آتا خاک بر فرق ملکہ بہار سے کہہ رہی ہے ذرا ملاحظہ فرمائیے جتنے عاشق ہین اپنے اپنے معشوقونکو
قتل کرینگے گلچین جادو باغبان قدرت پردۂ زوال دے رہی ہے اور باغبان حیران و پریشان بیٹھا
ہے کچھ بن نہین پڑتا سنتین لڑکی جواب دیتا ہے صاحب خیال تو کرو افراسیاب کے پاس کیونکر جاؤن تمھاری
سیہ آبرو نہ ہوئی اور افراسیاب نے گرفتار کر لیا کہ ایک طرف سے دیکھا خواجہ عمرو و برق نمایان ہوے
خواجہ عمرو نے بجاتے ہوے برق نے نے کی جست لگاتے ہوے سنکی آواز بلند تمام طائر سر پر عمرو کے سایہ کیے
ہوے خواجہ سلیمان وقت نے ہوسے نے بین نغمہ سرے یہ اشعار بجاتے چلے آتے ہین نظم

[illegible] سحر چشم کا [illegible] — [illegible] ہو ہو کر بے حسین وہ جادو دو زلف
[illegible] آتے ہی ادا کی وفا آخر ہوئی — [illegible] کو خوار ہی بنگ اور ہی ہوا دہی
تو سرا [illegible] ہو بیٹھنگے اب تمکو سینہ — [illegible] کا مل اور ہرا کی چاند جگنو دہی
[illegible] جنون شیار ہوا شب وصلت تمام — [illegible] آ پہونچی کوئی دم دل بے قابو اور ہے
[illegible] — ہے جو قابو نون تو عشق مین وہ [illegible] اور ہے

ساری گلی بس جاتی ہین ای جان گیسو سے ترے
ہم دل ہین اور دلبر ذبح کرنا تیرا کام
اور وہ زانو ہی ہو تجھ جس تلک عاشق کا
دم نکلتا ہے صدا سنکر تیری پازیب کی
بوالہوس عاشق کا رونا ای صنم چھپتا نہین
بوسہ لب پاؤن تو نیش مرض دور ای
ہاتھ حنید کو کہا خالق نے اپنا ای قبول

تیری کاکل اور ہے زلف سمن بو اور ہے
یار خوشخو اور ہے تو عربدہ جو اور ہے
سینے پہ منت سی جو آئے وہ زانو اور ہے
گھنگرو منگے نعل مین پوشیدہ یہ گھنگرو اور ہے
رو دئی ہی ابر و جبین وہ آنسو اور ہے
جس سی قوت پا ئے دل وہ نوشدارو اور ہے
کیون غالب ہون نہ گل یہ بازو اور ہے

برق فرنگی کا ذرہ خواجہ نے جو ستاہی تعریفین کر رہا ہی استاد کیا کہنا آپکا کوئی مثل و نظیر نہین کیا مزہ مین آپ کا ہے ہین گا ذکا آخواجہ کر زنبیل مین ڈالو کہا برق ذکہا استاد اور گانیکر مرد نے کہا اب نہین دل چاہتا برق نے کہا واہ اُستاد بسمل کر کے چھوڑ دیا ہم سے صبر نہین ہو سکتا جلد گائیے ورنہ ایک ہاتھ مارونگا آپکا سر اڑجاییگا یہ کہکر برق ذنبچہ کھینچا ادھر خواجہ ذنبچہ کھینچا آب برق و خواجہ سے نیچہ چلا جاتا ہے ساری باغین تلوارین کھنچی ہوئی ہین عاشق معشوقون کو قتل کیا چاہتے ہین خواجہ ایسے عیار برق کے سامنے حیران کھڑی ہین نیام سے تلوارین نکل ہیز خارخار نے کہا ملکہ سیمونہ ملاحظہ کرو اب سب کو سر کٹا چاہتے ہین دیکھیے کس سعت سی خاتمہ کرا یا بہار بھی ہاتھ ہلا رہی ہیز خارخار نے بھی سحر کو زور دیا سیمونہ نے بھی اپنا سحر کیا ساحرون کو سحر اور زیادہ فراموش ہوکی عاشقونکو قتل معشوقان کی جوش ہوی ملازمان بُرّان جو بیرون باغ کھڑی ہین ان سب کے سامنے ایک دیوار شیشہ کھنچی ہوئی ہے یا ہے سب معاملہ دیکھ رہی ہین کہ سب سردار قتل ہوا چاہتے ہین بلک بلک کے دعائین مانگ رہی ہین کہ ای خالق کائنات ای رب پاک ذات ہماری سردارونکو بچا لے ایسا نہو قتل ہو جائیں

ذات تست ای مالک ملک کمال
منکشف احوال استقبال و حال
خاکساران را عنایت میکنی
اربحرقان اہل حال اہل تعال
رنگ و بو ہر گل ز الطاف نوال

قادر مطلق خدای لایزال
از تو شد اول و آخر سوے تست
حکم ملک و دولت و جاہ و جلال
ہم پہ مسکینی دقت ٔ لطا
از تو شد سرسبز ہر رنگین نہال

ہست بر تو خالت امنی عیان
بازگشت منطق ہنگام آل
ہر زبان دارند ذکر دیگر تو
می سخی دامان ہر اہل سوال
ہر دو مفلس را تو سیم و زر دہی

| | | |
|---|---|---|
| مرغ بے پر را تو بخشی پر و بال | لطف کن لطف ای خداوند جلال | مہر کن مہر ای خدای ذوالجلال |
| است این ناچیز عاجز خاکسار | بر کمال فضل تو امیدوار | ملک بہری ہیں تڑپ رہے ہیں |

یا زبادہ یا مستغیثاہ کی صدا بلند ہر ایک دردمند خواجہ عمرو ایسے عیار طرار دو فرار خنجر گزار برق
فرنگی کے سامنے خاموش کھڑی ہیں برق نے نیمچہ کھینچا ہی خواجہ چپ کھڑے ہیں ہر نازنین کا یہی
حال ہی قلب پر ہجوم غم و ملال ہی لیکن اسوقت باغیین خار خار و میمونہ و بہار ارادہ سحر خوانی کا
ملکہ بران کے جمال دلشان کو دیکھکر کئی مرتبہ میمونہ نے کہا ای خار خار اس نازنین کو تو قید کر لو
اسکا قتل ہونا بہتر نہیں خار خار نے کہا ای میمونہ بڑا دھوکا کھاتی ہو طرفداران سلاطین اسی نازنین
نے بڑے بڑے ستم کیے افراسیاب کو بت ملال پہنچے جسوقت اسکا سر جائیگا تو افراسیاب کی
جان عید ہوگی اسے طلسم کو افراسیاب کے حقیر کر دیا دریاے خون روان دل پر یزدان کرکے
طلسم ہوشربا تھا انکو اس ظالم نے مٹایا اس زور سے افراسیاب کم زور ہو گیا طلسم کا راستہ کھلا لوگون کو
آسان ہو گیا کہ باغ سیب تک پہونچنے لگے کسکی مجال تھی کہ دریا پر قدم رکھے موت کا مزہ چکھے اسکے
قتل ہونے سے مسلمانون کی کمر ٹوٹ جائیگی مرخ وغیرہ اپنی زندگی سے بیزار ہونگی اگر افراسیاب
کے قدمون پر گرینگی علاوہ اسکے یہی ملکہ میمونہ زرد پوش اب میرا ارادہ ہے کہ یہی سحر جاگرت شک
سلمان پر کردن ملکہ مرخ کا شکیل دشمن ہو بھائی کا بھائی رہزن ہو گیا اپ سے دلمن ہو ہر ایک
کی زبانیں سوزن ہو ہر چند میمونہ نے کہا کہ میں تو سحر نہ کرونگی کہ قربان ایسی معشوقہ قتل ہو خار خار
جھلا کر آگے بڑھی ہاتھ ہلایا کہ برق گرے سب کے سر اڑ جائیں ہاتھ ہلاتی ہی برق چلی زمین پر آکر گرے کہ
کسیکو آزار نہ پہونچا سکی یکایک گوشہ باغ سے ایک آواز آئی کہ ای ملکہ خار خار میری جان تجھپر نثار ذرا
ادھر متوجہ ہو خار خار پلٹی کہ کون مجھکو ایسی باتیں کہتا ہے دیکھا ایک جوان زرہ پوش سر پر خود زرین پر
قد سمن بو غزال چشم شیر خشم ابروی خمدار پر بل پڑی ہوے پکارتا ہوا آتا ہے اے جان جہان ای آرام دل
مشتاقان ہم مدت سے تمہارے اشتیاق میں دلبر صدمات فراق میں اب صبر نہیں ہو سکتا ہماری خبر لو

| | |
|---|---|
| جوش خروش پہ ہے بہار چمن ہنوز | پیتے ہیں نوجوان شراب کہن ہنوز |
| پاتا نہیں میں یار کو مشغل سخن ہنوز | معدوم ہے کمر کی طرح سے دہن ہنوز |
| پہ سون سے دور ہا ہون شب روز متصل | بنتے ہیں مدتون سے زہے دم تن ہنوز |

رخسار یار پر نہین آغاز خط ابھی ❊ دیکھا نہین ان آنکھون نے سورج گہن ہنوز
انجام کار کا نہین آتا خیال کچھ ❊ غربت مین بھولے بیٹھے ہین یاد وطن ہنوز
غفلت کی کیا امید رکھین آسمان سے ہم ❊ اُسنے فراب رکھا ہے اپنا کفن بستور
عالم حجاب یار کا آمال سے ہے وہی ❊ خلوت نشین ہے روشنی انجمن ہنوز
اپنے صفائے سینہ کا حیران کار ہے ❊ دیکھا نہین ہے آئنے نے وہ بدن ہنوز
ہر چند باغ دہر مین مدت سے ہون مقیم ❊ آتش نظر پڑا نہ وہ سیب ذقن ہنوز

الغرض جوان نے اسطرح یہ اشعار پڑھے اور ہاتھ جوڑکر خار رخار کے سامنے آیا کہ سراپا اُس جوان کا نقشہ دلمین اتر گیا بیتاب ہوکر کہا صاحب جو تم کو میری خواہش ہے تو میرے دلمین بھی کاہش ہے کیون اسقدر گھبراتے ہو جو تم کہوگے مین قبول کرونگی یہ سنکر وہ جوان بڑھا اور گرد قدمونکو بوسہ دیا اور ہاتھ مین ہاتھ ڈالدیا گھبراکے خار رخار نے پوچھا تمہارا نام نامی اسم گرامی کیا ہے اُس جوان نے ہنسکر کہا صاحب مجھکو صف شکن زرہ پوش کہتے ہین اپنے ملک کا بادشاہ ہون ساٹھ ہزار فوج دریا موج رکھتا ہون ایک تاجر نے اگر تمہاری تصویر بیچی گویا سودا خریدا راتین ہجر کی تڑپ تڑپکر کٹتی تھین اے معشوق پریچہرہ بعد نام نامی تمہارا لکھ دیا تھا کاہن نجومی جمع کیے سب نے حکم لگایا باغ رنگین مین ملاقات ہوگی یہ پوچھتا پوچھتا یہان تک آیا شکر ہے سامری و جمشید کا کہ تمکو پایا ہمارے کلبۂ احزان کو چلکر اپنے نور قدم سے روشن کرو قصر عالی آراستہ ہین کنیزان ماہرو برای خدمت گزاری حاضر ہونگی خار رخار نے کہا صاحب کیا مین تم سے انکار کرونگی تمہارے مکان پر چلونگی مگر کار ضروری افراسیاب کا درپیش ہے اسوجہ سے پس و پیش ہے جوان نے کہا تو تنہائی مین چلکر بیٹھین کسی نخل کے سایے مین آرام کرین دشمنون کے نگاہ سے اپنے کو بچاؤ ایسا نہو کوئی نظر لگادے ہماری تمہاری جدائی ہو جائے دیکھو بی خار رخار یادرکھو اب دلمین تاب فراق نہین اگر ہم تمہاری جدائی مین مرجائین عاشق کا سوگ نہ رکھنا سوئی مشکین زلف عنبرین کو پریشانی نہ ہو آئینہ رخسار پر حیرانی نہ ہو دستہ گلہائے [illegible] قربان پر آنا تمہاری آنے سے روح کو راحت ہوگی بقول شاعر [illegible] استقبال تو [illegible] غبار [illegible] کیا تعجب ہے کہ [illegible] جوان نے [illegible]

رونے لگی کہا صاحب برای سامری و جمشید ایسی باتیں نہ کرو تمہاری بیان پہ دل ٹکڑے ہوتا ہے
میں عمر بھر تمہاری خدمت کرونگی خار خار یہ کہتی ہوئی اُس جوان کے ہاتھ میں ہاتھ ایک نخل ثمر
کے نیچے آکر بیٹھی اُس جوان نے اختلاط شروع کیا میمونہ بہار کہتی ہیں خار خار کہاں گئی ابھی سب
مسلمان زندہ ہیں تلواریں کھینچی ہوئی ہیں عیاران و محمود وغیرہ سب زیر تیغ ہیں اب قتل میں کیا دیر
ہے بہار کی معلوم ہوتا ہے خار خار پہ کوئی افتاد پڑی میمونہ نے کہا وہ ساحرہ ہوشیار جہاندیدہ
کار آزمودہ ہے وہ کسی کے دم میں نہ آئیگی عمرو کس حال سے گھرا ہے کہ نوبت بجان کارد
استخوان ہے برق کے سامنے کچھ نہیں کہہ سکتا یہ سب تعجب ہو خار خار کی ہیں حقیقت میں کیا رنگ جمایا کیا عمرو
باغ بنایا اس بچارے کون بچ سکتا ہے اب اسی مقام پر شہر میں تلاش کرکے خار خار کو لاؤں یہ کہکر میمونہ
چلی بہار اسی مقام پر ٹھہری ہوتی ہیں گذر میں بت سونے چاندی کے پڑے ہیں مگر میمونہ تھوڑی دور
چلی تھی کہ ایک آواز بصد سوز و گداز کانوں میں آئی کہ اے ظالم ذرا ہمارے پاس آؤ ایک بات سن
جاؤ تمہاری جستجو میں ہمارے پاؤں میں کانٹے گڑے ٹیلے پھوٹ پھوٹ کر ہمارے حال پر رو رہے ہیں دیکھو
تو کیا عمدہ جانور بھی پیدا کیا تمہاری ملاقات کی خواہش میں بندر پالا ہے یہ تو ناظرین کو یاد ہوگا کہ میمونہ
کی کاندھے پر ہر وقت بندریا بیٹھی رہتی ہے جیسے میمونہ کے کانوں میں یہ آواز آئی بندریا بھی کون کون کرنے
لگی میمونہ نے پلٹ کر دیکھا ایک جوان صاحب حسن و جمال کلاہ زرین سر پر قبائے زرلفتی زیب جسم اور
ایک بندر زنجیر میں بندھا ہوا خراماں خراماں آتا ہے گھبرا گھبرا کر حال دل یوں سناتا ہے نظم

پیمبر میں نہیں عاشق ہوں جانی ۔ رہے موسیٰ ہی سے یہ لن ترانی
سلیمان ہم ہیں اے محبوب جانی ۔ سمجھتے ہیں تجھے بلقیس ثانی
وہی دے گا کباب نرگسی بھی ۔ جو دیتا ہے شراب ارغوانی
ترے کوچے مشتاقوں کے آگے ۔ جہنم ہے بہشت آسمانی
وہ میکش ہوں دیا ہے قابلہ نے ۔ بجائے اسمسل شراب ارغوانی
لیے میں بوسۂ رخسارۂ صاف ۔ پیا ہے جیسے آئینے کا پانی
سفیدی موکی ہو کا نور ہر چند ۔ کوئی مٹتا ہے داغ نوجوانی
نہ خوش ہو فربہی تن سے غافل ۔ سبک کرتی ہے مردے کو گرانی

| | |
|---|---|
| ہوئے جو پیشتر مرنے سے وہ لوگ | کفن مجھے قبائے زندگانی |
| جلاتی ہے دل آتش طور کیطرح | کسی پردہ نشین کی لن ترانی |

اس ڈھنگ سے یہ اشعار اُس جوان نے پڑھے اور بندر نے ایسا اشارہ کیا کہ بندریا کاندھے سے
کود پڑی بندر نے بندریا کو گود مین اٹھالیا سینہ پر منہ رکھتا تھا اُس جوان نے میمونہ کا ہاتھ
پکڑ لیا بارہ دری کی جانب چلا اور بندر آگے بندریا کو لیے جاتا ہے لیکر بارہ دری مین داخل ہوا
یہان بہار راہ دیکھ رہی ہین کبھی خار خار کو پریشان ہوکر پکارتی ہین کبھی فرماتی ہین ای میمونہ
کہان غائب ہوگئین میمونہ کا اس سے ہنسنا مبارک ہو اُکی کنیزین ملکہ بہار کے قریب حاضر ہین
عرض کرتی ہین حضور اسی باغ مین ہونگی کنیزین واسطے تلاش خار خار و میمونہ کے چلین یہان
بی خار خار اُس جوان سے باتین کر رہی تھین کہ اُس جوان نے کہا کیون صاحب تمنے یہ کیا ستم
کیا کہ بہار کو اپنے سحر مین پھنسایا بہتر یہ ہے کہ سحر اپنا بہار پر سے اُتار دو بہار و گلعذار سپہ سالار
لشکر اسلام ہے اسپر سحر اُتار دو خار خار نے کہا صاحب اس بارے مین تم دخل نہ دو مین بہار کے ہاتھ
سے مسلمانون کو قتل کراؤنگی اُس جوان نے کہا چپ رہو کیا بیہودہ بکتی ہو خار خار نے کہا کیون جناب
تمہین کیا مطلب اُس جوان نے کہا ہمین شہنشاہ نور افشان نے بھیجا ہے حکم نافذ ہے کہ خار خار
کا سر لاؤ یہ سنتے ہی خار خار چلا کر اٹھی اُس جوان نے ہاتھ پکڑ لیا کہا حرامزادی اب کہان جاتی ہے
جا سحر کر دن سحر فراموش یاس سے طرف جوان کے دیکھنے لگی جوان نے اٹھکر ایک طمانچہ مارا کہ
سر خار خار کا چنبر گردن سے اڑ گیا مرنا اُسکا کہ یہان بہار بیہوش ہوکر گرین کنیزین دامن سے ہوا
دینے لگین یہان بی میمونہ اُس جوان سے باتین کر رہی تھین اُس جوان نے بندر کو اشارہ کیا بندر
نے بندریا کو چیر پھاڑ کر پھینک دیا میمونہ گھبرا کر اٹھی جوان نے ہاتھ پکڑ ایک چٹکی خاک کی اٹھا کے ڈالدی
میمونہ دھر دھر جلنے لگی جلنا تھا میمونہ کا کہ ایک برق چمکی تڑپکر جو گری جتنے عاشق تن تلوارین کھینچے
کھڑے تھے پہلوی لشکر ان مین ایرج کا سر اڑ گیا اور پہلوی لشکر مین نور الدہر کا لشکر کا جتنے جوان
کھڑے تھے وہ برق اسطرح محیط ہوکر چلی کہ سب کے سر اڑ گئے انکا مرنا کہ سبکو ہوش آیا ملکہ بہار جو تڑپ کر
اٹھین کہا یہ شے مجھے کسنے پہنائے کنیزون نے کہا آپ سحر مین خار خار کے تھین بہار غصے مین
جو اٹھین باغ جل رہا تھا دیوارین گر پڑین آوازین آرہی ہین کشتی مرا نام من خار خار و

سیمونہ زرد پوش بود بہار نے کہا انکو کسنے قتل کیا بُرّان و محمور و باغبان طرف لشکر خار خار
کے چلا ایک برق جہندہ بجلے آگے آگے تڑپتی ہوئی جاتی ہر کہ آسمانپر شاہ ہوا اہل اسلام تو لشکر
خار خار پر جا کے گرے بُرّان نے بڑھکر اختر مردار مارا ملکہ محمور کا کنٹھا چلا بہار بیچ مین تھین
ابھی گلدستہ نہین چلا تھا کہ وہ برق جو آگے تھی ایک خنجر گرا برق کے دو ٹکڑے ہوے مگر برق
سے دھوان نکلا کہ خنجر ٹکڑے ٹکڑے ہوگیا ویسے ہی خنجر ٹوٹا زمین کانپی آواز آئی او پیر نا بالغ آج
تونے غضب کیا کہ خار خار و سیمونہ کو مارا منم ساحر کیا شہنشاہ طلسم ہوشربا اب سب نے
افراسیاب کو دیکھا بہار نے تھراکر گلدستہ پھینکا افراسیاب نے کہا بی بہار اپنے ہوش مین نہین ہیچ
خواجہ و برق ایکطرف جست و خیز کرتے ہوے آتے تھے افراسیاب نے گلدستہ پر ہاتھ مارا گلدستہ
بہار پر گرے ایک غبار بلند ہوا خواجہ بغور دیکھ رہے ہین تھوڑی دیر کے بعد غبار دفع ہوا دیکھا
بہار نہین ہے افراسیاب نے کئی مرتبہ آواز دی کہ او پیر مکار سامنے نہین آتا ہا جلاکر لشکر پر
جا پڑون بُرّان وغیرہ کو مارون کہ پہلوی نمودہ ہوا اور سغر و رعقل و فراست سے دور ہو جا ہا تھا کہ
اپنا کام کیے چلی جائین مگر زبردستی ہم سے مقابلہ کرتا ہے ارے تو وہی افراسیاب ہے کہ تجھکو
کوئی نہین پلا اگر اسکا خیال نہ ہوتا تو طلسم بیزار رہجاتا تمھارا سر نہ کرین کھاتا پھرتا افراسیاب نے آواز
دی اری کوئی حاضر ہے پریزاد نے لاکر ایک گرز افراسیاب کے ہاتھ مین افراسیاب نے وہی
گرز نور افشان پر کھینچ مارا نور افشان نے ہاتھ پر روکا گرز ٹکڑے ٹکڑے ہو کر زمین پر گرا کہی گرز
افراسیاب کے مارے نور افشان نے دیکھو اب بھی ہم تیرا پاس کرتے ہین ورنہ یہ گرز تیرے سر پر
پڑیگا ٹکڑے ہو جائیگا جب افراسیاب نے نہ مانا تو نور افشان نے بھی آواز دی کہ کہان ہین
محافظان طلسم نور افشان کیا مر گئے ایک جوان خوشرو و خوشخو پہلوی صحرا سے نمایان ہوا حاضر حاضر
کہتا ہوا سامنے آیا ہاتھ مین نور افشان کی تیغ سپرد یا کہا حضور یہی کافی ہے نور افشان نے اسکا
سحر پڑھکے گرد تین گولے افراسیاب نے اول ایسے مارے کہ لشکر بُرّان بہت تباہ ہوا کئی ہزار
سر لشکر گرے ملکہ بُرّان و محمور و باغبان وغیرہ بھاگ کر طرف قلعہ جمشیدی کے روانہ ہوگئی
نور افشان نے چاہا کہ تیغ افراسیاب پر مارون کہ آسمان سے آواز آئی اے بیرا بچے لو
یہ کیا کرتا ہے خبردار تیغ نہ پھینکنا اور افراسیاب کو آواز دی ارے سامنے سے ہٹ

جنگل میں بھاگ جائے یہ کہتی ہوئی بانگی دیکھا شیر قریب بارگاہ آچکا ہے بڑا شیر منہ پر
اُسکے خون ٹپک رہا ہے کئی سو بندگان خدا کو چیر ڈالا چیر پھاڑ کر پھینک دیا جسپر جا پڑا اُسکو
پامال کیا کئی بارگاہیں گرادیں ملکہ گلگونہ نے کہا او سگ صحرائی ہمارے سامنے یہ بے ادبی
کچھ اسم سحر پڑھکر دانہ ماش کا پھینک مارا شیر نے وہ دانہ منہ میں لے لیا اور زیادہ تیز ہو کے چلا
جب گلگونہ نے کہا اسکو جلادو ان کچھ بال نوچکر پھینکے چند ماران سیاہ قریب شیر کے
پہونچے مگر شیر سے معترض نہوئے جب شیر نے ڈکار لی وہی موے سیاہ زمین پر ہوئے تھے ملکہ نے
گولہ مارا شیر نے گولہ بھی منہ میں لے لیا اور جست کرکے برابر گلگونہ کے آیا ملکہ کو اپنے منہ میں
دبالیا پرواز بلند کیے اڑ کر چلا خواجہ گلہ اوڑھے ہوے کنارے کھڑے تھے پکار کر
کہا یارو یہ شیر صحرائی نہ تھا افراسیاب تھا اے برق کچھ فکر کرنا پلٹ کر سکان کو کہا کہ آپ تو
ہمارے لشکر میں جائیے ہم تلاش میں گلگونہ کی جاتے ہیں ایک جانب برق چلا ایک جانب
خواجہ تھوڑی دور جا کر خواجہ نے دیکھا حقیقت میں افراسیاب جادو ملکہ گلگونہ کو منہ
میں دبائے ہوے اڑا ہوا جاتا ہے خواجہ جست کرکے آگے بڑھے ایک نخل کی آڑ میں بکر صورت اپنی
حیرت جادو کی بنائی سر پر او چھا ساز خم لباس جا بجا سے پھٹا ہوا پکار کر آواز دی اے
شہنشاہ آپ کہاں سے آتے ہیں کس فکر میں ہے کوکب دنور افشان نے لشکر سرا تباہ کیا
میں زخمی ہو کر بھاگی کوکب نے دور تک تعاقب کیا سامری نے بچا لیا معمور صورت
نگار وغیرہ سب قتل ہوگئے افراسیاب گھبرا گیا فوراً زمین پر اُتر آیا کہا اے حیرت کاوس جنگ
سوار کو برائے مقابلہ سکان بھیجا کھا یہ ظالم گلگونہ اسکی مدد کو پہونچی دیوانہ کرکے کاوس کو
مارا با بدولت باغ سیب میں تھے کاوس کے سر لاش لیکر باغ نشیب میں آئے میں اس
ظالم کو پکڑ لایا اس ذلت سے اسکو قتل کرونگا کہ سبکو عبرت ہو بتپر کیا معرکہ گذرا حیرت نے
کہا مختصر عیاری کرکے بہار کو گرفتار کر لائی میں نے اُس سے اجتناب خطاب کیا اُنھوں نے
جواب سخت دیے میں نے ارادہ قتل کا کیا کوکب دنور افشان آپڑے مرشد زادے قتل ہوئے
ہر طرف سے رونے کی آواز آتی تھی میں بھی خوب لڑی کوکب کے ہاتھ سے زخمی ہوئی
افراسیاب نے زانو پیٹ لیا کہا ہاے مرشد زادہ مارا گیا برادر قدرت

کا خون زمین پر گرا کہین قیامت نہ آجاے بڑا غضب ہوا مین **کوکب** و **نورافشان جادو**
کو گھسکر مار ڈالا **حیرت** نے کہا وہ نگوڑے آتے ہین ہوشیار ہوجایے **افراسیاب** اوٹھنے نہ پایا تھا
**حیرت** نقلی نے حلقہ ہای کمند گلے مین ڈالدیے حباب مارا کہ **افراسیاب جادو** بیہوش ہوا
**گلگونہ** چھوٹ کر **افراسیاب** کے ہاتھ سے الگ گری مگر سمجھے **افراسیاب** گرتے ہی بیہوش
ہے **عمرو** نے کمند پھینک کر تاج **افراسیاب** کا لیا چادر بچھا کر پشتارہ **گلگونہ** کا باندھا
پشتارہ بھاری ہے **خواجہ** نے بمشکل پشتارہ اٹھایا لنگر بھاگے مگر چلنے سے مجبور کہین
گھٹنے ٹیک دیتے ہین کہین نخل بخل ٹھہر گئے بڑی مشکل سے **خواجہ** راہ طے کر رہے ہین
صحرا کا سناٹا کہین آدمی کا نام ونشان نہین سر اٹھا اٹھا کر دیکھتے ہین کہ خدا خیر کرے برق
آجاے وہ بھی شریک ہو کہین آدمی کا نام نہین کوئی کوس بھر راستہ طے کیا تھا کہ دیکھا صحرا مین
ایک نالہ ہی تھوڑا سا پانی بہ رہا ہے **خواجہ** عقل سے سوچے کہ پھاند کر نکل جاؤن گا پشتارے کو
دوش پر سنبھالا بمشکل جست کی نصف قدم کا نالا تھا لیکن **خواجہ** بیچ مین گرے پانی سے آواز
آئی او ساربان زادے تیری مکاریوں سے دل کباب ہو گیا ستم بلکہ **ماہیان زمردپوش**
**عمرو** نے دیکھا نالا ہے نہ پانی ہے ریتی پر مین پڑا ہون پشتارہ **گلگونہ** کا الگ پڑا ہے اٹھے ایک
پانون سو سو من کا معلوم ہوتا ہے اٹھا نہین جاتا ہے **ماہیان** کھڑی ہوئی گاتی باندھ رہی ہے
**عمرو** نے سلام کیا کہا نانی امان آپکو اسقدر غصہ لڑکون پر مناسب نہین ہم تو آپ کے
تابعدار ہین **ماہیان** نے کہا او نگوڑے موے موذی کاٹے جہان تونے میرے بیٹے
کو بیہوش کیا مین اسی مقام پر آتی مگر جانتی ہون کہ تو چھلاوہ ہے بھاگ کر نکل جاتا ہے **خواجہ**
نے کہا نانی جان بڑے بڑے ساحر جینے دیکھے آپ ایسے حسینت وچالاک میری نگاہ سے
نہین گذرے میری **افراسیاب** سے صفائی کرا دیجیے مین قدمون پر گردن رکھ دون ورنہ میرے
ہاتھ سے بڑے بڑے ساحر مارے گئے مین منفعل ہون معاف فرمایئے اپنی خدمت مین مجکو
لیجیے اسد کو اپنے ہاتھ سے قتل کردون **مہرخ** و بہار وغیرہ کو مشکین باندھکر لاؤن طلسم
**نورافشان** تباہ کردون لیکن آپ مجھپر مہربان ہین تمام عالم کو درہم برہم کردون **ماہیان**
نے کہا او ساربان زادے مجھے بھی **افراسیاب** سمجھا ہے تیرے رگ وریشے مین مکاری ہے

مین تیرے ان فقرون مین نہین آؤنگی آج تمکو اور اس گلگونہ کو پردۂ ظلمات مین لیجاتی
ہون ایسے مقام پر قید کرون کہ تڑپ تڑپ کر مرجاؤ خواجہ کی آنکھین جوش وخروش مین آئین
کہا او بیہودہ کیا بکتی ہے جس ملک مین قید کریگی اُس شہر کی تباہی کا وقت آگیا ماہیان نے
کہا دیکھون تو اب کیونکر رہائی پاتا ہے یہ کہکے آواز دی اسنے نگہبان طلسمی جلد حاضر ہو دیکھا ایک
فولادی تیلا ماہیان کے سامنے آیا ماہیان نے کہا ارے نگوڑے تجھے کچھ شہنشاہ کی بھی
خبر ہے فلان صحرا مین بیہوش پڑے ہین جاکر ہوشیار کردے اور یہ خبر پہنچا کہ ملکہ ماہیان
نے عمرو وگلگونہ کو گرفتار کرلیا تم باغ سیب مین جاؤ مین ان دونون کو سرحد ظلمات مین
لیے جاتی ہون ملکہ تاریک ظلمات پسند کا شہر ہے وہانسے تا قید حیات رہائی نہ پاینگے
ماہیان ملکہ گلگونہ وخواجہ کو لیکر روانہ ہوئی تیلے نے آکر افراسیاب کو ہوشیار کیا کہا اے
اُٹھئے افراسیاب اُٹھا مگر غصے مین کانپتا ہوا چاہا اُٹھکر ایک طمانچہ مارون تیلے نے دست بستہ
عرض کی مجکو ملکہ ماہیان نے بھیجا ہے مین خود نہین حاضر ہوا گلگونہ وعمر کو ملکہ ظالم طرف
پردۂ ظلمات کے لیگئین افراسیاب اُٹھکر طرف باغ سیب کے روانہ ہوا جب باغ مین آیا
انیس جلیس مصاحبین دوڑین افراسیاب آکر تخت پر بیٹھا حیران ہے کہ یہ کیا ماجرا گذرا
کہ ماہیان زمرد پوش آکر سوگئی افراسیاب نے کہا کیون نانی جان گلگونہ وعمرو کو کہان
کیا ماہیان نے کہا سرحد پردۂ ظلمات مین ملکہ تاریک ظلمات پسند کہ میری کنیز خاص ہمدم بااخلاص
ہے ہمیشہ میری خدمت مین رہی وہ ایسی حفاظت کریگی کہ تا قید حیات رہائی نہ پاوینگے افراسیاب نے
کہا عمرو وہ ظالم ہے مجھے خوف آتا ہے کہ پردۂ ظلمات مین نہ دھبہ لگے ماہیان نے کہا تجمل
آٹھوین دن سن لینا کہ دونون تڑپ تڑپ کے مرگئے ماہیان چلی گئی افراسیاب گلگونہ پر
جان دیتا ہی رہا ملاقات تاریک ظلمات پسند جدید بیان خواجہ وگلگونہ کی جو آنکھ کھلی
اپنے کو ایک مکان تنگ وتاریک مین پایا ایک عورت سامنے کھڑی ہے بڑا سا قد سیاہ فام
بدانجام چھول بائین ہاتھ پر پڑی ہے کہتی ہے او ساربان زادے تونے شہنشاہ پر سانتک
بدعتین کین کہ آخر تجکو ماہیان اس سرحد مین لائین ہزارون گنہگار یہان آکر کسیکو خبر بھی
نہ ہوئی کہ کون قید ہوا کیونکر مرگیا یہان کا مردہ دفن کیا جائے نہ جلانے کا حکم نہ گور نہ مرگھٹ

ٹانگ پکڑ کے کھینچا اور پھینکدیا زاغ و زغن لاش کو کھا لیتے ہین اب تم طعمۂ زاغ و زغن ہو گئے
عمرو نے کہا ملکۂ عالم ذرا بیٹھ جایئے آپ تو حسن و جمال مین یکتا ہین آپکی صورت کی ساحرہ
ہماری نگاہ سے نہین گذری تاریک نے کہا مین نہ بیٹھونگی باتین نہ بنا مجھے مرد کے نام سے
نفرت ہے چالیس جلسنشین میرے پاس ملازم ہین اُنسے کچھ شغل ہو جاتا ہے یہ کہکے چلی گئی تاریک
اپنے مکان مین بیٹھی کنیزان سیاہ رو تیرہ دروں سامنے حاضر ہین چالیس جلسنشین عمدہ کپڑے
پہنے ہوے خدمت مین حاضر ہین شراب بیٹھی ہوئی پی رہی ہے طنبورہ چھیڑ کر آپ ہی گاتی بجاتی
ہے جلسنشین تعریفین کر رہی ہین کہ آسمان پر لکہ ابر سیاہ اُٹھا ابر رقص کرکے آکر برسا تاریک نے
دیکھا بڑے بھائی صاحب آتے ہین روسیاہ جادو تاج سر پر پہنے ہوے اکیلا تخت تو
اُڑاتے ہوے آیا تاریک نے اُٹھکر سلام کیا روسیاہ نے دعا دی آکر مسند پر بیٹھا کہا
کیون ہمشیرہ مین نے سُنا ہے بی گلگونہ تمھارے پاس آکر قید ہوئی ہین تاریک نے کہا ای برادر عمرو
و گلگونہ دونون آکر قید ہوے لیکن تمنے کیون پوچھا روسیاہ رونے لگا کہا ہمشیرہ کئی سال
کا زمانہ گذرا جب شہنشاہ نے اسکو جرم عشق پر قید کیا اتفاق سے میرا بھی گذر ہو گیا دیکھکر
اس ظالم کو مر گیا کئی برس ہوے مجھکو ہجر جھیلتے ہوے جان پر کھیلتے ہوے اب مین نے خبر
پائی کہ وہ آکر میری ہمشیرہ کے پاس قید ہوئی آج شبکو چین نہ پڑا یہ کہکے روسیاہ تاریک
کے قدمون پر گر پڑا کہا ہمشیرہ میری زندگی تمھارے ہاتھ ہے ایک نگاہ دیکھ لون ہاتھ جوڑتا ہون
قدمون پر گرون اگر وہ راضی ہوگی تو میری زندگی ہے ورنہ موت کا سامنا ہے اس طرح بلک بلک کے
روسیاہ نے یہ حال بیان کیا تاریک کا بھی دل بھر آیا تسکین دینے کو کہا بھیا مین اُسے
بلا دونگی تمھارے پہلو مین بٹھا دونگی مین بھی اُس پر تاکید کرونگی کہ تم کو قبول کرے
روسیاہ نے کہا پھر بلوایے مجھکو اُسکا جمال جہان آرا دکھایئے مین عذر کرون شاید
وہ سرکش مان جائے اگر نہ مانے تو مین اپنے کو اُسکے سامنے ہلاک کرون وہ بھی جان لے کہ
عاشقان صادق ایسے ہوتے ہین تاریک نے کہا بھیا مین ابھی بلواتی ہون قیدخانے
مین تمھارا جانا بہتر نہین عمرو ایسا مکار وہان موجود ہے ایسا نہو کچھ فتور کرے مین یہین اُسکو
بلواتی ہون یہ کہکے آواز دی ارے ظلمات تاریک بخت کو بلاؤ وہی نگہبان زندانخانہ ہے

اسکے اختیار مین قیدیون کا آب ودانہ ہے چاہتی ہے کنیز بلا نے ظلمات کو جائے کہ آسمان سنہرا
ہوا سب دیکھنے لگے افراسیاب جادو تخت پر سوار چلا آتا ہے سب کھڑے ہو گئے تاریک نے
روسیاہ سے اشارہ کیا اے برادر اب تو شہنشاہ آ گئے روسیاہ خاموش ہو رہا لیکن کلیجہ
دھڑکنے لگا افراسیاب آکر پہونچا تاریک نے قدمون کو بوسہ دیا افراسیاب تخت پر
آکے بیٹھا تاریک نے پوچھا اے شہنشاہ آج کیون تکلیف فرمائی ساربان زادہ قید ہے آج
آٹھوین روز لاش دیکھ لیجیے گا سر خدمت مین بھیجونگی افراسیاب نے کہا اے تاریک کیا
کہون کتنے سال گذر سکے مین گلگونہ پر عاشق ہون عمرو نے اُسکو چھڑا لیا اسکی وجہ سے کئی
مزاج گرا دن سے بگڑی مگر دل نے نہ مانا آجتک وہی جوش وخروش ہے مین نے خود جا کر
لشکر مین گرفتار کیا راہ مین عمرو نے مجھکو بیہوش کیا لیکن تائی امان نے بڑا کمال کیا نالے مین مخفی
ہوکر عمرو ایسے مکار کو دھوکا دیا دونون کو گرفتار کر لیا انکی رائے مین یہ آیا کہ سرحد ظلمات
مین قید کرین تمھارے سپرد کیا ہے اے تاریک مین اسواسطے آیا ہون کہ رضامندی
اسکا سامنا کرونگا وہان کئی مرتبہ گیا کیا کہون کہ مین نے کیا کیا اُس ظالم نے سوا انکار کے
اقبال نکیا لہذا تمکو مناسب یہ ہے کہ اُس ظالم کو میرے واسطے راضی کرو تاریک نے
طرف روسیاہ کے اشارہ کیا کہ سنتے ہو شہنشاہ کا کیا حال ہے روسیاہ نے جواب دیا وہ
سرکش مجھسے راضی ہو جائے پھر شہنشاہ بلا کرین تاریک نے سر جھکا لیا افراسیاب
سے کہا کل شہنشاہ تشریف لائین لونڈی اُسے راضی کر رکھیگی کیا مجال کہ میرا کہنا قبول نکرے
افراسیاب سے تاریک نے چٹکی کرلی کہ مین رضامند کر دونگی کیا مجال ہے کہ میرا کہنا نہ
مانے یہ پردہ ظلمات ہے یہان کسیکی سرکشی نہین چل سکتی افراسیاب تو روانہ ہو گیا
روسیاہ سے تاریک نے کہا اے برادر سنبھال تمنا اب کیونکر ہو سکتا ہے کہ مین تمھارا
سامنا کراؤن دو چار روز صبر کرو اگر افراسیاب کو نہ منظور کرونگی تو تمھاری تقریب کرونگی
تمھارے پہلو مین بٹھا دونگی تم ایسا جوان اُسکی نگاہ سے نگذرا ہوگا روسیاہ یہ باتین سنکر
رنجیدہ اُٹھا اپنے قصر مین آیا سمجھکر سوچنے لگا جی مین کہتا ہے کہ اے روسیاہ ہمشیرہ نے تو یہ
باتین کہدین لیکن وہ سپردی اُسکے شہنشاہ کے کرینگی میرا ذکر کاہیکو ہوگا اپنا کام اپنے ہاتھ سے

کر وینا ثابت ہو چکا ہے کہ قید خانے کے دروازے پر کوئی نگہبان نہیں رہتا وہاں جانا کیا مشکل ہے یہ سوچکر پر پرواز پیدا کیے سحر مین طاق شہرۂ آفاق قریب قصر زندان آیا اب منظور ہوا اندر جاؤن یہان خواجہ و گلگونہ باتین کر رہے ہین خواجہ قید خانہ مین موت لیکر ہم آئے ہین تاریک کا بھائی روسیاہ مدت سے عاشق ہے اکثر اُسنے کنڈی پیغام جواب صاف دیا وہ وہ ضرور فساد برپا کریگا خواجہ فرماتے ہین خدا کرے وہ ہی بچیا آئے کوئی صورت رہائی کی تو نکلے ملکہ گلگونہ کہتی ہے خواجہ وہ بچیا بڑا ظالم ہے نہین معلوم کیا فتور برپا کریگا خدا اُسکی عزت سے بچائے وہ جو بے روزگار ہے یہ باتین ہین کہ دروازہ قید خانہ کا کھلا دیکھا روسیاہ اکڑتا ہوا سامنے آیا گلگونہ دیکھکر کانپنے لگین روسیاہ بیٹھ گیا ہاتھ باندھکر قدمون پر گرا کہا اے شہنشاہ اقلیم حسن و جمال اے ماہ آسمان کمال مین آپ کا تابعدار ہون اس غلام کو سرفراز فرمایے کئی سال مجھکو ہوے راتین ہجر کی کاٹے نہین کٹتین تڑپ تڑپ کے سحر کرتا ہون آپکے ہجر مین مرتا ہون مین تو غلام ہون بقول شاعر فرد کیونکر ہوا ہے وصل صنم دل سے جائیگی عادت بگڑ گئی ہے یہ مشکل سے جائیگی ۞ تو مجھسے صبر نہین ہو سکتا کل شہنشاہ بھی تشریف لائے تھے میری بہن تاریک کو سمجھا گئے ہین کہ ہمارے واسطے ملکہ گلگونہ کو راضی کردین نے بھی یہی چاہا تھا کہ اُسکی معرفت آپ سے ملون اُنکو تامل ہے مین نے اپنے دل سے کہا مین خود آئے محبوب مطلوب پاس جاؤن حال دل بیان کرون دیکھون کیا حکم ہوتا ہے ملکہ گلگونہ نے کہا کیا بیہودہ بکتا ہے ایسے ایسے خیال محال دل سے نکال ڈال اگر تجھکو ناز ہے کہ تیری بہن کے پاس قید ہین تو قتل کر کہ ہم اس کشاکش سے چھوٹین ایسے کلمات منہ سے نہ نکال روسیاہ بگڑنے لگا جب تو خواجہ نے پکار کر آواز دی میان روسیاہ صاحب آئیے آپ معشوق سے کیسی باتین کرتے ہین روسیاہ نے پلٹ کر دیکھا ایک شخص دبلا پتلا حقیر ذلیل ہتکڑیان بیڑیان پہنے بیٹھا ہے قید آہن کے سبب سے ہل نہین سکتا روسیاہ قریب خواجہ کے آیا کہا اے شخص کیا کہتا ہے عمرو نے کہا آپ اس کوچہ سے بالکل نابلد ہین معشوق اپنی زبان سے اقرار کرے کہ ہم وصل پر راضی ہین آپ میری ہتکڑیان کاٹ دین مین ابھی ملکہ کو راضی کردون روسیاہ نے کہا تو کون شخص ہے عمرو نے کہا مین نے کو دیو مین کھلایا ہے آپ کا ذکر تو اکثر کیا کرتی ہین مجھکو

فرمایا تھا کہ پردۂ ظلمات مین ایک ہمارا عاشق صادق ہے روسیاہ اُسکا نام ہے وہ دل سے
محبت کرتا ہے افراسیاب کو نہ قبول کرینگے اُسکے یہان جاکر رہینگے صاحب ملک و مال و لیاقت
وجاہ و جلال سب کچھ اُسے سامری نے مرحمت فرمایا ہے ملک اپنا ہمارے قدمون پر نثار کردیگا روسیاہ
نے کہا میان کھلاے صاحب سچ کہتی ہو عمرو نے کہا سامری و جمشید کی قسم ہے کہ اکثر یہی ذکر
آیا ہمیشہ آپ کی تعریف کرتی ہین صاف یہ ہے کہ آپکے نام پر مرتی ہین روسیاہ نے
نے کہا تم کیون قید ہوے عمرو نے کہا ملکہ کے ساتھ تھے ہم بھی پکڑ لیے گئے ہمیری تاکید ہے
کہ ملکہ کو راضی کرو ہم جان دینگے مگر تمھاری طرف سے کہینگے تم قدرشناس فلک اساس ہو
ایسی تعریفین خواجہ نے کین کہ روسیاہ کا چہرہ سُرخ ہوگیا کہا مین تجکو وزیر کرونگا بلکہ بہت سی
تمھاری غلامی کرونگا عمرو نے کہا کہ مین بھی آپ کو خوب راضی کردونگا یہ سُنکر روسیاہ نے ہتھکڑیان
بیڑیان عمرو کی نکالین اب تو خواجہ ہنستے ہوے اُٹھے کہا میان روسیاہ اب اپنے گھر مین معشوق
کو لیچلو مگر ملکہ کو دُلھن بننے کی حسرت ہے ہم تمکو دُولھا بنائینگے تمھارے سر پر بھاری سہرا
باندھینگے ایسی باتین خواجہ نے کین کہ روسیاہ پھول گیا خوشی مین بل کررہا ہے اپنے
جی مین کہتا ہے کیا دوست ملا اسکی وجہ سے معشوق راضی ہو جائیگا یہ اُسکا کھلایا ہے
عمرو اُٹھکر طرف ملکہ گلگونہ کے چلے روسیاہ سے کہا آپ منھ پھیر کر بیٹھے روسیاہ منھ پھیر کر
بیٹھا اب خواجہ پاس گلگونہ کے آئے اشارہ کیا گلگونہ بیٹھ جاؤ خواجہ نے کہا اے ملکہ عالم
وقت رہائی آگیا یہان سے نکل چلوگی یا اسی روسیاہ سے کہو کہ ہمکو یہ بتادو ملکہ نے فرمایا
یہ راہ پردۂ ظلمات ہے اسطرف مجھے کبھی آنیکا اتفاق نہین ہوا مگر نکل چلینگے خواجہ عمرو
نے زبان سے گلگونہ کے سوزن نکالی ملکہ نے سحر کیا کہ سب قید ٹوٹ کر گری خواجہ نے دنبل
سے گلابی نکالی ایک جام لبریز کرکے سامنے روسیاہ کے لائے کہا لو ملکہ عالم نے اپنی جھوٹی
شراب تمکو دی ہے روسیاہ نے دونون ہاتھ پھیلا دیے جام لیکر پی گیا پیکر گھبرایا اپنے مقام
سے اُٹھ اُٹھتے ہی گرا گرتے گرتے بیہوش ہوا خواجہ نے روسیاہ کو اپنی صورت بنایا گیند
گلے مین ٹھونسدیا گلگونہ و خواجہ قیدخانے سے نکلے ملکہ نے ایک تخت بنایا اُس پر آپ بھی
سوار ہوئی خواجہ کو بھی سوار کر لیا تخت اُڑاتی ہوئی لیکر چلی قضائے کار

تاریک ظلمات پسند بیٹھے بیٹھے سوچی کہ جاکر گلگونہ کو واسطے افراسیاب کے سمجھاؤں
قیدخانے پر آئی دروازے پر آتے ہی دیکھا گلگونہ تو نہیں ہے عمرو بیہوش پڑا ہے اندر آئی
آتے ہی ایک لات ماری کہ او ساربان زادے اُٹھ بتلا گلگونہ کہاں گئی جب دو میں لاتیں پڑیں
تب روسیاہ گھبرا کر اُٹھا گلے میں گنبد پھنسا ہوا تھا بول نہیں سکتا غین غین کرنے لگا تاریک
نے اور دو چار طمانچے مارے کہ ارے دیوانے بولتا نہیں یا اشارے کرتا ہے تاریک نے جھلا کر
ملنا شروع کیا تاریک جو غصے میں چیخی پانچ چار کنیزیں دوڑی ہوئی آئیں کہا واری کیا ہوا
تاریک نے کہا یہ نگوڑا بولتا نہیں گونگا بن گیا ایک کنیز نے کہا دیکھیے کیسا گلا پھولا ہے گلے کا جو ظلم
لیا روسیاہ نے منہ کھول دیا ایک کنیز نے ہاتھ ڈالکر گنبد نکالا گنبد کا نکلنا کنیزوں نے بھی
دو چار طمانچے مارے روسیاہ اُٹھکر بیٹھنے لگا کہا ہمشیرہ صاحبہ آپ نے مجھکو اسقدر مارا کہ میرا
منہ سوج گیا تاریک نے کہا عمرو سے مکار تو بھائی بنتا ہے بتلا کہ گلگونہ کہاں گئی روسیاہ نے کہا
حضور آپ مجھے نہیں پہچانتی میں آپکا بھائی روسیاہ ہوں عمرو مجھکو بیہوش کر کے ڈال گیا آخر روسیاہ کا
منہ دھلوایا تب معلوم ہوا کہ روسیاہ جادو ہے تاریک نے کہا بھائی صاحب یہ کیا ہوا کہ ہے روسیاہ نے رو رو کر
سب حال بیان کیا اور کہا میں نے عمرو کو کبھی دیکھا نہ تھا اُسنے مجھسے کہا کہ میں نے گلگونہ کو کھلایا ہے یہی
میں نے دھوکا کھایا اُسنے مجھکو شراب پلا کر بیہوش کیا دونوں نکل گئے تاریک نے کہا اے
روسیاہ تمہاری تقدیر میں ذلت لکھی تھی کنیزوں کے ہاتھ کے تھپڑ کھائے میرے بیچ بھی بدنامی
ہوئی لیکن یہ سرحد ظلمات ہے کیا نکل سکتی ہیں میں ابھی جا کر لاتی ہوں صحرائے ظلمات میں بھٹک
رہے ہونگے صحرائے ظلمات وہ مقام ہے کہ سامری نے اُس صحرا میں دھونی لگائی دھویں سے
جنگل سیاہ ہو گیا کسکی مجال ہے کہ وہاں سے نکل جائے وہ جائیگا وہ بھٹکے گا گلگونہ بڑی ساحرہ
زبردست ہے مگر کیا مجال کہ اُس بیابان کو طے کرے۔ یہ کہکے تاریک چلی روسیاہ نے کہا میں بھی چلوں
تاریک نے کہا تم نہ چلو ایسا نہو تم اُسے دیکھکر بیقرار ہو جاؤ تمہارے عشق نے مجھے حقیر کیا
ملکہ ماہیان کو اس سرحد کا دعویٰ ہے کہ یہاں کا قیدی رہا نہیں ہو سکتا اُنکے خیال کے خلاف
ہوا تمہارے مقدمے میں کچھ نہیں کہہ سکتی ایسا اور کوئی کرتا تو میں اُسکو خدمت میں نانی اماں
کی روانہ کر دیتی روسیاہ نے کہا میں ضرور چلونگا میں آپ کو اکیلا اُسکے مقابلے میں کیونکر جانے دوں

ایسا نہ ہو کہ آپ پر کوئی زوال آجائے وہ ساحر زبردست ہے تاریک نے کہا لاکھ زبردست ہے
لیکن یہ مقام سرحد پردہ ظلمات ہے کیا مجال کہ یہاں سے گذر سکیں یہ کہکر تاریک چلی روسیاہ
بھی ساتھ ساتھ چند کنیزیں بھی ہمراہ ہولیں بڑے جوش وخروش میں تاریک و روسیاہ چلے جاتے
ہیں لیکن ملکہ گلگونہ خواجہ کو ساتھ لیے ہوئے تخت کو اڑائے ہوئے جاتی ہیں کوئی دو کوس راستہ
طے کیا تھا کہ ایک صحرا نظر آیا سارا جنگل دھوئیں سے بھرا ہوا ہے گلگونہ نے کہا خواجہ صحرائے
ظلمات معلوم ہوتا ہے خلاص سے لسان دو اکثر زبانی افراسیاب کی سنا کہ صحرائے ظلمات
سے نکلنا دشوار ہے خواجہ نے کہا میں اُدہر جاؤں اور کسی راستے سے جاؤں گلگونہ نے کہا
خواجہ یہ سب مقام سحر بند ہے کیونکر اس سے نکاسی ہوگی آپ اگر جانے کا ارادہ کریں گے تو بیشک
بیشک اسی جنگل میں رہجائیگا سب طرح مشکل ہوگی گلگونہ نے تخت بڑھایا دھوئیں میں تخت کو
تو نہ ڈالا تخت کو ٹھہرا کر آواز دی اے نیلم و فیلم ہمارے نکل جانیکی تدبیر بتاؤ ہماری نکاسی دشوار
ہے دیکھا صحرا میں سے دو جوان سبزہ رنگ سفید لباس پہنے ہوئے آکر حاضر ہوئے عرض کی کہ غلام
آگے بڑھتے ہیں ہم اپنی جان سرکار پر نثار کرینگے ہمارے عقب میں چلی آیئے یہ کہکے دونوں جوان
تلواریں چمکاتے ہوئے آگے بڑھے چلے یہ دونوں جوان دھوئیں میں داخل ہوئے ایک آواز
مہیب آئی دھواں داہنے بائیں ہٹ گیا بیچ میں ایک سڑک سی پیدا ہوئی گلگونہ نے کہا خواجہ
آپنے ملاحظہ کیا یہ آپکی کنیز کی تدبیریں ہیں اب آپ کو کوئی نہیں روک سکتا ملکہ نے تخت بڑھایا
جو راستہ ظاہر ہوا تھا اسی راستے پر چلیں وہ جوان آگے آگے تلواریں چمکاتے ہوئے جاتے ہیں
دس قدم تخت سے آگے بڑھے ہوئے تھے تھوڑا ہی راستہ طے کیا تھا سیلو میں سیلو میں نخل چنار تھا
اُسپر ایک طائر بیٹھا تھا طائر اپنے مقام سے اڑا اسپر دونوں کے سایہ ڈالتا ہوا نکل گیا
جب سایہ طائر کا ان دونوں کے سر پر پڑا نیلم نے کہا کیوں فیلم طائر اُڑ کر نکل گیا تجھے کیوں نظر نہ آیا
کیا فیلم نے کہا کیوں دیوانہ ہوا ہے اُڑتے ہوئے طائر کو کیونکر پکڑ لاتے اُس طائر کو دیکھکر ہمارے
ہوش اُڑ گئے نیلم نے کہا او فیلم تیری کچھ شامتیں آئی ہیں ہوش اُڑتا کیسا تو اگر مجھسے کہتا میں
گرفتار کر لیتا فیلم نے کہا نیلم تو مجھے مار ادونوں میں ہیچ چلنے لگی ملکہ گلگونہ ہاں ہاں کرتی ہیں کہ
یہ آپس میں لڑنا کیسا خبردار آپس میں نہ لڑو جبتک ملکہ گلگونہ منع کرتی ہیں آپس میں رو بدو

| شہ پاسے مری گرد پا بوس کو | | دو دندہ جہانگرد و طرار ہون | | جہانگیر عالم کا عیار ہون |
|---|---|---|---|---|

جیسے دخان بلیلا خواجہ نے جلد ملا دخان بیہوش ہوا بلیلا خنجر مار اشکم چاک فقرہ پاک مرنے
سے دخان کے ایک آندھی سیاہ اٹھی دھما دھم ستا نا بند کا اژدہا طائرون کا غل مچا ناد جنون کا
اٹھکر گرنا چشمون کا پانی کھولکر خشک ہوگیا ایک بونڈلا گرد کا اڑا اس بونڈلے سے صدا رونے
کی آتی تھی کوئی آواز دیتا ہے ہاے میرا افسر مارا گیا وہ بونڈلا گرد لاش دخان کے لیکر طرف آسمان
کے روانہ ہوگیا دھواں بھی غائب ہوا ملکہ گلگونہ نے اٹھکر خواجہ کے ہاتھ چوم لیے کہا خواجہ نے
کیا کارنمایان کیا ہے مگر اب جلدی نکل چلیے ملکہ نے پھر اپنا تخت سحر آراستہ کیا خواجہ و گلگونہ
جھکر چلے کوس بھر راستہ لے کیا تھا کہ ایک صحرای سبزہ زار مین پہونچے خواجہ نے کہا ملکہ گلگونہ ہاتھ
لیے ملک مین مین پھر الیکن ایسا صحرا نگاہ سے نہین گذرا عندلیبان خوشنوا کیا زمزمہ سرائی
کر رہی ہین ملکہ گلگونہ نے بھی فرمایا خواجہ حقیقت مین ایسا صحرا کبھی نہین دیکھا خواجہ و ملکہ
گلگونہ جنگل کی تعریف کر رہے ہین کہ چند طائر اپنے مقام سے اڑے ایک طائر کلان جو ان سب کے بیچ
مین تھا اُسنے پکار کر آواز دی ای ملکہ عروس شب اول یہ غیر کون لوگ ہین کہ جو آپ کے صحرا مین ہ
آئے سیر تماشہ دیکھکر جاتے ہین ایک جانب سے خوشبوے مشک و عنبر آئی ملکہ گلگونہ کے منہ سے
نکلا خواجہ کیا پاک دیا کیزہ سحر ہے ہوشیار ہو جاؤ کوئی آتا ہے طریقہ سحر یہی کہہ رہا ہے خواجہ
تخت سحر کو دی گلگونہ نے دیکھا کہ خواجہ ایک نخل کے تنہ کی آڑ مین چھپکر بیٹھے ملکہ گلگونہ تخت سے
اُتر پن جھولی پر ہاتھ ڈالا کہ کچھ سحر کرون یہ انتشار صحرا بیکار نہین ہے طائرون مین بھی انتشار ہے
حقیقت مین کسیکا انتشار ہے کچھ گل بوٹے جھولی سے نکالنے چاہا ایسا سحر کرون کہ مجھ تو کسیکا بھی
تابع نہو ترقی سحر گلگونہ کا حال عرض کرچکا ہون کہ سواے افراسیاب کے کسی سے نہیں دبتی
حیرت سے برابر مقابلہ کیا مگر رنگ صحرا دیکھکر ہوش اڑے ہوئے ہین رنگ چہرہ متغیر جاتی ہین گل بوٹے
پھر سحر کرین نہ سحر ایسے آواز آئی ای گلگونہ تکلیف نہ کرو کیون گھبراتی ہو گلگونہ تمہارا نام سن کر بھاگتی
[illegible] دیکھا ایک [illegible] کہ [illegible] دریا مین پھولونکی غوطہ زن غنچہ دہن شگفتہ مزاج
[illegible] ہین نقش بستہ سر کا تاج تو سحر تمام ملک انجام مقبول خاص و عام گل رخسار کبک رفتار سرو
گلعذار کہ جسمین نرگس شہلا شکل کنیزان کمترین نازدار ہمراہ زیور جیولون کا جسم پر

اُسنے پکار کر آواز دی اے ملکہ **گلگونہ رنگین پوش** آج کیونکر سرفراز فرمایا ہمیشہ ہم لوگ یہی آرزو رکھتی تھی کہ
آپ اس صحرای پر بہار میں آئیں ہم خاک پا کو توتیائے چشم بنائیں آپ ہمارے قریب آئیں ہم اپنے
مکان پر آپ کو لے چلیں ملکہ **گلگونہ** یہ کہتی ہوئی بڑھیں کہ صاحب کسکو انکار ہے ہم بھی تمہارے
مشتاق ہوکر آئے تھے اُس نازنین نے ہاتھ تھام لیا باتیں کرتی ہوئی ملکہ **گلگونہ** اپنے ساتھ لیے چلی
**گلگونہ** نازنین کی رنگینی کلام کو دیکھتی ہیں معلوم ہوتا ہے منھ سے پھول گر رہے ہیں اور ہر بات میں
یہی کلام ہے کہتی ہے کیوں ملکہ عالم مقام افسوس ہے کہ شہنشاہ آپ کے مشتاق ہیں اور آپ
اُنکو سرفراز نہیں فرماتیں **گلگونہ** نے کہا اے **عروس شب اول** شہنشاہ سے مجھے کیا کلام کرنا
ہیں اُس نازنین نے کہا میں ملے گرادونگی **گلگونہ** نے کہا آپ کو اختیار ہے جو تم کہو گی وہ کرونگی اسطرح کی
باتیں کرتی ہوئی تھوڑی دور راستہ طے کیا تھا کہ دیکھا ایک باغ کا شکل آغوش عاشق کشادہ ہے چند
کنیزیں دروازہ پر ٹہل رہی ہیں پکار کر آواز دی اے ملکہ عروس شب اول تشریف لائیے ملکہ **گلگونہ**
کو ہم باتے اس نازنین نے پکار کر کہا ملکہ **گلگونہ** کیونکر نہ تشریف لائیگی ہم اُنکے مشتاق یہ ہماری
مشتاق ہیں سرفراز فرمایا جلد تیاری کرو آپ مہمان ہیں ہمارے باغ میں جلد آئی ہے دروازے پر کنیزیں
بہت سی جمع ہوگئیں عرصہ دراز سے دیکھ رہی باغ پر ہشیار ہیں کچھ کنیزیں جنگل میں سے آئیں کہتی ہوئیں
کیوں ملکہ عروس شب اول ملکہ **گلگونہ** کو بڑی خاطر سے آپ لائیں اب شہنشاہ سے انکی صفائی
کرادیجیے ملکہ **گلگونہ** فرماتی ہیں اے ملکہ عروس شب اول شہنشاہ کو بلاؤ میری اُنکی صفائی کرادو
میں اُنسے اپنی شکایتیں بیان کروں جب شہنشاہ اُنکو منظور کرینگے تو میں اُنکا حکم بجالاؤنگی اب وہ
نازنین ملکہ **گلگونہ** کا ہاتھ تھام کر اندر باغ کے داخل ہوئی دیکھا باغ سرسبز و شاداب نرگس مثل چشم
معشوق کا جواب غنچہ اے ناشگفتہ سے نشان محبوب ملتا ہے باغ کو دیکھکر غنچہ خاطر کھلتا ہے پھول شگفتہ
مزاج عندلیبان خوشنوا دوست گل کی زیارت کی محتاج صیاد و گلچیں بدنصیب کا ٹھوانے کے قریب
صیاد اپنے دام میں آپ اُلجھا ہوا سنبل کے گیسو عنبریں کا مضمون سلجھا ہوا روش پریان
آراستہ شیشے پر آب موجوں کو [illegible] خود سر خود سر [illegible] اُنکا جواب با جام [illegible] سکوت
[illegible] ہوش [illegible] عجب [illegible] سارا قطعہ [illegible] گلزار ملکہ گلگونہ کو [illegible] روش لیے
[illegible] بارہ دری میں [illegible] مسند [illegible] سرفراز فرمایا شب [illegible]

سامان کرو گلعذار ہماری گائن کو بلاؤ ایک کنیز ڈوری بیرون باغ لگی گلعذار گائن کو بلانے جاتی
ہے خواجہ نے مخفی ہوکر دیکھا کہ گلگونہ کو ایک ناز مین لیگئی سمجھ گئے کہ گلگونہ گرفتار ہوئی بعد جانے
اُن سبھوں کے خواجہ زرغہ نخلستان سے نکلے یہ تو یقین کامل ہو گیا کہ گلگونہ کو لگا کر لیگئی خواجہ
نخلستان میں چھپے ہوئے جاتے ہیں کبھی ٹھہرے کبھی دور کر چلے ایک مقام پر دیکھا ایک کنیز دوڑی
ہوئی آتی ہے خواجہ ایک گنوار کی شکل بنکر اُس کنیز کے سامنے دوڑے ہوئے آئے کہا بوا کہاں
جاتی ہو اُسنے کہا آج ملکہ عروس شب اول نے گلگونہ کو تسخیر کیا باغ میں اپنی لیگئی اب گلعذار
گائن کو طلب کیا ہے خواجہ نے باتوں میں لگا کر اُس کنیز کو بیہوش کیا اُس کنیز کی شکل بنکر چلے ایک
مقام پر چند مکان بنے تھے دریافت کیا بی گلعذار کا مکان کونسا ہے دریافت کر کے مکان میں
گلعذار کے آئے دیکھا گلعذار گائن بیٹھی ہے دیکھتے ہی پوچھا بی شگوفہ آج کہاں چلیں کہا
ہاں گلگونہ کو عروس شب اول نے تسخیر کیا ہے آپکو واسطے گانے کے بلایا ہے ابھی سیقدر
ہوشیار ہیں آپ کا گانا سنکر مسخر ہو گئی گلعذار نے لباس پہنا زیور جسم پر آراستہ کیا خواجہ نے کہا ذرا
کنارے چلو الگ لیجاکر گلعذار کو بیہوش کیا اُسکو زنبیل میں رکھا گلعذار کی شکل بنکر سازندے
سازندوں کو ساتھ لیا باغ میں آئے اندر بارہ دری کے داخل ہوئے عروس نے دیکھا کہا اے گلعذار
تماشا مہمان کو کچھ گانا سناؤ گلعذار نے سنکر سازندوں کو اشارہ کیا اور یہ غزل شروع کی نظم

بیرنگ ہو خط رخسار سے کیا کام ہے ہمکو — گل سے ہے غرض خار سے کیا کام ہے ہمکو
گلزار ترا تجکو مبارک رہے بلبل — بلبل ترے گلزار سے کیا کام ہے ہمکو
دیوانے ہیں صحرائے جنون خیز ملے ہے — بام و در و دیوار سے کیا کام ہے ہمکو
فرہاں ہے تری رشک ترا غیرت یوسف — یوسف کی خریداری سے کیا کام ہے ہمکو
کافی ہے ہماری لیے دل ہی کا اشارہ — ترکل سے جفا سے کیا کام ہے ہمکو

اس رنگ میں اس غزل کو گایا کہ عروس نے کہا آج تو تو نے نیا رنگ دکھایا کس مزے سے گا کر ہماری
دلکو بیقرار کر دیا یہ کہکے اشارہ کیا کہ گلگونہ کو شراب پلاؤ ہمارے قبضے میں آئی ابھی تک ہوش میں
نہیں ہے کچھ گھبرا کر چاروں جانب دیکھ رہی ہے ایسا نہو رنگ بگڑ جائے گلعذار نقلی اپنے مقام
سے اٹھی ناز سے ہوتی قریب آئی کہا میں کچھ کان میں عرض کرونگی عروس نے کہا آؤ کان میں کہا

ملکہ عالم مین اسطور سے شراب پلا دون کہ اگر زمین پی جاے ساقی گری کرون اسکو باقی نہ
چھوڑون عروس نے انکار کر کہا آج ہی گلعذار ساقی ہونگی کوئی باقی نہ رہیگا بیان شراب کی
محفل مین رکھی ہین گلعذار تعلی نے اُن سبکو اولٹ پلٹ کیا بیہوشی ملائی گھنگرون پانون مین باندھ جام شراب
کا بھر کر گاتی ہوئی تالی بجاتی سامنے عروس کے آئی عروس نے اُس جام کو گلعذار تعلی
کے ہاتھ سے بصد جوش و سرور اپنے ہاتھ مین لیا گویا ہونٹھ ملے وہ جام سامنے ملکہ گلگونہ کے پیش کیا
گلگونہ بے اندیشہ انجام پی گئی اب تو خواجہ نے دوسرا جام عروس تب اول تو دیا [illegible]
[illegible] کر کے اشعار بھی گائے عروس شراب پی گئی اب تو خواجہ نے دورہ شراب کا شروع کیا
ہر طریقہ خواجہ کا سب گیا لیکن گلگونہ وہ جام حسرت پیا چہرہ سرخ ہوا آنکھیں ابل آئین گھبرا گئی لپٹ کر
عروس سے کہا کیون صاحب یہ ہو سکتا ہے کہ شہنشاہ کو بلواو ہمارے انکے صفائی ہو جاے عروس
نے کہا آپ نہ گھبرائیے مین آپ کو لیجلونگی چلتے ہی صفائی کرا دونگی یہ نہیں ممکن ہے کہ مین عرض کرون
اور شہنشاہ اُسے قبول نہ کرین عمرو ان کلمات کو سنکر گھبرا گیا جی مین کہتا ہے اگر مین نہ آجاتا تو
ملکہ کی عصمت مین فرق آتا عجب حال ہے جیسے اچھے عاشقان صادق ہوتے ہین وہ مزاج کا حال ہے
ہر دمبدم عروس سے تقاضا ہے کہ تات ملکہ عالم لیجلو ہمارے انکے صفائی کرا دو اب کہا آج تک
فراق نصیب رہی مین اپنے عاشق کے قریب رہین عمرو تو اس تردد مین شراب پلانے کی جلدی
کرتا ہے خوف ہے مبادا ایسا نہ ہو گلگونہ دشمن ہو جاے تھوڑے ہی عرصے مین خواجہ نے
سبکو شراب سے بیخود کیا گلگونہ نے گھبرا کے کہا اے ملکہ عروس جلد خدمت مین شہنشاہ کی جاتی
ہون مجھسے بڑی خطا مین سرزد ہوئین خواجہ نے آخر گھبرا کر ایک جام آخر بہ بادہ بیہوشی گلگونہ
کو بھی پلا دیا عروس اپنے مقام سے یہ کہکر اُٹھی لو چلو خدمت شہنشاہ مین ملین صفائی ہو جاے
گلگونہ و عروس باہم اُٹھین لڑکھڑا کر گرین بیہوش ہو گئین کنیزین بان [illegible] نکلے اُٹھین جو
اُٹھی گری تھوڑی ہی دیر مین سب گر کر بیہوش ہو گئے عمرو نے اپنے نام کا نعرہ کیا نعرہ عمرو لتصنیف مصنف

| | | |
|---|---|---|
| میرا نام ہے خواجہ خواجگان | عمرو ذو کرشمہ فتنہ دوران | مری نسل سے مکر پیدا ہوا |
| [illegible] سے نام پر عمرو شیدا ہوا | اڑاتا ہون کفا کیسے مین دم [illegible] | کھاتا ہون دشمن [illegible] |
| [illegible] گلشن قتل وقتال | مری چال سے سب جھیا پامال | فلک کی جو گردش کا سامان ہوا |

| نشان قاصری گرد پوش کا ہی فتح و نصرت کی تدبیر ہے | مراف ذخیرہ نامدار کرا قاسم را جہانگیر سے | امیر عرب شیر یزداں کا نعرہ کرکے اول خواجہ عروس |
| --- | --- | --- |

پیرہا چھٹے زیور اُتار کر اُسکو قتل کیا لیبر دن کے کپڑے اتارنے لگے اور قتل کرتے جاتے ہیں کہ گلگونہ
ہوشیار ہو گئیں ہوشیار ہوتے ہی خواجہ کے قدموں پر گر پڑیں کہا خواجہ تم نے بڑا احسان کیا
جس وقت سے میں نے اس مکارہ کی صورت دیکھی تھی دل کانپتا تھا کہ قدموں پر افراسیاب
کے گروں آپ نے میری آبرو و عصمت بچالی ایک مرنے سے عروس شب اول کے باغ جلد نکالا
وہ صحرائے سبزہ دار بھی کھٹکا خواجہ لوٹ مار کرتے ہیں پڑتے مرتے کے بعد اس باغ ویران پایا
زاغ و زغن کی آوازیں آتی ہیں وہ صحرا بھی جلکر خاک ہو گیا گلگونہ کہتی ہیں خواجہ نکل چلو جو
ساحرہ کوئی مارا خواجہ فرماتے ہیں ملا دو چار کو مرد بیکار روزگار تو کر لیں جب لشکر میں جا پہنچینگے
صاحب پوچھینگے اتنے عرصہ کے بعد آئے ہمارے واسطے کیا لائے اصل تو ادا ہونا دشوار ہے سود تو
ادا ہوتا ہے ذرا دیکھ کر خواجہ بارہ دری میں گئے وہاں کا بھی فرش و فروش لیا اب خواجہ گلگونہ
جاتے ہیں کہ روانہ ہوں بقضائے کار تاریک ظلمات پسند غصے میں چلی تھی اول صحرائے
دخانیہ میں پہنچی دیکھا صحرا صاف پڑا ہے کہیں دھوئیں کا نام نہیں ایک مقام پر آگے گئی تو
لاشہ دخان سیہ رو کا پڑا ہے کہا اے روسیاہ بڑے غضب کی بات ہے گلگونہ دخان
کو مار کر نکل گئی روسیاہ نے کہا جلدی چلو ایسا نہو دونوں بھاگ جائیں کہا اے روسیاہ دخان
بھی ایسا تیز تھا لیکن نہیں معلوم کس وجہ سے مارا گیا آگے صحرائے سبزہ دار کی مالک عروس ہے اسکی
بھی سیر سے گلگونہ دیوانی ہو گئی یقین ہے اُسنے گرفتار کیا ہو صحرائے دخانیہ سے نکلی تھی کہ آسمان
پر چند زاغ و زغن پرواز کرتے ہوئے سر پیٹتے ہوئے جاتے ہیں زبان پر اُنکی یہ لفظ جاری ہے ہائے ہائے
ملکہ عروس شب اول آج سے ہمارا ساتھ چھوٹا ہمیں یہ صحرا ترک ہوا اب کہاں جائیں کس
مقام پر سر ٹکرائیں تاریک نے ایک زاغ کو اشارہ کیا وہ زاغ سیاہ اُسکے کاندھے پر آکے بیٹھا
تاریک نے پوچھا ارے عروس پر کیا سانحہ گزرا زاغ کی آنکھوں سے آنسو جاری ہوئے
کہا حضور نہ پوچھیے اُسکی مصیبت پر کلیجہ ٹکڑے ہوتا ہے ملکہ گلگونہ کو تسخیر کر لائیں لیکن کچھ زور نہ چلا
سارباں زادے نے آکر ہماری مالک کو مار ڈالا لاشہ اُسی باغ میں پڑا ہے تاریک کا چہرہ زرد ہو گیا

آنکھوں سے آنسو جاری ہوے کہا کیوں اے **سیاہ رو** تنے سنا ایسی جادوگرنی مرگئی کہ دہشت
پردۂ **ظلمات** بے چراغ ہوگیا یہ کہکر **تاریک** بہت بیقرار ہو کر رونے لگی اب **سیاہ رو** سنبھالتا ہے
کہتا ہے ملکہ عالم اسقدر بیقرار نہ ہوجیے یہاں سے چلیے اور اسکو چلکر روکیں **تاریک** نے آنسو پونچھے
بہ قہر و غضب تمام چلی یہاں **خواجہ** و **گلگونہ** تخت تیار کرکے اسپر سوار ہوے ہیں کہ نعرے کی آواز
آئی او **گلگونہ** کہاں جاتی ہے دیکھا **تاریک ظلمات** پسند اور **وسیلہ** دونوں آکر زمین
پر اترے سحر کرنے لگے ملکہ **گلگونہ** سحر دفع کر رہی ہیں لیکن جو دونوں نے آگ برسادی **خواجہ** چاہتے
ہیں بھاگ کر نکل جاؤں ہر طرف پہاڑ معلوم ہوتے ہیں جاتے ہیں گلیم اوڑھے ہوں ہاتھوں میں رشتہ
زنبیل تک ہاتھ نہیں جاتے **خواجہ** پشت پر **گلگونہ** کی کھڑے ہیں فرماتے ہیں اے ملکہ گلگونہ
مجھکو تو پہاڑوں نے گھیر لیا گلیم نہیں اوڑھ سکتا ایسا سحر کرو کہ میں نکل جاؤں اگر داد و دہش کرنے
کے لائق ہوں تو جاکر عیاری کروں ہرچند **گلگونہ** سحر کرتی ہے کہ **خواجہ** کے گرد سے یہ پہاڑ ہٹیں
لیکن نہیں ہٹتے ہر طرف **خواجہ** کو اندھیرا معلوم ہوتا ہے **خواجہ گلگونہ** کا دامن پکڑے کھڑے
ہیں آگ برس رہی ہے ملکہ **گلگونہ** اپنے کو بچاتی ہے اور **خواجہ** پر باران سحر برساتی ہے کہ **خواجہ**
شعلۂ آتش سے بچیں جسوقت سے **سیاہ رو** نے ملکہ **گلگونہ** کو دیکھا ہے تڑپ رہا ہے کہ یہ معشوق
مہ جبین سحر کر رہی ہے بس جان جہان کہکر پڑھا ایسے کلمات جو **سیاہ رو** نے کہے ملکہ **گلگونہ** نے غصے
میں جواب دیا او دیجیا کیا بیہودہ بکتا ہے **سیاہ رو** نے **تاریک** سے کہا ٹھیرے میں اسکو پکڑے
لیتا ہوں یہ کہکے دوڑا چاہا جاکر ملکہ کو لپٹ جاؤں **گلگونہ** نے بجلی کان سے اتاری اوتار کر کھینچ
ماری ایک برق کڑک کر گری کہ **سیاہ رو** کے دو ٹکڑے ہوے **تاریک** نے سر پیٹ لیا کہا ہائے
سیہ قوت بازو کو مار اور **خونخوار آن** دونوں کو لینا جیسے اپنے نام **خونخوار** کا لیا اور **وسیلہ**
کا لاشہ زمین پر تڑپا خون مثل فوارے کے اڑا **گلگونہ** و **خواجہ عمرو** تحسین پڑھیں دونوں
راہ کہ اگر گرتے [illegible] **گلگونہ** کو سحر فراموش ہوا زبان بند ہوئی تلوار کھینچ کر **تاریک** چلی کہ دونوں
کا سر کاٹ لوں [illegible] زلزلہ زمین میں پیدا ہوا پہاڑ بیچ سے پھٹا دیکھی ایک شیر ببر دکارتا ہوا
[illegible] **گلگونہ** و **خواجہ** کو پشت پر لیے دکارتا ہوا سامنے **تاریک** کے آیا [illegible]

لے لیا ہے اپنے خنجر کمر سے نکالا اسپر اپنی ران کا خون ڈالا اور یہ بھی آواز دی کہ ارے تو کون ہے
کہ میرے سحر کو یون روک لیتا ہے شیر نے خنجر پر دم مارا وہ خنجر ٹکڑے ٹکڑے ہو گیا کچھ خون برسا
شیر پلٹ میں پڑ گیا ملک ماری گلگونہ دم عمرو بن گیا عکس ڈالا شکل انسان کے آواز دی ارے
تم نکل جاؤ یہان ٹھہرنا مناسب نہین خواجہ و گلگونہ بھاگے ایک اندھیرا ہوا تاریک نے دیکھا
شہنشاہ کوکب روشن ضمیر تیغ بکف کھڑا ہوا ہے تاریک نے سحر کی بوچھار کر دی کوکب نے
تلوار کو ہلا دیا برق کڑک کڑک کر گری تو تاریک ظلمات پسند کے دو ٹکڑے ہوئے کوکب تاریک
کود کر طرف اپنے ملک کے روانہ ہوا یہ مرآت واقعہ دکھلا رہا تھا خواجہ و گلگونہ تھوڑی دور
نکل کر بھاگے تھے کہ کان میں آواز آئی کشتی مرا نام ہے تاریک ظلمات پسند بود گلگونہ
نے کہا خواجہ کو کیدرو سنفیر نے آ کر تاریک کو مارا گلگونہ نے تخت سحر تیار کیا خواجہ
کو بھی بٹھا لیا طرف لشکر اسلام کے چلی یہان لشکر اسلام پر یہ معرکہ گذرا کہ میمون ابلق سوار
طرف سے افراسیاب کے آیا طبل جنگی بجا کر میدان کارزار مین نکلا ملکہ بہار اسکے مقابلے مین
آئین جیسے جمال بہار دیکھا معتقد ہو گیا کبھی منت کرتا ہے کہ حضور مین غلام ہون مجھے اپنی تابعداری
مین قبول کیجیے ملکہ بہار غصے مین فرماتی ہین او بھیا ہمارے مقابلہ مین آیا سحر کر زور تیری سحر کا
دیکھین کیسا ساحر ہے افراسیاب نے تجھکو بڑے ناز سے بھیجا ہے ہم بھی دیکھیں کیسا ساحر ہے
میمون اپنی کہے جاتا ہے گریبان پھاڑ ڈالا کلاہ سر سے پھینک دی کبھی پکارتا ہے حضور ذرا تو سن لیجیے نظم

| | |
|---|---|
| چاہیے نقد دل مشتاق زلف یار کو | ہے بجا گر ہو خزانے سے محبت مار کو |
| عطر ملتا یون تو ہے مشاطہ زلف یار کو | مشک نافہ جیسے لیجاے کوئی تاتد کو |
| خط نے کیا سیدھا بنایا کاکل خمدار کو | کر دیا بیکار مور ناتوان نے مار کو |
| کر دیا قاتل رقیب سخت دل نے یار کو | صیقل جتنی ہے تیری سنگ نے تلوار کو |
| ایک تجاے جوانمردی ہے ناسخ پر حیا | عمر صحو بین ہے دم آب اتقا تلوار کو |

ملکہ بے اختیار ہنس پڑین کچھ پھولون کا ہاتھ سے کھولا کہا او بھیا ہمارے مزہ ہین تقدم مجاز سمجھ
کچھ تو سحر کر ابھی دیوانہ تمام ہے پھر پختہ دیوانہ ہو جائیگا اسنے کچھ خاک اٹھا کر پھینکی ملکہ بہار نے وہ گجرا
پھولون کا پھینکا گجرا ٹوٹا پھول اسپر برسنے لگے جیسے ہی پھول برسے غصے مین آ کر ایک

ورشنگ دی چھول سب جلکر خاک ہوئے آواز دی اوبے پر وبال طائر خوش جمال بی بہار نے
ہمیں سحر کیا جواب تو دے دیکھا زمین سے ایک طائر پیدا ہوا حقیقت میں عنقا گوشت ہی بل وجہ
نزاد جست کرکے بہار کے سر پر منقار ماری بہار کے سر سے خون کا سوتا اُٹھ نکلا اپنے خون
میں نہا گئیں لہرا کر زمین پر گریں بیہوش ہو گئیں میمون ابلق سوار اے جان جہان لشکر
شکستہ باغبان کو تاب نہ باقی رہی جھپٹ کر گنبد مارا جھونکے ہوا کے چلے میمون نے آواز دی اے
ہمائے شاہ سبز میان باغبان کو لینا ایک جانور اُڑتا ہوا آیا سر پر باغبان کے چلمن مار الا
باغبان بھی لڑکھڑا کر گرا اور بیہوش ہوا برق لامع کڑک کر جا پڑی جیسے ہی میدان کارزار
میں پہنچی کر میمون نے آواز دی اے طاؤس زرین بال بی برق لامع کی دعوت بھی ضرور ہے دیکھا سامنے
ایک طاؤس زرین بال آسمان پر آیا چیخیں مارتا ہے طاؤس زرین بال کی آواز جو کان میں
برق لامع کے پہنچی برق لامع بھی بیہوش ہوئی میمون چلاکہ تینوں کے مکاٹ لوں ملکہ
مہرخ نے تخت بڑھایا ملکہ حیرت نے کہا بار د میمون کی مدد کرو دونوں لشکر آپس میں لگے سحر
ہونے لگے ہزار ہا لاشہ گر گئیں دنا دنا سنا سنا گولوں کا برق چمک رہی ہے رعد کی گرج برق کی کڑک
دریای خون جاری ساحروں کی سنگباری ہزارہا سر ٹھوکریں کھاتے پھرتے ہیں لیکن میمون ابلق
سوار مثل شیر خشمناک جس افسر کے سامنے پہنچا کسی طائر کا نام لیکر آواز دی وہی طائر افسر کے سر پر
آیا طائر ٹکار آ کر وہ افسر بیہوش ہو مہرخ کے تخت پر ایک گولہ مارا تخت ٹکڑے ٹکڑے ہوا مہرخ
تخت پر سے گریں گرتے ہی غرق زمین ہوئیں وہیں میمون کے جا کر نکلیں قصد کیا گردن کاٹے
اسکو اُٹھا لیا وقت آسمان پر لیجا کر چیر کر پھینکا بدون میمون ابلق سوار نے آواز دی اے
عندلیب خوشنوا تیری نغمہ سرائی کا مشتاق ہوں عندلیب نے آکر سر پر ملکہ مہرخ کے آواز
دی اے بادشاہ لشکر اسلام مقام ادب ہے جیسے ہی اسکی آواز ملکہ مہرخ نے سنی گر کر بیہوش
ہوئیں جھپٹ کر میمون ابلق سوار نے ملکہ مہرخ کو اُٹھا کر سواد پر ڈالا ملکہ مہرخ کو جو
ملازموں نے تخت پر نہ دیکھا لشکر والوں کو پریشانی افسروں کو حیرانی افسران فوج سب
بیہوش پڑے دو پہر کے عرصے میں اُسنے سبکو پکڑ لیا لشکر والوں نے جب دیکھا کہ برا دکھنے لگا
مہرخ کی بارگاہ فلکی میمون ابلق سوار بہ قہر و غضب تمام بارگاہ ملکہ مہرخ میں گھس آیا

بادشاہ کی بارگاہ مثل عروس شب اوّل آراستہ میزوں پر شراب و کباب جملہ اشیاء موجود
ہیں جابجا مسندیں و تکیے جواہرات کے اُٹھانے لگا کہ مسند و تکیے اُٹھا کر جھولی میں رکھے کہ گوشہ
بارگاہ سے رونے کی آواز آئی پلٹ کر دیکھا ایک نازنین مہ جبین نہایت حسین پری پیکر
رشک قمر آفتاب جمال خجستہ خصال ماہ منیر حسن میں بے نظیر بیٹھی ہوئی رو رہی ہے صورت
زیبا دیکھکر سیمون مرگیا پسینے پسینے حیران و پریشان کلیجہ پکڑے ہوئے قریب آکر بیٹھ گیا پوچھا
اے نازنین تو کون ہے تیرے رونے کا کیا باعث ہے اُس نازنین نے کہا میرا حال لائق بیان
کرنیکے نہیں اقبال تاجدار باپ میرا برائے مدد حیرت آیا ہاتھ سے عیاروں کے
مارا گیا بارگاہ میں لشکرین مجکو بھی پکڑ کے لائے مہرخ کا بیٹا عکیل جادو مجھپر عاشق ہوا
سوال وصل کیا مجکو ظاہر ہوا کہ ساحری و جمشید پر وہ لعنت کرتا ہے خدائے نادیدہ
جسکو دیکھا بھالا بھی نہیں اُسکی پرستش کرتا ہے میں نے جواب دیا اے شخص مجھکو قتل کر ڈال
مگر تیرا وصل نہ قبول کرونگی تین دن سے آب و دانہ بند نہایت درد مند ہیں مجھکو
قید کر رکھا ہے تم کون صاحب ہو جو میری عزت پر رحم آیا سیمون ابلق سوار نے کہا
میں شاہان در بند طلسم ہوشربا میں سے ہوں برائے مدد ملکہ حیرت آیا سب مسلمانوں کو
پکڑ لیا میں تمکو اپنی خاتون محل قرار دونگا ہماری ہم مذہب ہو اقبال تاجدار میرا دوست
صادق محب واثق تھا میں تمہارا وہ رتبہ کرونگا کہ شاہزادیاں رشک کریں اُس
نازنین مہ جبین نے کہا او ظالم تین شبانہ روز مجھپر بے آب و دانہ گذرے ہیں
کچھ مجھے کھلا دے ایک جام شراب بھی پلا کہ مجھے بچپن سے اسکا شوق و ذوق رہا اور
کسی شے کو میں نے قبول نہیں کیا وہ شخص سب اشیائے تنقل و راحت لاکر نہ کہتا تھا کہ میں نے
کسی شے کو نہیں چھوا تیرے ہاتھ سے شراب پیوں گی تو ایسا [illegible] ہم بدم ہو [illegible] سیمون
ابلق سوار نے اُٹھکر گلابی شراب کی اُٹھائی [illegible] ہوا اُس نازنین نے
[illegible] شراب نکالا چند قطرے [illegible] صاحب اب [illegible]
[illegible] دن تمہے [illegible] کی [illegible]
[illegible]

بچاہا کہ جام پی جاؤں کہ ایک طائر پیدا ہوا اسنے آواز دی ای میموں ابلق سوار کیا کرتا ہے پیارا
مکار برق نامدار ہے یہ سنتے ہی میموں اٹھا قصد کیا اسم کردن برق نے دیکھا کہ کار از دست
رفتہ و تیر از کمان جستہ مطلب فوت ہوتا ہے خنجر کھینچکر نعرہ کیا فرد ستم برق رفتار و خنجر گزار ستم
بلکہ لیکن گران برہزار ہے لیکر خنجر مارا میموں نے اشارہ کیا خنجر ہاتھ سے برق کے چھوٹا گرفتار
کے کرا میموں نے پکار کر آواز دی کوئی حاضر ہے خدمتگار حاضر حاضر کہکر اندر آیا کہا حضور کیا
حکم ہوتا ہے میموں نے کہا یہ برق فرنگی عیار ہے رنگ و روغن بھی چہرے سے میں نے
اتار دیا ایک نازنین کی شکل بنکر بیٹھا تھا میں ایسا ساحر زبردست نہوتا تو اسنے مار لیا تھا اسکی
مشکیں باندھکر لیجا و کسی خیمے میں جا کر قید کر دے خدمت گار نے چادر بچھا کر پشتارہ باندھا اور لیچلا
میموں ابلق سوار دل میں سوچا یہ بھی کوئی عیار نہو میں نے نام نہ پوچھا اس کے اثر کو ذرا
پکار کر آواز دی اے خدمتگار ٹھہر جا یہ وہ وقت ہے کہ لشکر میں جابجا ابھی تلوار چل رہی ہے
ملازمان ملکہ مہرخ الجھے ہوئے ہیں سردار انکے جابجا جو بیہوش پڑے ہیں جاتے ہیں انکو
باندھکر ہوشیار کریں کوئی تو ہماری سرپیچی کرے زخم دار بیقرار گھٹنے ٹیک دیے ہیں پاؤں
بیکار ہوئے لیکن ہاتھ چلے جاتے ہیں خدمتگار نے جو آواز میموں کی سنی پلٹ کر آواز دی جو
حضور نے فرمایا ہے وہ سب مجھے یاد ہے بہت احتیاط سے قید کرونگا آپ کیوں غل مچاتے ہیں
میموں نے پکار کر کہا ارے ٹھہر جا خدمتگار نے کہا میں نہ ٹھہرونگا یہ کہتا ہوا بھاگا جاتا ہے
میموں سمجھ گیا کہ ضرور کوئی عیار ہے میری بات کا الٹا جواب دیتا ہے ساحروں سے کہا
ارے اس خدمتگار کو پکڑ لو جلد جادوگر دوڑے کہتے ہوئے ارے ٹھہر جا آقا سے نامدار بلاتے
ہیں جب نے دیکھا کہ ساحر مجھکو گھیرا چاہتے ہیں حقہ آتشبازی نکال کر مار دیا کسی کا منہ جلا
کسی کے گریبان میں آگ لگ گئی اور پکار کر آواز دی دیکھئے حضور مجھے گھیرتے ہیں میموں
پکارتا ہوا پہونچا ارے جانے نہ پائے جیسے ہی میموں قریب پہونچا ایک ساحر پہلو میں کھڑا تھا
اسنے کہا حضور میری سنیئے آپ کیوں ذرا سی بات کو طول دیتے ہیں جہاں آپ نے کہا
ہے وہاں جا کر قید کریگا میموں نے کہا تجھے کیا مطلب ہے ساحر نے کہا دیکھیے وہ بھاگا جاتا ہے
آپ کا حکم کوئی نہیں مانتا میموں جھلا کر ارے میرے خلاف کرتے ہو اس ساحر نے تمنچہ مارا

اور نعرہ کیا منم ضرغام شیر دل کے تیغ سر پر پڑا سر میمون کا زخمی ہوا میمون تو خباثت کرتا آیا ہی
سراپا سحر سے معمور ایسی وجہ سے سہمے سے اوچھا زخم دیا گیر کملکر جوا سنے دو ہتھڑ مارا ضرغام تڑپکر
گر اگر رہے ہی آواز دی بھائی تم تو نکل جاؤ چالاک خدمتگار بنکر آیا تھا جب برق کی عیاری
بگڑی تو بڑھکر برق کو لیا چاہتا ہے بھاگ کر نکل جاؤن بارہ کوس کے گردے مین تلوار چل رہی
ہے جدھر جاتا ہے ادھر مجمع ساحران ہے کسی طرف سے نکلنے نہین پاتا میمون پکار ہوا چلا آتا ہے
ارے یہ خدمتگار جانے نہ پائے آخر ایک ساحر نے سحر کر دیا چالاک لڑکھڑا کے گرا جادوگرون نے
چالاک و برق کو گرفتار کر لیا ضرغام بھی پھنسا اب تو میمون ابلق سوار بہت خوش ہوا
کہتا ہے یارو عیار بڑے جانباز ہوتے ہین تینون نے اپنے کام کیے مین ایسا ہوشیار
نہ ہوتا تو انکو کیا گرفتار کر سکتا تھا ایک آرا ہے پر تینون عیارون کو ڈال لیا گرد اسکے ساحر مقرر
کیے لیکن سر اٹھا کے دیکھا جنگ نہین موقوف ہوئی سردارون سے اپنے کہا دیکھو صاحبو سب
افسرون کو مین نے بیہوش کیا ملکہ حیرت میری جانبازی کو دیکھ رہی ہین فوج بے سردار
لڑ رہی ہے جان دینے پر آمادہ ہی سب ہی چاہتے ہین کہ اپنے افسرون کو چھڑا لین بھاگنے کا
ابھی تک ارادہ نہین لاکھون ہین کس کس گرفتار کرون افسرون کو تو تم لوگ اٹھا اٹھا کر ہوادار
پر سوار کرو مین لشکر والون کی بھی تدبیر کرتا ہون افسرون کو تو ساحرون نے عالم بیہوشی مین اٹھا
اٹھا کے ہوادار پر ڈال لیا میمون نے بت کو سجدہ کیا ایک آندھی چلی غفورست ہی عرصے
مین لشکر مسلمانان الٹ ہو گیا ہزارون جانباز سر نگون ہو کر مرے آخر لشکر کفار سے الگ
ہوئے الگ ہوتا تھا کہ اسنے سحر کیا ایک دھوان سب کے گرد چھا گیا سب کو اس طرح
بیکار کیا مین چار سے افسران نامی و تینون عیاران سب کو آرا ہے پر ڈال کے روانہ ملکہ حیرت
کے لایا عرض کی غلام نے عیارون کو بھی پکڑ لیا حضور برق نے غضب کی عیاری کی تھی
ایک نازنین کی شکل بنکر بارگاہ مہرخ مین بیٹھ رہا تھا اگر مین نے سحر نہ کر رکھا ہوتا تو اس ظالم
نے مار لیا تھا حیرت نے کہا برق بلائے روزگار ہے لیکن اے میمون چند دن سی عمرو کا
پتہ نہین اور مہتر قران بچا ہوا ہے مین حیران ہون کہ وہ تم کو کیونکر جانے دیگا اگر بچات رہو تو
مشکل ہے کہ کرو تو خدائی میمون ابلق سوار نے عرض کی حضور عیارون کی کیا حقیقت ہے مین ابھی

کوچ کرتا ہون خدمت شاہ مین سب کو لیے جاتا ہون مین شاہ کا بھی کہنا مانونگا اگر ان
سب نے اطاعت کی بہتر ورنہ اسی وقت قتل کرونگا حیرت نے کہا تمہین سامری و جمشید کے سپرد کیا
اسی وقت کوچ کر جاؤ لیکن اپنے کو بہ تعجیل تا بہ باغ سیب پہونچانا میمون نے فوراً تخت
آراستہ کرایا تخت پر سوار ہوا قیدیون کو لیکر چلا مہتر قران نامدار گرد و رہ کوہ ان کا مقام پر بیٹھے عیاری
کر رہے ہین کہ چند راہگیر باتین کرتے ہوئے چلے جاتے تھے کہ آج لشکر اسلام کا میمون ابلق سوار
نے بالکل خاتمہ کر دیا یہ سنکر مہتر قران گھبرائے ان راہگیرون سے پکار کر پوچھا بھائیو کیا ذکر کرتے
تھے راہگیرون سب حال بیان کیا کہ میمون ابلق سوار نے مہرخ و بہار وغیرہ کو گرفتار کر لیا
تین عیار بھی پکڑے گئے برق سے مار لیا ہوتا مگر میمون بڑا ہوشیار ہے برق چالاک
و ضرغام پکڑے گئے ابھی کوچ کر گیا ہے مردمان لشکر بیخبر و پیادہ سب صندوقون
کے اندر بند ہین فریاد فریاد کر رہے ہین وہ سب سردارون کو لیگیا مہتر قران جو یہ حال
مصیبت مآل سنا بیتاب ہوگئے اپنے مقام سے اٹھے ساحر کی شکل بنکر نکلے سامری و
جمشید کا نام لیتے ہوئے تلاش مین لشکر میمون ابلق سوار کی چلے تھوڑی دور چلے تھے کہ صحرا سے
گرد اڑی میمون ابلق سوار تخت پر پشت پر ساحرون کا لشکر اپنے سردارون کو دیکھا کسی
کی زبان مین سوزن نہین بیہوش ہوادارون پر پڑے ہوئے ہین ایک آرایہ پر برق
و چالاک و ضرغام بھی پڑے ہوئے ہین آنکھین کھلی ہوئی ہین ہاتھ پاؤن سحر سے بیکار مہتر قران
کا قلب ہلگیا اہل اسلام کو اس مصیبت مین دیکھا بے اختیار رونے لگے دست دعا بدرگاہ
خدا اٹھا دئیے کہتے تھے اے کریم کارساز اے بندہ نواز ان غریبون پر رحم کر سوائے تیرے
کون معین و مددگار ہے بڑے افسوس کی بات ہے ہم زندہ رہین اور یہ سب گرفتار ہون
تیری ذات سے سب طرح کی امید ہے کوئی صورت انکی رہائی کی پیدا ہو تیری صفت
کس زبان سے بیان کرین تو وحدہٗ لاشریک ہے یہی اعتقاد ضعیف کا ہے نظم

| | |
|---|---|
| خدا است واحد و یکتا بے مثال و وحید | خدا است ذات احد لاشریک و لاثانی |
| خدا است حامی و مشکل کشا و رحمت بخش | بوقت مشکل و رنج و غم و پریشانی |
| خدا بروح عطا کرد طاقت روحی | خدا بجسم عطا کرد [illegible] جسمانی |

اور بغدہ پر امیمون نے پلٹ کر کہا اری تو کون ہے یہ سنکر مہتر قران نے اشتفاق کے سر پر بغدہ
مارا اسکا سر پھٹا اندھیرا ہوا مہتر قران ساحرون کو مارتے ہوے بھاگے مہتر قران نکل گئے
میمون نے کہا گیا ستم کا عیار ہی ہائے اشتفاق کو مار گیا بھاگ کر مہتر قران صحرا مین آئے حیران
ہین کہ یہ طائر کیا چیز ہی ٹہلتے ہوے طرف گوشہ صحرا کے چلے دور سے دیکھا ایک نخل پر ہزارون
طائر بیٹھے ہین عقاب و باز عندلیبان خوشنوا آنکھین بند سر جھکائے بیٹھے ہین مہتر قران نے
ایک بلندی سے دیکھا ایک ساحر کتاب ہاتھ مین سکو دیکھتا ہوا چلا جاتا ہی جب نخل پر طائر بیٹھے
ہین وہ نخل بھی ساتھ ساتھ چلا آتا ہی مہتر قران نے کنارے آکر رنگ و روغن عیاری کا لگایا
ایک خواجہ سرا کی صورت بنکر تیار ہوے پھولے پھولے گال شملہ سر پر اونچی کمر باندھے ہوے
ایک کاغذ ہاتھ مین برابر سے اس ساحر کے نکلے پلٹ کر کہا بھائی صاحب آپ کہان جاتے
ہین ملاحظہ کتب کا بڑا شوق ہی اس ساحر نے سر اٹھا کر کہا میان صاحب تم کہانسے آتے ہو
کہان جانیکا ارادہ ہی مہتر قران نے کہا ایک بیگار ہی میان اتالیق صاحب ایک تو
شاہزادی پر عاشق ہوے ہین ہمکو تصویر دی ہی کہ صاحب تصویر کو تلاش کرو صبح سے
پھر رہے ہین کہین پتہ نہین ملتا کوئی معلوم نہین ہوتی یہ کہکر تصویر ساحر کے ہاتھ مین دی یہ بھی کہا
بھائی اگر اس صاحب تصویر کو تم جانتے ہو تو ہمین بتا دو کہ اس گردش سے ہمین [illegible] ساحر نے جو تصویر
کو کھولا تصویر پر جو نگاہ پڑی دیکھا ایک مہ جبین نہایت حسین نقاش نے ہر مقام پر لکھا ہی عذر
کہ اسکے حسن و جمال کی کیا تصویر کھینچتا مین بروقت تصویر کشی عاجز ہو گیا ساحر نے جو تصویر کو
دیکھا ہوش اڑ گئے پسینے پسینے ہو گیا دل دھڑکا کلیجہ بھر آیا کہا میان صاحب یہ تصویر کس معشوق
مطلوب کی ہی مہتر قران نے کہا بھائی مین کیا جانون مجھکو یہ تصویر دیکر کہا میری معشوق
کو جاکر ڈھونڈھ لاؤ پھرتے پھرتے میرے پاؤن تھک گئے ساحر نے کہا میان صاحب تم تلاش
کرلو گے [illegible] نے کہا مین سب محلات [illegible] نگا مجلسے کسکو عذر ہی سوار کرا کے لیجاؤنگا اور
خالی نہین پلٹونگا ساحر نے ہاتھ باندھکر کہا میان صاحب اس تصویر کو دیکھکر میری جان پر بنگئی کیونکہ

یہ عشق بلائے ناگہانی ہی — میان مجنون کی مشہور کہانی ہی

شعر

نہین کچھ امتیاز اس عشق کو گمنام و نامی کا — یہ لکھوا آیا ہی خط مولا سے بندا کی غلامی کا

ہوکا اپنے قتل کو ہکن اب مین پیاسا ہون
بلا سی مجھکو ایذا ہو پڑا جوش جنون ہونچی
گیا گو جان سے میں اسی سوز غم زیر شکر کرتا ہون
گلو وی نالہ کو کرتا ہون وقت تیغ خاموشی
تعافت کچھ سمجھ کر بھی کسی کا کوئی کرتا ہے
حلاوت کچھ تو ہے جو دیکھی اپنی جان شیرین کو
شکار انگیز ہای حسن کا شاید کہ کھیلیگا
بسر ہو جائیگی کمتی کے سایے مین فقیرون کی
ابھی سیف بانسی ہون مین کار ذوالفقار اشہ

مزا دیتا نہ مجھکو کاش اس شیرین کلامی کا
زبان خار صحرا کو نہ صدمہ تشنہ کامی کا
کباب دل مین تو نے نقص تو رکھا نہ خامی کا
مبادا بار خاطر ہو کسی طبع گرامی کا
وہ تھا اندیشہ اے فرعون مجھے موسی کی حامی کا
مزا چکھتے ہین ہر دم جان کنی کی تلخکامی کا
پہنتا ہے مرا صیاد پیراہن دو دامی کا
بنا بک اہل دولت کو ہے نکبر و نمامی کا
کوئی کافر ہو منکر ہو مری معجزہ کلامی کا

یہ شعر اس ساحر نے جو پڑھے قران نے کہا میان ساحر صاحب مین وزیر اعظم کا نوکر ہون آپ مقرور
دیکھکر ایسے بیقرار ہو گئے مگر مین معشوق مین تمھاری ہی پاس لاؤنگا مجھے نقدی دلوا دیجئے تو ایسا
بھی ہو سکتا ہے آپ اس لشکر کے ساتھ ساتھ کیون جاتے ہین ساحر نے کہا میان صاحب مین ہیچ
میمون کی جان کا نگہبان ہون یہ طائر مین نے بنا کر بٹھا دیے ہین جو کوئی عیار اونکے سامنے آیا
یا کسی دشمن کا ان کا سامنا ہوا مین کتاب دیکھا کرتا ہون فوراً طائر کو روانہ کرتا ہون وہ طائر جاکر
انکو آگاہ کر دیتا ہے مہتر قران نے کہا اب مین آپسے صاف کہون پتہ تو مین معشوق کا لگا چکا اور
معشوق نے پیغام بھی قبول کیا دیکھیے یہ خاصدان بھر کر گلوریان دی ہین کہ ہمارے چاہنے
والے کو دینا ایک گلوری مین اپنا اگال بھی ڈال دیا ہے حقیقت مین وہ اگال ہے یا یاقوت
احمر کے ٹکڑے ہین ساحر نے کہا وہ گلوری مین دیکھون قران نے کہا ہم بدنام ہو جاینگے ساحر
منتین کرنے لگا کہ بھائی میرے دل کو تسکین ہوگی قران نے خاصدان کھولا اب گلوریون
مین چاندی کے ورق لگے ہوئے تھے ایک گلوری مین سونے کا ورق لگا تھا قران نے کہا
اسی مین اگال اس پری پیکر کا ہے ساحر نے اسی گلوری کو اٹھا لیا قران نے ہر چند کہا کہ یہ
گلوری نہ لو اس مین زہر ملا ہے کھاتے ہی مر جاؤگے ساحر نے کہا بھائی روح کو راحت
قلب کو قوت ہوگی یہ کہکر گلوری کھا گیا جیسے ہی پیک حلق سے اتری کہا بھائی کوئی مجھکو آسمان پر

لیے جاتا ہے مہتر قران نے کہا ذرا ٹھہرو جیسے ہی ساحر دو قدم چلا بیہوشی اپنا کام کر چکی تھی منہ کے
بل گرا بیہوش ہوا مہتر قران نے بغدہ نکالا سر سوچا کہ اسکے مرنے کی اسکو خبر نہو جائے تو خرابی ہوگی
بغدہ سے زمین کھودی ساحر کو زندہ درگور کیا وہ سب طائر آنکھین بند کیے ہوئے جو درخت کر اوپر
بیٹھے تھے اسکے دفن ہوتے ہی زمین پر گر پڑے سب لاش کے آنٹے کے پیچھے مہتر قران نے وہ
مال بھی اٹھالی انکو توڑے مین رکھی اب ایک ساحر کی شکل بنکے جست و خیز کرتے ہوئے چلے
دیکھا لشکر میمون کا جاتا ہے اسکی لشکر سے کوس بھر آگے بڑھ گئے لیکن میمون آگے آگے بہت سے افسر
بڑھے ہوئے جاتے تھے سب نے دیکھا ایک گانون کے قریب ایک نخل کلان ہے وہان ہزارون
گنوارون کا مجمع ہے ڈھول جھانجھ بج رہے ہین گنوار کچھ پھول ہار وغیرہ ہاتھ مین لیے دوڑے
جاتے مین دمبدم مجمع بڑھتا جاتا ہے ایک افسر نے بڑھکر پوچھا یارو یہان کیا معرکہ ہے ایک گنوار
نے کہا آج یہان کالی کی مورت پیدا ہوئی ہے کمر تک پیدا ہو چکی پہلے فقط سر ظاہر ہوا تھا اب
ہماری گانون مین خوب آبادی ہوگی پتھر کی مورت خود بخود پیدا ہوئی زمین سے افسر یہ سنتے ہی
دوڑا جاکر دیکھا حقیقت مین سنگ سیاہ کی مورت زمین سے پیدا ہوئی ہے کمر تک نکل چکی ہے افسر یہ
دیکھکر بھاگا آگے میمون ابلق سوار سے کہا حضور چلکر درشن کرلیجیے زمین سے کالی کی مورت نکلی ہے
مین تو جانتا ہون کہ آپکی وجہ سے یہ کرامت ظاہر ہوئی ہے آپنے مسلمانون کو گرفتار کیا نام سامری و
جمشید روشن ہوا اس نام کو مسلمانون نے بالکل مٹا دیا تھا خاص آپکے واسطے یہ کرامت ظاہر ہوئی ہے
درشن کرنا ضرور ہے میمون تخت رس کو دوڑا کہا اے شہزادیجوار جادو حقیقت مین نام سامری و
جمشید مٹ چکا تھا مین نے پھر روشن کیا تو سچ کہتا ہے کئی سو ملک افراسیاب کے پامال ہوئے ہر جگہ پر
مسجدین بن گئین اب مین ان قیدیون کو پہونچا کر جابجا پھر دیر بنواؤن گا تب نام سامری و
جمشید اچھی طرح سے روشن ہوگا یہ کہکر اسی طرف چلا سب افسر بھی پیچھے پیچھے اشتیاق مین چلے میمون
یہ بھی کہتا ہوا جاتا ہے صاحبو وہ کرامت ظاہر ہوئی ہے جو کبھی آج تک ظہور نہوا تھا کالی کی مورت کا ظاہر
ہونا اب مذہب سامری کو رونق ہوگی اور تمام عالم مین مشہور ہوگا کہ فلان سر
زمین پر سامری و جمشید نے ظہور فرمایا اپنے اور اپنے نائب کو
بھی روانہ کیا ہے اور یہ بھی یقین ہے کہ کالی جی سمجھے باتین کرین یہ کہتا ہوا

اس مجمع عام مین آیا ملازمون نے بڑھکر گنوارون کو ہٹایا ڈھول اور جھانجھ جو بج رہی تھی
اسے بھی موقوف کرایا اسقدر چڑھاوا چڑھا ہی کہ شیرینی و روپیہ کا انبار ہی زمیندار آپسمین لڑ
رہی ہین وہ کہتا ہی میری سرحد ہی دوسرا کہتا ہی کہ میری سیر اسی مقام پر تھی کئی سال سی مین نے
بوجہ خشک سالی نہین بویا دوسرا کہتا ہی کہ یہ کھیت ہمارا ہی ای بھائی یاد تو کرو کہ یہانپر اُگتا تھی تو
ہماری دادا نے اسکو جتوایا تھا محل بید والون سی دریافت کرو پرانے پُرانے زمیندار تھا دیگر ملازمان
میمون قابرلق سوار نے مار مار کر سبکو ہٹایا کہا یہ سب ہماری مالک کا حصہ ہی اری نالائقو
مذہب سامری و جمشید مٹ گیا تھا ہماری آقا نے روشن کیا مسلمانون کو گرفتار کر کے لائی ہین
یہ سحر مین نمی ہی کہ کسیکی زبان مین سوزن بھی نہین دی عیاران اسلام بڑے مکار و
غدار ہین جو عیار عیاری کرنے آیا سامری و جمشید کے حکم سی ایک طائر آگیا عیار کے ہوش اُڑے
ہماری آقا آگاہ ہو گئے تین عیارون کو پکڑ لیا جو باقی ہین اُن کی بھی تدبیر ہو جائیگی ضرور وہ
عیاری کرنے آئینگے فوراً پکڑے جائینگے سب کو سمجھا کر ہٹایا اب ساحر پشت پر آکر کھڑی ہوئی
میمون ابلق سوار سب کے آگے بڑھا دیکھا تصویر سنگ سیاہ بیخ نخل کے برابر سی پیدا ہوئی ہی
نصف جسم زیر زمین ہی کمر تک جسم برآمد ہوا ہی دونون ہاتھ زمین پر رکھی ہوئی آنکھین بھی
بڑی بڑی مگر گردش ندارد بہ قول شخصی آنکھین بھی پتھرا گئین دور سی میمون نے ڈنڈوت
کی سر جھکایا جیسے ہی میمون نے آنکھ سی آنکھ ملائی آنکھین تصویر کی گردش کرنے لگین میمون
نازکیا کہا دیکھو صاحبو میری آتے ہی آنکھون نے گردش کی اپنی بندی کی سرافرازی کی اب تصویر کا
بایان ہاتھ اٹھا اشاری سی میمون کو قریب بلایا میمون سجدہ کرتا ہوا جیسے ہی قریب پہونچا
ہاتھ نے طرف بیخ نخل کے اشارہ کیا ساری فوج مین ہلڑ ہی کہ دیکھو صاحب ہمارا سردار کیا
مقبول درگاہ سامری و جمشید ہی تصویر سنگی سی اشارون مین باتین ہو رہی ہین پلٹ کر
میمون نے دیکھا ہاتھ کے نیچے ایک کاغذ پڑا ہی میمون نے کاغذ اٹھایا دیکھا بخط جلی مرقوم ہی اے
میمون ابلق سوار تو مقبول بارگاہ سامری و جمشید ہوا مٹی ہوئی مذہب کو پھر روشن کر دیا تجکو
قدرت آسمان پر بلا لینگے اتو میمون نے مونچھون پر تاؤ پھیرا کہا صاحبو ہو نہ ہو خداوند مجھپر مہربان
ہوئی سردارون نے کہا حضور ایک سطر اور باقی ہی اسی تو پڑھ دیجئے اس سطر کو جو پڑھا تو لکھا تھا

انھین کی تلاش مین نکلا ہون بس یہ تمھارا احسان ہو کہ میرے آقا کو تلاش کر دو محبوب کہتی ہے بیٹے دل و جان سے تمھارے مذہب کی اطاعت کی گا نا تیز اسنکر مجھسے بجنسے ایک مجسد ہوئی تیرے احسان کا بدلہ یہ ہو کہ خواہ میری جان جائے یا رہے تیرے کام مین سب طرح موجود ہون قضا و کار اسرار شعلہ زن مان محبوب پریچہرہ کی اپنی بارگاہ مین بیٹھی تھی کام مقدمات کے بیٹھے سلطنت کے درپیش تھے کہ چند کنیزین روتی ہوئی آئین عرض کی حضور کوٹھے پر ملکہ محبوب پریچہرہ کھڑی تھین کوئی انکو اٹھا لیگیا یہ سنتے ہی اسرار کوٹھے پر آئی جب بیٹی کو نہ پایا تنا تو غصے مین کہا کہ کون ایسا نالائق تھا جو میری بیٹی کو اٹھا لے گیا ایک ہی یہ میری بیٹی تھی بوٹیان کاٹکر کھا جاونگی مجھسے بچکر کہان جائیگا پر پرواز پیدا کر کر چلی یہ بھی جانتی ہو کہ بیٹی میری سحر مین طاق شہرۂ آفاق ایسی وہ نہین جو کسی بات مین رہ جائے ارمی ہوئی چلی آتی ہو کہ اس ساحرہ کے مرنیکی صدا بلند ہوئی اسرار شنکر اُسی جانب چلی جواہر محبوب نے کھڑا ماتم کر رہا ہو کہ آسمان سے اسرار شعلہ زن نے دیکھا ای فرزند کمکر دوڑی جواہر نے ایک ساحرہ کو جو آتے دیکھا کود کر جا گا ایک غار مین انکو گرا دیا اسرار جو تڑپکر گری بیٹی سے لپٹ کر چیخین مار مار کر رونے کہا ای نور نظر کون تجھکو اٹھا لایا اسکا نام تو بتا اسکے قبیلے کو ویران کر دون لاشون سے میدان بھر دون محبوب نے پلٹ کر دیکھا ای مادر مہربان سب حال مصیبت مآل آپسے عرض کرونگی لیکن میرا جان بخش کہان گیا اسرار نے کہا بیٹیا مین نے تو کچھ کہا بھی نہین جو تمھارا محسن ہو مین اسے عزیز تر کرونگی محبوب نے کہا ای مادر مہربان اگر وہ شخص چلا گیا مین اپنی جان دیدونگی ایک ساحر بیرنام بدانجام مجھکو اُٹھا کر لایا چاہتا تھا میری عصمت پر دست انداز ہوا اس شخص نے آکر مجھے بچایا چشم زدن مین اسے مار لیا مجھکو کیونکر آرام آئے آپ پکار لیجیے اور یہ منھ سے کہو ای شخص مین تجھے کچھ نہ کہونگی تیری اطاعت مین ہمین کیا عذر ہے اسرار یہ حال سنکر بہت رونی پکار کر کہا ای شخص تو کیون چلا گیا جلد آکر صورت دکھا مثل بیٹی کے مین بھی اطاعت کرونگی جب نہین تھا کر اسرار نے کہا ای شخص اپنے محسن کے ساتھ کوئی بھی بدی پیش آتا ہو تو نے ہماری بیٹی کی آبرو بچائی ہم جان و دل سے تیرے شکر گذار مین واسطہ اپنے مذہب کا ہمکو صورت دکھا جب

اسطرح اسرار نے پکارا تب جواہر غار سے نکلا محبوب دوڑ کر جواہر سے لپٹ گئین مسکرا کر کہا صاحب تم کیون بھاگ گئے تھے یہ میری مادر مہربان ہین جسکی مین خدمت کرون اسکی یہ بھی تابعدار ہین جو تمنے ہمسے کہا ہم دونون مان بیٹیان اسمین کوشش کرینگی جواہر بھی کھڑا ہوا اب تو محبوب نے رو رو کر سب حال مان سے بیان کیا کہ وہ بیچارا طالب وصل تھا لیکن اسی شخص نے آکر بچایا کیا جھٹ پٹ اسے قتل کیا اسرار نے جواہر سے سب حال پوچھا تو جواہر نے اپنے داخلے کی کل کیفیت بیان کی صاحبقران کا حال بھی کہا اسرار کو سناٹا آگیا سر جھکا کر کہا ای محبوب سارا طلسم ہمارا تمھارا دشمن ہوگا محبوب نے کہا دیکھا جائیگا دشمن کوئی ہوگا تو کیا کریگا بقول جواہر کہ باپ انکی جواہر افراسیاب سے لڑ رہے ہین اسنے بھی تو اخبارون مین دیکھا ہے کئی سال لڑائی سے گذرے اب رہائی اسد غازی کا زمانہ قریب آیا ہے سب کاہن نجومی کہتے ہین اسد غازی افراسیاب کا قاتل ہے ملکہ آزاد صنوبر قد جو تلاشمین صاحبقران کے نکلی تھین آسمان پر سے دیکھا محبوب پریچہرہ و اسرار شعلہ زن اور ایک عیار طرار مکار غدار تینون گھل مل کر باتین کر رہے ہین آزاد آسمان پر سے اتر آئی دائی امان کہکر اسرار سے لپٹ گئی فراق مین صاحبقران کے بیقرار و بیتاب تھی اسرار نے گلے لگا کر پوچھا بی بی کہا سے آئی ہو چہرہ اترا ہوا پریشان خاطر مجھسے تو بیان کرو ملکہ آزاد صنوبر قد نے ایک ٹھنڈی سانس کھینچی یہ اشعار پڑھے نظم

| | |
|---|---|
| میری تربت پر کبھی جو پانون رکھدو نازسے | جی مین ہو پڑھواؤن کلمہ شکر اعجاز سے |
| خندہ زن مانند گل ہون رنگ کی آواز سے | باغ عالم مین ہو کون آگاہ میری راز سے |
| جب کوئی مطرب بجاتا ہو مرا اشعار گرم | ساز کے پردے مین جلتے شعلۂ آواز سے |
| خط نکلتے ہی پڑی [illegible] | ہو گیا انجام گل کا بستر آغاز سے |
| پنجہ محبوب منہدی سے ید بیضا نہین | پانچ جسے کر دیا خورشید کو اعجاز سے |
| قد و قامت پر [illegible] | نیزہ بازی کچھ نہین چلتی ہے تیر انداز سے |
| آگ آنکھون کے جو پھر جاتے ہو چلاتا ہون مین | پہلے بجلی کوندتی ہے رعد کی آواز سے |
| بے رنگ طائر تصویر تیرے ہاتھ مین | طائر رنگ حنا واقف نہین پرواز سے |

طرفہ عاشق ہون مرا معشوق کیا جانے ہو کون
روندڈالا اوب تونے عالم بالا کو اوج
زاہدو بیفائدہ میری سیہ کاری ہنس
کیونکہ ہین جذب لیے ہم کیا دم محبوب
کیا رقیب سیہ چہرہ ناسنج کے حضور

اور تو کیا خود نہین واقف مین اپنے راز سے
چرخ اطلس غم نہین مجھ فرش پا انداز سے
علم ملو مین کتابون مین مرکب ساز سے
رعشہ جو رشید مولانے جو کی اوقا سے
دلکبی آواز خسر کی شیرین آواز سے

اسرار نے پیشانی پر بوسہ دیا کہا بی بی خیر تو کہ مین نے خون بلا کر تمہین پرورش کیا محبوب سے
زیادہ تمہین چاہتی ہون آزاد نے کہا پہلے اپنی آپکا تو سبب بیان کیجئے محبوب نے
جواہر کیطرف اشارہ کر کے کہا یہ عیار ہین صاحبقران زمان کے میری جان بخشی انہین نے کی مین نے
دل و جان سے انکی اطاعت کی نام صاحبقران سنکر آزاد کی آنکھون سے آنسو ٹپک پڑے
جواہر نے جو تیور آزاد کے دیکھے سمجھ گیا کہ یہ صاحبقران پر عاشق ہی جواہر نے کہا ہی بلا ہائے ملکہ
اصلاح تاجدار نے ہم سب کو اپنے دام مکر مین پھنسایا تھا معلوم ہوتا ہی کہ ... آگیا جب قبلہ
سے کہ مجھکو ہوش آیا آقا کو اپنے تلاش کرتا پھرتا ہون جنگلون کی خاک چھان ڈالی ابھی تک آج
کہین نہین پتہ ملا مگر یہ مجھکو یقین کامل ہی کہ وہ مارا گیا جب تو ہم ہوشیار ہوئے صاحبقران تو
وہین سے غائب ہو گئے ہر مرتبہ آزاد قصد کرتی ہی کہ حال دل کہدون مگر شرم دامن گیر ہوتی ہی
ارادہ کرتی ہی اور خاموش ہو جاتی ہی آزاد نے پوچھا اے دائی امان آپ کا کیا ارادہ ہی اسنے
کہا بی بی جسطرح میری بیٹی نے اس شخص کی اطاعت کی اسیطرح مین نے بھی جان و دل سے
اطاعت قبول کی ہماری سب کی جان اسنے بچائی اگر وہ ساحر یہ تمام ماجرا [illegible] اسکو قتل کر ڈالتا
تو مین بھی اپنی جان دیدیتی آزاد نے کہا دائی امان آپ کا لاشہ مجھسے کیونکر دیکھا جاتا [illegible] آپ
کیے قلعہ پر ہم بھی چلین یہ شخص تلاش کریگا ہم آپ بھی جستجو کرینگے محبوب نے کہا بی بی یہ مقدمہ
بڑا نازک ہی کتابون مین ہم دیکھ چکے کہ صاحبقران فتاح طلسم بطلیموس مین اس [illegible] کوشش
کرنا ہو گی آزاد نے کہا جو آپکی خوشی وہ ہماری خوشی جواہر سے اشارہ کیا خاموش رہو امیر کو [illegible]
گرد اسرار نے ایک تخت تیار کیا محبوب پریچہرہ و آزاد صنوبر قد و اسرار شعلہ زن و جواہر
خنجر زن تخت پر سوار ہو کر چلے یہان صاحبقران زمان بعد قتل اصلاح تاجدار

جو ایک جانب چل نکلے بطلیموس کو خبر ہوئی کہ صاحبقران صحرائے ویران سے غائب ہو گئے جا بجا ہی
کہ مبادا میری تلاش پہ نکلے گئی ہو اپنے سرداروں کو اور سرحد داروں کو نامے لکھ بھیجے کہ جدھر تو
طلسم کشا کا گذر ہو گرفتار کر لو اور قتال ہزار ساحر و پہلوان صاحبقران کی تلاش میں نکلے
یہاں صاحبقران ایک نخل کے سایے میں کھڑے تھے یکہ و تنہا نہ دوست نہ ہوشی غمگسار
حیران ہیں کہ یا امیر کیونکر ہوتی کی تلاش کریں اگر معلوم ہو جائے کہ بطلیموس جادو فلاں مقام
پر رہتا ہو تو اسی کے ملک میں گھس پڑیں اس سوچ میں کھڑے ہیں کہ صحرا سے گرد اڑی اور
ضحاک شتر لب تین لاکھ فوج سے تلاش میں صاحبقران کی نکلا ہے گینڈے پر سوار
چوڑا تیغہ کمر سے لگا ہوا مثل فیل مست جھومتا ہوا آتا ہو کہ اسکی نگاہ صاحبقران پر پڑی
عیار اسکا ماران فیل گوش ہے اس سے کہا اے ماران دریافت تو کر یہ کون شخص ہے
تصویر جو ہمارے پاس طلسم کشا کی آئی ہے اس سے یہ بہت مشابہ ہے اور کیا عجب کہ یہ
وہی شخص ہو ماران قریب صاحبقران کے پہونچا جاہ و جلال دیکھکر واسطے تسلیم کے خم
ہوا کہا حضور آپکا نام نامی اسم گرامی کیا ہے ہمارے آقائے نامدار پوچھتے ہیں امیر تو کھڑے
ہی کھڑے تھے کہا اس سے کہدو صاحبقران زمان ملک الموت جان کافران ہمارا
نام ہے عیار بھاگا جا کر ضحاک سے کہا حقیقت میں صاحبقران زمان ہیں جرات تو
ضحاک سُن چکا ہی حکم دیا کہ چار جانب گھیر لو اگر سرکشی کرے تو قتل کرو چاروں طرف سے
کفار نے بلوہ کیا صاحبقران نے تیغ عقرب کو نیام انتقام سے کھینچا نعرہ کرکے چاہا کہ

نعرۂ صاحبقران نامدار
امیر عرب ضیغم روزگار
کے تیغ عقرب کی دو الجمام

امیر عرب حمزہ شیر دل
بحکم خدا بستہ شمشیر بار
بن کافران از جہان پاک کرد

اگر زد گشتہ سہراب و رستم جمل
کی تیغ معنا و لقمان نام
سر سرکشان جملہ در خاک کرد

ایک سوار کو مار کر گھوڑا لیا مگر تین لاکھ کافر چہار جانب سے بلوہ کر رہے ہیں امیر کس کس کو
جواب دیں زخمی بھی ہونے لگے بیقرار ہو کر تہ دل سے دعائی در اجابت وا تھا تیر دعا
ہدف مراد پر پہونچا بقدرت سبحان لم یزل دعو زیبے مل صحرا سے گرد اڑی میر خیل وفاداران
یعنے مقبل وفادار بارہ ہزار غلاموں سے جو تلاش میں صاحبقران کی نکلا تھا اسوقت آکر پہونچا

دیکھا چار طرف سے آقا پر لوہا برس رہا ہے اور تلوارین صاحبقران پر پڑ رہی ہین امیر روئینہ
ہین خالی بھی دیتے ہین جسکے ہاتھ مار دیا اسکے دو ٹکڑے کیے لیکن پشت و پہلو خالی ہین کتنے
ہین سے دوڑ پڑا نعرہ کرکے بارہ ہزار غلامون سے تین لاکھ پر جا پڑا ضحاک نے دیکھا بارہ ہزار
جوانون نے اسقدر تیر مارے کہ اپنے دونے قتل کیے صاحبقران نے بھی کسیقدر
مہلت پائی ہر چند غلام چار جانب سے گھیرے ہوئے اپنے آقا پر سینہ سپر کر رہے ہین جہان
کسی نے وار کیا جھکر سینہ سپر کر دیا آقا کو بچانے مین اپنی جان دیتے ہین کیا مجال ہے جو کسی کا
آنے دین ضحاک نے کہا یارو بارہ ہزار نے تین لاکھ کو تنگ کر دیا دیکھیے کیا ہوتا ہے لڑائی
کا فتح ہونا دشوار ہے اس تردد مین تھا کہ پھر صحرا سے گرد اڑی ابر تیرہ و تار بھی پیدا ہوا
دیکھا تو بو تیمار جادو کہ یہ بھی تلاش مین صاحبقران کے نکلا تھا آکر پہونچا اسنے جو دور
دیکھا گھوڑے کو دوڑا کر قریب ضحاک کے آیا کہا اے ضحاک کیون یہ کس سے لڑائی ہے
ضحاک نے کہا طلسم کشا کی تلاش مین نکلا تھا یہان تنہا پایا مگر بارہ ہزار غلام بھی اسکی مدد
کو آگئے ان بارہ ہزار نے ان تین لاکھ کو دنگ کر دیا ہے بو تیمار نے کہا آپ ہٹ جایے
مین سب کو گرفتار کیے لیتا ہون یہ کہکر بو تیمار نے اپنے پانچ ہزار ساحرونکو لیکر جھپٹ
کر ایک گولہ مارا غلام بیہوش ہو کر گرنے لگے جب اس ملعون نے بیہوشی کے دانے پھینکے دو
چار کے سر اڑ گئے دو چار بیہوش ہو کر گرے صاحبقران اسم اعظم پڑھتے جاتے ہین متصل
ابھی بچا ہوا ہے صاحبقران کی پشت پر ہے اور غلام جو پڑے لڑتے گئے ہین پاؤن بیکار
ہوتے ہین ملازمان ضحاک شتر بے بڑھ بڑھ کر قتل کرتے ہین اسوقت صاحبقران
کی بیقراری پانچ ہزار ساحر تین لاکھ غیر ساحر کس کس سے لڑین کس کس کو بچائین بڑی حفاظت ساحرون
سے منظور ہے اسم اعظم پڑھتے جاتے ہین لیکن کئی ہزار غلام صاحبقران کے زمین پر گرے کچھ تو
قتل ہوئے کچھ پڑے لوٹ رہے ہین جب آواز اسم اعظم صاحبقران کان مین پہونچی گھبرا کر اٹھے
غیر ساحرون نے بڑھکر ہجوم کیا ایک کو دس ملکر قتل کرتے ہین یہ حال مصیبت مآل دیکھکر
صاحبقران کو انتشار ہے اور نہایت بیقرار ہو کر پکار اٹھے اے کریم و رحیم واے سمیع و علیم بندے
تیرے بیکسی اور بےبسی مین قتل ہوتے ہین ان کو دشمنون کے ہاتھ سے بچا لے

کہیں مجبورو ناچار ہیں سحر سے جادون کے بیکار ہیں نظم

خداوند مالک جہان کارساز
نباشد ازو ہیچ پوشیدہ راز
چو خواہد مگس را ہمای کند
گدا را دہد مسند عز و ناز
کسی را بخواہد بقرب وصال
بیچارہ بخشد دوا چارہ ساز
بہر حال حق کارسازی کند

خدا کار فرما و بندہ نواز
ہمیشہ خدا مہربانی کند
بہ گنجشک بخشد پر و بال باز
بہ بخشد بدریوزہ گر مملکت
رہا سازد از بند زندان آز
کند عجز ہر مرد عاجز قبول
بہر بندہ بندہ نوازی کند

بہر حال دانا و بینا خداست
در فیض او ہست ہر وقت باز
کند اہل افلاس را مالدار
کند صاحب ملک سامان و ساز
دہد دار و سر درد بیمار را
پذیرد ز ہر بندہ ناز و نیاز

صاحبقران کی بیقراری

و اشکباری اپنے غلامون سے کے واسطے جھپٹ جھپٹ کے جاتے ہین کفار کو قتل کرتے ہین
گریہ کرتے ہین ہست ترب صاحبقران نے بلک بلک کر جو دعا کی تیر دعا ہدف مراد پر پہونچا
جواہر شمشیر زن و ملکہ آزاد صنوبر قد و محبوب پریچہرہ و اسرار شعلہ زن یہ چارون تخت کو اڑا لے
ہوئے آتے تھے مرنے کی جو ساحرون کے کان مین آواز پہونچی ملکہ آزاد نے کہا اے جواہر
کہین لڑائی ہو رہی ہے شاید کسی مقام پر صاحبقران گھر گئے آزاد نے کہا وہ ادھر کہان ملکہ
آزاد کو کب چین پڑتا ہے کہا مین بڑھ کر دیکھون تو کہ کون لڑ رہا ہے آزاد پر پرواز پیدا کر کے اڑین
اسرار شعلہ زن نے بھی تخت اسی جانب بڑھایا جواہر بیقرار ہو جاتا ہے تخت سے کود کر دیکھون
محبوب سے کہتا ہے ملکہ آزاد تو بڑھ گئین جلد تخت بڑھاؤ محبوب نے بھی تخت بڑھایا مگر آزاد
سب سے پیشتر پہونچین دیکھا صاحبقران گھرے ہوئے ہین تمام جسم فوارہ بنا ہوا ہے اس خواری
مین لڑ رہے ہین ملکہ آزاد کا دل جگر قلب ٹوٹ گیا گرز ہاتھ مین لے نعرہ کیا اور تڑپ کر گرین بیقرار ہو کر آواز
دی اے شہریار مت گھبرایئے کنیز پہونچی تڑپ کر جو گری کئی سے ساحر و غیر ساحر ونکو قتل کیا جس پر
گری اسے مارا ہو تیمار گہ للکار اور ہمکلام مجھے نہین پہچانتا ہو تمہارے ہنکار کر آواز دی اے
ملکہ عالم آپ رخصت شاہ مین آپ سے کوئی نہ بچ کو پھر بھی ضرور پہچان لیتی ہون وہ شخص ہے
کہ صحرائے ویران سے غائب ہوا تھا سب نجومی کہتے ہین کہ یہ شخص خاص طلسم
کشا ہے اس کا قتل کرنا واجب ہے آپ کیون دخل دیتی ہین ملکہ آزاد نے کچھ جواب

نہ دیا گولہ جھولی سے نکال کر مار دیا سینے پر جو ہو تیار کے پڑا توڑ کر پشت کو پار گذر گیا ادہر کل فوج
پر جا پڑیں صاحبقران کو زخمی دیکھکر دل بیقرار ہوئی کئی ہزار آدمیوں کو قتل کیا جب کہ
صاحبقران نے دیکھا کہ تیراندازان مقتل تیراندازی کرنے لگے ہزارہا ساحر غیر کی جادو
گر بھاگ گئی امیر نے پکار کر آواز دی اے ملکہ آزاد صنوبر قد اب ہماری عدالت کے خلاف
ہے غیر ساحروں سے مقابلہ ہے تمہارا لڑنا مناسب نہیں آزاد نے کچھ جواب نہ دیا سحر کیے جاتی
ہیں ہزارہا کے لاشے گرے کہ اسرار شعلہ زن و محبوب پریچہرہ و جواہر خنجر زن بھی آکر
پہونچے اسرار نے دیکھا کہ ملکہ آزاد بڑے زور و شور سے لڑ رہی ہیں اور بیچ میں لاکھوں کو
آفتاب عالمتاب عرستان زرنگار قادر تابانی سیاہان رستانہ نذر ہو رہی ہیں اور ملکہ آزاد
مثل پروانے کے گرد شمع جمال میر پھر رہی ہیں آزاد نے اسقدر سحر کیا ہے کہ ہاتھ سے خون
ٹپک رہا ہے لختے خون کے سینے پر جمے ہوئے پشت و پہلو پر گولے مار رہی ہیں اسرار حیران ہے
کہ یہ کیا معرکہ ہے کہ اسنے حمزہ کی شرکت کی کس زور و شور سے لڑ رہی ہے جواہر نے کہا لڑائی
رمان آپکو سب حال معلوم ہو جائیگا آپ بھی شریک ہو جیے اسرار و محبوب و پریچہرہ و جواہر بھی
لڑ گریں کئی ہزار کو مارا صاحبقران لڑتے بھڑتے قریب ضحاک کے پہونچے ضحاک نے ہاتھ تلوار
کا مارا امیر نے تیغہ عقرب کو روک کر جو ہاتھ مارا ضحاک سنتر لب کے دو ٹکڑے ہوئے ملکہ آزاد
اُچھل پڑیں اسرار نے خوب غور سے دیکھا ہی ہے کہ ملکہ آزاد کا چہرہ سرخ ہو گیا پکار کر آواز دی اے
شہریار کیا کہنا کیا ہاتھ مارا ہے جواہر نے بھی آتے ہی دو ہتیار چھتے آتشبازی کے مارے امیر نے بڑھکر
علم فوج سرنگوں کیے فوج بد نظم ماتم گرا ضحاک کی بھاگی سفاک اژدر در فریاد کرتا ہوا دوڑا
آیا کہ یا صاحبقران الامان غلام کو امان دیجیے پچاس ساٹھ ہزار فوج والے جو باقی رہے تھے سب نے
آکر اطاعت کی صاحبقران قریب آزاد کے آئے فرمایا اے ملکہ آج تم نے ہمارے قاعدے کے خلاف کیا
ہمارا قانون یہ ہے کہ غیر ساحر سے ساحر نہیں لڑتا ملکہ نے سر جھکا لیا کہا جب سے آپکو زخمی دیکھا دل نے
نہ مانا اب ہوا سو ہوا آج سے ہوں سے ایسا نہ ہوگا صاحبقران نے فرمایا تم روز مرد اسی فکر میں
ہیں کہ طلسم کو نیرنگ فتح کریں فکر کی فکر ہونا ہے آزاد شہزادہ شہنشاہ عرب ہیں جس دن فتح طلسم یہاں سے نکلوں
بر جبیں میر انتظار کر رہا ہے اسی اثنا میں آپکی جانب تشکیل میں آگئے وہ اتحاد سے اسرار و محبوب

و آزاد و ساتھ ہیں جواہر نے انتظام کر کے لشکر کو اتارا صاحبقران بارگاہ مین آکر مقام صدر پر بیٹھے آزاد فیر سب کرسی پر اسرار برابر ملکہ آزاد کے بیٹھی جواہر خنجر زن پشت پر امیر کی مگس رانی کر رہا ہے اصلاح تاجدار کا حال امیر نے بیان کیا اسرار بی جی نے آزاد سے پوچھا کیون بی بی رہتے طلسم کشا سے کیونکر جان پہچان ہوئی یہ شخص برباد کن خانمان ساحران عالم ہے اسکی شراکت سے کیا فائدہ ملکہ آزاد نے آنکھون مین آنسو بھر کے کہا اے دائی امان کیا کہون میرا دل میرے اختیار مین نہین ہے جو کچھ پروردگار کو منظور ہوا وہ ہوا آپ میرے راز سے آگاہ نہین ہین اے دائی امان تمنے خون جگر پلا کر ہم کو پرورش کیا ہماری دستگیری کرو دل ہمارا قابو مین نہین ہے نظم

مولی اک نگاہ ہے جو ہو دل یار کی پسند — ہر چشم جو ہے تو آگے خریدار کی پسند
عالم فریب حسن دلآویز یار ہے — سکہ کھرا ہے کیون نہو بازار کی پسند
ہوتا ہے صبر فرقت جانان مین ناگوار — کڑوی دوا نہین دل بیمار کی پسند
حسن و جمال کو بھی طمع سیم و زر کی ہے — افشان ہوئی ہے یار کو زرتار کی پسند
قاضی حکم قتل دیا تو کہون گا مین — جلاد خوبرو ہے گنہگار کی پسند
مردود تنگ و بد جین دہر مین رہے — مقبول گل ہے جو نہ تو ہو خار کی پسند
جین جین کے عاشقون کو ادا ہی خاک مین — چل ادا دیکھ لی تری رفتار کی پسند
محو تصور رخ رنگین یار ہین — آنکھون کو ہے سیر گلزار کی پسند
اے جامہ زیب تیرے حسن کو کیا ہو تو — گل ہے قبا تو لالہ ہے دستار کی پسند
لکو یہ عشق حسن خدا داد سے ہو — یوسف ہوا ہر ایک خریدار کی پسند
حق سے ہمارے خاک کے برباد تو ہین — ہو گئے کبھی تو روزن دیوار کی پسند
یوسف کا مول یا کبھی ملے ہاتھ آئے — بنت العنب ہے آتش میخوار کی پسند

اسرار نے سر پا کر جھکا لیا کہا بی بی تمھارے جوش و خروش نے دل کے ٹکڑے کر دیے محبوب بیشک یہ جواہر خنجر زن پر عاشق ہوئی ہے اشارہ سے کہتی ہے کیا دخل جواہر کچھ کا دیا ان بی سے کہتی ہے اسے مادر مہربان یہ کیا بات کرنا واجب لازم ہے آپ سمجھتی ہین کہ ملکہ قائم صاحبقران

پر عاشق ہین اب ممکن ہو کہ انکا ساتھ دین یہ تمام دنیا مین مشہور ہو کہ آپ لوح کی مالک ہین انکو
قلعے پر لے چلیے وہان سے تدبیر لوح کی بہم پہنچائین اسی صحرا مین رہے جب تیسرے دن پھر
صاحبقران پشت اشقر دیو سوار ہوئے جواہر رکاب پر ہاتھ رکھے ہوئے ایک طرف ملکہ آزاد صنوبر
قد طاوس زرین بال پر سوار ایک عقاب پر اسرار شعلہ زن اسکو بھی صاحبقران سے محبت
ہوئی اور پشت پر صاحبقران کی محبوب پریچہرہ ایک باز بلند پرواز پر سوار آگے آگے تو
سفاک اژدر در انتظام لشکر کرتا ہوا چلا بڑے زور و شور سے صاحبقران قلعۂ آتش بہار
پر آیا لشکر تو بیرون قلعہ اترا صاحبقران مع ملکہ آزاد و اسرار و محبوب و جواہر اندر آئے
امیر اکر تمام عہدہ پر بیٹھے اسرار کے وزیر اور پیشتر آکر جمع ہوئے اسرار نے کہا اے شہریار مین
لوح لا سکتی ہون احکام رازدار وہان کی حاکم و ناظم ہے بڑی ساحرہ زبردست ہے میرا ارادہ
ہے کہ مین جاکر احکام رازدار سے کہون کہ فی الحال طلسم کشا طلسم مین آگیا کتاب یہ خبر
دیتی ہے کہ یہ شخص طلسم کشا ہے بادشاہ نے لوح مانگی ہے اگر اسنے مجھے لوح دیدی تو آپ
فاتحی طلسم مین مصروف ہون مگر وہ کاہنہ ہے اگر اسنے سمجھ لیا کہ لوح پر کچھ افتاد
پڑیگی مین خود جاکر بادشاہ کے دونون ہاتھون مین لوح دون تو راہ مین میری اسکے
فساد ہوگا وہ سحر مین مجھسے کم نہین ہے اسکے سب بزرگ اسی عہدے کے حاکم رہے جواہر
نے کہا آپ مجھے مہر شاہی دکھا دیجیے مین ایسا فرمان تیار کر دون کہ اصل اور نقل مین ذرا
فرق نہ معلوم ہو آخر مین یہ لکھدون کہ اے احکام رازدار لوح ملکہ اسرار شعلہ زن کو حوالے
کردو فوراً لوح ملجائیگی صاحبقران نے فرمایا اے اسرار تم یہ جستجو نکرو مجکو وہان تک پہنچا دو
مین اسکو قتل کر کے لوح لیلونگا اسرار نے عرض کی حضور کنیز عرض کرتی ہے اسکو قبول
فرمائین ورنہ بڑا فساد ہوگا اسکے قتل کے وقت ہی بادشاہ کو خبر ہو جائیگی اگر بطلیموس کو خبر
ہوئی تو اے شہریار ہم لوگ نہ رہ سکینگے اب یہ صلاح قرار پائی کہ ملکہ اسرار شعلہ زن لوح
لینے جائیگی جواہر فرمان تیار کر رہا ہے قضاء کار ایک ساحر ملازم اسرار رستم جادو اس
اس مشورہ مین اس صلاح سے آگاہ ہوا وہ خیال مین آیا کہ اگر لوح طلسم کشا کو ملی تو تمام
طلسم برباد ہو جائیگا بادشاہ قتل ہوگا ہم لوگ کہان رہ سکینگے چلکر بادشاہ کو خبر کر دون

یہ سوچکر شہرۂ جادو بھاگی وہان ساحر بنٹ پٹ کرتے رہے مین ملازمان بھی بوتیمار کے آکر پہونچے
عرض کی آپکی صاحبزادی نے بوتیمار کو قتل کیا ضحاک پہلوان نے صاحبقران کو گھیرا
تھا آپکی صاحبزادی و ملکہ اسرار شعلہ زن و محبوب پری چہرہ آکر گرین بوتیمار کو ملکہ آزاد
نے مارا اور طلسم کشا کے ہاتھ سے ضحاک قتل ہوئی سب فوج انکی مطیع ہوئی بادشاہ حیران
ہر کہ آزاد و صنوبر قد کو کیا ہوا اسرار کیون شریک ہوئی نہین معلوم یہ کیا باعث ہو ان جادوگرون
نے پہچانا نہین دل مین تاؤ پیچ کر رہا ہر کہ کیا خبر وحشت اثر مین نے سُنی اس سوچ مین تھا کہ
آسمان پر برق چمکی شہرۂ جادو آکر پہونچی سلام کیا عرض کی حضور کو کچھ اپنے طلسم کے بھی خبر ہے
یہان طلسم کشا قلعۂ آتش بہار پر پہونچ گئے آپکی صاحبزادی بھی وہان موجود ہین
ملکہ اسرار لوح لینے جاوینگی عیار مکار فرزند عمرو آپ کے نام کا فرمان تیار کر رہا ہر حقیقت
یہ ہر کہ طلسم کشا نہایت جری و بہادر ہر کچھ انتظام سمجھکر کیجیے بطلیموس نے کہا مین خود جاتا
ہون سرطان گرم خو وزیر اعظم پہلو سے اُٹھا کہا حضور غلام فوج لیکر جائیگا سب نمک حرامون
(ما) مشکین باندھکر لائیگا دو لاکھ فوج ساحران بطلیموس نے سرطان گرم خو کے ہمراہ کی اور
سرطان تخت پر سوار ہوا نوبت نقارے بجا طرف قلعۂ آتش بہار کے چلا جب سرطان جا
چکا تو وزیرون نے عرض کی علاوہ جرات کے طلسم کشا صاحب اسم اعظم ہے سحر اسپر
تاثیر نہین کرتا سرطان جاکر اُن کے ہاتھ سے مارا جائیگا اسی مقابلہ پر خاتمہ ہے بادشاہ
نے اسی وقت چند پہلوانون کو نامے لکھے کہ پہلوانون کا نام وقت پر تحریر ہوگا یہان
صاحبقران صبح کو خیمہ مین اسرار اسباب سحر تیار کرکے پاس آئی کہا اے شہریار کیفر تو
اب رخصت ہوتی ہون مین لوح لینے جاتی ہون جواہر نے آکر فرمان حاضر کیا اسرار فرمان
کو دیکھکر وجد کرنے لگی کہا اے جواہر کیا کمال کیا یقین ہے کہ فرمان کو دیکھتے ہی لوح طلسم حوالے
کروے مکر یہی لکھا ہر کہ اسے احکام راز دار بادولت کو منظور ہر کہ لوح اپنے پاس رکھین
اسرار یہی چاہتی ہر کہ تخت پر سوار ہو کے روانہ ہوئی ایک ہرکارہ دوڑا ہوا آیا بعد دعا
وثنا کے عرض کی اے ملکہ عالم الٰہی جہان پناہ طلسم کو پہونچکی سرطان گرم خو آپ کے مقابلے کو
آتا ہے آج یا کل آکر وہ اخبار کریگا وزیر شاہ ہر آتے ہی بدعت شروع کردیگا سبکی خبر اسی معلوم ہوئی

دیکھیں اب تقدیر کیا دکھائے حضور بالائے قلعہ سے آمد سرطان کی دیکھیں کہ کس دھوم سے
آتا ہے یہ طلسم عجیب مقام ہے وزیر اعظم مستور سعفر ضرور دانت پر آ کر بیٹھے یہ مشہور ہو اسکے لشکر
میں کہ ملکہ آزاد کی وجہ سے انکی دایہ بھی شریک ہوئیں آزاد نے سر کرش بید کا پینے لگی کہا ای شہریار
غضب ہوا اب یہان سے نکلنا مشکل ہے بڑا ساحر غدار مکار جعلساز شعبدہ باز ہے سبھی طرح
کے فتور کریگا اگر حضور کے نزدیک مناسب ہو تو آپ کو میں لے نکلوں ملکہ آزاد کہتی ہیں
اے دودا ای امان کیوں گھبرائی ہو تم تو مذہب میں خدائے نادیدہ کو آئیں اب وہی مدد کریگا
مجھکو بھی بچپن میں اسنے سحر سکھایا ہے مگر خدا مالک ہے جان دینے والے سے ڈرنا چاہیے جنھے
اپنا سر ہما صاحبقران پر نثار کیا صاحبقران تلوار ٹیک کر اٹھے فرمایا آپ لوگ قلعے میں رہیں
میرا لشکر باہر اترا ہے میں اس سے مقابلہ کرونگا آپ لوگ نکل جاوے گا دگر سنیے گا کہ فتح
ہوئی ہے چلے آیے گا اگر آپکو معلوم ہو کہ میں مارا گیا ہر کوہ عقیق گلزار سلیمانی چلی جایے گا
میرے سردار وہان موجود ہیں آپ لوگون کی خاطر کرینگے سب اسی طلسم پر آئینگے بعنایت
پروردگار لطلیموس کو دم لینا مشکل ہو جاویگا ملکہ آزاد صنوبر قدر رونے لگیں کہا اے شہریار خدا
نہ کرے اگر آپ کے دشمنون پر کچھ زوال آیا ہین تو ضرور اپنی جان دونگی دائی امان کو
اپنی مقدمے کا اختیار ہے صاحبقران نے مقبل کو اشارہ کیا کہ اسوقت کوئی اژدر تدبیر
کرو مرکب ہمارا آراستہ کرکے لاؤ بڑی غیرت کی بات ہے کہ ہم اسکے مقابلے میں نجائیں ہم خود
اسکے مقابلے کو آئے ہیں ہمنے طلسم شکنی کا قصد کیا ہے پروردگار مالک ہے اب انشاءاللہ
یہ سب مارے جاینگے ہم طلسم پر فتح پائینگے جب صاحبقران چلے ملکہ آزاد بھی ساتھ چلیں
اسرار و محبوب بھی ساتھ ہو لیں جواہر نے کہا انکو کہ گھبراؤ نہ بچیا کو آنے تو دیجیے
خدا چاہیگا تو رات نہ گذریگی کہ میں سر اوسکا سر لاؤنگا ملکہ اسرار کہتی ہین ای جواہر بیہودہ
شخص ہے کہ شاہ نے جسکو وزیر طلسم لطلیموس کیا ہے وہ بلا ہے روزگار ہے اسے عیاری کیونکر چلے
گی جواہر نے کہا چلیے تو دیکھیے کیا ہوتا ہے سب حال کھل جائیگا مگر سرطان کے نام سے سبکو خوف
ہے کہ بادشاہ نے زخمی ساحر کو روانہ کیا خدا طلسم کشا کو اسکے ہاتھ سے بچائے ہزار طرح کا فساد برپا
کریگا صاحبقران اپنے [illegible] مریم آئی اسرار نے بھی اپنا لشکر بلا لیا سفاک ارور در ر

صاحبقران کے استقبال کو آیا امیر مع ان جادوگرنیوں کے داخل بارگاہ ہوئی جواب دمبدم
باہر نکلکر دیکھتا ہے پہر دن باقی تھا پچھلا کہ صحرا سے گرد اڑنی لگی ہاے ابر نمایان ہوئے رعد کی گرج
برق کی چمک لگی ہاے ابر لہراتے ہوئے پانی برستا ہوا ایک طرف دریاے آتش موج مارتا
ہوا پہونچا اسرار نے اشارہ کیا بھی کو کر دیکھو کس زور شور سے لشکر آتا ہے ایک طرف دریاے
آب ایک طرف دریاے آتش شعلہ ہاے سرکش بھڑک رہے ہیں لکہ ابر کڑک رہے ہیں امیر
مع ان جادوگرنیوں کے باہر نکل آئے ملاحظہ کر رہے ہیں کہ دامنہ گرد کا شگافتہ ہوا دیکھا سرطان
گرمخو تخت پر سوار مندیل وزارت سر پر پشت پر دو اژدہا لاکھ ساحران غدار بارگاہوں کے
اٹہالے اژدرون پر لدے ہوئے بڑے زور شور سے اگر سرطان پہونچا صاحبقران کو
دیکھا کھڑے ہیں ملکہ آزاد صنوبر قد پہلو میں ایک جانب اسرار ایک طرف محبوب پریچہرہ
سرطان دیکھکر چلگیا ایک ساحر نے کہا جاکر اسرار سے کہو کہ جو تمنے خطا کی وہ سرکار کو خبر ہوئی
میرے تمہارے ملاقات ہی اسکا گھمنڈ صاحبقران نہ کرین کہ صاحب اسم اعظم ہیں تھوڑے ہی
عرصے میں اسم اعظم نذر کر دونگا تمہارے قلعہ کا نام قلعہ آتش بہار نام ہے آگ کا بھی دریا ہے
ساتھ ہے ایک اشارے میں پھونک دونگا اگر ہو سکے تو طلسم کشا گرفتار کر کے لاؤ شاہ سے تمہاری
خطا معاف کرا دونگا اگر اسکے خلاف کیا تو صبح کو قیامت برپا کرونگا چار پہر رات کی میں تم کو
مہلت دیتا ہون ساحر وہان سے چلا صاحبقران پلٹ کر اپنی بارگاہ میں بیٹھے ہیں
ملکہ آزاد وغیرہ سب جادوگرنیان جمع ہیں کہ چوبدار نے عرض کی در دولت پر ایک ساحر حاضر
ہے امیدوار باریابی ہے امیر نے فرمایا بلا لو ساحر اندر آیا ملکہ اسرار سے پیغام دیا اسرار نے سر
جھکا لیا صاحبقران نے فرمایا سرطان سے کہدینا کہ کیوں دیوانہ ہوا ہے طبل جنگی بجوا کے
میدان میں آ جائے کھل جائیگا ساحر کا جیتا ہوا بھاگا اگر سرطان گرمخو سے سب حال
کہا عرض کی حضور طلسم کشا کو بڑا گھمنڈ ہے وہ کہتے ہیں طبل جنگی بجوا کر میدان میں آئیے تو سمجھا جائیگا
سرطان نے حکم دیا کہ اسی وقت طبل جنگی بجے فوراً طبل جنگی پر چوب پڑی امیر کو ہرکارون نے
خبر دی یہان بھی طبل جنگی گرگرایا دونون لشکرون میں تیاریان ہونے لگیں جواہر خنجر زن
بانہاے عیاری سے آراستہ ہو کر طرف لشکر سرطان کے چلا ایک بڑھیا کبیرن کی شکل بنا کر چلا

گرتا پڑتا اٹھتا بیٹھتا چلا کبھی کسی نخل کے نیچے بیٹھکر رونے لگا کبھی آپ ہی آپ کہتا ہی اے فلک تونے ضعیفی
مین یون نحیف و لاغر و رنجور کردیا شباب مین کیا لطف ملا چار دیکھنے والے اگر گھورتے تھے کیا گورے
جوش عشق بیان کرتے تھے کم بخت مجھکو ضعیف جانکر اب نہین پوچھتے کل خالہ صاحب راہ مین ملی مین
نے ہر چند پکارا انھون نے جواب بھی نہ دیا مرزا صاحب اکثر پوچھتے ہین کہ کیون بڑی بی کیسا مزاج
ہی باوجود کہ پانچ مہ بھی دے آتے تھے یا اب پیسہ بھی انکو دینا ناگوار ہی ایک نخل کے سایہ مین
بیٹھا یہ باتین کر رہا تھا کہ ایک خدمتگار سرطان کا ادھر آیا اسنے دیکھا ایک بڑھیا آپ ہی آپ باتین
کر رہی ہی خدمتگار قریب آیا جھک کر سلام کیا کہا بڑی بی صاحب کیا باتین کر رہی ہو ہمسے تو بتاؤ
مزاج کیسا ہی خدمتگار نے کہا تو بہ سلامت کہا مگر بڑھیا نے بگڑ کر جواب دیا کہ بیٹا مجھ مین ہوسیل
کر باتین کرو بڑھیا تمھاری ماں ہوگی زمانے کی وجہ سے بال سفید ہو گئے بڑھیا بڑھیا کہکر جان کھا
گئے اس رنگ مین بھی میرا چہرہ آفتاب ہی ذرا میرے رنگ کو تو دیکھو اب بھی چاہنے والے آتے ہین
کسی روز دس پانچ پیسے پاتی کسی روز محروم رہ گئی بڑھیا نے کہا کہ بڑھیا نہ کہو نہین تو مین بہت
بری طرح پیش آؤنگی ابھی دس بیس چاہنے والے میرے موجود ہین اگر آجائینگے تو جان
بچانا آپکو دشوار ہوگی ٹھنڈے ٹھنڈے چلے جاؤ تم کون ہو کسکے یہان نوکر ہو میرے سر
پڑ گئے تو کہان آئے خدمتگار نے کہا بڑی بی صاحب آپکا مکان کہان ہی بڑھیا نے کہا
پھر تمنے وہی کہا میان تم کر باتین کرو مناسب نہین کہ مین مدم بڑھیا کہو سامنے جو نقشہ معلوم ہو
جہان سبز جھنڈی بندھی ہین وہین میرا مکان ہی جی چاہے چلے آنا اب بھی دروازے پر میرے
چار و رہتا ہی آکر دیکھ لینا میری بیٹی بچپن ہی سے ہوگئی اسکے بھی چاہنے والے رہتے ہین مگر کیون
بچیا تم کسکے نوکر ہو خدمتگار نے کہا شہنشاہ ساحران صاحب آبرو سرطان گرم خوم کے
ملازم ہین بڑھیا نے پوچھا کس بارگاہ مین تشریف رکھتے ہین خدمتگار نے کہا وہ سامنے جو
بارگاہ ہی آج شب کو اسی بارگاہ مین رہینگے اس شب کو اسم اعظم بند کرینگے
صبح کو طلسم کشا گرفتار ہو جائے گا قلعہ پھونک دینگے بڑھیا یہ
سنکر رونے لگی خدمتگار کے پاؤن پر گر پڑی کہا میرا سلام شہنشاہ
سرطان سے کرادو مین انسے منت و خوشامد کرونگی کہ میرا مکان چھوڑ دیجیے گا

ورنہ غضب ہوگا اگر میرا مکان جلا تو مین کہان جاؤنگی خدمتگار نے کہا چلیے مین سامنا
کرا دون خدمتگار ہنستا ہوا چلا بڑھیا گرتی پڑتی چلی دربارگاہ پر آکر خدمتگار نے کہا بڑی
بی تم یہان ٹھہرو مین جاکر عرض کرون بڑی بی تو وہین ٹھہر گئین چوبدارون سے ہنس ہنس کے
باتین کر رہی ہین اور سب ہنس رہے ہین سرطان سے جاکر خدمتگار نے کہا حضور ایک بڑھیا
عجب زندہ دل آئی ہے بڑھیا کہنے سے بُرا مانتی ہے عجب عجب باتین کرتی ہے کہتی ہے ابھی
میرے چاہنے والے آتے ہین سرکار کا حکم ہو تو بلاؤن ذرا حضور اُس سے باتین کرین بہت
خوش ہونگے سرطان نے کہا بلا لو خدمتگار نے باہر والونکو آواز دی بڑی بی کو یہان بھیجدو
یہ سنکر جواہر کے ہاتھ پاؤن تو کانپ گئے مگر کلیجہ پر پتھر رکھکر اندر آیا دیکھا سرطان بیٹھا ہے
اسباب سحر تیار کر رہا ہے جواہر یعنے بڑھیا نے آکر سلام کیا وہین فرش پر بیٹھ گئی ہاتھ باندھکر
عرض کی حضور نے لونڈی کو کیون یاد کیا سرطان نے کہا ہمارے خدمتگار نے تمہاری ظرافت
اور خوش مزاجی کا ذکر کیا ہمنے بلا بھیجا بڑھیا نے کہا اب تو مین آکر سامنے آئی کچھ آپکا مطلب
ہو کچھ میرا مطلب نکلے سرطان نے کہا بیان کر بڑھیا نے ایک پرچہ کاغذ جیب سے نکالا کہا
ذرا اسے ملاحظہ فرمائیے سرطان نے جو اسے کھولکر دیکھا تصویر ایک مہ جبین کی پائی
کہ نہایت حسین وجمیل قمر رخسار سینے پر ابھار ہو آنکھون مین مسیحائی وضع طرح مین رعنائی
وزیبائی سرطان گرم خو تصویر کو دیکھکر بیقرار ہو گیا کہا کیون بڑی بی صاحب یہ صاحب
عصمت وعفت کون ہے مفصل حال بیان کرو بڑھیا نے کہا حضور کی کنیز میری نواسی ہے
آپ ایسے شاہ ہونکے واسطے مین نے اسکو لگا رکھا ہے اکثر رئیس لوگ چاہتے ہین کہ نکاح
کرین شادی کرین مین نے حضور کا جو حال سن پایا آرزو ہوئی کہ سرکار کے سامنے جاکر پیش
کرون بڑی چلبلی لڑکی ہے گانا بھی مین نے اسکو بتایا ہے غزلین بھی یاد کافی ہے اگر حضور
چلین تو مین خدمت مین پیش کرون جو کچھ آپ عنایت فرمائینگے وہی قبول ہے سرطان نے
کہا بڑی بی یہان لے آؤ بڑھیا نے کہا حضور یہان نہین لا سکتی اگر حضور چلین تو البتہ بیچ دون
گی سرطان نے کہا بڑی بی مین افسر لشکر ہون یون میرا جانا مناسب نہین سارے لشکر مین مشہور ہو
جائیگا بڑھیا نے کہا آپ تردد نہ کیجیے پہلوے قلعہ مین قریب ہے جنگل کا سناٹا [illegible] برج مین میرا

مکان ہی حضور چلیں تو وہاں بہت آرام پائینگے میرا شوہر اس قریے کا مالک تھا تھوڑا زمانہ گذرا کہ
اسنے انتقال کیا اب میں نے یہ تدبیر کی ہی کہ کسی وزیر یا بادشاہ کے سپرد کردوں گی کہ وہ بھی
لگوڑی چین پائے جب جا کر محل میں بیٹھیگی گرد کنیزیں مثل ستاروں کے بیچ میں یہ ماہ تابان اپ
بھی خوش ہو جائینگے اپنی مقام پر ذکر کروں گی کہ کیا صاحب نصیب ہی ایسے شہنشاہ کی قریب ہی
سرطان نے کہا اچھا بڑی بی چلو میں تمہارے ساتھ چلتا ہوں یہاں تم لشکر سے نکل جاؤ میں لشکر
کے دیکھنے کے حیلے سے آؤنگا بڑھیا نے لٹھیا اٹھالی گرتی پڑتی باہر نکلی بیرون لشکر جا کر ایک
جانب چلی سرطان بھی خیمہ سے باہر نکلا بڑھیا کو دیکھ لیا وہ جاتی ہی حیران تھا ایسا ہو بڑھیا بڑھ جائی
اور میں اسکے ساتھ نہ ہو پہونچوں ای سرطان عجب دولت لازوال ہی آسمان خوبی کی بدر
کمال ہی جھپٹ کر قریب آیا بڑھیا نے جنگل میں آکر بتایا وہ سامنے جو اونچا سا مکان ہی اس
میں بیٹھی ہوگی بے ماں باپ کی چھوکری مجھکو یاد کر رہی ہوگی دیکھیے کوٹھے پر کھڑی ہی یہاں
سرطان صاحب بڑا اسمیں چلبلا پن ہی دن بھر ساری گھر میں دوڑی دوڑی پھرتی ہی دیکھو
جیسے چاند چمک رہا ہی سرطان جو ادھر بڑھا جواہر نے لپکا پھر کا کر کے حلقے اسکے گلے میں ڈال
ہی دیئے سرطان اری کہکر پلٹا جواہر نے جناب مار کر بیہوش کیا چاہا [illegible]
باندھوں سرطان زمین سے نہیں اٹھتا جواہر لاکھ زور کر رہا ہی مگر اسکو جنبش نہیں جب تو
جھلا کر جواہر نے خنجر کھینچا چاہا کہ ماردوں اسکا سر اڑ جائے کہ کان میں آواز آئی او
ظالم کیا کرتا ہی خبردار قتل نکرنا جواہر نے پلٹ کر دیکھا نخل سے ایک زاغ سیہ [illegible] آواز دے
رہا ہی کہ خبردار قتل نکرنا جواہر نے کچھ خیال نکیا ہر چند کہ زاغ [illegible] چاہا کہ
خنجر ماردوں زاغ نے منہ سے کنکر چھوڑا جواہر کے ہاتھ پر ایک چھپکلی پڑی کہ خنجر چھوٹ کر
الگ گرا جواہر بھی لڑکھڑا کر گرا زاغ نے نخل سے اڑ کے پہلے پر اپنا منہ رکھ جواہر کے مس کیا
جواہر کے چہرے سے رنگ و روغن عیاری کا اڑ گیا صورت اصلی ظاہر ہوئی سرطان بھی
یا سامری کہکر اٹھ بیٹھا سرطان نے دیکھا زاغ سیہ رو کہتا ہوا بتا ہی کہ [illegible] شہنشاہ
ساحران واسطے وزیر اعظم طلسم بطلیموس آگو یہ شخص قتل کرتا تھا میں اسکو گرفتار
کر کے جاتا ہوں اب تو سرطان جھلا کر کہنے لگا ارے تو کون ہی جو مجھ قتل کرتا تھا جواہر

نے کہا منم جواہر خنجر زن فرزند عمرو پرفن سرطان یہ سنتے ہی اپنے مقام سے اٹھا کہتا ہوا او نا
عیار میرے قتل کا ارادہ کیا تھا کیا مجال ہی کہ بہرام فلک بھی مجھکو قتل کر سکے مین وزیر بادشاہ
طلسم بطلیموس ہون کسکی مجال ہی کہ مجھے قتل کر سکے یہ کہکر اہلِ لشکر کو آواز دی دوڑے ساحر آئے
کہا اسکی مشکین باندھلو طلسم کشا کا عیار ہی بادولت کو قتل کرنے آیا تھا زاغ سیہ روں نے اسکو
گرفتار کیا ساحرون نے آکر اسکی مشکین باندھین لیکر لشکر مین آیا کہا اسکو لیجا کر قید کرو محتاج
نے جواہر کو لاکر ایک خیمہ مین قید کیا ہرکارے لشکر صاحبقران کے حاضر تھے انھون نے دیکھا
کہ محتاج چالیس جادوگر لیکر درخیمہ پر بیٹھا ہرکارے بھاگے آکر صاحبقران سے عرض کی ای
شہریار جواہر قید ہوگیا ایسی عیاری کی کہ بارگاہ سے لگاکر جنگل مین لیگیا وہان جاکر بیہوش
بھی کیا پھر نہین معلوم کیا باعث ہوا کہ وہان پکڑا گیا اب سرطان نے قید کیا ہی سامان سحر
کر رہا ہی دیکھیے صبح کو کیا ہو اب صاحبقران کو بڑا تردد ہوا ہرکارون سے حکم دیا کہ اگر قتل
کا ارادہ کرے تو ہمکو خبر فوراً پہونچانا ہرکارے روانہ ہوگئے چار پہر رات گذر کر جب ستارہ سحری
آسمان پر چمکا صاحبقران لشکر کو ساتھ لیکر بفر فریدونی و بحشمت جمشیدی میدان کارزار مین
آئے دیکھا ادھر سے سرطان گرم خو مع سرداران غدار میدان کارزار مین آکر پہونچا صفین
درست ہونے لگین کہ صحرا سے گرد اڑی دیکھا ایک پہلوان گینڈے پر سوار پچاس ہزار سوار و پیدل
پشت پر امیر نے ہرکارونکو اشارہ کیا دریافت کرو کہ یہ کون آیا ہی وہ سرطان کے قریب
آیا آپس مین صاحب سلامت ہوئی اس پہلوان نے کہا ای سرطان گرم خو اظلام کوہ پیکر
میرا نام ہی نامہ شاہ کا میرے پاس پہونچا کہ جاکر طلسم کشا کو گرفتار کرو مین اپنے مقام سے روانہ
ہوا اور پہلوان بھی یقین ہی کہ آتے ہون بادشاہ کا حکم ہی کہ اس قلعہ کو کھدوا ڈالو
اسرار و محجوب و آزاد کی مشکین باندھکر لاؤ سرطان نے کہا مین فکر مین بیٹھا تھا کہ اسم
اعظم کے بند کرنیکی تدبیر کرون عیار حمزہ نے ایسی پریشانی مین ڈالا موقع ہوا کہ مین سحر
تیار کرتا اظلام نے کہا حضور تامل فرمائین غلام مشکین باندھکر لائیگا خدمت مین شہنشاہ کے
پہونچائیگا آپ اور طور سے سحر کھیگا ملکہ اسرار و آزاد و محجوب ان سبکو کیا ہوگیا کہ جو یہ طلسم کشا
کی شریک ہوگئین سرطان تو خاموش ہو رہا سردار بول اٹھے کہ ای اظلام کوہ پیکر طلسم

کشت نہایت حسین وجمیل ہی یہ لوگ جب طلسم مین گئی پہلے بادشاہ کے دھبہ لگایا بطلیموس
ایسا شاہ تھا جب فرزند وحشتم اسکی دختر ایسی حرکت کر بیٹھی اطلام نے کہا مجھکو اجازت دیجیے
کہ جاکر طلسم کشا کو للکارون طلسم کشا نہایت حقیر ہی ہم سمجھتے تھے کہ بڑے قدو قامت کا جوان
ہوگا میری تلوار کے بار سی اسکی کلائیان ٹوٹ جائینگی بجاتے ہی مشکین باندھ لونگا سرطان
نے کہا جو خوشی تمہاری چاہتا ہی اطلام جاؤن جاکر صاحبقران سے مقابلہ کرون کہ پھر ہوا
سی گرد اڑی سب دیکھنے لگے جب دامنہ گرد کا شگافتہ ہوا دیکھا ایک پہلوان دیو خصال عفریت
مثال گینڈی پر سوار پشت پر دو لاکھ سوار و پیدل فوج کی دل کے دل داروی کرتا ہوا آکر
پہونچا لیکن نہایت مغرور ومتکبر ہی بہ کبر ونخوت سرطان کو سلام کیا سرطان نے کہا ای
افہام بن مغموم کیونکر آنے کا اتفاق ہوا اسنے کہا نامہ شہنشاہ کا پہونچا کہ جاکر قلعہ آتش
بہار پر طلسم کشا کو گرفتار کرو اجازت دیجیے فیصلہ کرکے آج ہی ملنے جاؤنگا سرطان نے کہا
سامری وجمشید کے سپرد کیا افہام بن مغموم گینڈی کو ٹھکرا کر میدان مین آیا ملکہ آزاد ضوبر
خاموش کھڑی ہی آنسو آنکھون مین بھرے ہوئے جی مین کہتی ہی کہ ای آزاد ایکدم کیو اسطے
یہ سامان انکا خدا انکو بچائی بڑا اجاگری مع ساحرون کے پانچ لاکھ کافر جمع ہین خدا انکا
مالک ہی کہ افہام بن مغموم فیل دندان میدان مین آکر پکارا ای فرقۂ خدا پرستان وای
زبردستان سوای طلسم کشا کے اور کسیکو نہین چاہتا مقبل نے قصد کیا تھا جب اسنے نام
امیر کا لیا مقبل تو ٹھہرا صاحبقران نے مرکب اپنا بڑھایا ملکہ آزاد کیطرف دیکھکر فرمایا تو
صاحب ہم میدان کارزار مین جاتے ہین تمکو خدا کے سپرد کیا یہ کلمہ سنکر آزاد نے رکاب
پر ہاتھ رکھدیا عرض کی ای شہریار یہ پہلوان ایسا زبردست ہی کہ بادشاہ نے اسکو فیل پہلوان کا
خطاب دیا ہی اسکا کوئی مثل نہین خدا آپکو اس ظالم کے ہاتھ سی بچائی صورت روز سیہ دکھا
امیر نے فرمایا ملکہ اسقدر کیون گھبرائی ہو انشاء اللہ بہ یک ضرب شمشیر اسکو دو ٹکڑے کر دونگا
اور اگر میری قضا اسکے ہاتھ سی ہی تو مجبوری دنیا جاری ہی بڑے بڑے تن وتوش والے آئے
زیر بھی ہوئے اور مارے بھی گئے لندھور بن سعدان ایسا پہلوان بعنایت خدا اسکو
دو مرتبہ زیر کیا اول کا ذکر کوچک باختر مین اور دوم کا ذکر نوشیروان نامے مین ہے کہ وہان کفار کی

شریک ہوگیا تھا دیوانہ دگو نگا بنا تھا اور اور لوگون کو بھی زیر کیا اور علاوہ اسکے وہ وجہ تامین مشہور
ہین اول تو یہ کہ پردہ قاف مین ارچنگ آہن شاخ ایسے دیو کو مارا پردہ دنیا مین یہ سرباختر
ملک قرناکوک عقرب چشم زحل پیشانی کو مارا یہ بچا کیا جز ہی تم کو اسوقت بہت منتشر پاتا
ہون ملکہ آزادہ نے کہا ای شہریار مین کیا عرض کرون جو کچھ میرے دل پر گذر رہی ہے یہ پہلوان
اسقدر زبردست ہی کہ سرگروہ پہلوانان طلسم کہلاتا ہی کیونکر عرض کرون کہ حضور اسکے مقابلے
مین جائین اگر حکم ہو تو کنیز اسکو جاکر سمجھا دے ہرچند کہ ادھر بھی ایسا ساحر موجود ہی کہ وزیر بادشاہ
طلسم ہی لیکن حضور کسی طرح بچین مین تو حضور کے واسطے بدنام ہوئی مشہور خاص و عام ہوئی
چاہتی ہون کہ جان میری جائے مگر آپکو خدا آفت ارضی و سماوی سے بچائے صاحبقران
نے فرمایا ہمارے یہان دستور نہین کہ غیر ساحر سے ساحر مقابلہ کرے بوخدا حافظ ہمکو اب دیر
ہوتی ہے جانے دو یہ کہکر صاحبقران نے گھوڑا بڑھایا مقابلہ اقمام بن مفہوم فیل
زندان مین آئے آتے ہی تگا ور زن ہوئے گینڈا امیر نے دیکھا کہ پہاڑ ہی ایسی تگاور پڑی کہ
چھ قدم اسکا گینڈا ہٹا یعنی قدم مرکب صاحبقران کا ہٹا اقمام نے جمال جہان آرا دیکھا
زلفین غلیلی تابدوش غزالی چشم شیر چشم سینہ چوڑا خوبصورتی کی تیاری سپر فولادی پشت پر
نیمچہ ہلالی زیب کمر حیران جمال محو دیدار ہوگیا کہا ای صاحبقران آپنے ارادہ طلسم کشائی کا
کس جرات پر کیا مقام افسوس ہی کہ ہم ایسے پہلوان ملازم بادشاہ طلسم بطلیموس ہین اگر تم
ہماری اطاعت کرو تو جاکر خطا معاف کرا دین اگر کہنا ہمارا نہ مانا ہم مشکین باندھکر لیجائین گے
خدمت مین بادشاہ کی پہونچا دینگے مین اپنے لشکر کا تجکو بادشاہ کرونگا صاحبقران نے
فرمایا کیا بیہودہ بکتا ہے جو کچھ تجسے ہو سکے وقصور نہ کر اسنے اٹھاکر نیزہ مارا امیر نے پرنکو نیزے
کی سنان پر کیا نیزہ چلنے لگا دونون لشکر ان مین بڑی دھوم سے نیزہ چل رہا ہے سب
تعریفین کر رہے ہین کہ صاحبقران کس مزے سے لڑ رہے ہین دو گھڑی کامل نیزہ بازی ہوئی
امیر نے ایک مقام پر نیزہ لگا نجھو کر بقبضہ مارا کہ نیزہ ہاتھ سے مرد دیو خصال کے نکلگیا
نیزہ جو ہاتھ سے نکلا اقمام بن مفہوم فیل دندان مثل ابر کے گرگرایا للکارنے آواز
دی او جوان تو نے غضب کیا دکھلایا سے لشکر ان مین اور تو نے نیزے کو میرے

حوالی کیا میں بسہولت رہ رہا تھا یہ نہ جانتا تھا کہ تو میرا نیزہ نکال دیگا لیکن وہ جو محبت تھی اسکا وہ
ساتھ دشمنی کے تبدیل ہوئی تیرے قتل ہونے کی دلیل ہوئی اب بچنا دشوار ہے ضرب تیغ سے میری کوئی
بچا نہیں دیکھ خبردار ہوشیار رہنا یہ کہکر تیغہ لنگر دار جوہر دار نیام انتقام سے کھینچا اژدہا تھا کہ بل کر
کے غار سے نکلا للکار کر وار کیا کہ او حمزہ اب کیونکر بچیگا امیر نے گرد اسپر کا سر کھینچا گھوڑے کو ٹھکراکر
چلے منظور یہ ہے کہ زیر بغل جا کر لپٹ پڑوں اس مغرور کا غرور مٹا دوں لیکن گھوڑا جو جھجکا مرکب
تڑپ کر چلا وہاں موش خانہ تھا دونوں پاؤں موش خانے میں گھوڑے کے جا رہے گرد اسپر کا
سر سے ہٹا خود بھی سر انور سے گرا سر برہنہ پر تلوار پڑی کھچاکے کی صدا آئی امیر نے بتعجیل دستانہ
مار دیا تیغہ سر سے نکلا چادر خون کی چہرۂ بے نظیر پر آئی صاف تاب تھا کہ ماہ درخشاں پردۂ
شفق میں پنہاں ہوا اس حال پر ملال میں صاحبقران نے بھی ہاتھ نادر کا مارا تیغہ
عقرب سلیمانی کاٹ میں لاثانی دست زبردست صاحبقران عالیتبار تیغہ بر رقاب چوزنکر
گرا اسپر کے دو ٹکڑے ہوئے وہاں سے جو تیغہ گرا خود و درع و بلغہ درع چین کو کاٹتا ہوا آمادہ برد
پہونچا اسنے دستانہ مارا تیغہ جو سر سے نکلکر گرا گینڈے کی گردن قلم ہوئی انعام کودکے الگ
ہوا فوج بھی اسکے ساتھ دو ڈھائی لاکھ ہے سب افسران فوج لینا لینا کہکر دوڑ پڑے
امیر نے زخم سر کو باندھا تیغہ علم کیے ہوئے فوج کفار پر جا پڑے ادھر سفاک سپہ لار ومقبل
وغیرہ بھی جا پڑے سرطان گرم خو فوج ساحران کو لیکر آ پڑا امیر نے جو گھٹا کفر کی آتی دیکھی تو
بڑھکر نعرہ کیا باشید ای کافران بےحیا وای نابکاران پر دغا ہر کہ واند داند وہر کہ نداند

بشناسد نعرۂ صاحبقران تصنیف مصنف

امیر عرب حمزہ ذی حشم
چو رستم بسنجان پی دار و گیر
شدہ بر سرم فتح و نصرت نثار
زدوم دیو عفریت را در مصاف
شد از جنگ بیدین و لیل و زار

منم قاتل کافران جہان
ہزبر کفت گنجاب ملعون فراز
گذر چون بجولانگہ قاف شد
بلرزہ فتادند دیوان قاف
در انجا جو جاہ وادب یافتم

منم صاحب چتر و تیغ و علم
ز تیغم گریزندہ نوشیروان
چو در باختر جنگ شد آشکار
جزا از راہ عدل و انصاف شد
سمندون بدبخت گشتہ شکار
سلیمان ثانی لقب یافتم

امیر نعرہ کرکے جا پڑے لڑائی میں مصروف ہوئے جب ملکہ آزاد وغیرہ نے دیکھا کہ ساحرونکا

بلوہ ہے امیر اسم اعظم پڑھکر لڑ رہے ہین جسکے ہاتھ مارا اس کے دو ٹکڑے کیے پہلوانون کو کنارے
ہٹایا ملکہ آزاد صنوبر قد اسرار شعلہ زن و محبوب پریچہرہ بھی جا پڑین سحر خوانی مین مصروف
ہوئین لڑائی گھمسان کی ہو رہی ہے ادھر کے آٹھ لاکھ ادھر کے پچاس ساٹھ ہزار گویا دال مین
نمک تھا مقبل جانبازی کر رہا ہے تیر اندازی مین مصروف ہے جب تیر مارا دو چار سوارون
کو گرا دیا اسطرح لڑ رہا ہے ملکہ آزاد لڑتی ہوئی سامنے سرطان کے پہونچین سرطان اور آزاد
سے سحر ہونے لگا سرطان بلائے روزگار ہے صاحبقران لڑتے لڑتے تھک گئے ہین
کئی مرتبہ شدہ تحت الحنک ٹوٹا مگر صاحبقران اسی طرح جنگ مین مصروف ہین سرطان
نے آزاد کو زخمی کیا قصد کیا بڑھکر سر کاٹ لون اسرار نے بڑھکر مقابلہ کیا ملکہ آزاد کنارے
ہوئین اسرار سے دو گھڑی کامل سحر چلا ایک مقام پر سرطان نے نعرہ کرکے جو ہاتھ ہلایا
ایک برق سر پر اسرار کے گری اسرار بھی زخمی ہوئی محبوب پریچہرہ جا پڑی ماں کو ہٹایا خود
مقابلہ کیا دو گھڑی کامل اس سے بھی سحر چلا آخر یہ بھی ہاتھ سے سرطان کے زخمی ہوئی گیر زمین
دوڑ پڑین اسرار زخمدار بیقرار قریب آزاد کے آئی اسرار کو دیکھکر آزاد نے کہا اے مادر
مہربان مین بھی زخمی ہوئی اب قدم نہین ٹھہرتا تمہاری خوشی ہو تو نکل چلین اب نہ لڑین تو
دیکھین کیا ہو نکل جائین تو بہتر ہے اسرار نے کہا میرا بھی یہی حال ہے قلب پر ہجوم غم و ملال
ہے میرا بھی یہی قصد ہے کہ نکل جاؤن آزاد نے پلٹ کر دیکھا صاحبقران لڑتے ہوئے ایک
نخل کے سایے مین پہونچ وہان ٹھہرے مین غش چلا آتا ہے دل بسبب زخمداری کے تھراتا ہے
ہاتھ ہلائے جاتے ہین جو سامنے آیا اسکو ہاتھ مارا لیکن تلوار کم کم کاٹتی ہے ہاتھ کے وار کاری
نہین ہوتے امیر کو یقین ہوا کہ اب گھوڑے سے گر پڑونگا تلوار کو نیام انتقام مین کیا دونون ہاتھ
گھوڑے کی گردن مین ڈال دیے بیساختہ فرمایا اے مرکب اصیل کسی طرف لے نکل مرکب نے
جو اپنے راکب کو سست پایا ایک طرف لے نکلا ہر چند انتہا کا مجمع ہے مگر مرکب دولتیان
مارتا ہوا صاحبقران کو لیکر طرف صحرا کے نکل گیا یہان ملکہ آزاد و اسرار و محبوب نے جو
صاحبقران کی آواز نہ پائی قصد کیا طرف قلعے کے جائین مگر ممکن نہوا آخر یہ تینون طرف
صحرا کے بھاگین دامن صحرا کو مثل دامن باد جا کر نکل گئین ایک درۂ کوہ مین جا کر تینون چھپین

ایک نے ایک کی زخم دوزی کی ملکہ آزاد صنوبر قد نے کہا ای مادر مہربان ہم تم تو بخوف جان اسطرف نکل آئے نہین معلوم اس شہریار پر کیا گذری دل کی وحشت بڑھتی جاتی ہے طبیعت گھبراتی ہے عجب تماشا ہے اس حال مین کیفیت اظہر مگر

مرگیا مین بیقراری سے اسے کچھ غم نہین — کشتۂ سیماب ہون جو لائق ماتم نہین

بوستان وصف عرق آلودہ رخین ہے کتاب — حرف مین یہ گل نہین نقطے ہین یہ شبنم نہین

یہ دہان جام سے آواز آتی ہے مدام — آج یہان جز کاسۂ سر کچھ نشان جم نہین

نام تیرا میرے ہونٹھون سے جدا ہوتا نہین — ای پری پیکر دہن مین میرا کم از خاتم نہین

ہوگیا محبوب میرے درد کا کیونکر شریک — شکوہ بیجا ہے کہ کچھ وہ اور مین توام نہین

رونگشا اثر نہین اس پر عیان خط شعاع — تیرے گالون کے برابر نیر اعظم نہین

گڑے عاشق اپنے معشوقون سے تجھکو دیکھکر — سامنے خورشید کے ربط گل و شبنم نہین

تو جو آیا باغ مین تو چشم بد کے واسطے — آگ پر یہ گل نہین اسپند ہے شبنم نہین

ابرو قاتل پہ جی دیتے نہین انسان عبث — پیکر و شمشیر و خنجر مین بھی ہرگز دم نہین

تردہ گل ہے آب خجلت سے جو رویا بہت — خوب سی بارش نہو جبتک دلا شبنم نہین

اپنی استغنا سے ہے باغ جہان ایسا خجل — کون شاخ پر ثمر ہی جسکی گردن خم نہین

عکس اسے کہتے ہین مینا ہے عرق منہ پر شباب — اختلاط گل سے رنگین قطرۂ شبنم نہین

باعث رنج اہل دنیا سے ہی ناسخ گفتگو — غیر خاموشی سے زخم دہان مرہم نہین

یہ اشعار پڑھکر ملکہ خوب روئین اسرار نے کہا بی بی نگھبراؤ پروردگار کچھ نہ کچھ سامان کریگا وہ اپنے زمانے کے صاحبقران ہین ایسی سختیان اکثر پڑی ہونگی سب جادوگر دمین رہ گئے صرف دس بارہ ہزار کنیزین ساتھ آئی ہین انھین مین سے چند کنیزون کو واسطے خبر کے بھیجا کنیزون نے جاکے دیکھا کہ دونون پہلوان دسرطان نے جب دیکھا کہ کوئی افسران کا نہ باقی رہا تمام بن مفہوم سے کہا تو نے حمزہ کو مارا الامین نے تینون جادوگرنیون کو مارا دختر شاہ بھی میرے ہاتھ سے قتل ہوئی چند کنیزین لاشے ان سب کے لے کر طرف صحرا کی بھاگ گئین قلعہ لے لو سرطان نے بڑھکر دو چار گولے ایسے مارے کہ ساکنان قلعہ

فریاد کرنے لگے سامری و جمشید کے واسطے دلانے لگے مگر پھاٹک نہ کھولا سرطان گرم خو بڑا
ساحر زبردست ہے کئی مرتبہ آواز دی کہ اگر پھاٹک نہ کھولو گے تو قلعہ کو اڑا دونگا جب ناچار
ہوکر سب نکل آئے یہ سب ساحر داخل قلعہ ہوئے اب جو اسنے دریافت کیا معلوم ہوا کہ یہ لوگ
زندہ نکل گئے سرطان گرم خو نے چند ہرکارے واسطے خبر کے روانہ کیا کہا دریافت کرکے آؤ
کہ یہ سب لوگ بھاگ کر کہاں گئے عیار مہلیل رو در رفت ہو اسنے کہا میں جاتا ہوں خبر
مفصل لاتا ہوں یہ کہکر مہلیل چلا مہلیل ہر وقت قیدخانے پر جواہر کے آتا تھا دیکھ جاتا
تھا اور تاکید کرتا تھا اس مکاری کی اچھی طرح حفاظت کرنا جواہر جب دیکھا کہ مہلیل نہ آیا
ممتاج جادو جو نگہبان تھا اس سے پوچھا کہ عیار صاحب کیوں نہ تشریف لائے اسنے کہا
وہ برای تلاش مسلمانان گئے ہیں جواہر رونیلگا ممتاج جادو نے پوچھا اری قیدی کیوں
روتا ہی جواہر نے کہا یہاں آئیے تو عرض کروں ممتاج جادو اندر آیا جواہر نے کہا دروازہ
بند کر دیجیے میرے پاس کچھ مال ہے وہ آپ کی خدمت میں حاضر کروں آپ سعی کرکے مجھے بچا لیجیگا
ممتاج سوچا کہ مفت میں مال ملتا ہے اسکو لینا چاہیے اسنے بھی کہا ای عیار میں مقرب وزیر اعظم
ہوں سفارش تیری ضرور کرونگا جواہر نے نکال کر دس میں دبیہ دی کچھ اشرفیاں بھی دیں
باتیں کرنے کرنے کہا اور مال لنگوٹ میں ہے ذرا میری ہتکڑی نکال دیجیے تو حاضر کروں ممتاج نے
ہتکڑیاں نکالیں جواہر نے ہاتھ ڈال کر لنگوٹ سے کچھ نگینے نکالے ایک ڈبیہ بھی نکالکر دی کہا اسکو نہ
کھولیے گا اسمیں میری جان و ایمان ہے جب میں مارا جاؤں تو میری قبر میں یہ ڈبیہ رکھدیجیگا
اور جو نہ بچونگا تو واپس لیلونگا ممتاج کو از حد اشتیاق ہوا کہا آخر اسمیں کیا چیز ہے جواہر نے کہا
اسکو نہ پوچھیے نام بتانے سے میرا دل ٹکڑے ہوتا ہے قبلہ و کعبہ خدا ہو تم باپ کو یہ نعمت دی کہتا
تو ہوں جب میں قتل ہو جاؤں تو اسکو میری قبر میں رکھدیجیگا اسکی وجہ سے مجھپر عذاب بھی نہ
ہوگا سب طرح عزو عافیت رہیگی ممتاج کو اور زیادہ اشتیاق ہوا آخر ڈبیہ کو کھولا اسمیں سے
بیہوشی اڑی ممتاج بیہوش ہو کر گرا جواہر نے بہ تعجیل تمام اسکو اسکی صورت بنایا آپ اسکی شکل بنکر
باہر نکلا جادوگروں سے کہا ہوشیار بیٹھے رہنا میں ایک کار ضروری کو جاتا ہوں یہ کہکر ایک جانب چلا
کہ جاکر صاحبقران کو تلاش کروں مگر امیر کو جو مرکب لیکر نکلا شب بھر میں کئی کوس آیا

ایک مقام پر آکر رکا بیان مقبل و سفاک بھی شکست خوردہ زخمدار و بیقرار و اشکبار جب کسی
افسر کو نپایا غلامونکو اپنے ساتھ لیکر ایک جانب کو بھاگ نکلے ایک دشت پر فضا مین جاکر ٹھہرے
انکا حال تو تحریر ہوگا مگر صاحبقران جنگل مین پشت مرکب سے گرے قضای کار شہلای سروقد
دختر احکام رازدار واسطے سیر کے نکلی تھی آسمان پر اڑی جاتی تھی کہ اوسکی نگاہ جمال جہان آرای
صاحبقران پر پڑی بلندی سے اتر آئی حیران حیران جمال جہان آرا کو دیکھنے لگی پشت و پہلو پر
تیر و نیزے کے زخم سپر پر زخم تلوار جو دیکھا کمسن تھی ڈری آخر تاب نہوئی ڈرتے ڈرتے قریب
آئی نتھنون پر ہاتھ رکھا آمد و شد نفس کی پاکر دل کو تسکین ہوئی کہ یہ شخص ابھی زندہ ہے چند
کنیزین اوسکے ساتھ تھین اوسنے ایک چارپائی منگوائی آمادہ ہوئی کہ مین خود اوٹھاؤن
کنیزون نے کہا آپ ہاتھ نہ لگائیے کنیزین کسواسطے ہین کنیزون نے اوٹھایا ملکہ نے کہا کہ ہمارے
باغ کی طرف لیچلو شہلای سروقد خود بھی ساتھ ہے کبھی سینے پر ہاتھ رکھا کبھی نتھنون پر اور
کبھی گھبراکر نبض پر ہاتھ رکھا کہتی ہے نبض بہت سست ہے غرض وہانسے اپنے باغ مین لیکر
آئی بارہ دری مین لاکر اوتارا مرکب کو بھی ساتھ لائی ہے مرکب سہ چشمی کو دیکھکر بہت حیران ہے
کہتی ہے کیون صاحبو تین آنکھ کا مرکب کہان سے آیا اوسکو تو ایک چمن مین بندھوا دیا امیر کے
علاج مین مصروف ہوئین جراح کو بلایا بہت کچھ روپیہ اوسکو دیا کہا اور جو مانگیگا وہ دونگی
یہ شخص زخمدار ہماری حوالی مین آیا مین اوٹھوا کر لائی ہون علاج بلطافت سے کرنا جراح نے
زخم دھوئے پٹیان چڑھائین صاحبقران کو بعد دوپہر کے ہوش آیا سرہانے اپنے ایک
آفتاب عالمتاب شہریاری و کوکب شبستان فیروز جہانداری کو پایا گھبراکر اوٹھ بیٹھے ملکہ شہلای
سروقد نے شرماکر کہا اوچھو صاحب ٹانکے نہ ٹوٹ جائین صاحبقران نے فرمایا نہین بیانہوگا ای شہزادی
والا قدر تمھارا کیا نام ہے مجھکو کیونکر لانیکا اتفاق ہوا شہلای سروقد نے کہا مین بیٹی ہون احکام
رازدار کی صحرا مین واسطے سیر کے نکلی تھی آپکو فرش زمین پر پڑے دیکھا اوٹھا لائی آپکا نام نامی
و اسم گرامی کیا ہے چند کنیزین حاضر ہین صاحبقران نے جو ایک نازنین مہ جبین کو دیکھا
حیران حیران جمال کو دیکھ رہے ہین وہ انکے گلشن حسن کی گل چینی کر رہی ہے یہ بھی کہتی
ہے کہ پہلے اپنا نام بتلائیے امیر نے بلا تکلف کہدیا کہ نام میرا صاحبقران ہے بڑے افسای

طلسم مطلیموس آیا ہون یہ جو امیر نے کہا شہلا گھبراگئی اشارے سے منع کیا کہ یہ نام نہ لیجیے سمجھکر بات
کیجیے کنیزین سُن رہی ہین یہین لوح طلسم ہے مین دختر رازدار طلسم ہون وہ مالک لوح طلسم ہے
اور احکام رازدار اسکا نام ہے یہ باتین جو یہان ہوئین کنیزین آپسمین چرچا کرتی ہوئین باہر
نکلین ملکہ نے کہا گھبراکر اے شہریار آپنے بڑا غضب کیا اپنا نام اصلی بتادیا ایسا نہوا ینمین سے
کوئی جاکر مادر مہربان سے اطلاع کردے تو غضب ہوجائے شہلا سے سرو قد میرا نام ہے
صاحبقران نے فرمایا اے ملکہ شہلا اسکا خوف کہا تک کرینگے آخر لڑینگے مرینگے ہمنے صحت
پائی اور مقام احکام رازدار پر گئے ہم پہلے ہی خبر پاچکے ہین کہ احکام رازدار کے قبضے مین لوح
ہے شہلا گھبرائی باہر آئی اور کنیزون کو سمجھایا کہ بوا مادر مہربان سے اطلاع نکرنا سبھون نے کہا حضور
ہم کاہیکو اطلاع کرینگے ایک کنیز چنچل نامے گھبراکر اوسنے سوچی کہ جاکر ملکہ احکام رازدار سے اطلاع کرنا چاہیے
اگر اس جوان نے قصد کیا نہین معلوم کیا ہو اور اگر یہ شخص لوح پاگیا تو سب ساکنان طلسم قتل ہوجائینگے
یہ سوچتی ہوئی بھاگی احکام رازدار اپنے قصر مین بیٹھی ہو کہ چنچل جاکر پہونچی جھک کر سلام کیا احکام
احکام نے پوچھا اے چنچل آج کہان آئین کہا حضور آپ کی صاحبزادی آپکے قتل کی درپے
ہین اپنے کو بچائیے کل سے طلسم کشا باغ مین ملکہ شہلا سے سرو قد کے آیا ہوا ہے اور زخم اوسکے
وہ خود کہتا تھا کہ ہم صحت پاکر برای قتل احکام رازدار جائینگے اگر صاحبقران آپ تک آگئے تو حضور
کو کیسی تباہی ہوگی کچھ انتظام کیجیے یہ سنکر احکام رازدار نے کہا کہ اس شوخ دیدہ نے بڑا غضب
کیا طلسم کشا کو اسنے کیونکر پایا چنچل نے کہا حضور قلعہ آتش بہار پر مقابلہ پڑا تھا وہانسے زخمی ہوکر
آئے تھے صحرا مین بیہوش پڑے تھے ملکہ شہلا عاشق ہوکر اوٹھا لائین احکام نے کہا مجکو خبر
ملی تھی کہ قلعہ آتش بہار پر بڑے بڑے مقابلے ہین شاہ طلسم نے بڑا بندوبست کیا ایسے
ایسے پہلوان بھیجے کہ انھون نے انکے ٹکڑے اڑا دیے اب بھاگکر یہان آئے ہین میخوار مردم
در کو بلاؤ یہ کہنا تھا کہ کنیزین گئین ایک پہلوان کو لیکر آئین دیکھا قوی تن قوی سن پہلوان صف
شکن ہے آکر ملکہ احکام رازدار کو سلام کیا کہا اے ملکہ عالم کیا حکم ہوتا ہے احکام نے کہا اے مردم در میخوار
عجب طرح کی آفت ہے سخت مصیبت ہے کہ بیٹی نے اپنے باغ مین طلسم کشا کو جگہ دی تم فوج لیکر جاؤ اگر
آنے مین انکار کرے تو اوسکی مشکین باندھکر لانا ملکہ شہلا کا کچھ پاس نکرنا اگر اوسکے سحر کا خیال

ہے کیونکہ بہت کچھ سیکھ چکی ہیں میں ساحر بھی روانہ کئی ہوں کہ جاتے ہی اوسکو گرفتار کریں منجوار بارہ
ہزار فوج جمع کرکے روانہ ہو گیا بعد جانے منجوار مردم در کے احکام نے فرتوت جادو کو حکم
دیا کہ تم بھی یہاں سے جاؤ اگر ملکہ شہلا کچھ دخل دیں تو اونکو بھی گرفتار کر لاؤ اور اگر نہ دخل نہ دیں تو تامل
کرنا فرتوت جادو بھی بارہ ہزار جادوگروں کو لیکر چلا یہاں صبح کا وقت ہے امیر ملکہ شہلائے سرو
قد سے باتیں کر رہے ہیں کہ ایک کنیز نے بڑھکر خبر دی حضور منجوار مردم در فوج کو لیکر آیا باغ کو
کو چہار جانب سے گھیر لیا یہ سنتے ہی صاحبقران اوٹھے پشت اشقر پر سوار ہوئے مسلح و مکمل ہوکر
بیرون باغ آئے دیکھا منجوار کھڑا ہوا کہ رہا ہے کہ کوئی حمزہ سے کہدے کہ منجوار آپکو گرفتار کرنے
آیا ہے کہ دیکھا دروازہ باغ کا کھلا آفتاب عالمتاب آسمان عربستان زلزلۂ قاف ثانی سلیمان
حمزہ صاحبقران امیر عالیشان یکہ و تنہا باہر آئے ملکہ شہلائے سرو قد روتی ہوئی بنگلے میں
آئیں کنیزوں سے کہتی ہیں صاحبقران میں کیا کروں کچھ بن نہیں پڑتا وہ دیکھو تنہا اودھر
فوج کا جاؤ دیکھوں تقدیر کیا دکھائے صاحبقران نعرہ کرکے فوج منجوار مردم در پر جا پڑے
ٹن سے تلوار چلنے لگی منجوار کھڑا دیکھ رہا ہے صاحبقران نے تھوڑے عرصے میں کئی سو جوان
مار ڈالے ہر مرتبہ منجوار کو للکارتے ہیں کہ او منجوار تو مقابلے میں نہیں آتا ہم تو تیرے مقابلہ
کے مشتاق ہیں منجوار گینڈے کو بڑھا کر چلا تھا کہ ابر نیلگوں آسمان سے پیدا ہوا اور آواز آئی اے
منجوار نہ گھبرا میں فرتوت جادو بارہ ہزار جادوگروں سے آکر پہونچا آتے ہی اوسنے گولہ
مارا امیر نے اسم اعظم پڑھا گولا اولٹا پلٹا فرتوت جست کرکے بچا امیر برابر ہو بچ گئے فرتوت
حیران تھا کہ گولہ کیوں پلٹ آیا جب صاحبقران کو قریب پایا ہاتھ تلوار کا مارا امیر نے اسم اعظم
الٰہی پڑھکر کلائی پر ہاتھ ڈالدیا فرتوت جھٹکے مارتا ہے چاہتا ہے اپنے کو کسی طرح بچاؤں دوسرے
ہاتھ سے صاحبقران نے سر پر فرتوت کے ایک گھونسہ مارا سر فرتوت کا پچک گیا مرنا اوسکا
کہ اندھیرا چھا گیا صاحبقران اسم اعظم پڑھتے ہوئے جادوگروں کو قتل کرتے ہوئے چلے
مطلب یہ ہے کہ منجوار پر جا پڑوں کیا تدبیر کروں کہ اس سے مقابلہ ہو اس سوچ
میں تھے کہ پیچھے سے آواز آئی کہ باش اے حمزہ اب کہاں جائیگا صاحبقران
نے پلٹ کر دیکھا ایک جادوگر ہمصورت فرتوت نعرے کرتے ہوئے آتا ہے کبھی نام لیکر فرتوت کا

بھائی و بہن نے مارا جسکو چاہا اٹھا لیگئی اور پکڑ لیگئے بلندی پر جا کر چھوڑ ڈالا کسیکو سحر کرکے جلا دیا ہزارونکو
اسطرح مارا چار پہر رات گذری کہ ستارہ سحری آسمان پر چمکا شہنشاہ روز تابان نے سپر زرین آفتاب
کو پشت پر لگایا نیزہ خطوط شعاعی کو ہاتھ مین لیا جنیار تیغہ بدست بڑے عظم و شان سے تخت زبرجدی
پر قائم ہوا لڑائی اسی طور پر ہو رہی ہے صاحبقران کو خیال آیا کہ ایسا نہو لڑتے لڑتے گھوڑے پر
سے گر پڑون شمشیر زنی کرتے ہوے بڑھے لیکن نہایت حیران ہین آزاد و اسرار یہ دونون جادو
گرنیان وحشیانہ آگئین سحر کرتی ہوئی چلیں آزاد کے ہاتھ سے خون ٹپک رہا ہے سر کا زخم بگڑا ہوا
ہر مرتبہ رکاب پر سر رکھدیتی ہین عرض کرتی ہین کہ کنیز اب جنگ سے عاجز ہے اسرار بھی خوب خوب
سحر کر رہی ہے مثل و شعلہ نے جو آسمان سے دیکھا کہ صاحبقران کی کلائیون پر ورم آیا مگر لڑتے
بھڑتے جاتے ہین دونون بھائی بہن مل کر سحر کرنے لگے کبھی کسی سردار کو اٹھا کر لیگئے ایسی گھمسان
کی لڑائی ہے کہ کوئی سر اوٹھا کر نہین دیکھ سکتا کہ آسمان سے کیا آفت آئی ہے لڑائی مین مصروف ہین
کسیکو خبر آسمان کی نہین ساحر بھی لڑتے لڑتے تھک گئے ہین لاکھ جادوگر مارے گئے اور ہزارون
بھاگ گئے اب ڈیڑھ لاکھ ساحر باقی ہین صاحبقران کے ساتھ والون نے لڑتے لڑتے گھٹنے
ٹیک دیے سپرین چہرون پر کھینچے ہوے جھوم رہے ہین قبضۂ شمشیر چوم رہے ہین اس حال مین بھی
اگر حریف قریب آگیا ہاتھ تلوار کا مارا کہ اوسکے دو ٹکڑے کیے کسی کو دم نزع قریب پایا کہ بھائی
ہم مرتے ہین پانی پلا دو اشرفیون کی ہمیانی کمر مین ہے وہ لیلو کافر نے جو یہ بات سنی دوڑ کر پانی
لایا ڈیڑھ ہتی زیر بغل چھپی ہوئی رکھی تھی نکالکر ایک ہاتھ مار دیا دونون پاؤن اس کافر کے اڑ گئے کہا
بھائی کوئی باتین کرنیوالا پاس نہ تھا تھوڑی دیر مین تم جہنم مین جا رہو گے ہمارا داخلہ بہشت مین ہوگا
چند ساعت کا ساتھ غنیمت جانو کافر کے پاؤن کٹے منہ کے بھل زمین پر گرا کہا بھائی تمنے زادہ دھوکا
دیا لیکن صاحبقران لڑتے بھڑتے قریب سرطان کے پہونچے للکارا کہ او نامرد ازلی
و ابدی کہانتک بدی کرے گا مردان عالم سے مقابلہ کر اتنا کہہ کر تلوار چلاتے گذرے لیکن
تو سامنے نہ آیا سرطان نے دیکھا لوح طلسمی صاحبقران کے گلے
مین اسم اعظم الٰہی ورد زبان ابرؤون پر بل پڑے کہنی سے خون
ٹپک رہا ہے شوکت و شان صاحبقران دیکھکر چاہا بھاگ جاؤن

مگر غیرت سے دامن پکڑا گولہ صاحبقران کو مارا صاحبقران نے لوح کو جنبش دی گولہ پھرکر زمین
پر گرا سرطان نے ہاتھ ہلایا مینھ برسنے لگا دوسرا ہاتھ جو ہلایا آگ برسنے لگی کئی سے ساحر
اسی کے چیلے فریاد فریاد کی صدا بلند ہوئی اسنے پلٹ کر دیکھا کئی سے ساحر میرے چیلے
امیر پر تاثیر ہوئی اتنی پلکتے جھپکی صاحبقران قریب پہونچگئے سرطان نے جو امیر کو قریب
پایا ہاتھ تلوار کا مارا صاحبقران نے روککر جواب مین ہاتھ مارا سرطان نے سپر سحر کو چہرے
کی پناہ کیا عکس لوح پر اسپر کے دو ٹکڑے ہوئے سر پر تلوار گری سر بھی زخمی ہوا تلوار کاٹتی
ہوئی چلی سرطان نے اپنے کو زمین پر گرادیا امیر بھی گھوڑے پر سے کود پڑے چاہا اسے دبا
بیٹھون سرطان غلطک مار کر بلند ہوا امیر کی نگاہ لوح پر پڑی نوشتہ پایا کہ اگرچہ
سرطان بھاگ جائیگا بڑا فساد برپا کریگا امیر نے تیر و کمان لیکر تاک کر تیر مارا سینۂ پرکینہ پر پڑا
توڑکر پشت کو پار گذرا بجائے خون جسم سے شعلہ ہای آتش گرے جس ساحر پر شعلہ گرا جلکر
خاک ہوگئی ہزار جادوگر اسطرح مرے اندھیرا ہوگیا بعد تھوڑی دیر کے آواز آئی کشتی مرا
نام من سرطان گرم خو بود چند طائر کلان پیدا ہوئے لاشہ سرطان سے لپٹ گئے لے اڑے
طرف بادشاہ سلسلم کے چلے صاحبقران نے جب یہان سرطان کو مارا نشۂ جرات
مین جھوم رہے ہین جواہر رکاب سے لپٹا ہوا ہے ہر مرتبہ صاحبقران کو سنبھالتا ہوا کہتا
ہوشیار رہئیے کیا کہتا جاتا ہے ٹھہرئیے بڑی لڑائی پڑی مگر حضور نے بعنایت خدا فتح کی
چند ساعت حضور اور ہوشیار رہین انشاء اللہ اب صدا الامان بلند ہوا چاہتی ہے پچاس ہزار
ساحر جو باقی رہگئے تھے انھون نے چادر ہلائی الامان کی آواز آئی صاحبقران نے تلوار کو
نیام انتقام مین کیا سب ساحر حاضر خدمت ہوئے مقبل وشہلا بھی آسمان سے اترے امیر کو نذرین
برابر حاضر ہین ملکہ آزاد صنوبر قد نے جو شہلا کو دیکھا کسقدر رشک ہوا مگر اسرار نے ہاتھ
دبایا کہا اے آزاد ان باتون مین دخل نہ دو یہ اپنے زمانہ کے صاحبقران ہین جابجا ایسے ہی
اتفاق رہتے ہین آخر سب صاحبقران کو لیکر بارگاہ مین آئے زخم وزبان ہونے لگین امیر بیہوش
ہوگئے سردار برای خدمتگذاری موجود ہین علاج کررہے ہین دوسرے دن امیر کو ہوش
آیا سردارونکو منتظر پایا صاحبقران اٹھے ملکہ آزاد وغیرہ بھی حاضر ہین سب نے عرض کی

اے شہریار اب آپ فتاحی طلسم مرحلہ جات مین مصروف ہون امیر نے بعد نماز صبح لوح کو ملاحظہ
کیا سب سردار آمادہ ہین کہ ساتھ جائینگے امیر نے جب لوح کو ملاحظہ کیا تو فرمایا کسی کا ساتھ جانا
ہمارے ساتھ نہوگا آزاد نے عرض کی کنیز ضرور ساتھ ہی کو ہونچائیگی صاحبقران مضمون
لوح سے ماہر ہو چکے سب سے رخصت ہو کر صحرا مین آئے ایک کنوان کہ نہایت کہنہ تھا اسکے
قریب آئے کچھ اسم پڑھا کنوئین سے پانی نے جوش مارا صاحبقران دونون پاؤن جا کر بسم اللہ
کہکر جھم سے کود پڑے آزاد پر پرواز پیدا کرکے ایک جانب گئین شہلا نے ایکطرف رخ
کیا جواہر ایک جانب چلا اشراق جنی بھی اسی کنوئین مین پھاند پڑا جہان صاحبقران گئے
تھے مگر صاحبقران کے جو پاؤن زمین پر قائم ہوئے آنکھ کھول کر دیکھا ایک دشت لالہ زار
درختون پر طائران گلنار زمزمہ سرائی مین مصروف تمام صحرا مین معلوم ہوتا ہے آگ لگی ہوئی
ہے ایک پہلو پر ایک چاہ دیکھا لوح کو ملاحظہ فرمایا لوح مین نوشتہ نکلا کہ کنوئین کے قریب جو گرز
رکھا ہے گرز کو اٹھا کر رہٹ پر مارو جب رہٹ ادھر گرے تم بھی برابر پھاند پڑنا امیر نے گرز گران
سنگ اٹھایا جھپٹ کر رہٹ پر مارا رہٹ جھکر کنوئین مین گرا امیر بھی فوراً اس کنوئین مین
پھاند پڑے بعد چند ساعت جو زمین سے پاؤن آشنا ہوئے ایکطرف سے آواز آئی اے طلسم
کشا یہان کیون آیا معلوم ہوا تیری قضا آئی ہے امیر نے دیکھا ایک دیو کئی سے گز کا دار
شمشاد ہلاتا ہوا قریب پہونچا امیر پر دار کا ہاتھ مارا امیر نے کلہ عمود پر ہاتھ ڈالدیا اور
اور ایک ہاتھ کا جھٹکا مارا دیو منہ کے بل جھکا دار چھوڑ کر لیٹ پڑا امیر نے اکھیڑ کر مارا سر
اسکا کھینچکر پھینک دیا بجائے خون کے اسقدر پانی نکلا کہ دریا ہو گیا امیر نے لوح کو دریا مین
ڈالدیا لوح مثل کشتی بنگئی امیر کشتی پر سوار ہوئے قریب ایک قصر کے آکر کشتی ٹھہری قصر
مین ایک ساحر بیٹھا سحر کر رہا تھا اسی کے سحر سے دریا کا جوش بڑھتا جاتا تھا امیر نے تیر دلدوز
لیکر تاککر مارا پشت کو توڑ کر پار گذر امرنا اسکا کہ دریا غائب ہو نیلگا تھوڑی دیر مین دریا نابود
ہوا امیر نے لوح اٹھا کر گلے مین ڈالی کئی ہزار ساحر قصر سے نکلے لینا لینا کہکر دوڑے امیر لوح کو
دیکھکر لڑنے لگے وہ ساحر سحر نہین کرتے ملوار و تیر سے لڑتے ہین امیر لڑتے لڑتے وسط مین پہونچے
ایک ساحر کہ نہایت زبردست تھا اسکا ہاتھ تھام لیا فرمایا اے فیلقوس مجکو مقام پر جالینوس کے

پہونچا تیری بھی رہائی ہوگی اس ساحر نے امیر کو کاندھے پر سوار کیا پرواز پیدا کر کے بلند ہوا اور
ساحروں نے کہا ارے طلسم کشا کو کہاں لیے جاتے ہو فیلقوس ذی نے جواب نہ دیا امیر کو لیکر روانہ
ہوگیا وہ ساحر اسی قصر مین داخل ہوکر غائب ہوگیا ایک مکان مین لاکر فیلقوس نے امیر کو اتارا
امیر نے دیکھا قصر وسیع عمارت رفیع فیلقوس نے کہا غلام اب رخصت ہوتا ہے امیر نے فرمایا اپنے
برادر سے دینی سے تو ملاقات کرلو امیر فیلقوس کو ہمراہ لیکر ایک قصر عالی مین آئے دیکھا ایک تخت زرجدی
بچھا ہے اسپر ایک مرد پیر حشمی مین کرسون و دو مگلون پر رفیقان معقول بیٹھے ہین اس مرد ضعیف کے
آگے قلمدان و کاغذ رکھا ہے چند مریض سامنے حاضر ہین اس مرد پیر نے نبض دیکھی اور نسخہ
لکھدیا فیلقوس نے کہا حضور بھی نبض دکھائین حکیم جالینوس یہی ہین امیر نے کہا پہلے تو نبض
دکھا دیکھون تیرے لیے کیا تجویز کیا ہوتا ہے فیلقوس نے بڑھکر نبض دکھائی ان مرد پیر کے ایک
ہاتھ مین شیشہ قارورہ کا تھا ایک ہاتھ سے نبض دیکھی ایک ہاتھ سے شیشہ قارورہ کا سر پر فیلقوس
کے ڈالدیا فیلقوس جلنے لگا آخر جلکر خاک ہوا امیر نے بڑھکر کہا او بیحیا یہ تو نے کیا کیا اسنے کہا آپ
مریض ہین آپ کسی بات مین دخل نہ دیجیے نبض دکھایئے اور چلے جایئے امیر نے کہا مین خود نبض
شناس ہون تیری نبض دیکھونگا یہ کہکر بڑھے اسنے قلمدان سے چاقو نکالا اپنا ہاتھ کاٹا تو
قطرات خون جو ٹپکے اسنے ساحر پیدا ہو نکلے جو ساحر تھا امیر پر حملہ آور ہوا تھوڑی دیر مین کئی
ہزار ساحر امیر پر حملے کرنے لگے ہر طرف سے گیرودار کی صدائین بلند ہین ہمشبیہ جالینوس آواز
دے رہا ہے ارے یہ طلسم کشا ہے بلوہ کر کے گرفتار کرلو امیر لڑتے بھڑتے تخت پر چڑھ گئے فرمایا او
دغاباز تو خود نہین آتا اسنے غل مچایا ارے یارو اس ظالم کے ہاتھ سے مجھے بچاؤ مجھکو قتل کیا جاتا
ہے امیر جب تخت پر پہونچے ہمشبیہ جالینوس کی کتاب اٹھالی اسمین نوشتہ تھا کہ اسکو زندہ
نہ چھوڑیے امیر نے فوراً اسے تخت سے الگ کیا کتاب پر قبضہ کیا سب جادوگر لڑنے سے رک
گئے امیر تخت پر بیٹھے مریض کی نبض دیکھنا شروع کی مریض دعائین دے رہے ہین مصاحب
وندیم تعریفین کر رہے ہین صاحبقران مریضونکو بلاتے ہین کہتے ہین جلد آؤ وقت مطب
تمام ہوا چاہتا ہے بعد وقت مطب پھر کسی کی نبض نہ دیکھی جائیگی جو محروم رہا پھر صحت نہ
پائیگا مریض دوڑ دوڑ کے آتے ہین نبض دکھاتے ہین اور چلے جاتے ہین سب

تعریفیں کر رہے ہیں یکایک صحرا سے گرد اڑی دیکھا ایک پہلوان دیو خصال عفریت مثال گینڈے پر سوار
لاکھوں سوار و پیدل پشت پر آتے ہی اسنے مریضوں سے پوچھا جانشین حکیم جالینوس کہاں ہیں سب
مریضوں نے پہلوان سے کہا اندر بیٹھے ہیں وہ پہلوان بقہر و غضب تمام چلا قریب قصر آکر ساتھ والوں
سے اشارہ کیا وہ لوگ نیزہ و تبر قصر پر مارنے لگے صاحبقران تخت پر بیٹھے تھے ہنگامہ جو سنا رفیقوں
سے پوچھا یہ کیا معرکہ ہے رفقائے عرض کی گردون گرز گردان در دولت پر حاضر ہے امیدوار حضور
کے امتحان کا ہے امیر اپنے مقام سے اٹھے فرمایا مطلب بر آمد ہوا اب وقت جنگ و جدل ہے
یہ کہتے ہوئے صاحبقران باہر نکلے وہ حکیم جسکو تخت سے اتار دیا وہ روتا ہوا سامنے
اس پہلوان کے آیا کہا اے پہلوان جہان ای گردون گرز گردان طلسم کشا نے مجھکو تخت سے
اتار دیا چاہتا ہے پہلوان کچھ جواب دے کہ نعرہ امیر کی آواز آئی زمین تھرائی امیر نے اس آتے
ہی اس حکیم کو للکارا او مکار جعلساز یہی کتاب لے جا کر تخت پر بیٹھ وہ دعائیں دیتا ہوا قریب
امیر کے آیا ہاتھ بڑھایا کہا کتاب دیجیے امیر نے ہاتھ کلائی پر ڈال دیا اور ایک جھٹکا مارا کہ منہ
کے بل وہ گرا امیر نے عکس لوح ڈالا حکیم نے ایک چیخ ماری ارے طلسم کشا نے جلا دیا جسم سے
حکیم کے آگ نکلی مثل ہیزم خشک جلکر خاک ہوا آواز آئی کشتی مرا نام من ہمشیبہ جالینوس بود
افسوس مردیم و جان دادیم و بہ مطلب خود نہ رسیدیم اس پہلوان کو غصہ آیا گینڈے کو بڑھا کر قریب
امیر کے آیا کہا او جوان اس بیچارے کیا خطا کی تھی امیر نے فرمایا او نامرد تو اسکی دادرسی کو آیا ہے
گینڈے سے اتر کے مقابلہ کر اگر دعوی پہلوانی ہے یہ سراسر نادانی ہے کہ تو گینڈے پر اور ہم پیدل وہ
گینڈے سے کود پڑا گینڈا اسکا گویا قید و بند سے چھوٹا ایک جانب بھاگا وہ پہلوان جھومتا ہوا
سامنے امیر کے آیا کہا او دبلے پتلے میں تجھسے کیا لڑوں اگر تجھکو مارا تمام فوج والے کہینگے ہمارا آقا
نامی و پہلوان گرامی ناسفت تھا بس اب بڑا مقابلہ یہ ہے کہ رومال سے ہاتھ باندھ لے میرے ساتھ چل میں
شاہ سے خطا معاف کرا دونگا یہ مجال نہیں ہے بادشاہ کی کہ میرا کہنا نہ مانا امیر نے فرمایا ابھی یا مجھ
تک کیوں نہیں آتا دور سے باتیں بناتا ہے یہ کہکر قریب پہونچے اسنے نیزہ مارا امیر نے نیزہ کو نیزے کی
سنان پر لیا اب نیزہ بازی ہونے لگی لڑتے لڑتے امیر نے ایک مقام پر نیزہ گانٹھ کر جھٹکا مارا نیزہ ہاتھ
سے اسکے نکل گیا پہلوان بگڑا کہا اے طلسم کشا یہ حرکت تھی امیر نے فرمایا یہی زیبندہ تھا اسے

اسنے قبضے پر ہاتھ ڈالا ہاتھ تلوار کا مارا امیر نے تیغہ عقرب پر گا تھا الجھاوے ہاتھ نکال کے
وار کیا اونے سر کو نہ بچایا سپر آگے کردیا تلوار برق مثال پڑی دو ٹکڑے ہوئے لاشہ پہلوان کا جلنے لگا
شعلے آتش کے فوج پر گرے سب جلکر خاک سیاہ ہوئے اندھیرا ہوگیا آواز آئی کشتی مرا نام من پہلوان
گردون گرز گردان ہو صاحبقران نے دیکھا وہ خضر غائب ہوا وہی صحراے لالہ زار نمایان ہوا
ایک طرف دیکھا ایک جادوگرنی بڑے زور شور سے نمایان ہوئی پشت پر پانچ سات سے جادوگر
پھولون کو جلائی ہوئی درختون کو مثالی ہوئی آئی ہے اوس ساحرہ نے جو صاحبقران کو دیکھا
پکار کر آواز دی او طلسم کشا تو نے میرے شوہر گردون گرز گردان کو مارا اپنے نزدیک رجلہ طلسمی
فتح کیا مین بیوہ ہوئی مگر تجکو کیا زندہ چھوڑونگی جسطرح پھولون کو مثالی ہون اسی طرح تیرے
نخل قد کو قلم کرونگی جادوگرون سے کہا تم دخل نہ دینا مین سمجھ لونگی یہ کہکر امیر کے پاس آئی کہا
او طلسم کشا کچھ فن سپہ گری دکھا دیکھون کیسا سپاہی ہے یہ کہکر دو شمشیرین نکالی لگی کبھی منہ
سے دھوان چھوڑتی ہے کبھی گولا پھینکا کبھی ترنج جھولی سے نکالا زمین پر ڈال دیا کبھی ہاتھ کے
ڈالے نکالے وہ بھی بیکار جا کر زمین پر پھینکدے نے صدہا اشیاے سحر نکالے زمین پر پھینک پھینکے کہ
سب چیزین بیکار مین گچھا سکان کا نکالا وہ پھینک مارا امیر پر تیر برسنے لگے امیر نے لوح چلائی
تیر دفع ہوئے وہ جادوگرنی ستم لالہ زار کہکر جا پڑی تیغ ہی امیر پر مارے امیر نے خالی دیکر ہاتھ
ہاتھ مارا لالہ زار کے دو ٹکڑے ہوئے آگ برسنے لگی تیر گرنے لگے تلوارین گرین چہار طرف سے امیر
پر چھار ہے مگر کوئی ساحر سامنے معلوم نہین ہوتا صاحبقران تلوار چلارہے ہین کبھی لوح کو گردش
دیتے ہین جب عرصہ دراز اسی حال مین گذرا تب صاحبقران کو خیال آیا کہ لالہ زار کو مارا اور لوح
کو نہ دیکھا فورا لوح کو ملاحظہ فرمایا لوح نوشتہ نکلا جب گردون گرز گردان مارا جائے اور لالہ زار جادو ستمگر
ہو تو اسکو قتل کرنا اگر دھوکے سے قتل کیا اور ہنگامہ سحر کا ہو تو خیال کرکے دیکھنا ایک نخل لالہ زار
پر ایک گمس کلان بیٹھی ہے کمند کرنا ایسا تیر مارنا کہ جسم پر گمس کے پڑے اگر خالی گیا تو لوح قبضے
سے نکل جائیگی اسم اعظم بھی بند ہوگا صاحبقران نے یہ دیکھکر فورا تیر کمان مین پیوست کیا
گمس کی آنکھ پر تیر مارا گمس جلکر خاک ہوئی ایک دھماکا ہوا زمین کانپی اندھیرا ہوگیا آگ برسنا موقوف
ہوئی امیر حیران دیکھ رہے ہین کہ صحراے گرد اوڑی دیکھا جواہر خنجر زن چلا آتا ہے دیکھے بعد

ستہلاو منتقل بھی آکر ہوئی ایک برق آسمان پر چمکی ملکہ آزاد و اسرار و محبوب وغیرہ ہمراہ لشکر کے آکر ہو گئین ملکہ آزاد نے امیر کو مبارکباد دی کہ صحرا سے گرد اسی رمال تاجدار و ثابت اختر شناس دیرہ لاکہ فوج سے آگے ہو گئے ہر ایک کا یہی قول تہا کہ حضور نے بڑا کار نمایان کیا امیر نے فرمایا آج اسی مقام پر ٹھہرینگے سب لشکر اترا ایک بارگاہ کلان استادہ ہوئی ملکہ استادہ نے جلسہ آراستہ کیا صاحبقران بارگاہ مین بیٹھے ہین سب سردار بھی آکر جمع ہوے رمال تاجدار و ثابت اختر شناس پہلو مین امیر کے بیٹھے ہین محبوب نے امیر سے کہا اگر مناسب ہو تو جواہر سے حکم کیجیے کہ اس صحبت کو غنیمت جانین دو چار اشعار گائین انقلاب دنیا سے ناپائدار ظاہر ہے دم بھر مین انقلاب ہوتا ہے درویش بادشاہ ہوتا ہے خدا طلسم کشائی کا انجام بخیر کرے بطلیموس بلاے روزگار ہے نہین معلوم کیا آفت برپا کریگا کچھ نہ کچھ ظہور ہوا چاہتا ہے امیر نے کلمات حسرت سنکر طرف جواہر کے دیکھا فرمایا اے بہتر والا گہر اگر مناسب ہو کچھ اشعار گاؤ جواہر نے اوسی وقت سازندونکو اشارہ کیا حسب الحکم سازندے ساز ملانے لگے جواہر خنجر زن نے یہ غزل عاشقانہ گائی

**غزل**

محبت کا تری بندہ ہر اک اے صنم پایا — برابر گردن شاہ و گدا دونون کو خم پایا

برنگ شمع جسنے دل جلایا تیری دوری مین — تو اوسنے منزل مقصود کو زیر قدم پایا

سجدہ کرتے ہین عاشق طاق ابرو کی پرستاری — یہی محراب دیر و کعبہ مین بھی ہمنے ہم پایا

ہزارون حسرتین جاگی میرے ساتھ دنیا سے — شرار و برق سے بھی عرصۂ ہستی کو کم پایا

نظر آیا تماشائے جہان جب بند کین آنکھین — صفائے قلب سے پہلو مین ہمنے جام جم پایا

جلایا اور مارا حسن کی نیرنگ سازی نے — کبھی برق غضب اوسکو کبھی ابر کرم پایا

ہر اک جوہر مین اوسکا نقش پائی رہگان سمجھا — دم شمشیر قاتل جادۂ راہ عدم پایا

ہمارا کعبۂ مقصود تیرا طاق ابرو ہے — تری چشم سیہ کو ہم نے آہوے حرم پایا

ہوا ہرگز نہ خط شوق کا سامان دست آتش — سیاہی ہوگئی نایاب اگر ہم نے قلم پایا

سب تعریفین کرنے لگے ہر ایک کا یہی قول ہے کہ جواہر گانے مین بے مثل و بے نظیر ہے شب اسی جلسہ مین بسر ہوئی بہ کیفیت تمام نمایان سحر ہوئی خمار شکنی کے واسطے سب نے دودھ پیے امیر دربار بارگاہ آکر بیٹھے ہین صحرا کی کیفیت ملاحظہ فرما رہے ہین لیکن جب ہمنے سرطان کو

مارا تھا سرطان کی لاش کو لیکر طائران طلسمی طرف بادشاہ طلسم کے چلے ہیں پہونچنا انکا تحریر کرونگا لیکن اب
حال دربار بطلیموس عرض کیا جاتا ہے کہ بادشاہ طلسم بصد کر و فر تخت پر بیٹھا ہے مشیر و وزیر سب جمع ہیں
آمد طلسم کشا کے ذکر ہو رہے ہیں سنتے سنتے بادشاہ بول اٹھا کہ نمکحراموں نے انتظام طلسم میں خلل ڈالا
طلسم کشا کو راستے بتا کے تا بہ لوح پہونچایا مگر مرحلہ حکما کا فتح ہونا نہایت دشوار ہے مشیران سلطنت
میں سے ایک جوان ہے نہایت عقیل و فہیم مشہور خاص و عام نہنگ بیدار بخت نام آج شب کو
بزرگان دین خواب میں اسکے آئے اسکو مطیع اسلام کیا اور مژدہ سنایا کہ تو رفیق صاحبقران ہوگا
نہنگ بیدار بخت غصے میں تو بیٹھا تھا بول اٹھا اے شہنشاہ نمکحرام کون ہے سرکار کی صاحبزادی
نے سارا فساد برپا کیا سرطان کو حضور نے بھیجا نہیں معلوم اس پر کیا گذری اگر صاحبزادی بلند
اقبال آپ کی دل و جان سے جا کر شریک نہوتیں تو کبھی طلسم کشا کو یہ اختیارات نہوتے سالہا
سال کا انتظام گھڑی بھر میں ہو گیا اپنی صاحبزادی پر آپ غصہ کیجئے غیروں کو کیوں نمکحرام بنائیے سر دربار جو
نہنگ نے یہ پکار کر کہا شاہ کو بہت ناگوار ہوا کہا تجھے خبر بھی ہے کہ کس کس نے مدد طلسم کشا
کی کی بس خاموش رہ اس کی کچھ خطا نہیں نمکحراموں کو سزا دونگا نہنگ بیدار بخت نے کہا جب
حضور بیٹی کو سزا دے نہیں سکتے تو غیروں کو کیا سزا دیجیے گا آیندہ آپ کو اختیار ہے مجھ پر غصہ
مرا سرکار رب بادشاہ تو منع کرتا ہے نہنگ وزرا امرا سے کہہ رہا ہے یارو انصاف کرو جو گھر کا
راز دار ہو ساحرہ بھی زبردست پھر اسکا کون مقابلہ کر سکتا ہے یہ راز نیاز طلسم کشا کو کیونکر
ثابت ہوتے صاحبزادی بلند اقبال شریک ہوئیں تمام گھر کا حال بتا دیا طلسم کشا کو نیک و بد
سے آگاہ کیا ایسا راز دار کسی کو ممکن ہوگا حالات مقام لوح بھی بتا دئے ہونگے بادشاہ سابق کا
فتنہ ہوتا اور نمکحرامی بادشاہ حال کی ظاہر کی ہوگی ہم کو تو یہی گمان ہے کہ صاحبزادی کے شریک ہونے سے
بربادی طلسم ہوئی اور اب انجام بخیر ہوگا شاہ کو مناسب ہے کہ صاحبزادی کو گرفتار کرا کے
قید کیجیے یہ سنکر شاہ کو اور زیادہ آگ لگ گئی الٹا مجھ پر غصہ کرتے ہیں بادشاہ نے کہا کچھ دیوانہ ہوا ہے
نہنگ نے کہا دیوانہ وہ جو بلا وجہ بگڑ جائے اور غیروں کو نمکحرام بنائے بادشاہ نے
اسے سنکر کہا بندہ کو شاہ کے سامنے بے ادبی کرتا ہے ابھی جاتا ہے دیکھ ساحر اٹھے نہنگ
بیدار بخت بھی اٹھا ایک ساحر نے گولہ مار دیا نہنگ بیدار بخت نے گولہ ہاتھ میں روک لیا دوسرا گولہ

جادوگر کو مارا کہ اسکے سینے کو توڑ کر پار ہو گیا اب تو کئی جادوگر اٹھ کھڑے ہوئے چار پانچ جادوگر لینا اٹھکر
چلے سحر کرنے لگے جسنے ترنج یا گولہ مارا نہنگ اسی گولہ ترنج کو روک لیا جھپٹ کر مارا کسی کا سر چٹا
یا ہاتھ ٹوٹا پانچ چار جادوگرون کو مار کر نہنگ بیدار بخت بیرون بارگاہ چلا بطلیموس نے کہا او بے
ادب میرے سامنے میرے نوکرون کو مارا اور اب نکلا جاتا ہی کیا مین تجھکو جانے دونگا یہ کہکر
بادشاہ نے گولہ مارا نہنگ بیدار بخت نے گولہ روک لیا وہی گولہ بادشاہ پر کھینچ مارا اور کہا او
زخم خوار اسکو لینا گولے سے برق چمک کر گری سر زخمی بادشاہ کا ہوا اجو بطلیموس کو نہایت
غصہ آیا خون سر کا اپنے لیکر پھینک مارا کہا ای خونخوار لینا یہ بدبخت جانے نپائے خون کی چھینٹیں جو
نہنگ بیدار بخت پر پڑین غش کھا کے گرا بطلیموس نے کہا اسکو گرفتار کرو لوگون نے
اٹھکر زبان مین سوزن دی نہنگ بیدار بخت کی مشکین باندھکر کشان کشان سامنے لائے
بطلیموس نے کہا کیون او بے ادب اب کس حال سے تجھکو قتل کرون توبہ کر کہ اب ایسی حرکت
نکرونگا ورنہ اس حال سے قتل کرونگا کہ عمر بھر ذکر رہے نہنگ بیدار بخت اس بدبخت
سے قتل ہوا نہنگ نے کہا کیا بیہودہ بکتا ہے تیرا وقت زوال قریب ہوا مجھکو شب کو ہدایت
مین مطیع اسلام ہوا تو میرے قتل پر قادر نہین ہے مین خدمت مین طلسم کشا کی پہونچونگا ہمراہ
انکے تجھسے جنگ کرونگا بطلیموس نے جھلا کر کہا اسے قید کرو نہنگ بیدار بخت نے پکار کر
آواز دی ایہا الحاضرین غیرت کی بات ہے کہ اس ظالم نے مجھکو ذلیل کیا اسکا وقت زوال قریب
آگیا ضرور مارا جائیگا اب نہ امان پائیگا اپنے بادشاہ سابق کو بہ ذلت و رسوائی قید کیا
سلطنت لے لی طلسم پر قبضہ کیا اب انشاءاللہ وہ چھوٹیگا اسکو قتل کریگا آپلوگ آج میرا
ساتھ دین یہ مجھپر جبر کرتا ہے دنیا کا حال عجب طور پر ہے کبھی خزان کبھی بہار آئی گل کھلے نخل
سرسبز و شاداب ہوئے عندلیبان خوشنوا ہر نخل پر زمزمہ سرائی کرتی ہین پھول پھول کے پھولے
گل مین بیٹھنے پر مرتی ہین گلچین و صیاد بے نصیب قریب دیوار باغ نہین آنے پاتے کیا کیا رنج
ملال اٹھاتے ہین تھوڑے ہی عرصہ مین ہوائے گرم چلی خزان کی آمد ہوئی محفل گل و بلبل درہم برہم
رنج زیادہ خوشی کم پتے سبز جو تھے زرد ہو کر درختون سے گرنے لگے تھوڑی ہی عرصے مین
باغ مبتلائے خزان ہوا بربادی کا سامان ہوا بطلیموس نے حکم دیا ابھی اسکو قتل کرو

اسکا زندہ رہنا بہتر نہین سردارون کو نہنگ کی باتون پر ایک موج ہو گئی تھی چند ساحر اٹھکھڑے
ہوے کہا حضور اسقدر غصہ نکرین غضب شاہی مین مبتلا ہی جان سے اپنی بیزار ہی بقول سعدی شیرازی
ہر کہ دست از جان بشوید ہرچہ در دل آید بگوید اسکو اول قید کیجیے جب قید ہوگا یہ غصہ اُتر جائیگا سرکار
سے ضرور عفو کریگا بطلیموس نہین مانتا کہتا ہی یہ عقلمندی دیکھو خزان و بہار کے ذکر کی کیا ضرورت تھی
گویا ظاہر کرتا ہی اپنے حال سی ہر ایک کو ماہر کرتا ہی اسکو مین فوراً قتل کرونگا کیا وجہ کہ مذہب بھی اسنے
ترک کیا جلد جلاد کو بلاؤ جلاد حاضر ہوے کہ رونے پیٹنے کی آواز آئی سب نے دیکھا چند طائر لاش کو
لیکر سلطان کی آئے مین بارگاہ مین اُتارا اوٹ مار کر وہ ساحرون کی شکل طائر بنے پکار کر آواز
دی فریاد و الغیاث ہی سلطان لشکر کو لیکر چلا تھا کہ مقابلہ مین طلسم کشا کے جائے راہ مین دختر
شہنشاہ واسرار شعلہ زن و دختر اسکی محبوب پریچہرہ ایک درہ کوہ مین فرو کش تھین یقین تھا
کہ انکو گھیر کر حضور گرفتار کرین سلطان کے سحر سے زمین کانپتی تھی مین وقت پر طلسم کشا آگیا حضور
فوج اسکے پاس تھی مرحلہ حکما کو فتح کرکے آیا تھا آخر سلطان ہاتھ سے طلسم کشا کے مارے گئے
غلامون کو منظور ہوا کہ سرکار کو چلکر لاش دکھائین اب طلسم کشا اسطرف آئیگا انتظام کرنا مناسب
ہی بطلیموس یہ سنکر گھبرا گیا کہا غضب ہوا کہ مرحلہ حکما شکست ہوا اب اور تدبیرین مناسب مین اگر
کوئی حاضر ہی جا کر طلسم کشا کو روکے با دولت بھی وقت پر آئینگے صورت سحر دکھائینگے اخلاق
مردم دریہ کھکر پہلوان اُٹھا کہ اب حضور ساحرونکا کام نہین ہی ہم لوگون کے نام حکم ہو تو اسکو
گرفتار کرکے لائین بطلیموس نے تین لاکھ فوج ساتھ کی یہ بھی کہا اور جسقدر فوج چاہو لو
جاکر طلسم کشا سے مقابلہ کرو اخلاق نے کہا اسیقدر کافی ہی غلام جاکر فوج لے لیگا اور طلسم
کشا کو گرفتار کرکے لائیگا اخلاق فوج کو لیکر روانہ ہوگیا اسکے بعد منطوق آہنگ اپنی مقام سے
اٹھا دو لاکھ فوج اسکی بھی ساتھ ہوئی عیار اپنا بطلیموس نے چالاک تیز رو اسکے ساتھ
کیا فوجین چلین اس عرصہ مین سردارون نے نہنگ بیدار بخت کو قید کر دیا اب حال بادشاہ
آدم طلسم کشا سنکر ایسا گھبرایا کہ کچھ نہنگ بیدار بخت کا حال نہ پوچھا ساحرون سی متوجہ ہوا
کہ تم بھی فوج لیکر جاؤ مخفی ہو کر سحر کرنا دو جادوگر ابلاغ برفتار و ایاغ بدمست بھی دو لاکھ
فوج لیکر چلے یہان صاحبقران نے شب ساتھ عیش کے بسر کی صبح کو بعد نماز فوج دیکھی فرمایا

ہم اب جائینگے مرحلہ جات اس طلسم مین بہت ہین جابجا مقابلے پڑینگے اشقر آراستہ ہوکر آیا جواہر نے
وعقلی فوج اسی مقام پر رہیگی فرمایا انشاءاللہ مین پلٹ کر آتا ہون چاہتے ہین کہ سوار ہون کہ صحرا سے
گرد اڑی اخلاق مردم خور تین لاکھ فوج سے آکر پہونچا مقابلے مین صاحبقران کے اترپڑا امیر بھی
ٹھہر گئے اخلاق نے رات کو طبل جنگی بجایا صبح کو فوج ساتھ لیکر میدان مین آیا امیر بھی آکر پہونچے
رمال وتاجدار وثابت اختر شناس وغیرہ کو ساتھ لائے جادوگرنیون نے ہرچند کہا کہ ہم بھی ساتھ چلینگے
امیر نے نہ مانا انکو بارگاہ مین چھوڑا لشکر غیر ساحران ساتھ ہے صفین آراستہ ہوئین اخلاق کا قصد
ہوا کہ میدان مین نکلون یکایک دوسری گرد اڑی مطوق آہنگر دو لاکھ فوج سے آکر شریک ہوا
تیسری گرد اڑی لگا اب کی بار بھی نمایان ہوئی ابلاغ برفبار بھی آکر پہونچا تمام صحرا فوج سے مملو ہوگیا چوتھی
گرد اڑی لشکر ابھی آئی ایاج بدست بھی دو لاکھ فوج سے آکر پہونچا ادہر ملکہ آزادہ وغیرہ بھی آگئیں
اخلاق میدان مین نکلا پکار کر آواز دی یا صاحبقران میرے مقابلے مین آؤ امیر نے اشقر بڑھایا
رمال تاجدار سے اجازت چاہی اپنے تخت رکھوا دیا ہاتھ باندھکر وعقلی غلام زیادہ مشتاق ہے کہ
اس سے مقابلہ کرے امیر نے فرمایا وہ میرا جویا ہے مجھی کو جانا چاہیے یہ کہکر بڑھے اخلاق نے جو رعب و
دبدبہ صاحبقران کا دیکھا مبہوت ہوگیا جھک کر سلام کیا امیر نے جواب سلام دیا اخلاق نے کہا
یا صاحبقران نکلی میرا مشہور ہے اگر آپ ہمارا ساتھ دین تو مین اپنے لشکر کا بادشاہ کردون دربار مین
شاہ کے سب میری تعظیم وتکریم کرتے ہین جب بطلیموس نے اس طلسم کے بادشاہ کو قید کیا سیار
ستارہ شناس اسکا لقب ہے اس روز قریب تھا کہ دربار مین غدر ہوجائے مین بطور شاہ کے آبیٹھا
پھر کیسا حوصلہ پڑا کہ بادشاہ کے ساتھ تمام دربار کیے مشہور ہے کہ باعث سلطنت اخلاق مردم در ہے
امیر نے فرمایا اخلاق کے تو سراسر خلاف کیا آخر تم نے بھی اس بادشاہ کا نمک کھایا ہوگا وہ چھوٹیگا تو حال
کھلیگا پہلے تمہارا ہی دربار بجا جائیگا اخلاق نے کہا اچھا حربہ کیجیے امیر نے
فرمایا اپنا یہ دستور نہیں جب تیرے حربے سے خدا بچائےگا تو ہم بھی
حربہ کرینگے اخلاق نے نیزہ مارا امیر نے نیزہ کو اپنے
نیزے کی سنان پر لیا نیزہ چلنے لگا بیس بائیس طعنین ردوبدل ہوئی جیتن کرا امیر نے نیزہ جلدا
ہوائی کیا اخلاق کو نہایت غصہ آیا قبضے پر ہاتھ ڈالا عمود خنجر دار کنکر دار کیا امیر نے گرز امیر کا

سر پر کھینچا مرکب کو جھکایا زیر بغل پہونچکر دستانہ مارا تیغہ پٹ پڑا امیر نے کلائی پر ہاتھ ڈالدیا چار
ہاتھ مڑوڑ کر تلوار چھین لون اخلاق نے گریبان مین ہاتھ ڈالا آخر دونون لپٹے ہوئے زمین پر آ
دامن گردانے آستینین چڑھا کر کشتی مین مصروف ہوے اخلاق پہلوان زبردست ہی بڑے بڑے
زور کر رہا ہی جب امیر کو پکڑ لاتا ہی امیر تڑپ کر نکلجاتے ہین دونون لشکر نگران ہین کہ اخلاق
زور و شور سے لڑ رہا ہی مگر تو صاحبقران کے کسی مقام پر میلے نہین ہوتے ایک طور پر جنگ
کر رہی ہین جب صاحبقران پکڑ لاتے ہین دو چار گھسے ایسے مارتے ہین کہ اخلاق دنگ
ہوجاتا ہی الجھ الجھ کر لڑ رہا ہی بلانع و ایلغ نے جو یہ موقع دیکھا مخفی سحر کرنے لگے دو پہر
ڈھلتے ڈھلتے صاحبقران کی طاقت کم ہونے لگی امیر نے لوح پر ہاتھ ملا اسم اعظم پڑھا
پھر اسیطرح قوت آگئی دونون جادوگر اپنے مقام پر کہہ رہی ہین ہمنے کیسے سحر کیے مگر حمزہ کیسا
لڑ رہا ہی زور طلسم کشا کا کم نہین ہونا چاہیے تھا مزاج مین فرق آنا اخلاق غالب آتا ایلغ نے
کہا ای بہادر بڑا غضب یہ ہی کہ طلسم کشا کے گلے مین لوح موجود ہی صاحب اسم اعظم محترم و محتشم
دیکھو اسم اعظم پڑھ رہی ہین اثر کیونکر انکو چلے ملکہ زادی جو دیکھا کہ دونون ساحر سحر کر رہی ہین پکار کر
صاحبقران کو آواز دی ای شہریار اپنے کو سحر سے بچایئے دونون ساحر سحر کر رہی ہین امیر نے فرمایا
انکی مکاری کا حال عیان ہی اسم اعظم ورد زبان ہی یہ کہکر صاحبقران پھر لڑنے لگے دونون لشکر دیکھ
رہی ہین چار پہر اسیطرح سے گذری شام کو اخلاق صاحبقران کو روک کر کھڑا ہوا کہا ای شہریار آپ
مجھسے خوب لڑے اب رات کو جاکر آرام کیجیے صبح کو پھر مقابلے مین آئیگا صاحبقران نے فرمایا ہمارا دستور
نہین کہ بغیر زیر و زبر کیے یہان سے پلٹین اخلاق نے کہا ای شہریار آپ حقیقت مین اپنے زمانے
کے رستم ہین مگر رات کو کون ہماری آپکی جانبازی دیکھیگا امیر نے فرمایا شاہون کو رات کا دن کرتے
کیا دیر لگتی ہی روشنی کو حکم دو اخلاق نے ناچار ہوکر آواز دی ای روشنی لاؤ جا بجا سے روشنی
آئی میدان نورانی اور منور ہوگیا پھر صاحبقران لڑائی مین مصروف ہوے رات بھر ایک طور
پر جنگ رہی اب صبح کو صاحبقران چمک چمک کر لڑنے لگے صاحبقران جب پکڑ لاتے دو چار
گھسے مارے زرہ پارہ پارہ لباس ٹکڑے ٹکڑے پیشانی سے خون بہ رہا ہی وہ پہر اور الجھ الجھ کر
لڑا دو پہر ڈھلے کہا یا صاحبقران ایک زور آخر کرتا ہون اگر آپکو زیر کیا یا جو منظور

لات ومنات ہوے یہ کہکر دونون مونڈھے پکڑ کے سینے مین بہرا اُٹھایا ریل کرلے دوڑا نو قدم جاکر کمر
مارا بایان گھٹنہ صاحبقران کا جھکا امیر نے لنگر مارا پشت پاتک زمین مین غرق ہوئی اخلاق اور
آگے جھکا کمر بند مین ہاتھ ڈالکر تین زور اسطرح کے کیے کہ جہر سنج ہو گیا یقین تھا کہ کنپٹیان
شق ہون انگلیون سے قطرے خون کے ٹپکے تھک کر ہاتھ اُٹھا لیا کہا اب آپ کے زور کا مشتاق
ہون امیر تڑپ کر اُٹھے تمام سپاہ اُٹھی دونون مونڈھے تھامے ریل کرلے دوڑے چالیس قدم ریل
کر لائے اخلاق ہرچند اپنی کو روکتا ہے مگر ممکن نہین ہوتا جسطرح باد تند مین پتہ اُڑتا ہے اسطرح
ہٹتا ہوا جاتا ہے امیر نے چالیسوین قدم پر لاکر کمر مارا دونون گھٹنے اخلاق کے آشنا بہ زمین ہوئی
امیر نے دونون ہاتھ ستون کہو لنگر قائم ہونے دیا کمر بند مین ہاتھ ڈالکر زور کیا پہلی زور
مین تا بہ گھٹنہ دوسرے زور مین تا بہ سینہ تیسرے زور مین سر سے بلند کیا اخلاق اسقدر خستہ
و شکستہ تھا کہ بیہوش ہوگیا امیر نے ادکہیڑ کر زمین پر مارا چارون شانے چت گرا امیر نے مشکین
باندھین جواہر دوز پشتارہ باندھکر لے چلا صاحبقران ہلو اسکے ساتھ کے تین لاکھ
جوان حیران ہوئے کہ افسر ہمارا قید ہوا دیکھین انجام کیا ہو صاحبقران نے اخلاق کو قیدخانہ
مین بھیجکر آگے آزاد فرمایا الماغ و افہام و ایاغ بدمست پلٹ کر جو آئے صلاحین کرنیلگے
بڑا غضب ہوا کہ اخلاق مردم در زیر ہوا اب اسکا دربار سمجھا جائیگا نہین معلوم کیا ہو
اخلاق بڑا بدمزاج ہے ایسا نہو کہ حمزہ سے سخت دست گفتگو ہو حمزہ کو غصہ آئے ایاغ
نے کہا مین جاکر چھڑا لاؤن سب نے کہا یہی مناسب ہے ایاغ بدمست جوش مین اپنی سحر کی پرواز
پیدا کرکے چلا لشکر اسلام مین آیا بصورت مبدل پھرتے پھرتے قریب بارگاہ صاحبقران پہونچا
ایک خدمتگار سے پوچھا کہ اخلاق کہان قید ہے اسنے بتا دیا کہ وہ سامنے خیمے مین قید ہے ایاغ ٹہلتا ہوا
سامنے خیمہ کے آیا نگہبان جو بیٹھے تھے انپر سحر کیا سب سو گئے یہ کیفیت تمام خیمے مین آیا اخلاق پڑا سو رہا تھا
کمر مین بیچ کے رکہ لے بھاگا لشکر مین آیا ملازمون سے کہا اسکو بچا کر آرام سے سلاؤ ہنگر زبان بیڑیان کاٹ دین
ملازمون نے لاکر چھپر کھٹ پر آرام کرایا بوقت سحر مطوق آہنگر بارگاہ مین آکر بیٹھا ہے الماغ و
ایاغ و غل بپا کر بیٹھے مطوق نے کہا اخلاق کو بلاؤ دیکھو کیا باتین کرتا ہے اخلاق جو صبح کو سو کر
اُٹھا اپنے کو اپنے خیمے مین پایا خدمتگارون سے کہا مین یہان کون لایا خدمتگارون نے عرض کی ایاغ

آپکو چھڑا لایا اخلاق نے چلاکر کہا او سنو چابک مارا حمزہ نے ہمکو بقوت صاحبقرانی زیر کیا ہی
ہماری مقدمہ مین اختیار ہی انکی کد وکاوش بیکار ہی کہ چند خدمتگارون نے آکر عرض کی چلیے آپکو
دربار مین بلاتے ہین اخلاق نے غصہ مین ہتھیار بھی نہ لگائے جو تھا ہوا چلا دربار مین پایا
ایاغ سے آنکھ ملاکر کہا کیون او نامرد تجھکو مقدمہ مردان عالم مین کیا دخل ہی حمزہ نے ہم کو
بجرات زیر کیا اسکو ہماری مقدمہ مین اختیار ہی تم لوگون کی کد وکاوش بیکار ہی مطوق آہنگر نے
کہا او اخلاق کچھ دیوانہ ہوا ہی تیری ساتھ خیر خواہی کی تو اوسکو برا کہتا ہی او نامرد کہا اٹھ تو حال
معلوم ہو ہمارا اپنی جرات پر ناز تھا طلسم کشا کے سامنے کچھ نہ چلی تجھکو زیر کرنا کتنی بڑی بات ہی مشکین
باندھکر تجھکو پاس بادشاہ کے لیجائینگے تجھکو مسلمانو تین نہ چھوڑینگے اخلاق اپنے مقام سے اٹھا
کہا او آہنگر اٹھ تو ہماری جرارت پر طعنہ دیتا ہی مطوق تلوار کھینچکر چلا خبردار خبردار کہکر تلوار کا
ہاتھ مارا اخلاق نے کلائی پر ہاتھ ڈالدیا اسکے گریبان پکڑا سب ساحر ہان ہان کرتے ہین اخلاق
نے کہا خبردار کوئی دخل نہ دے دو چار داون پیچ ہوئے تھے کہ اخلاق نے اٹھا کر دے مارا چھاتی پر
چڑھکر سر کھینچ لیا لاشہ جو مطوق آہنگر کا تڑپا ہر ایک یہان مطوق لینا لینا کہکر اٹھے اخلاق پر
ٹوٹ پڑے اخلاق نے مطوق کی تلوار اٹھالی جسکے ہاتھ مارا اسکو دو ٹکڑے کیے چند کس جو
مارے گئے لوگ ہٹے اب اخلاق جو تھا ہوا بیرون بارگاہ چلا ایاغ بدمست نے کہا اے
پہلوان دوران اب زیادہ غصہ نکرو پلٹ آؤ اخلاق نے کہا مین خدمت حمزہ مین جاؤنگا
ایاغ بدمست نے کہا مین تجھکو نجانے دونگا اخلاق نے کہا تیری کیا مجال ہی جو ہمکو بند کرے
ہمکو اپنے مقدمہ کا اختیار ہی جو مناسب جانینگے کرینگے مردان عالم کی قید کو جسم سے دور کرنا ہماری
جرات کے خلاف ہی مین جاکر حمزہ سے عذر کیا ایاغ نے اشارہ کیا جادوگر لوہ کرکے چلے اخلاق
بیرون بارگاہ آچکا ہی اپنے رفقا سے کہا کیا تم لوگ بھی میرا ساتھ دوگے کئی سو افرودن نے اسکا
ساتھ دیا لڑنے لگے اخلاق نے جسکی گردن پکڑی مروڑ ڈالی یہان صبح کو جو صاحبقران کو
خبر ہوئی کہ اخلاق کو کوئی چرا لیگیا نگہبان صبح تک سوتے رہے آزاد وغیرہ نے آکر مقام کو دیکھا
کہا حضور ایاغ بدمست سحر کرکے لیگیا لونڈی کو کیا خبر تھی کہ یہ حرکت ہوگی ورنہ انتظام کرتی پھر کچھ
تھا کہ ہرکارے دوڑے ہوئے آئے عرض کی اے شہریار اخلاق سے جنگ ہورہی ہی مطوق آہنگر اسکے ہاتھ سے

مارا گیا اب ساحروں نے گھیرا ہی رفیق بھی اسکے ساتھ لڑ رہے ہیں صاحبقران نے فرمایا اشقر تیار کر کے سامنے آیا امیر سوار ہوئے مقبل بھی ہمراہ ہوئے امیر نے جواہر سے فرمایا آگے بڑھکر خبر لو دیکھو تو کیا گذری جواہر بصورت مبدل لشکر کنار میں آیا دیکھا اخلاق پیشتر تنہا لڑ رہا ہی کئی سو جادوگروں کو مار چکا ہی کہ ایک مقام سر آیا غ بدمست اٹھا پکارتا ہوا کہ ای اخلاق تلوار پھینکدے آگے قدم نہ بڑھا کئی سو جادوگر تونے مارے ہیں ابتک تیرا خیال تھا اب صبر نہیں ہو سکتا یہ کہکر ایک گولہ مار دیا تلوار ہاتھ سے اخلاق کے چھوٹ گئی لڑکھڑا کر زمین پر گرا ایاغ بدمست یہ کہتا ہوا چلا کہ او اخلاق تونے ہمارا مرشد دیکھا ایک اشارے میں تو بیکار ہوا اب گرفتار کر کے لیجائینگے اتنا پاس ہی کہ قتل نہ کرینگے زندہ لیجائینگے اسوقت اخلاق کی بیقراری و اشکباری پکار اٹھا ای خالق بے نیاز و ای رب کارساز میں تیرے نام سے بجز بے آگاہ نہیں ہوں مجکو اس مصیبت سے بچالے

نظم

ذکر حق کن روز و شب ای حق شناس / تا ادا گردد حق حمد و سپاس
مطلب از حق کن طلب ای حق طلب / پیش حق کن عرض داری التماس
گر ز حق لطف و کرم بر حال تو / بی حساب و بیشمار و بی قیاس
بر تن خاکی بپوش ای خاکسار / ہمچو اہل فقر و عریانی لباس
کن ادا ای بندۂ حق بندگی / پیش حق چون بندگان حق شناس
چون بحال زار تو احسان نمود / خارج از اندازۂ وہم و قیاس
چشم و گوش دوست داد است خدا / مرحمت کردت خرد ہوش و حواس
بر سرت تاج شرافت حق نہاد / گردید امر ترا از جنس ناس
اندرین حالت مقام حیرت ست / گر تو باشی ناشکور و ناسپاس
دوست گر باشد خداوند کریم / ہندی از دشمن مکن در دل ہراس

اخلاق نے جو بیقرار ہو کر دعا کی تیر دعا ہدف مراد پر پہونچا لشکر تہ و بالا ہوا صاحبقران کے نعرے کی آواز آئی کہ با غیرا ای کافران بچیا ای نابکاران منم زلزلہ قاف ثانی سلیمان حمزہ صاحبقران امیر عالیشان امیر لڑتے ہوئے قریب اخلاق کے پہونچے دیکھا زمین پر پڑا

آوازدی اے اخلاق نہ گھبرانا مین آپہونچا اخلاق ای بادرِ غریبان وای دادرسِ بیکسان مین
سحر مین ایاغ کے مبتلا ہون صاحبقران لڑتے ہوئے طرف ایاغ کے چلے ایاغ بدمست
نے کئی گولے مارے صاحبقران نے لوح چمکائی گولے الگ گرے امیر نے قربان سے کمان اور
ترکش سے تیر بازدہ مشتی نکالا بجر کمان مین پیوست کیا تاک کے تیر مارا ایاغ کے سینے کو توڑ کر پار
گذر جانا اسکا کہ ایک غلغلہ ہوا ایاغ بدمست مارا گیا اخلاق مردم درجیو متا ہوا اٹھا کسی ساحر کو
مارا ایک جادوگر کو مار کر گینڈا و تیغہ اسی کا لیکر لڑتا ہوا طرف صاحبقران کے چلا جہان سحر کسی نے
کر دیا اخلاق رک گیا آواز دی ای شہریار غلام آ کیا پھر سحر مین پھنسا صاحبقران نے لوح کو
چمکایا اسم اعظم الہی بآواز بلند پڑھا اخلاق کو نجات ہوئی اسکے ساتھ والے بھی شریک لڑائی مین
لڑتے ہوئے پشت پر اخلاق کے آ گئے کہ ایک پہلو سے نعرہ ہوا منم رمال تاجدار دوسرے
پہلو سے ثابت اختر شناس آیا جنگ مین یہ بھی مصروف ہوئے صاحبقران لڑتے بھڑتے
جنگ رستمانہ کرتے ہوئے قریب ابلاغ کے پہونچے ابلاغ نے ساحرونکو اشارہ کیا
ساحرون نے بڑھکر امیر کو روکا امیر لوح کو گردش دیے ہوے ہین اسم اعظم بآواز بلند پڑھ
رہے ہین جسکے کان مین آواز اسم اعظم کی پہونچی اسباب سحر پھینکا طرف امیر کے چلا پکار رہا ہوا
ای شہریار غلام مجبور و ناچار ہے عنایت کا امیدوار ہے آسمان پر برق چمکی ملکہ آزاد و اسرار و
محبوب و شہلا و منقل وغیرہ آکر پہونچے اب سحر ہونے لگے ملکہ آزاد نے گھمگیر کر مارا جب سحر
کیا سو دو سو کو گرا دیا اسرار نے ہزارونکو قتل کیا ہنگامہ ڈالدیے ساحر بھاگتے پھرتے ہین مگر
ابلاغ بڑھ بڑھ کر لڑ رہا ہے جسپر سحر کیا اسے پامال کیا محبوب کو زخمی کیا اسرار بھی زخمی ہوئی منقل
بڑھکر لڑا اسحر کرکے برابر پہونچا کئی ہاتھ تلوار کے مارے ابلاغ کب مانتا ہے روک کر جو ہاتھ مارا منقل
کا سر زخمی ہوا ارغوکھڑا کر گرا ابلاغ پکار کر آواز دی ای شہریار غلام کو بچایئے غلام بیکار ہوا لایق جنگ نرہا ملکہ
آزاد نے جو سنا برابر پہونچیں سحر کیا اور کہا او نامرد کری پڑی پر سحر کرتا ہے جو زخمدار ہوا مردان عالم ہاتھ
لڑائی مین زخمی پر ہاتھ نہین ڈالتے تو زخمی کے قتل کا ارادہ رکھتا ہے یہ کہکر زلف عنبرین کو
کھولا آواز دی ذرا ادھر دیکھو ابلاغ کو معلوم ہوا مشک نافہ کھل گیا یا مار سیہ لہرا رہے ہین وہ
بوئے خوش آئی کہ دماغ جان معطر و معنبر ہو گیا جھپٹنے لگا آزاد نے زلفونکو اور گردش دی

عاشق فاسق کو خاک مین ملایا بیتاب ہو کر چلا گیا اے محبوب گلعذار اے ماہ رخسار اے کبک رفتار و شیرین گفتار اب تو میری جان جاتی ہے دل بیقرار ہے آنکھین اشکبار قلب سراوار آتش ہجر ہے نظم

ہجر مین آنکھین یہ لائین جوش پر خوناب کو
کر دیا بالکل شفق گون چادر مہتاب کو

ہے محل عیش اے دل گردش لیل و نہار
دیکھ پروانے کو دن کو اور شب سرخاب کو

کون ہین جو بہر زر انسان کو کرتے ہین فنا
ہم نہ بہر کیمیا کشتہ کرین سیماب کو

موج زن ہو عہد موسی کیطرح دریاے خون
گر مری آنکھین نہ ضبط آندم کرین خوناب کو

ہے یہ وحشت مجھے شبہاے جدائی مین اُسے
شعر مین بھی مین نے دشوار ایسے باندھا خواب کو

ہو گیا عشق لب دلدار مین مجھکو جنون
سفید خون کر دیا ہے بخت نے عناب کو

جاے سجدہ مجھکو سنگ آستان یار ہے
سجدے کرتا ہون اُسی دروازے کی محراب کو

ہین جو صاحب درد انکو زہر ہے سامان عیش
موت کا سامان زہی گئے ہین مہتاب کو

مچھلیان دروازہ جانان کی کیا راحت سے ہین
بیکلی ہوتی ہے ورنہ ماہی بے آب کو

قدر ہجے کی نہین ہے کچھ بھی اے ناسخ مجھے
یاد مدفن مین کرونگا صحبت احباب کو

یہ اشعار پڑھتا ہوا طرف ملکہ کے دوڑا ملکہ آزاد صنوبر قد نے پوچھا کیا چاہتا ہے کیون اسقدر بیقرار ہے ہاتھ باندھکر گڑگڑا کے کہنے لگا کہ مین غلام ہون تابعدار ہون عشق سے مجبور و ناچار ہون مجھکو اپنی خدمت مین لیجیے ملکہ نے جیب سے سوزن نکالی کہا یہ سوزن اپنی زبان مین خود دے لے ابلاغ نے اپنی زبان مین سوزن آپ دی دو موے زلف عنبرین توڑ کے پھینکے ایک کی ہتھکڑیان بنین ایک موے زلف کی بیڑیان اشارہ کیا اسکو پہن لے ابلاغ نے ہتھکڑیان بیڑیان پہنین کنیزون کی جانب اشارہ کیا اس قیدی کنہگار کو قبضے مین کرو کنیزون نے سر زنجیر کو تھام لیا اب لشکر کفار مین کوئی افسر کلان باقی نہ رہا لاکھون جادوگرون کو امیر نے قتل کیا کئی لاکھ ساحر و غیر ساحر دائرہ اسلام مین آئے صاحبقران بفتح و فیروزی پلٹے داخل بارگاہ ہوے ملکہ آزاد نے عرض کی وہ قیدی حاضر ہے صاحبقران نے فرمایا شب تمام ہو جائے صبح کو دربار سجھا جائیگا ابلاغ کو ایک خیمے مین قید کیا کنیزین جو نگہبان ہین رات بھر اسنے زنجیر ہلائی آزاد کا نام لیکر روتا ہے کبھی کنیزون سے منت کرتا ہے کہ مجھکو خدمت

مین ملکہ کی ایک کنیز ملی اُسکو جواب نہین دیتین مگر صاحبقران نے دربار مین بیٹھے آزاد دست
فرمایا اُسکو دربار مین بلاؤ اور اپنا سحر اُتارو ملکہ نے آب دمیدہ ہر ایک کنیز کو دیا او فرمایا اس
پانی سے اُسکا منھ دھلا کے لاؤ کنیزون نے اُس پانی سے منھ دھلایا اب ابلاغ کو ہوش
آیا اپنے کو قیدخانے مین پایا حیران ہوا سوچنے لگا کہ اب کیا کرون کنیزون نے کہا چلو دربار
مین تمھاری طلب ہے دل مین سوچا کہ اگر صاحبقران زمان کے سامنے گیا فوراً قتل کا حکم
دینگے جان نہ بچیگی سوچتا ہوا دربار مین پہونچا جب سامنے صاحبقران کے آیا دربار جلالت
شعار کو دیکھا تمام افسران فوج و نامیان سپہ زیب سے آراستہ جواہر خنجر زن قریب سر
صاحبقران ہر شخص اپنے طور پر باتین کر رہا ہے ملکہ آزاد صنوبر قد نے صاحبقران سے
عرض کی اگر اسنے آپکا کہنا نہ مانا تو فوراً حکم قتل کا دیجیے گا یہ ملعون بڑا مکار و غدار ہو دربار شاہی
مین اسکی بہت مکاری دیکھی کہتے ہین دام سحر مین کنیز کے پھنس کر قید ہوا ورنہ کیا دستیاب ہوتا
[illegible] سامنا ہوتے ہی دام سحر مین گرفتار ہوا مجبور ناچار رہا لیکن اسنے دربار کو دیکھا
دنگ ہو گیا جی مین کہتا ہے کیا کیا ساحران نامدار جمع ہین دو دو سردار و نکا بند ملا ہوا سب
سرنگون بیٹھے ہین اسنے آکر سلام کیا صاحبقران نے ذکل بیٹھنے کو دیا سر جھکا کر بیٹھا امیر نے
فرمایا کہ اے ابلاغ دربار بطلیموس کے بڑی آبرو ہے کتابون مین دیکھا ہوگا کہ عمر طلسم تمام
ہوئی اگر مناسب ہو تو سامری پرستی پر لعنت کرو اور اطاعت دین اسلام قبول کر دو سعادت
دارین حصول ہو جیسے ہی امیر نے یہ کہا ابلاغ اُٹھکر قدمون پر گرا کہا اے شہریار مین دل و
جان سے اطاعت قبول کرتا ہون مذہب سامری و جمشید پر لعنت کی حضور کی غلامی کو
سلطنت سے بہتر جانتا ہون چاہتا ہون ہمیشہ خدمت مین حاضر رہون صاحبقران نے فوراً
زبان سے ابلاغ کی سوزن نکالی قید اسنے توڑی ذکل بیٹھنے کو ملا صاحبقران نے
خلعت دیا زیردست ملکہ آزاد کے آکر بیٹھا مگر دربار صاحبقران کو دیکھکر جل رہا ہے جی مین
کہتا ہے یہ شخص چند کس ساتھ لیکر آیا یہ عظمت و شان پیدا کر لیا کیا تدبیر کرون کہ اسکا سر لیکر جاؤن
بالفعل اُٹھکر کام بھی کر رہا ہے خوشامدین کرتا جاتا ہے کبھی دست بستہ عرض کرتا ہے
اے شہریار اب حضور دیر نکرین مرحلہ جات کو فتح کر کے قلعہ طلسمی پر اپنے کو پہونچائین بطلیموس بڑا

ساحر زبردست ہے بڑے بڑے فساد برپا کریگا حضور اپنے مقام پر ہوشیار رہین جب یہ باہر
گیا ملکہ آزاد نے کہا اے شہریار اس بیچارے نے مکر سے مذہب اختیار کیا امیر نے فرمایا ساحر
زبردست ہے اسیوجہ سے خوشامد کرتا ہے ایسے ساحر کو دغاباز جاننا سراسر حماقت ہے دو چار
روز جب تم سبکے بیچ مین رہیگا قاعدے سے آگاہ ہو جائیگا دن بھر تو اس طرح بسر ہوا آزاد
کو خیال رہا صاحبقران جاکر بارگاہ مین سو لے جواہر خنجر زن طلایہ پر ملکہ آزاد کو خیال تھا
ایسا نہ ہو آدھی رات کو کچھ فساد برپا کرے سامنے بارگاہ کے ایک نخل کلان تھا بشکل عقاب
اُسکے پتون مین آکر چھپکے بیٹھین دو پہر رات گئے تک دیکھا کین جواہر کے ساتھ چند ساحر وغیر
ساحر بین حاضر باش و ناظر باش کرتا پھرتا ہے شاخ نخل پر جو سر رکھا ہوا ٹھنڈھی چلی آنکھین بند
ہوگئین اب اپنے خیمے سے املاغ نکلا چار جانب دیکھا سب اپنے اپنے مقام پر سو رہے ہین
املاغ نے دور سے دیکھا کہ جواہر آکر اپنے مقام پر بیٹھا سب دربارگاہ پر بیٹھے ہوئے باتین
کر رہے ہین جواہر کو دیکھکر املاغ جلگیا جی مین کہتا ہے یہ بڑا خیرخواہ حمزہ ہے اسکا بھی سر کاٹون
تو دلکو آرام آئے یہ سوچتا ہوا پہلو پر آیا آگے دستک دی ہوا ٹھنڈھی چلی سبکی آنکھین بند ہوئین
سب سو گئے تب یہ دربارگاہ پر آیا پردہ اُٹھا کے دیکھا صاحبقران پڑے سو رہے ہین لوح
گلے مین پڑی ہے مقراض نکالکر ڈورا لوح کا کاٹا لوح کو لیکر رومال مین لپیٹا جھولی مین رکھا
تنتا ہوا باہر نکلا خیال مین آیا پر پرواز پیدا کرکے نکل جاؤن پھر سوچتا ہے کہ جواہر کا سر کاٹ
لون کبھی کف افسوس ملتا ہے کہ حمزہ کا سر کیون نہ کاٹ لیا اسکا سر بھی حمزہ کا لیتا تو بڑا نام
ہوتا اہل طلسم پر احسان ہوتا پھر پلٹا قریب دربارگاہ آیا سوچا کہ اے املاغ ایسا نہو
کہ حمزہ جاگ پڑے یہ سوچکر پر پرواز پیدا کیے اڑتا ہوا چلا جب یہ جاچکا تو ملکہ کی آنکھ کھلی ملکہ
نے دیکھا دربارگاہ پر سناٹا پڑا ہے جواہر اور اُسکے ساتھ والے سب سو رہے ہین ماتھا
ٹھنکا کہ اے آزاد بڑا غضب ہوا املاغ نے کچھ کام کیا درخت سے اُتری جواہر کو بیدار
کرتی ہین بیدار نہین ہوتا آخر سحر کرکے سبکو جگایا رات قلیل باقی تھی عابد شب زندہ دار ماہ نے
تسبیح انجم کو سجادۂ فلک پر رکھا آمد آمد شاہ خاور کی کمین خاور سے شروع ہوئی آثار صبح
ظہور پکڑنے لگے ملکہ گھبرا کر سحر اُتارنے لگین جواہر نے آنکھ کھولی وہان صاحبقران بیدار

ہوے پکار کر آواز دی ارے کوئی حاضر ہے ملکہ نے پکار کر کہا کنیز حاضر ہے یہ کہکے پردہ اُٹھا کے اندر بارگاہ کے آئی صاحبقران سے پوچھا خیر و عافیت تو ہے امیر نے جو دیکھا گلے مین اپنے لوح نہ پائی بے اختیار ہو کر ملکہ نے کہا اے شہریار غضب ہوا وہ ملعون لوح لیگیا بڑی خرابی ہوئی افسوس صد ہزار افسوس اگر لوح گئی تو اے شہریار بڑی مشکل ہوگی نظم

اُسی سے رنگ ہے گل کا اُسی سے نشہ ہے مُل کا — وہی نالہ ہے بلبل کا وہی نغمہ ہے قلقل کا

الٰہی سانپ نکلے مثل سنبل اُسکی گدی سے — زمانے مین نہ جسکو عشق ہو اُس تنگی کاکل کا

سُنا جب مین نے وہ گھر مین نہین تو اسقدر رویا — درِ جانان و فور اشک سے دریا بنگیا پُل کا

خرامان تو جہان ہوتا ہے وہ جا رشک گلشن ہے — ہر اک کبک دری بلبل ہے تیری کفش کے گل کا

فرشتے بھولکر مجھکو اُٹھا لینگے نہ محشر مین — کہ ہون کشتہ مین او قاتل تری تیغ تغافل کا

معاذ اللہ اے رشک چمن ہے کسقدر سوزش — سمندر بنگیا بلبل ہمارے ہاتھ کے گل کا

نہین آغاز خط اُس رشک گل کے روے رنگین پر — دلا یہ برگ گل پر عکس ہے مژگان بلبل کا

کلام غیب ہے ناسخ سُنا جو لیے ناسخ — پسند آیا ہی ہے ناسخ کلام اُستاد کامل کا

ملکہ آزاد یہ اشعار پڑھکے بہت رو دین کہا اے شہریار اگر لوح تا بطلیموس پہونچی وہ پہلے میرے قتل کی تدبیر کریگا دیکھیے فلک کیا دکھائے کیونکر لوح ہاتھ آئے یہ کہکے کہا کنیز جاتی ہے یا لوح لائی یا جان دی امیر نے فرمایا ملکہ یہان تکیہ پروردگار پر ہے جس نے لوح دلوائی تھی وہی حاکم و ناظم ہے پھر لوح دلوا دیگا ملکہ نے عرض کی ابھی راہ مین شاید ملجائے یہ کہکر پرواز پیدا کیے ملکہ آزاد چلین لیکن ابلماغ جو چلا بدحواس گھبرایا ہوا حیران ہے کہ دیکھیے کیونکر پہونچون صبح کا وقت ہے محمود نام زمیندار چار پانچ ہزار آدمی ساتھ گانوں سے نکلا کھڑا ہوا ہے کہتا ہے یارو آجکل تو ہوشیار رہا کرو لشکر طلسم کشا کا اسطرف سے اگر آیا دیہات و قریات پامال ہونگے ہم لوگ آخر کیونکر بچینگے خدمت مین شاہ کی چلے چلین نام بھی ہوگا کہ مد دشاہ کو آے ہین قلعے تک طلسم کشا کے جانا دشوار ہے یہ سب آپس مین باتین کر رہے ہین کہ ابلماغ برق بار اُڑا ہوا آتا تھا محمود زمیندار کو دیکھا اس سے شناسائی بھی ہے خیال مین گذرا یہان ٹھہرون شراب کباب کا بھی سامنا ہوگا اسی کو ساتھ لیکر قلعے مین جاؤن فوج کا ساتھ ہونا ضرور ہے یہ سوچکر آسمان

کبھی سوچتا ہے غرق فکر ہو کر بھاگوں ہر جانب دیکھ رہا ہے ملکہ نے جلدی میں شاخ نخل کو توڑا زمین سے سبزے اٹھ رہے املاغ پر چھینٹ مارے املاغ پھول برسنے لگے ہوا بھی ٹھنڈی چلی درخت سرسبز و شاداب ہر نخل جھوم رہا ہے پھل گر رہے ہیں اسقدر پھلوں کا انبار ہوا یقین تھا کہ املاغ دب جائے گا کر پکارا اے جان جہان والے آرام دل مشتاقان اپنی کیفیت سے کیا بیان کروں

نظم

| | |
|---|---|
| اتار اتار نہ ساقی جو شیشہ طاق سے ہو | لبوں پر آگئی مری جان اشتیاق سے ہے |
| جواب دوں ترے دل کا کیا میں بلبل | کراہتا ہے مجھے تکلیف ہائے شاق سے ہے |
| نہ سوؤں ساتھ وے رشک کے درمیان شمشیر | یہ اتفاق بھی کچھ کم نہیں نفاق سے ہے |
| مقام شکر ہے اندازہ درد عشق سے ہو | غنیمت اسکو سمجھ حسن اتفاق سے ہے |
| ہمارے دل کو جلاتا ہے شمع کا جلنا | مشابہت بہت اسکو کسی کی ساق سے ہے |
| یہ وہ بلا نہیں سب جان کے بیٹھے | یقین صبح کا کس کو شب فراق سے ہے |
| جمال چہرہ خورشید بھی ہے کیا نعمت | کروڑوں ذرہ ہوا اسیر اک طباق سے ہے |
| نظارے سے ہے قحط حسن تو خیز ان | کمال تنگ دل اب اس گلشن رواق سے ہے |
| چھو پھول سے تو شاخ گل پر ای بلبل | خرابی خسرو آتش کے اتفاق سے ہے |
| خدا کے واسطے شیشے کو لا ساقی | تباہ حال بہت آتش اشتیاق سے ہے |

یہ اشعار پڑھتا ہوا و زار پکارتا ہوا اسے ملکہ عالم کیا ارشاد ہوتا ہے جو ارشاد ہو بجا لاؤں ملکہ نے کہا لوح طلسمی مجھے دو اور ہمارے ساتھ چلو صاحبقران نے تمکو یاد فرمایا ہے املاغ اسیوقت ہاتھ باندھکر وہ لوح جھولی سے نکالی ہاتھ پر رکھکے بطور نذر کے پیش کی کہ یہ جانے غلام بھی ساتھ چلتا ہے ملکہ نے کہا زبان میں سوزن ہر دو سوزن اپنے پاس سے دی املاغ نے سوزن و دیگر ہتھکڑیاں بیڑیاں پہنیں ملکہ نے سر زنجیر کو تھام لیا املاغ کو لیکر چلیں زنجیر میں بندھا ہوا اشتیاق وصل ہر مرتبہ چاہتا ہے قدموں پر گروں کر دیکھوں اسطرح سے ملکہ لیے ہوئے املاغ کو طرف لشکر اسلام کے چلیں کہ صحرا سے گرد اڑی کلاغ فیل سر بارہ ہزار ساحر کی جمعیت سے جلدی جلدی آتا ہے کہ نکال بھینے

دور سے دیکھا کہ زنجیر ابلاغ ہاتھ مین ملکہ آزاد صنوبر قد کے ہے لیے ہوے جاتی ہین تمام
فوج کو اشارہ کیا کہ صاحبو تم دیکھتے ہو کہ میرے بھائی کو کس ذلت سے لیے جاتی ہے شہنشاہ
نے کہا تھا کہ راہ مین ملیگا اُلٹا کہنا کرسی نشین ہوا چہار جانب سے گھیر لو جانے نہ پائے بارہ
ہزار جادوگر اسباب سحر لیکر جھپٹے ملکہ نے پکار کر آواز دی او ملعون کیون گھبراتا ہے یہ کہکر
گولی مارا گولہ جو پھٹا کئی سے ساحر مر مر کر گرے کلاغ نے بڑھکر سحر کیا کہ آگ برسنے لگی شعلہ ہاے
آتش مین ملکہ چھپ گئین بعد چند ساعت کے مثل برق تڑپ کر نکلین کلاش پر جلین اب
کلاغ نے جھولی سے نشتر نکالا پیشانی پر نشتر مارا چند قطرات خون نکلے ہاتھ مین لیکر ملکہ پر
پھینک مارے ملکہ کے جسم پر آبلے پڑ گئے لہرائین تیغ کھینچکر کلاش دوڑا کہ سر کاٹ لون
اب مہلت نہ دون ملکہ نے اُس گھبراہٹ مین کہ قطرات خون جو جسم نازک پر پڑے دم گھبراتا ہی
غش چلا آتا ہے جلدی مین لوح جھولی سے نکالی سامنے کلاش کے چمکا دی کلاش نے ایک
چیخ ماری آنکھون کو ملتا ہوا بھاگا دور جا کر کھڑا ہوا عکس جو لوح کا ملکہ پر پڑا اسکا اثر ا
جوش وخروش مین لشکر پر کلاغ کے جا پڑین سحر کرنے لگین بجلی کان سے سما کر پھینک ماری
برقین چھپنے لگین جسپر برق گری تڑپ کر خاک ہوا کلاغ الگ سے سحر کر رہا ہے
موت کے ڈر سے قریب نہین جاتا کہ اگر لوح چمکا دے گی سحر فراموش ہو گا دریاے حسرت
کا جوش ہوگا ملکہ لڑ رہی ہین کلاغ جب سحر کرتا ہے کبھی بدن پر آبلے پڑ جاتے کبھی ہاتھ پانؤن
رعشہ چہرہ اُداس عالم یاس کلاش گھبرا رہا ہے کہ کیا کرون ملکہ جو بڑھکر [illegible] مین کلاغ نے
ابلاغ کو رہا کر لیا دونون مل کر سحر کر رہے ہین ملکہ ساحرون مین گھر گئین تیغ زنی یا [illegible] تاب
تابان جسپر جا پڑین اُسکو مارا کلاغ و ابلاغ جب ملکر سحر کرتے ہین ملکہ حیران ہو کے تھم
جاتی ہین یہان جو عرصہ ہوا صاحبقران نے گھبرا کر فرمایا ارے صاحبو آزاد پہنچ کر نہین
تھمین ایسا نہ ہو تا یہ قلعہ بطلیموس جائین وہان جا کر خدا نخواستہ پھنسین تو مشکل کی
بات ہے ملکہ اسرار شعلہ زن سو دو سو ساحرون کو ساتھ لیکر چلین منقل تاجدار کی بی
چلا تو ہر ایک کو حوصلہ ہوا سب جادوگر چلے اُسوقت آکر پہونچے کہ ملکہ بیچ مین بارہ ہزار
کے گھری ہوئی ہین کلاغ و ابلاغ نے آگ برسا دی ہے نعرہ کر کے اسرار شعلہ زن گری

ان جادوگرون کو رد کا ملکہ آزاد صنوبر قد ابلاغ پر جا پڑین ابلاغ نے نیغہ مارا ملکہ نے
خالی دیکے نیمچہ ہلالی مار دیا ابلاغ کو جہنم مین بھیجا کلاغ غلغلہ کرتا ہوا کہ او آزاد تو نے بڑا
غضب کیا ایسے شخص کو مارا کہ جو میرا قوت بازو زینت پہلو تھا کلاغ نے پلٹ کر اسرار
سے مقابلہ کیا اسرار نے کئی سحر کیے کلاغ نے دفع کرکے سر ہلایا زمین پر ایک دو ہتڑ مارا
اسرار شعلہ زن لڑکھڑا کر گری کلاغ نے دیکھا ساحر دکھاتا تانتا بندھا ہوا ہر جا پیادہ
دوے بلچار سے سوار آکر پہونچا کلاغ گھبرا گیا اور اسکو ڈر یہ پیدا ہوا کہ طلسم کشا نہ آجائے اسرار
کی کمر مین پنجہ دیا ساحرون سے اشارہ کیا نکل چلو اسرار کو لے بھاگا جب یہ بلند ہوا آزاد
نے گھیر کر ساحرون کو مارا کچھ فریاد کرتے ہوے شریک ہوے دریافت کیا تو معلوم ہوا
کہ کلاغ اسرار کو لیگیا بڑا قلق ہوا لشکر کو سمیٹا لاما جو ایک ساحر تم مین سے خدمت
مین صاحبقران کی بجا لائے مین براے رہائی اسرار جاؤنگی ایسا نہ ہو کہ لطلیوس اسے
قتل کرڈالے منقل سے کہا تم فوج لیکر جاؤ منقل نے کہا مین نہ جاؤنگا محبوب پیچہرہ
نے کہا ہر سردار نے کہا ہم آپ کے ساتھ چلینگے اگر آپ گئین اور کوئی افتاد پڑی بادشاہ
طلسم سے مقابلہ ہے اگر آپ گرفتار ہو جائین تو ہم صاحبقران کو کیا جواب دینگے ہم سب آپ کے
ساتھ چلینگے ملکہ نے کہا ؎ ہرچہ رود بر سرم چون تو پسندی رواست لوح کا رہنا بھی ہمارے
پاس بہتر نہین ہر ایک کو لوح دے بھی نہین سکتی قصد کیا خود چلون کہ صاحبقران زمان آکر
پہونچے ملکہ نے امیر سے سب حال کہا امیر نے فرمایا آپ لوگ قصد نکرین پھر آخر طلسم پر جانا
ہوگا اسرار کو خدا کے سپرد کیا صاحبقران تو اسی مقام پر ٹھہرے سب لشکر اسی منزل پر آگیا امیر
نے لوح گلے مین پہنی منظور ہے کہ براے فتاحی مرحلہ جات جاؤن لیکن لطلیوس تخت پر
بیٹھا تھا کہ کلاغ اسرار کو لیے ہوے پہونچا تمام کیفیت بیان کی زبان مین اسرار کی سوزن
دی مسلسل و مطلوق کرکے ہوشیار کیا اسرار نے دربار کفر مدار لطلیوس کو دیکھا سب
سردار جمع ہین صلاحین براے گرفتاری طلسم کشا ہو رہی ہین اسرار نے سلام بھی نکیا
لطلیوس بہت بگڑا ایکار کر آواز دی کیون او اسرار تو نے طلسم کشا کا ساتھ دیا بی
آزاد معشوقہ طلسم کشا بنکر بیٹھین اسرار نے کہا جو تجھ سے ہوسکے قصور نکر لطلیوس نے

حکم کیا کہ لیجاکر قید کرد اسرار شعلہ زن اُس قید خانے مین آئی کہ جہان نہنگ بیدار بخت
قید تھے نہنگ نے ملکہ اسرار کی تعظیم کی کہا اے ملکۂ عالم تمنے لشکر طلسم کشا دیکھا اسرار
نے کہا یہ عنایت پروردگار لشکر صاحبقران اوج پر ہے سب ساحران کامل جمع ہین
نہنگ نے کہا اے ملکۂ عالم مین بلا وجہ قید ہوا ملکہ آزاد صنوبر قد کا جو مین نے تذکرہ
کیا اسپر بادشاہ بہت بگڑا اسی پر فساد ہوا اور ساحر بھی اُٹھے مین نے دس پانچ ساحر قتل کیے
بطلیموس نے خود مجھکو گرفتار کیا اور شیر وزیر بھی بگڑے ہوے ہین کیا عجب ہے کہ اسکا بھی
کچھ ظہور ہو ملکہ اسرار نے کہا نہ گھبراؤ ہم بھی یہان آکر قید ہوے انشاء اللہ تمھاری بھی رہائی
ہوگی یہ دونون مکرین ہین بطلیموس نے کلاغ سے کہا تمنے طلسم کشا کو کہان چھوڑا
کلاغ نے کہا مین لشکر نہین پہونچا راہ مین مقابلہ پڑگیا غلام وہانتک نہین پہونچا اسی فکر
مین چلا تھا کہ راہ مین یہ معرکہ پڑا بطلیموس نے کہا یارو تم اسقدر سردار جمع ہو نہین ہوسکتا کہ اب
طلسم کشا کو گرفتار کرلاؤ اگر ماہدولت نے خود تکلیف کی تو تم لوگ بد نام ہوگے کہ آخر بادشاہ
خود سفر کرکے گیا ورنہ ابھی جاکر زمین ہلا دون لوح چھین لون طلسم کشا کو پکڑ لادون
اظہار شعبدہ باز ایک ساحر زبردست اپنے مقام سے اُٹھا کہا اے شاہ یہ خیال خام اور
تصور ناتمام دل سے نکال ڈالیے آپ تو کیا ہین اگر سامری و جمشید قبر سے اُٹھکر آئین تو
طلسم کشا سے آنکھ نہ ملا سکین لوح طلسم کشا کے پاس موجود ہے صاحب اسم اعظم اُسپر سحر تاثیر
نہ کریگا بطلیموس نے کہا تو بلا وجہ بول اُٹھتا ہے بات نہین سمجھتا ماہدولت نے کیا کہا ہزار ہا
شعبدے کرون اس تدبیر سے لوح چھین لون کہ دیکھنے والے حیران ہوجائین اظہار نے
کہا آپ بادشاہ ہین جو فرماتے ہین بجا ہے طلسم کشا پر اب زور چلنا ممکن نہین بطلیموس
نے کہا نمکحرام ملکے نمکحرامون نے غدر ڈالدیا طلسم کشا کی رہبری کی ورنہ سالہا سال تک
طلسم کشا تا عمر لوح مین رہتا کیا مجال تھی کہ یون ہی بے منت خلق لوح پاجاتا اظہار نے
کہا حضور بجا ہے کون نمکحرام ملا سکے پہلے آپ کی صاحبزادی مل گئین بطلیموس کو نہایت
ناگوار ہوا کہا اس گیسو بریدہ کا نام لے مجھپہ طعن کرتا ہے ابھی مشکین بندھوا کر اسکو ایسے
مارونگا کہ تمھاری بھی حال گرجائیگی اظہار شعبدہ باز ساحر عقلمند ہے درست کمر خاک

ہوا لطلیموس اور باتون مین مصروف ہوگیا اکوان فیلد رمیخوار اژدر سوار سراغ میخوار
جمشید جرأت پسند سیکال سامری نماعز ازیل خود پسند سرافیل ہوشمندان ان سب
سردارونکو بہت ناگوار ہوا آپس مین ایک نے ایک سے اشارہ کیا کہ بادشاہ کی شامت آئی
ہے سر دربار بوجہ اتنے بڑے ساحر کو ایسے کلمات کہے اظہار شعبدہ باز شام تک دربار مین
رہا شام کو اپنی بارگاہ مین آیا ڈیڑھ دوسو سپہ سالار جو اسکے متعلق مین اُنسے کہا یارو تمنے
سُنا کہ آج بادشاہ نے ہمارے ساتھ کیا کیا اگر مین کچھ اور بولتا تو زیادہ فساد برپا ہوتا مین
اب اُسکو مُنھ نہ دکھاؤنگا اب دربار مین نہ جاؤنگا اگر تم لوگ میرا ساتھ دو تو خدمت مین
طلسم کشا کی چلون طلسم کشا نہایت جوہر شناس فلک اساس ہے کیا سردارون کی قدر کی
جو اسکے سامنے گیا پھر پلٹ کر نہ آیا خدمت مین حاضر ہے ہر شخص عہدۂ جلیل سے فیضیاب
ہوا سب نے عرض کی حضور ہم آپکے شریک ہین اظہار نے ظاہر کیا کہ بھائی بھا اسرار
دہنگ قید خانے مین قید ہین اُنکو چلکر رہا کر دو اُنھین کے ذریعے سے خدمت طلسم کشا مین
پہونچ جائینگے دوسرے سردارون نے عرض کی ہم جان ومال سے آپ کے شریک ہین جو
مناسب ہو وہ کیجیے اظہار نے کہا فوج سے صلاح کر دیکھو اپنی فوج کیا کہتے ہین افسرون
نے کہا حضور ہم اُنکے افسر ہین جو ہم کرینگے وہ بھی ہمارے ساتھ ہین اظہار بہت
خوش ہوا دوپہر رات گئے اپنے مقام سے اُٹھے اسباب سحر تیار کیا کمرین سبھون نے
باندھین بارگاہ سے ساتھ اظہار شعبدہ باز کے نکلے افسرون نے جو اپنی فوج کو اشارہ
کیا سب تیار ہوئے افسرون سے پوچھا ہمارے افسر اعلیٰ کا کیا قصد ہے افسرون نے
بیان کر دیا کہ بادشاہ کے سر پر اب سودا سوار ہے کسیکی آبرو کا خیال نہین ہمارے افسر
اعلیٰ کو سر دربار یہ کلمہ کہا کہ تجھکو کوڑے مارونگا وقت ربط وضبط تھا چپ ہی ہو رہنا
مناسب ہوا اب چلتے ہین چلکر ملکہ اسرار شعلہ زن دہنگ بیدار بخت کو رکرتے ہین
بعنایت پروردگار خدمت مین صاحبقران کی ملینگے سب نے کہا ہم سب جانتے ہین
دولاکھ ساحر تیار ہوئے بنوہ کرکے چلے جب سامنے قید خانے کے پہونچے سرافیل نے
کہ نگہبان قید خانے کا تھا پکار کر آواز دی کون آتا ہے اس رات کو انبوہ کیسا اظہار آیا

بڑھا پکار کر آواز دی اے سرافیل ہوشمندان تمہاری عقل و فطرت کا ایسا شہرہ ہے کہ ہوشمند
لقب ہوا الطموس تم ایسے بے ادب ہوا سر دربار آج ہم کو کیا کیا کلام کیے جب آبرو نہ رہی تو
کیا لطف زندگی ہے جان دینے پر آمادہ ہین ان قیدیون کو رہا کر سکتے آئے ہین اگر تم کو بھی
حوصلہ ہو جان دینے پر آمادہ ہین لڑینگے بھڑینگے جان دیگے یا ہزار و نہنگ کو رہا کریگے
اے برادر خوف کا مقام ہے ہمارے ساتھ جو سلوک کیا اسی طرح اگر تمہارے ساتھ پیش
آئے تو کیا ہو سرافیل اٹھ کھڑا ہوا کہا اے برادر میرا بھی یہی قصد تھا مین تمہارے ساتھ
ہون اب یہ دربار رہنے کے لایق نہین ہے صاف صاف کتاب سامری مین مرقوم ہے کہ
عمر طلسم کی تمام ہوئی امروز فردا مین یہ بادشاہ قتل ہوتا ہے طلسم کشا آیا چاہتا ہے اعلان عام
ہوگا چند مرحلہ جات باقی ہین وہ بھی فتح ہونگے اب یہ زندہ نہ بچیگا یہ کہکے سرافیل اندر قیدخانے
کے گھسا ملکہ اسرار شعلہ زن کو رہا کیا نہنگ بیدار بخت کو بھی چھڑایا اسرار جو قید
سے چھوٹی قیدخانے سے باہر نکلی طاؤس زرین بال پر سوار ہوئی نہنگ بیدار بخت
کو اپنے ساتھ لیا اظہار شعبدہ باز آگے بڑھا ہوا قریب طلایہ پہونچا شبدیز بلند رکاب
طلایہ دے رہا تھا شبدیز نے مرکب بڑھایا پکار کر آواز دی رات کا وقت ہے یہ کون آتا ہے
اظہار نے بڑھکر جواب دیا اے شبدیز منہ زوری نکر دیا تو ہمارے ساتھ چلو یا سامنے
سے ہٹ جاؤ ہم قیدیون کو لیے جاتے ہین سرافیل ہوشمندان بھی ہمارے ساتھ ہین
شبدیز نے کہا بھائی مین بھی اسی فکر مین تھا کہ کیا تدبیر کرون کیونکر طلسم سے نکل جاؤن اپنے
کو خدمت طلسم کشا مین پہونچاؤن بارہ ہزار جوانون سے شبدیز بھی ساتھ ہوا اب
تین لاکھ ساحر و افسران مذکور طرف پھاٹک کے جاتے ہین پر فرعون زنجیر پیچ نگہبان
نے اسے آواز دی کون آتا ہے اظہار نے بڑھکر جواب دیا ہمنے شاہ کی نوکری چھوڑ دی اب
طلسم سے نکلے جاتے ہین فرعون نے بڑھکر گولہ مارا ملکہ اسرار نے بڑھکر گولہ کاٹا
نہنگ اکڑتا ہوا بڑھا کہا او اسیر تماشہ دیکھیے پھاٹک پر تلوار چلنے لگی فرعون کے
بھی تین لاکھ ساحر ہین دونون لشکر آپس مین لگنے سحر کا ہنگامہ گرم ہوا اسرار نے بڑھکر
ہزار دو ہزار نہنگ نہنگانہ لڑ رہا ہے دو دو ساحر دو ٹکڑے کرتا جب سحر کیا ہزار دو ہزار

لاشہ گرا اسرار شعلہ زن نے آگ لگادی چمک کر لڑ رہی ہے سرافیل ہوشمند اپنی
سحر خوانی مین مصروف اس فکر مین ہے کہ پھاٹک کھولون لڑتا ہوا اسکے نکال لے پاؤن مگر
فرعون تو توجہ مین دوبا ہوا لڑ رہا ہے سرافیل ہوشمند اپنی قریب پھاٹک کے پہونچا
دربین کو مار کر پھاٹک کھولا دیکھا ایک خندق خون سے بھری ہے شعلہ ہاے آتشین بھڑک
رہے ہین خون جوش مار رہا ہے جس پر قطرہ گرا جلگیا آگ ہزار سا ہے سرافیل نے
بڑھکر سحر کیا گولہ پھینکا شعلہ ہاے آتش نے طمانچہ ماردیا برابر سرافیل کے پاؤن کے آکر گولہ
گرا قریب تھا کہ پاؤن زخمی ہو مگر پاؤن کو سرافیل نے بچایا دوسرا تمنچہ مارا تمنچہ قریب
سینے کے آکر پھٹا سرافیل لڑکھڑایا قریب تھا بیہوش ہو کے گرے آواز دی اے برادر مجھکو
رد کو سنگ نے بڑھکر سرافیل کو سنبھالا دونون ملکر سحر کرنے لگے جو سحر کیا وہ الٹا ہو جادو
گر جل جلکر خندق مین گرے مچھلیان سرخ پیدا ہوئین گوشت ان آدمیون کا کھائین
اسرار لڑتے لڑتے قریب خندق کے آئی سرافیل نے کہا اے ملکہ عالم یہ آگ راستہ
نہین دیتی اسرار نے سر اٹھایا طرف بلندی کے دیکھا سر قلعہ پر ایک طاؤس بیٹھا ہے منھ
سے انگارے آگ کے گراتا تھا اسرار نے پکار کر آواز دی اے طاؤس سیاہ و زرد آتش خوئی
کو موقوف کر ہمارے ساتھ تو بھی پل اس ظلمت کدہ خرابی سے نکل سردارون کی آبرو کا
پاس کر لطلیموس کچھ نہین کر سکتا کیون علامت پر آفت برپا کر رہے ہو بڑے بڑے ساحر
نکل کر آئے ہین [illegible] کرینگے لڑ بھڑ کر نکل جائینگے تمھاری بھی شامت آگئی طاؤس نے
ایک چیخ ماری اپنے کو خندق مین گرادیا اب تو خندق سے پچکاریان چلنے لگین اسرار
نے دیکھا ایک طائر سرخ رنگ اس مقام پر طاؤس کے آبیٹھا زمزمہ سرائی کرنے لگا یہی
آواز ہر مرتبہ دیتا تھا نظم

وصل کی شب اسطرف شوخی گری کچھ ناز تھا — بیقراری سے ادھر بیچین دل جان باز تھا
اضطراب اس کا عاشق بیتاب کا انداز تھا — تا سحر راحت میں فرشتون کے خلل انداز تھا
دیکھتے ہی سنا و موسی طور پر غش کر گئے — ایک وہ برق جمال یار کا انداز تھا
سجدہ میں سے تڑپ کر جان دے دی اسکی — اتنو دیکھا آپ نے جو دی جان باز تھا

پیچھے نہ ہٹ سکا کسی نے گردن پکڑ کے سر آگے کر دیا گولہ سر پر پڑا کہ سر اسکا پاش پاش ہوا لڑکھڑا
کر گرا آنکھوں مین اندھیرا چھا گیا سنگ باری و برف باری ہوئی آواز آئی کشتی مرا نام من
فرعون زنجیر و پیچ بود یہ آواز جو اسکی ساحرون نے سنی سر پیٹتے ہوے بھاگے کہ چلکر شاہ کو خبر کرین
یہان سرداران مذکور قلعے سے باہر نکلے ملکہ اسرار نے ایک تخت تیار کیا نہنگ بیدار بخت
و سرافیل ہوشمندان و شبدیز رکاب و اظہار شعبدہ باز وغیرہ کو تخت پر لیا فوج
سے کہا ساتھ چلے آؤ سبھون نے بڑھکر چاہا تخت کو ہم کاندھا دین اسرار نے منع کیا تخت
اُڑتا ہوا چلا سب جادوگر پیچھے پیچھے باز و بط و قرقرون پر سوار ہوے مثل آندھی کے لشکر چلا
یہان بطلیموس منحوس بلکہ نحس چوس دربارگاہ پر کھڑا چیخ رہا ہے ارے خبر تو لاؤ کہ اُدھر سے
بھاگے ہوے ہمراہیان فرعون آتے تھے سامنے بطلیموس منحوس کے آ کے فریاد کرنے
لگے سب سردارون کے نام لیکر فلان فلان سردار لڑ بھڑ کر نکل گئے بطلیموس
نے پلٹ کر کہا ارے کوئی ایسا ہے کہ ان نمک حرامون کو لائے یہ جو چلا کر بطلیموس نے کہا
سُرخاب خوک پیکر کھڑا ہوا تھا کہا اے شہنشاہ اگر حکم ہو تو ابھی ان سب کو لاؤن نمک حرامونکو
نکل جانیکا مزا ملے ایسے شاہ سے باغی ہوے بطلیموس نے چار لاکھ فوج کو حکم کیا
سُرخاب خوک پیکر فوج کو اپنے ہمراہ لیکر چلا یہان صاحبقران نے لوح کو ملاحظہ
فرمایا اُسمین نوشتہ پایا کہ اے فاتح طلسم واے سیار این عجائبات مناسب ہے کہ جس
مقام پر لشکر اترا ہے اور تخت زبال کا بچھا ہے تخت کو ہٹاؤ فرش دور کرو ایک تختہ سنگ ملیگا
تختہ سنگ بقوت صاحبقرانی ہٹاؤ انشاء اللہ دہنہ نقب کا پیدا ہوگا نقب پیدا ہوگا نقب
مین داخل ہوکر قدرت پروردگار ملاحظہ کرنا جس سے ملاقات ہو اُس سے مقابلہ کرنا دمبدم
لوح طلسمی پر نظر رہے صاحبقران یہ حکم دیکھکر بطور مذکور داخل نقب ہوے جب نقب سے باہر
نکلے صحراے ریگستان مین پہونچے بونڈرلے گرد کے اُڑ رہے ہین ہوا تیز و تُند چل رہی ہے
ہواے گرم جو جسم صاحبقران کو لگی لوح کو ملاحظہ کیا لوح مین نکلا یہ سحر صباصی جادو
کا ہے جب گرمی زیادہ معلوم ہو لوح کو بجاے سپر چہرے پر رکھو ہواے سرد کے جھونکے جسم
کو لگینگے امیر نے لوح کو بجاے سپر چہرے پر کھینچا خنکی حاصل ہوئی رواروی کرکے چلے قریب

ایک کوہ کے پہونچے دیکھا بالائے کوہ دھوپ مین ایک جادوگرنی بیٹھی ہوئی پنکھا جھل رہی ہے یہ دیکھتے ہی صاحبقران نے للکارا کہ او صبائے جادو دشمن زلزلۂ قاف ثانی سلیمان حمزۂ صاحبقران امیر عالیشان صبا نے جو امیر کو دیکھا زور زور پنکھا جھلنے لگی آندھی بزور سے چلی کہ نخل اکھڑ کر گرے زمین کانپی صاحبقران ایک گوشے مین ہوگئے ہوا موقوف ہوئی صاحبقران گھاٹیون کو طے کرکے برابر صبا کے پہونچے صبا نے وہی پنکھا پھینک مارا امیر نے اسکو تلوار سے قلم کیا کئی پنکھے صبا نے امیر پر پھینکے جب کوئی مطلب حاصل نہ ہوا چلا کر آواز دی ارے کوئی حاضر ہے ایک جوان زنگی حاضر کھلے سامنے آیا تلوار صبا کے ہاتھ مین دی صبا نے وہی تلوار صاحبقران پر لگائی امیر نے تلوار کو تلوار پر گاتھا اُبھار دوسرے ہاتھ کالکر ہاتھ مار کے صبا کے دو ٹکڑے ہوے آواز بلند ہوئی کشتی مرا نام صبائے جادو بود امیر صبا کو مار کر پہاڑ سے اُترے تھوڑی دور چلے تھے کہ بیلوت آواز آئی اے طلسم کشا مجھے بچالے صاحبقران نے دیکھا ایک زنگی زنگن کو قتل کیا چاہتا ہے زنگن پکار رہی ہے کہ اے طلسم کشا مجھے بچالے صاحبقران نے لوح کو ملاحظہ فرمایا عبارت غور سے پڑھی بعد ریاست مکر لوح اُسکو للکار کر کہا او زنگی سیاہ رو کیا کرتا ہے اس غریب کو قتل نکرنا صاحبقران برابر ہو پہنچے زنگی چھاتی پر زنگن کی سوار تھا جا ہا خنجر گلے پر رکھے امیر نے آکر ہاتھ تلوار کا مارا دونون کو قتل کیا آواز آئی کشتی مرا نام سن ظلمات آدم خوار بود آگے بڑھے لوح کو ملاحظہ فرمایا حکم سے آگاہ ہوے سامنے کون تھا کوہ مین پھاندے بعد عرصۂ دراز کے زمین پر پاؤن قایم ہوے دیکھا ایک قتل سرسبز اسپر بہت سے طائر بیٹھے ہوئے اپنی دُھن مین زمزمہ سرائی کر رہے ان ...

طائر کلان اُچک کر شاخ بلند پر آیا یہ اشعار پڑھنے لگا نظم

| | |
|---|---|
| اُس بہار حسن کا عنقا مقابل ہوگیا | حق جو کچھ تھا حق ہو باطل تھا سو باطل ہوگیا |
| ہوش اُڑے اپنے بہار رنگ گل کو دیکھکر | بلبلو نکی فکر سے صیاد غافل ہوگیا |
| گر سیان تیری طرح سے آتش گل نہ ہو کین | پاؤن رکھنا باغ مین بلبل کو مشکل ہوگیا |
| گرز دیوانہ کے رہنے سے ہوا یہ آشکار | چشم طفلان مین کھلونا مہرۂ گل ہوگیا |

صورت پروانہ مجنون نے کبھی مارا ای جو آنکھ ۔ شمع لیلی ہو گئی فانوس محمل ہو گیا
حسن معنی نے کیا صورت سے آدم کی ظہور ۔ سجدہ گاہ قدسیان یہ کعبۂ دل ہو گیا
قطع ہو جاویگی گام چند مین سختی راہ ۔ خضر سے جب آگے آگے شوق منزل ہو گیا
ظلمت زلف اُس پری کی جو کبھی لائی صبا ۔ حاصل تاتار دیوانون کو حاصل ہو گیا
شب کو دم دیدے کے لیجاتا ہر کوے یار مین ۔ مین تو تھا ہی مجھے بھی مرشد مرا دل ہو گیا
جنبش ابرو نے رکھ لی آبروے تیغ یار ۔ نیم بسمل رہگیا تھا جو وہ بسمل ہو گیا
شاعرون مین کوئی آتش سا نہو گا حسن دوست ۔ خوبصورت پر پڑی جب آنکھ مائل ہو گیا

اُس طائر نے اِس طور سے زمزمہ سرائی کی صاحبقران بہ دل متوجہ ہوے اشعار کا مضمون سمجھے جاتے ہین فرماتے ہین کیا خوب کسیسے تعلیم کیا ہے طائر اُڑ اُڑ کر گرد سر صاحبقران کے چرخ مارنے لگا صاحبقران کو بے انتہا پسینہ آیا قصد کرتے ہین کہ طائر مجھ تک آئے تو مین گرفتار کرون کیا تدبیر کرون پشت پر ایک نخل تھا آواز آئی اے طلسم کشا ہوشیار رہو زقیل مار کر طائر بلند ہوا اور طائر اُنکے تعاقب مین چلے امیر کی نگاہ جو لوح پر پڑی یہ نوشتہ پایا کہ اے طلسم کشا طائر کی زمزمہ سرائی پر توجہ نکرنا سینے پر اسکے ایک دھبہ سیاہ جو معلوم ہوتا ہے اگر امیر تیر مارا اور تیر سیاہ دھبے پر پڑا تو بہتر ورنہ لوح قبضے سے نکل جائیگی امیر نے بہ جلدی تیر بکمر کمان مین پیوست کرکے اُسی دھبے پر تاک کے مارا تیر مقام مذکور پر پڑا وہ طائر گرا تڑپ تڑپ کر جان دی امیر نے چاہا پلٹون کہ اور طائر جتنے تھے طائر سے تڑپ کر جان دی آواز آئی کشتی مرا نام سن زنگال جادو بود دیکھا لاشہ ایک جادوگر کا پڑا ہے لاش پر ایک لات ماری لوح کو ملاحظہ کیا نوشتہ پایا یہ بو خبر طائر دے گیا اشراف حبشی تمہارا دوست تھا اب شمران جادو سے مقابلہ ہے بالاے کوہ جاؤ صاحبقران بالاے کوہ آئے عمرو کی نے نوازی کی صدا کان مین آئی مشکل گل شگفتہ ہوگئی کہ ہمارا یار وفادار کہین نے بجا رہا ہے اُس صدا پر متوجہ ہوے تھوڑی دور چلے تھے کہ ایک دروازہ باغ کا دکھائی دیا آواز قریب آتی جاتی ہے امیر تو اُس صدا پر جاتے ہین وسط باغ مین آکر دیکھا ایک جادوگر کا لاشہ برہنہ پڑا ہے اور عمرو بیٹھا ہوا نے بجا رہا ہے امیر نے پکار کر آواز

ہوئی اے یار وفادار اے مونس وغمگسار مر بیان کمان عمرو نے جو امیر کو دیکھا بیقرار ہو کر دوڑ کر
قدمبوسی کی بوسے دیے وجد میں آگیا کہتا ہے اے شہریار عنایت پروردگار کہ میں نے آپ کو دیکھا
امیر نے فرمایا برائے خدا کچھ ہوشربا کا تو حال بیان کرو عمرو نے ٹھنڈی سانس بھر کر کہا اے
شہریار بڑا طلسم وسیع ہے **افراسیاب** ایسا زبردست نہ گذرا تھا آج میں بیچ کو برائے
بالا دی لشکر سے نکلا یہ جو جادوگر پڑا ہے یہ مجھکو اٹھالایا کہتا تھا تیرے آقا نے بڑے صدمے
پہونچائے میں نے بہ عنایت خدا عیاری کرکے اسکو مارا اب حیران ہوں ہوشربا میں کیونکر
پہونچوں نہیں معلوم **افراسیاب** کیا قیامت برپا کریگا اسی حیرانی میں دل جو گھبرایا بجانے
لگا امیر نے فرمایا خواجہ سرحد طلسم **لطلیموس** ہے میں اسکو فتح کرتا ہوں تم میرے ساتھ
رہو طلسم فتح کرکے کسی ساحر کی معرفت بھجوادونگا عمرو نے کہا حضور طلسم **لطلیموس** مقام سخت
ہے **افراسیاب** کی زبانی سنا تھا آپ نے لوح پائی امیر نے فرمایا مرحلے بھی فتح کیے یہاں تک
پروردگار اب بادشاہ طلسم کا سامنا ہوگا عمرو نے کہا مجھے یقین نہیں پڑتا کہ آپ نے لوح
پائی ہو امیر نے فرمایا میرے پاس موجود ہے عمرو نے کہا میں دیکھوں بعد مدت یار وفادار کو
پایا امیر نے لوح گلے سے اتاری عمرو کے ہاتھ میں دینے لگے کہ پیچھے سے آواز آئی ای شہریار
برائے خدا لوح نہ دیجیے گا امیر نے ہاتھ روکا عمرو نے ہاتھ بڑھایا کہا ای شہریار کوئی غول
بیابانی پکارتا ہے امیر نے پھر ہاتھ بڑھایا کہ لوح دوں عمرو بھی لپٹا جاتا ہے کہتا ہے لوح دیکھوں تو
کہ امیر نے دیکھا سامنے سے **اشراق** دوڑتا ہوا آتا ہے کہتا ہے کہ برائے خدا لوح نہ دیجیے گا لوح
اسکے سر پر رکھ دیجیے امیر نے جب **اشراق** کو دیکھا اور لوح دینے کو ہاتھ بڑھایا تھا یا لوح
اسکے سر پر رکھ دی لوح جو جسم سے ساحر کے مس ہوئی ایک چیخ ماری منہ سے شعلۂ آتش
نکلے مثل ہیزم خشک جلنے لگا جلکر خاک ہوا **اشراق** نے کہا اے شہریار غضب ہی کیا تھا
غلام ہر مقام پر ساتھ رہا جانتا تھا کہ **عمران جادو** زن مکارہ ہے یہ ضرور کچھ فتور کریگی خدا نے
بچایا **اشراق** نے کہا غلام جاتا ہے اکناف طلسم کی خبر کے لیے کہ **لطلیموس** نے کیا کیا یہ کہکر
**اشراق** روانہ ہوا **صاحبقران** پہاڑ سے اترے لیکن اسد رجادو مع ساحران
مذکورہ منزل پر آکر اتری سب ساحر تھکے ماندے تھے رات ہو چکی تھی اسی مقام پر مقام کیا

صبح کو اسرار نے قصد کیا ہے کہ تخت پر سوار ہوں لشکر والے کمربندی کر رہے ہیں علمہائے
زنگاری کے پھر پھریرے کھلے کہ دیکھا صحرا سے گرد اُٹھی سرخاب خوک پیکر مقابلے میں آکر
پہونچا پکار کر آواز دی اب میرے ہاتھ سے بچ کر کہاں جاؤگی چار طرف لشکر اُترا اُمرا اور شبدیز
وغیرہ اُتر پڑے دن بھر میں سب ساحر اپنے اپنے گر جمع ہوئے شام کو طبل جنگی بجوایا اسرار
نے بھی خبر سنکر نوازش طبل کا حکم دیا دارات کو تیاریاں ہونے لگیں اسرار نے کہا میں طلا
پر جاؤں شبدیز اُٹھ کھڑا ہوا عرض کی کہ آپ بادشاہ لشکر ہیں آپ کی خدمتیں ہمارے
متعلق ہوں غلام جانبازہ کام کرے ملکہ اسرار نے قبول کیا شبدیز دس ہزار سوار دلکو
لیکر طلاے پر آیا حفاظت کرنے لگا سرخاب خوک پیکر نے زرجاب اپنے بھائی کو طلاے
پر بھیجا یہ بھی کہدیا کہ اے زرجاب جادو ایسا نہو سردار نکل جائیں تو بادشاہ کے سامنے
بڑی ہی حقارت ہوگی زرجاب بیس ہزار جادوگر لیکر طلاے پر آیا شام سے صدائے
حاضر باش و ناظر باش بلند ہوئی بازار ہر گزاران و متراقان میں پھر رہا ہے دو پہر سے شب تجاوز
کر چکی ہے کہ ادھر سے زرجاب نے گنبد اُٹھایا ادھر سے شبدیز بڑھا اپنے لشکر کے
کنارے پر دو اپنے لشکر کے کنارے پر زرخاب نے پکارا او شبدیز بھاگ کر یہاں آیا
اب بھائی صاحب کیا تجھکو زندہ چھوڑینگے شبدیز نے جواب دیا کیا بیہودہ بکتا ہے زرجاب
اپنے سحر کے زور میں جا پڑا اور دس ہزار و بیس ہزار دونوں طرف کے ساحر بڑھکر مل گئے گولہ
ترنج و نارنج چلنے لگا شبدیز اڑتا ہوا گھوڑے کو بڑھا کر قریب زرجاب کے پہونچا
للکارا او نامرد کہاں جاتا ہے زرجاب نے گولہ مارا شبدیز نے گولے کو ہاتھ میں روک لیا
اُسی گولے پر اسم سحر کا پڑھکر پھینک مارا سینے پر زرجاب کے پڑا اور توڑ کر پشت کو پار گذرا زرجاب
جو مارا گیا شبدیز گھوڑا اڑھاتے ہوئے جادوگروں کو قتل کرتا ہوا آتا ہی جب گولہ مارا سو دو سو
کے سینے کو توڑ کر پار گذرا کئی ہزار جادوگر مارے زرجاب کا لاشہ لیکر چند کس بھاگے
غلغلہ جو ہوا سرخاب اٹھ بیٹھا کہ اسکے کان میں مرنیکی زرجاب کے آواز آئی گھبرا کے
پوچھا کہ ارے زرجاب کو کسنے مارا چند کس ملازم دوڑے ہوئے آئے عرض کی زرجاب
طلاے پر گیا تھا آپس میں تکرار ہو کر تلوار چلی شبدیز نے زرجاب کو قتل کیا اُن سب نے

سب نے شکست کھائی ہوئی لشکر بے سردار چھوڑ کر آئے ہیں لاش تلاش کر کے زرحاب
کی اٹھا لائے اب جو ارشاد ہو بجا لائیں یہ کیفیت سنکر سرخاب کو نہایت غصہ آیا کہ ان
بھگوڑوں نے بڑا سر اٹھایا ان سبکی قضا دامنگیر ہے یہ کہکے سرخاب اٹھا باہر بارگاہ کے
نکلکر دیکھا ہمراہیان زرحاب بھاگے آتے ہیں شبدیز کا مرکب طرارے بھرتا ہوا
باگ دوڑیان کرتا ہوا قتل کرتا ہوا آتا ہے جب گولہ مارا سو دو سو کو گرا دیا سرخاب نے
ڈانٹا او شبدیز ساری بدکاری بھلا دونگا مابدولت کو شہنشاہ نے اسیواسطے بھیجا ہے
کہ جا کے سبکی سرکوبی کرو ایک کو زندہ نہ چھوڑونگا یہ کہکے آواز دی سارا لشکر کنارے
ہوا سب اہل لشکر جاگ رہے تھے کمربندی ہونے لگی سرخاب نے گھوڑا طلب کیا
گھوڑے پر سوار ہوا شبدیز کو للکارتا ہوا چلا شبدیز رکا سرخاب نے بڑھکر گولہ مارا
ضربیہ بکینہ پر شبدیز کے پڑا تو آر گزشت کو پار گذرا اب تو سرخاب مارتا ہوا چلا جب
گولہ مارا سو دو سو کے سینے کو بر مار کر نکل گیا ساحر زبردست بادۂ کبر و نخوت سے مست
جھومتا ہوا جاتا ہے زمین بلادی ملکہ اسرار شعلہ زن و نہنگ بیدار بخت و سرافیل
ہوشمندان اپنے مقام پر اٹھکر بیٹھے ہیں ایک ایک سے پوچھ رہے ہیں ارے یہ کیسا
ہنگامہ ہے کہ شبدیز کے مرنیکی آواز کان میں آئی سرافیل نے منہ پیٹ لیا کہا ارے غضب
ہوا شبدیز ایسا جانباز مارا گیا سرافیل اپنے خیمے سے نکلا ملکہ اسرار بھی نکلتی ہوئین
باہر آئین ایک طرف سے نہنگ بیدار بخت نکلا تینوں سرداروں نے آپس میں صلاح
کی ایک کا ایک سے قول تھا کہ لڑائی بگڑی سرخاب مع فوج کے آپڑا اسرار نے
کہا کچھ مقام خوف نہیں اگر وہ سیاہ رو بوقت شب آتے ہیں خدا چاہیگا تو شکست کھا
کھا کے جائیگا یہ کہکر ملکہ اسرار طاوس پر سوار ہوئیں نہنگ بیدار بخت سب سے پہلے روانہ
ہو گیا نہنگ اسوقت پہونچا کہ بدعت سرخاب سے لشکر پامال ہو رہا ہے عجب طرح کا
لشکر کا حال ہو رہا ہے کچھ بھاگے جاتے ہیں کچھ آمادۂ حرب و پیکار ہیں کہ نہنگ نے نعرہ کیا
بھائیو نہ گھبراؤ میں تمہاری مدد کو آ پہونچا لشکر کفار کو گھیر لو قدم مردی نہ ہٹاؤ جم کر لڑو
الہ تیرہ بخت کو شکست دو نہنگ نے جو یہ آواز دی فوج والوں کی جان میں جان آئی

یا تو بھاگے جاتے تھے اسی ہنگام کی آواز سنکر دل مضبوط ہوئے سرخاب نے پلٹ کر
دیکھا للکار کر آواز دی او نہنگ بادشاہ تجھکو قید کیا تھا مناسب تھی یہ تجھ کو فوراً قتل
کرتے مگر تیری قضا میرے ہاتھ سے تھی یہ کہکر کارد سحر پھینک ماری سرخاب ساحر زبردست
ہے اسکی کارد کب خالی جاتی ہے شاہ نہنگ کا زخمی ہوا فوج والوں نے بیچ میں لے لیا
سرخاب بڑھتا چلا آتا ہے چاہتا ہے قتل کروں ساتھ والے بچا رہے ہیں مگر پامال کرتا چلا
آتا ہے کہ سرافیل ہوشمندان کا نعرہ ہوا اسنے اپنی آنکھوں سے دیکھا کہ نہنگ سینہ ازبحت
زخمدار بنتا ہوا چلا آتا ہے سرخاب تعاقب کیے ہوئے ہے سرافیل نے للکارا او نامرد مردان
عالم سے مقابلہ کر زخمی پر کیا جاتا ہے سرخاب پلٹ پڑا سرافیل و سرخاب سے سحر
چلنے لگا دونوں لشکر والے دیکھ رہے ہیں کہ سرافیل مصروف جانبازی سرخاب نے
جب سحر کیا دشمن دفع کو مارا پھر آگے بڑھا للکارتا ہوا اے سیدائے مسلمانان میرے ہاتھ سے
بچکر کہاں جاؤگے چند بارگاہ میں جلادیں خیمے پھونک دیے سرافیل کی فکر میں جاتا ہے کہ
سرافیل ایک مقام پر لڑ رہا ہے چند ساحروں نے جو بلوا کیا سرافیل ادھر پلٹ پڑا
سرخاب سے غافل ہوا سرخاب نے پشت پر سے سحر کیا برق جو کڑک کر گری سرافیل
کا زخمی ہوا ملکہ اسرار کے کان میں آواز آئی کہ سرافیل زخمی ہوا اظہار شعبدہ باز کف
افسوس ملنے لگا کہا ملکہ اسرار سرخاب بڑا ساحر زبردست ہے دربار شاہ طلسم میں اسکی بڑی
دھوم ہے ہم لوگ بھی جان دینگے مگر اسکا پیچھا نہ چھوڑینگے اظہار یہ کہتا ہوا بڑھا سرخاب
نے جو اظہار کو دیکھا پکار کر آواز دی او اظہار تیری ذات سے یہ فساد برپا ہوا اب کہاں
جائیگا تم سبکی مشکیں باندھکر بھیجونگا اظہار بھی ساحر زبردست ہے مرکب بڑھا کر جا پہونچا
اسرار نے دور سے دیکھا کہ اظہار شعبدہ باز بڑے لطف سے لڑ رہا ہے جو سحر سرخاب نے
کیا اظہار نے بہ سہولت اسکا دفع کر دیا اپنا سحر کیا سرخاب لہرایا چلا آتا ہے لیکن سحر کرنے
میں مصروف ہے آخر تلوار کھینچکر اظہار پر جا پڑا دونوں میں تلوار چلنے لگی سرخاب نے
ایک مقام پر مرکو تباکر ہاتھ گرگر دشمن دی تنظمی سے ایک طائر بھی چھوڑا طائر کو دیکھکر اظہار
کے ہوش اڑگئے طائر کے دفع کرنے میں متوجہ ہوا ہاتھ تلوار کا پڑا کہ سر اظہار کا بھی ہاتھی

ہوا اظہار شعبدہ باز پیچھے ہٹا تلوار کھینچی سرخاب بڑھا کہ سر کاٹ لون ملکہ اسرار نے جھپٹ اسرار دیکھے بقرار ہو کر چاہتی تین لگاؤ ظالم کو لی زخمی کا پیچھا کرتا ہے دو گھڑی کامل سرخاب و اسرار سے سر چلا تھا کہ ستارۂ سحری چمکا لڑتے لڑتے سرخاب نے نعرہ کیا اد اسرار دیکھ بادشاہ آتے ہین اسرار نے دیکھا حقیقت مین ایک ابر مرواریدنگار بڑے زور و شور سے اُٹھا ہے موتی برستے ہوئے طائر زمزمہ سرائی کرتے ہوئے طاؤس زرین پر فنہ افشان قدرت پروردگار کے سامان ایک طاؤس کلان رقص کرتا ہوا یہ اشعار پڑھتا ہوا

| | |
|---|---|
| اس قدر دلکو نہ گرماے بت سفاک سیاہ | زیب دیتی نہین اس کعبے کو پوشاک سیاہ |
| پانی مانگے نہ کبھی ترچھی نگہ کا مارا | دل کافر ہے ترا چشم بت بیباک سیاہ |
| یار سے وعدۂ فردا ہے عجب کیا اسکا | روز روشن کو کرے گردش افلاک سیاہ |
| نہ ہوا شانۂ گیسو نہ تو دستار کا پیچ | بخت رکھتا ہے ہمارا دل صد چاک سیاہ |
| نظر آیا ادھر آنکھون سے ادھر غائب تھا | اسپ مشکی ہے ترا آہوے چالاک سیاہ |
| کون سا صید زبون صید ہے فلک نے باندھا | خون فاسد نے کیا اسکے یہ فتراک سیاہ |
| جنکے باغ مین لگی تا نئہ آتش گل | کوسون تک ہو گئے جلکر خس و خاشاک سیاہ |

طاؤسان زرین بال کی زمزمہ سرائی ابر کی رعنائی سرخاب پکارتا ہے اب شاہ آگئے اے اسرار و اظہار اب کیونکر بچوگے تمھارے طلسم کشا گمان ذہن آکے تمکو بچا مین وہ تو ہزار کوس پر ہین اسرار طرف اظہار کے دیکھکر گھبرائی کہا اے اظہار اب کیا ہوگا یہ بچا جو زور شور سے آتا ہے اسکی آمد کا نشان ہے عقل حیران ہے اظہار نے کہا اے ملکۂ عالم رنے کو آئے مین جان دینگے مرینگے رہینگے قدم نہ ہٹائینگے اسرار نے کہا اے اظہار طلسم کشا کا یہ قول ہے نہ قضا ایک لمحہ پیشتر نہین آسکتی نہ قضا مین دیر ہوتی ہے اور کلام قرآن مجید فرقان حمید مین پروردگار نے فرمایا ہے اسی قول کی پابندی کرو جو خدا چاہیگا وہ ہوگا اگر اسی ظالم کے ہاتھ سے ہماری موت ہے تو کیا نقصان ہے اطاعت طلسم کشا دینے کی مطیع اسلام ہو شک ہے کہ بادشاہ طلسم سے لڑکر مرین تا روز قیامت نام رہیگا کہ بادشاہ طلسم سے لڑکر سرخاب کے بھی ہاتھ سے عاجز آچکے تھے یہ کہکر اسرار نے آواز دی اے غازیان دین

واے مجاہدان تہور شعار وقت جنگ و جدل ہے بادشاہ طلسم آگیا قدم نہ ہٹانا ایک بادشاہ کیا سارا طلسم ہم پر چڑھ آئے تو بھی ہمکو نہیں مار سکتا جسکی موت نہیں وہ نہ مریگا اور جسکی قضا قریب ہے اگر بھاگو تو راہ مین مارے جاؤ گے موت سے کہان بچوگے شاعر کیا خوب فرماتا ہے

نا قابل ان باغ یہ نہیں دلکش
آستین زن چراغ عقل ہے ہے
لالہ رو دل پہ لیگئے جب داغ
جعفری نے دیکھا یا تب رخ زرد
مر گئے جب ہزار غنچہ دہان
تب گلستان مین گل ہوا اتنا
شاخ پر ہے جو سیب نیب چمن
غافلو کل من علیہا فان
دیکھ کے بے ثباتی عالم
خاک اڑانے لگی نسیم سحر
یہ گلستان نہین ہے قابل سیر

جسکو دیکھو وہ ہے پریشان وش
خاک جب ہو گئے قدر عنا
تب ہوا لالہ زیب محفل باغ
جب ہوئے خاک صاحب کج گل
ہوا گلشن مین ایک غنچہ پیان
نرگسی چشم ہین جو دفن نہیں
کسی محبوب کا ہے سیب ذقن
خاک مین گل رخان جو سوتے ہین
ہر تن اشک ہو گئی شبنم
اسی اندوہ مین کرو جو قیاس
کرے اللہ خاتمہ بالخیر

اس چمن کی ہوائے ہین دو روی
تب ہوا سرو خوش نا پیدا
جب مٹے مہوشان گل زرد
تب نظر آئے گیسوئے سنبل
گل ہوا جب چراغ عارض یار
شاخ نرگس جھکی ہے سر کے سوز مین
عندلیبو سمجھے ہین یہی الحان
باغ مین آبشار روتے ہین
جب ہوا صرصر خزان کا دور
گل سوسن کا ہے کبود لباس
ای جوانان صف شکن فلے

تہور شعاران تیغ زن جم کر لڑو بادشاہ کے اوپر سجدہ کرو یہ جو اسرار نے پکار کر کہا اور یہ اشعار عبرت آمیز پڑھے ساحر دنگے ہوے جسم کھڑے ہو گئے دنیاے ناپائدار کا رنگ آنکھوں کے نیچے پھر گیا لطف زیست نگاہون سے گر گیا جم کر سب کھڑے ہوے جو زخمدار ہین وہ بھی جو صحیح و سالم ہین وہ بھی مشتاق ہین کہ ابر لطلیموس پر سحر کرین بڑھ بڑھ کر لڑین یکایک ابر شق ہوا سب نے دیکھا لطلیموس تخت پر سوار تاج سحر کاری بر سر چار قبہ شہنشاہی در بر اسباب سحر تخت پر رکھا ہوا دہن سے للکارا اے نمک حرامو کہان جاتے ہو منم شہنشاہ لطلیموس یہ کہکے تخت سے کود ایک گولہ اٹھا کر اس بجلی نے مارا کئی ہزار آدمیون کے سر پھٹ گئے اسرار و ہمنگ بیدار بخت و اظہار شعبدہ باز وغیرہ نے جو جگر سحر کیے کہ پے لطلیموس کے جو یہ سحر ہو چکے لطلیموس نے آنکھ سے اشارہ کیا سب سحر رد ہو کر پڑ گئے

کل ساحروں نے لطلیموس پر سحر کیے لیکن لطلیموس سلیمانی آنکھ سے ہاتھ سے اشارہ کرتا ہر سحر باطل ہو کر زمین پر گرتا ہے جب خود گولا مارا دو چار سو کے سر اُڑ گئے دس پانچ ہزار آدمی لطلیموس نے مارے اب تلوار کھینچکر فوج پر جا پڑا تلوار بازی شروع کی جب تلوار چلائی دو چار سر کے سر اُڑ گئے اسطرح لڑتا ہوا لطلیموس بڑھتا ہے سرداروں کے مجبور ہو کر قدم اٹھ بھاگنے لگے

قضا کار اشراق جنی پھرتا ہوا طرف قلعہ طلسی کے جاتا تھا کہ جا کر حال دریافت کرون عقاب کی صورت بنا ہوا آسمان پر اُڑتا ہوا آتا تھا یہ معاملہ جو دیکھا اسرار کو تو پہچانا اور سرداروں کو دیکھکر حیران ہوا اگر اُن بھاگا صاحبقران پہاڑ سے اترے ہیں کہ اشراق دوڑتا ہوا آیا عرض کی اے شہریار غضب ہوا اسرار نے بڑی فوج جمع کر لی ہے اور ہمین آکر لطلیموس نے گھیرا ہے جلد اپنے کو سرکار پہونچا ئیں امیر نے فرمایا اے اشراق میرا مرکب لا میں مرحلہ جاتے پیدل آیا اشراق پھر پلٹا لشکر صاحبقران میں پہونچا اشقر سے پکار کر آواز دی آقا تیرا تجھکو بلاتا ہے اشقر نے اگاڑی پچھاڑی توڑ ڈالی مقبل نے زین کسا لجام دہان میں دی اشراق نے دوڑ کر زیر شکم اشقر کے ہاتھ دیا ہر چند اشقر کہتا ہے اے اشراق تو آگے آگے چل میں تیرے ساتھ برابر پہونچونگا اشراق نے کچھ جواب ندیا اشقر کو لیکر بھاگا یہاں صاحبقران پیر کوہ حیران کھڑے تھے کہ اشراق اشقر کو لیکر پہونچا صاحبقران پشت اشقر پر سوار ہوئے اشراق سامنے نخل چاکران کمترین رکاب پر ہاتھ رکھ دیا مرکب طرارے بھرتا ہوا چلا اُسوقت آکر صاحبقران پہونچے کہ لطلیموس نے تین چار سحر کیے ہیں دس بیس ہزار ساحر مارے کہ صاحبقران آکر پہونچے آتے ہی نعرہ کیا

## نعرہ امیر تصنیف مصنف

امیر عرب حمزۂ نیک شیم
چو رستم بسنجان یلے گیر و دار
شدہ در رزم فتح و نصرت شعار
زدم دیو و عفریت را در مصاف
شدہ از جنگ بیدین ذلیل و خوار

منم قاتل کافران جہان
پذیرفت گنجاب ملعون ہزار
گذر چون بجولان گہ قاف شد
بلرزہ فتادند دیوان قاف
در آنجا چو جاہ و ادب یافتم

منم صاحب تیر و تیغ و علم
ز تیغم گریزند نوشیروان
چو در ساختم جنگ شد آشکار
بجز انکہ از عدل و انصاف شد
سمندون بدبخت گشتہ شکار
سلیمان ثانی لقب یافتم

مرد رنگ کے صاحبقران کے سے اشراق جنی گرجنے لگا صدائے نعرہ صاحبقران لشکر

بطلیموس کے ہاتھ پاؤن مین رعشہ آگیا تلوار روک لی سوچنے لگا کہ چلا جاؤن غیرت
نے دامن پکڑ لیا کہ اے بطلیموس چلے جانا سراسر حقارت ہے یہ سوچکر بڑھا لڑتا ہوا چلا امیر
کبھی آگ برسائی پانی برسایا امیر لوح چمکا دیتے ہین کبھی اسم اعظم پڑھتے ہین سحر کو ہٹاتے ہوئے
چلے آتے ہین بطلیموس نے ایک دو چھتر مارا زمین کانپی آگ کا دریا موج مارتا ہوا بڑھا
صاحبقران زمان نے لوح چمکا کر اشقر کو اشارہ کیا اشقر جھم سے دریا مین پھاند پڑا [illegible]
کہ دریاے آتش ہے ہر ایک شعلہ سرکش ہے لیکن مچھلیان ہزارون آشناوری کر رہی ہین
اشقر کو پٹنے لگین امیر نے لوح کو دیکھا نوشتہ پایا کہ اسم حاشیۂ لوح ورد زبان کر دریاے
آتش مٹ جائیگا امیر نے اسم حاشیۂ لوح پڑھا ایک دفعتاً ٹھنڈا ہوا دریاے آتش نابود ہوا امیر
باہر نکلے للکارا کہ او بطلیموس منحوس کیون غربا کو قتل کرتا ہے خوف خدا سے نہین ڈرتا ہے یہ
کلمہ سنتے ہی سرخاب کو جو سحر کا جوش آیا تلوار کھینچکر امیر پر جا پڑا کئی ہاتھ تلوار کے مارے
امیر پر شعلۂ آتش گرے تلوار مین بسے ہین صاحبقران نے لوح کو چمکا کر ہاتھ مارا کہ سرخاب
کے دو ٹکڑے ہوے ایک غبار تیرہ و تار بلند ہوا صدہا طائر پیدا ہوے پرون سے سر پیٹتے
پیٹتے کہ ہاے ہمارے آقا کو مارا کیا افسوس کی بات ہے بطلیموس نے جو یہ ہنگامہ دیکھا مثل
برگ بید کانپا پھر سوچا کہ میرے سے عجائب و غرائب مین طلسم کشا پھنسے گا ایک گولہ طرف صحرا
کے مار دیا صاحبقران لڑتے ہوے جاتے ہین کہ دیکھا ملکہ بہار جادو مع چند کنیزونکے
دف دوائرہ بجاتا ہوا اپنی زبان سے یہ اشعار عبرت آثار گاتی ہوئی بناز معشوقانہ آتی ہین

| | |
|---|---|
| دل پیچ کر رہا ہے ہمین سیم و زر نصیب | ہے کلک قلب درہم داغ جگر نصیب |
| ہوتی نہ نیند آپ کو بھی رات بھر نصیب | مجبور ہون کہ آہ نہین پر اثر نصیب |
| اچھا تھا اے خدا دل پر سوز کے عوض | ہوتا جو مجھکو شعلۂ نار سقر نصیب |
| عریان ہماری لاش وہان بھی پڑی رہی | دامان حشر بھی نہ ہوا ہاتھ بھر نصیب |
| آنسو لہو کے بہتے ہین قاتل کے ہجر مین | کیونکر ہو لطف خندۂ زخم جگر نصیب |
| لونگا عوض مین یار تغافل شعار سے | ہوگا کبھی تو نالۂ دل کو اثر نصیب |
| شاید تری کمر کا ہوا [illegible] لگے | ہے کاش مجھکو ملک عدم کا سفر نصیب |

چندے یونہی جو گردش گردون دون رہی　　ہوگا نہ ڈھونڈھنے سے بھی اہل ہنر نصیب

ہم وان گئے ہین ڈھونڈھنے اسکو جہان سے　　ہوتی نہین کہین بھی ہماری خبر نصیب

صیاد نے رہا جو کیا ہے تو ہائے کب　　مجھکو رہا ابھی ایک نہ جب بال و پر نصیب

یارب بہے وہ دیدۂ تر سے کہ عکس سے　　اس بحر کو ہو موجۂ آب گہر نصیب

اس سیم بر کو دل جو دیا ہے تم نے اے شرر　　ہوتا ہے ہمکو درہم داغ جگر نصیب

وہین سے ملکہ بہار نے پکارکر آواز دی اے شہریار کنیز سرکار کی تلاش مین آئی ہے آپ کے فرزند کا مزاج بخیر و عافیت ہے صاحبقران بہار کو دیکھکر شگفتہ ہوگئے بہار سلام کرتی ہوئی قریب آئی عرض کی حضور یہ بادشاہ طلسم بڑا سخت ہے اور نرشاگجت ہے اپنے بادشاہ کو قید کرلیا دیکھیے کھڑا ہوا سحر کرتا ہے خواجہ عمرو نے مجھسے کہا آقا طلسم لطلیموس مین لڑتے ہین آپ کو جلد پہونچا کنیز بہ تعمیل آئی لوح مجھے دیجیے مین جاکر اسکے سر پر رکھدون جلکر خاک ہوجائے حضور چلکر بادشاہ طلسم سابق کو رہا کرین تب طلسم کشائی ہو جہان پناہ کنیز بہت بدحواس ہوکر آئی ہے خواجہ نے ارسطو نے فرمایا کہ مین بیقرار ہوگئی اگر کوئی لفظ خلاف مزاج شہنشاہی نکل جائے تو اسکو معاف فرمائیے گا لوح مجھے دیجیے مین ابھی لڑائی کا خاتمہ کردون ورنہ اس تک پہونچنا مشکل ہوگا کبھی وہ اپنے قریب حضور کو نہ آنے دیگا امیر لوح کو گلے سے اتارنے لگے کہ پہلو سے آواز آئی اے طلسم کشا لوح نہ دینا ورنہ غضب ہوجائیگا پھر عمر بھر لوح نہ ملیگی امیر نے پلٹکر اشراق کو دیکھا کہ کھڑا سر پیٹ رہا ہے کہا اس لوح کا عکس بہار پر ڈالدیجیے امیر نے لوح جو چمکائی ایک شعلۂ آتش جسم سے بہار کے نکلا مع کنیزون کے جلکر خاک ہوئی لطلیموس نے جو یہ معرکہ دیکھا للکار کر آواز دی او اشراق اس طلسم مین مدتون رہا کیا عیش کیا آج ایسا دشمن ہوا اس ہری کے عوض راہبر ہوا ہے طلسم کشا کو آگاہ کرتا ہے اشراق چیخ اللہ دونون پانون مارکر زمین مین غرق ہوگیا لطلیموس جھلا کر رہگیا پھر ایک گولہ طرف صحرا کے مارا دنادنا ہوا آگ برسی ایک سحر طرف صاحبقران کے کردیا کہ ابر آکر حائل ہوتا ہے اپنے کو نظرون سے امیر کی بچاتا ہے جب صاحبقران لوح چمکا دیتے ہین ابر غائب ہوتا ہے صاحبقران اسی جانب بڑھتے ہین چاہتے ہین لطلیموس پر جا پڑون لطلیموس کبھی دیو اسا آہن جائے کبھی گرتا ہی کبھی ابر

حال کرتا ہے کہ دیکھا امیر نے ایک دروازہ باغ کا مثل آغوش عاشق کھلا ہوا ہے ہوائے سرد آتی
ہے صاحبقران اُسی جانب چلے باغ میں جو آئے دیکھا عندلیبان خوش نوا بصد ناز و ادا زمزمہ
سرائی کر رہی ہیں ایک جانب چمن ہائے طولانی ایک جانب نہریں لاثانی موجیں پڑ رہی ہیں پھول
کھلے ہوئے غنچے چٹک رہے ہیں صاحبقران خراماں خراماں اُس باغ میں جاتے ہیں کہ دیکھا
ایک مقام پر چند طائر چہک رہے ہیں چمن نرگس کا آراستہ پھول کھلے ہوئے چشم معشوق کی کیفیت
دکھاتے ہیں عاشقان چشم پھوڑے جاتے ہیں ایک پھول سے شرارہ نکلا دیکھا ملکہ مخمور سرخ چشم
دست بستہ کھڑی ہیں جھک کر سلام کیا رو رو کر کلام کیا کہ اے شہریار آپ تو چلے آئے نور الدہر
بن بدیع الزمان آپ کے نور نظر کو ظالموں نے گرفتار کیا وہ دیکھیے قید جاتی ہے بادشاہ طلسم کو
لطلیموس نے بلوایا ہے یہ سارا جھگڑا پھیلایا ہے صاحبقران نور الدہر کا نام سُنکر گھبرا گئے
مخمور کے ساتھ چلے چند روشیں طے کی تھیں کہ دیکھا ایک ساحر سیہ فام نور الدہر کی چھاتی
پر چڑھا ہوا سر کاٹا چاہتا ہے مخمور نے سر پیٹ لیا کہا اے شہریار کنیز بیوہ ہوتی ہے اپنی بدنصیبی
پر روتی ہے جلد اپنے سپوت کو بچائیے امیر نعرہ کر کے جھپٹے کہ پہلو سے آواز آئی اے شہریار بےغفلت
یہ بالکل شعبدہ ہے تو سوچیے کہ یہاں نور الدہر کہاں بادشاہ طلسم لطلیموس کو کیا ضرور
تھا کہ آپ کے لشکر میں جاتا نور الدہر کو گرفتار کر کے لاتا برائے خدا لوح کو ملاحظہ کیجیے
امیر نے لوح کو دیکھا نوشتہ پاکر اسم حاشیہ لوح پڑھکر دم کیا مخمور غائب ہوئیں وہ ساحر جو کہ
نور الدہر کو قتل کرتا تھا چیخ مار کر ایک جانب بھاگا نور الدہر کوئیں میں پھاند پڑے باغ غائب
ہوا امیر نے اپنے کو جنگل میں پایا امیر کو جو لطلیموس نے دیکھا سر پیٹ لیا بے اختیار پکار
اُٹھا یارو طلسم کشا نے بڑی آفت سے نجات پائی میں جانتا تھا باغ سے عمر بھر نہ نکلے گا
اشراق نبی اللہ کی مقدمات سے آگاہ کرتا ہے امیر کے برابر ملکہ اسرار آئیں دعائیں دینے لگیں
کہ خدا آپ کو سلامت رکھے غلامان جانباز ساتھ میں حضور چلکر لطلیموس پر حملہ کریں
سرخاب سیاہ تو وہ نسل جہنم ہوا اب زور و شور ساحر و نکا بھی کم ہوا صاحبقران لڑنے بھڑنے
چلے اسرار شعلہ زن قریب امیر کے آئی ایک جانب اظہار شعبدہ باز ایک جانب
سمر افیال و نہنگ جنگ بیدار بخت کشتے پر لڑتے ہوئے صاحبقران بڑھے لطلیموس نے

دیکھا طلسم کشا میری جانب آتا ہے سحر کرنے لگا اسرار و اظہار سحر افعی و نہنگ سحر دفع
کرنے میں مصروف ہین بطلیموس نے جو ان ساحرون کو دیکھا ایک دو کو ہاتھ مارا اور سحر کیا
یہ سب گر پڑے اظہار نے کہا دو لوح کا عکس ڈالیے ادھر بھی ایک توجہ کی طرف جا کے امیر نے لوح
کا عکس ڈالا یہ سب اپنے مقام سے اُٹھے پھر ساتھ صاحبقران کے چلے تین مرتبہ بطلیموس
نے ان سب کو گرایا امیر نے ہر مرتبہ لوح کا عکس ڈالا ان سبھونکو صحت دی یہ سب لڑتے ہوئے
چلے صاحبقران قریب بطلیموس کے پہونچے بطلیموس نے ہاتھ تلوار کا مارا امیر نے
روک کر ہاتھ مارا آواز آئی کہ اے طلسم کشا یہ کیا بطلیموس کے دو ٹکڑے ہوئے جیسے
ہی دو ٹکڑے ہوئے ایک قہقہہ کی آواز آئی صاحبقران نے دیکھا لاشہ سیہ فام زنگی کا تڑپتا
ہے اشراق برابر کھڑا کہتا ہے کہ اے شہریار حضور نے جلدی کی بطلیموس نکل گیا یہ سحر
کر گیا فوج والے سب بھاگے صاحبقران کی فتح ہوئی لشکر کو لیکر چلے یہ سرداران مدد کو
ساتھ ہین کہ صحرا سے گرد اُڑی ملکہ آزاد وغیرہ آکر پہونچین لشکر جمع ہوا آزاد نے حال بطلیموس
کا سُنا کہا اے شہریار اب وہ آنے لگا جبتک حضور لوح کو دیکھکر نہ مارینگے قتل نہو گا
ابھی بادشاہ سابق کو بھی رہا نہین کیا کیونکر قتل ہو تا اُسکی بھی کسیقدر مدد ضرور ہے صاحبقران
نے لوح کو ملاحظہ فرمایا لوح مین مضمون نکلا مضمون لوح سے آگاہ ہو کر صحرا مین آکے ایک
نخل کے قریب پہونچے زیر نخل بیٹھکر اسم اعظم الہی پڑھا اسم حاشیہ لوح بھی ورد کیا ایک
طائر آسمان سے پیدا ہوا اشراق جنی طائر پر سوار طائر کو مارتا ہوا آیا جب قریب امیر کے
لایا پشت طائر سے اتر اطائر چاہتا ہے کہ اُڑ جاؤن اشراق نے روکا امیر کو اشارہ کیا اسپر سوار
ہو جیسے یہ مقام قید افتاح تاجدار تک پہونچا دیگا امیر جھپٹ کر پشت طائر پر سوار ہوئے
طائر اڑتا ہوا جاتا ہے برابر کہکشان فلک کے بلند ہوا ویسے متوجہ بہ پستی ہوا قریب
ایک قصر کے اتر ارادہ مین تھی اس طائر نے بدلگامیان کین امیر نے جب عکس لوح
کا ڈالا تبھی ساکن ہوا یہان جو لاکر اتارا اُتارتے ہی بھاگا امیر بہدایت لوح سے قصر
مین داخل ہوئے یہ طائر و قواق آدم خوار ہے امیر کو اُتار کے یہ اُڑ گیا خدمت مین
بطلیموس کی آیا بطلیموس دربار مین بیٹھا ہے یہی ذکر ہو رہا ہے کہ مین ہاتھ سے طلسم کشا

سے خوب ہوا سیاہ بخت کو لاکر قتل کرا دیا گردن پکڑ کے اسکو سامنے طلسم کشا کے کر دیا شمشیر
کھور ہے ہیں آپ کا مثل سحر میں نہیں ہے بطلیموس کہتا ہے جسکا جی چاہے طلسم کشا کو مار
ڈالونگا یہ ذکر تھا کہ وقواق آدم خوار آکر پہونچا کہا اے شہریار طلسم کشا کو میں کیسے برابر
قصر ہفت رنگ کے پہونچا یا اب طلسم کشا قصر ہفت رنگ میں داخل ہوا لیکن قصر
اول میں داخل ہوا ہے چھ قصر اسکو طے کرنا ہیں جو کچھ تدبیر میں پڑے کو کیجیے برائے رہائی افتتاح
تاجدار آیا ہے بطلیموس نے کہا او بچیا آپ ہی طلسم کشا کو وہاں پہونچایا آپ ہی خبر دیتا ہے تو وہاں
کیوں گیا وقواق نے کہا اے شہریار اشراق جنی بلکا بچہ آیا ہوا جگر لیگیا میری پشت پر سوار ہوا
پسلیاں توڑ ڈالیں چاہتا تھا طلسم کشا کو گرا دوں طلسم کشا نمکس لوح کا ڈالتا تھا مجبور ہو گیا
اب آپ سے کہنے آیا ہوں ابھی سیر میں قصر اول کی مصروف ہے پلٹ کر بطلیموس نے آواز دی
ارے قرطاس اژدر در جلد جا افتتاح تاجدار کا سر لا قرطاس اژدر در سامنے تھا بیس لاکھ جادوگر
لیکر چلا لیکن افتتاح تاجدار بادشاہ طلسم بطلیموس ساتویں قصر میں قید ہے آج جو صبح
ہوئی تو نگہبانوں نے دیکھا کہ افتتاح تاجدار ہنس رہا ہے نگہبانوں نے پکار کر آواز دی اے افتتاح
کیا ہنستے ہو افتتاح نے کہا آج رہائی پاینگے تخت پر سوار ہونگے چھ لاکھ ساحر ہمارے واسطے
جمع ہیں سب ہمارے مشتاق ہیں خدا بسا کرنے والے کو سلامت رکھے یہ ذکر تھا کہ آسمان پر
لکہ ابر سیاہ نمایاں ہوا دیکھا سب نے قرطاس اژدر در تخت پر سوار دو لاکھ ساحران
غدار پشت پر تھے گرد قصر کے آکر پہونچا آواز دی افتتاح تاجدار کو لاؤ داین استاد
کرو جلاد حاضر ہوں حال افتتاح کے ناظر ہوں نگہبانوں نے کہا ہو اور فراد دیکھیے افتتاح
کا تو یہ قول تھا کہ آج ہم رہا ہونگے بادشاہ نے حکم قتل دیا اب کیونکر بچینگے افتتاح ہنس رہا ہے
کر جلاد نے آکر ہاتھ پکڑ کر کھینچا کہا اے افتتاح ہنستا ہے تیرا وقت قتل کا آیا افتتاح نے کہا
ہم رہا ہوا چاہتے ہیں طلسم کشا دم بھر میں آتا ہے میاں قرطاس کو حال معلوم ہوگا کہ جلاد نے
[illegible] قصر میں پر دیا شلنگیں لگانے لگا پکار رہا ہے کہ اے قرطاس اژدر در حکم سمجھ بوجھ کے
دینا قتل کرنا ہمارا کام ہے جلاد ہمارا کام نہیں افتتاح نے کہا او جلاد صاحب بیداد کیا بیہودہ
بکتا ہے ہم صاحبان ذوق و شوق ہیں ہمیں ایسے کافروں کے مرتبوں پر فوق ہیں ہماری یہ حقیقت ہے ظلم

در دل مردان حق باشد فراوان ذوق و شوق — شور زاید در دل افزون در دو چندان ذوق و شوق
خود بخود پیدا شود اندر مزاج اہل حق — ہر زمان ہر ساعتے ہر وقت ہر آن ذوق و شوق
راز پیش کس نمی سازند ظاہر اہل راز — مثل جان در جسم خود دارند پنہان ذوق و شوق
ہر دم از جام محبت در جہان حاصل کنند — اہل صدق و اہل سوز و اہل ایمان ذوق و شوق
از خدائے خویش میخواہند ہر صبح و مسا — عاشقان عشق و محبت اہل عرفان ذوق و شوق
ہست اندر نوع انسان خالی از انسانیت — گر ندارد در وجود خویش انسان ذوق و شوق
روز و شب در یاد حق مشغول شو مشغول شو — تا بود ہر وقت اندر دل نمایان ذوق و شوق
باشد اندر حمد حق مصروف تا وقت اخیر — حق اگر بخشد مرین ہندی ثناخوان ذوق و شوق

قرطاس ازدر رزحکم دے رہا ہے کہ جلد افتتاح تاجدار کو قتل کرو افتتاح کہتا ہے تیری کیا مجال ہے جو مجھکو قتل کر سکے میرا وقت آگیا کہ بعنایت پروردگار رہائی پاؤن تمھارے مذہب سے بھی توبہ کی حکم وحدہ لاشریک کا مطیع و منقاد ہوا دل مائل فریاد ہوا جاتا دیکھتا ہے کہ حکم تیسرا ہو چکے کہ پہلوے قصر سے نعرہ شیر کی آواز آئی کہ باشید اے کافران بیحیا و اے نابکاران بدنعرہ

امیر تصنیف مصنف
منم قاتل کافران جہان
پذیرفتہ گنجاب ملعون فرار
گنہ چون بجولانگہ قاف شد
برا زرہ فتادند دیوان قاف
درآنجا چو جاہ و ادب یافتم

منم صاحب چتر و تیغ و علم
زتیغم گریزندہ نوشیروان
چو در باختر جنگ شد آشکار
جزا تر برا زعدل و انصاف شد
سمندون بہ بخت گزشتکار
سلیمان ثانی لقب یافتم

امیر عرب حمزہ ذیحشم
چو رفتم بسنجان پی گیسودار
شدہ بر سرم فتح و نصرت نثار
زدم دم بہ ضرب عصا در مصاف
شدا رجنگ بیدین ذلیل و نزار

نعرہ کرکے صاحبقران جا پہنچے تیغ عقرب سلیمانی کھینچے ہوئے لوح گلے مین پڑی ہوئی پہلے بڑھکے جلاد کو مارا افتتاح تاجدار سے کہا اے افتتاح اٹھ بڑی تکلیف تونے اٹھائی قرطاس نے آواز دی ارے ظالم قتال کو لینا چار جانب سے ساحرون نے ہلوہ کیا امیر نے افتتاح کی زبان سے سوزن نکالی اب جو افتتاح نے زور کیا قید آہن کو توڑکے مثل تار عنکبوت کے پھینکدیا تڑپ تڑپ کر لڑنے لگا افتتاح تاجدار نے قصد کیا کہ قرطاس ازدر رزحکم پر جا پڑون بیچ مین جادوگرون نے

روکا انسے لڑنے لگا جادوگر چاہتے ہین افتاح کو روکین مگر افتاح کب رکتا ہی قرطاس پر
جا پڑا اسکو ہزارون جادوگرون نے بیچ مین روکا مگر کب رکتا ہی مانند شیر خشمناک جا پڑا اسکو چیر کر
پھینکدیا اسکو آتش سحر و غضب مین جلا دیا برابر قرطاس کے پہونچا قرطاس نے کئی گولے مارے
افتاح نے اُف اُف کرکے دفع کر دیے جب برابر پہونچا قرطاس نے ہاتھ مارا افتاح
نے بخوف قلق بے ساختہ ڈال دیا تلوار چھین کر پھینکدی اور غصہ مین ایک طمانچہ مار دیا سر
قرطاس کا مثل گوی غلطان زمین پر لوٹتا ہوا جاتا ہی لاشہ زمین پر گرا غبار بلند ہوا آواز آئی
کشتی مرا نام مین قرطاس اژدر زور بود لکہ ہاے ابر لوٹ لوٹ کر زمین پر گرے لکہ ابر روئی
کے گالے معلوم ہوتے تھے جا بجا زمین پر پڑے تھے فوج والونکو معلوم ہوا کہ ہمارا افسر قرطاس
اژدر و مارا گیا گھبرا کر بھاگنے لگے تھوڑے ہی عرصہ مین فتح ہوئی امیر افتاح سے بغلگیر
ہوئے افتاح نے قدمونپر آنکھین ملین اشراق جنی جو آیا گھبرا کر سلام کیا کہا ای شہریار
مبارک ہو کہ آپ نے بادشاہ کو رہا کیا بطلیموس انکا مدار المہام تھا ایسا زور پڑا کہ
طلسم پر قبضہ کرلیا یہ گرفتار ہوئے افتاح نے عرض کی حضور چند ساعت یہان توقف
کرین جن لوگون نے میرے ساتھ نمک حلالی کی ہی اور لڑ بھڑ کر قید ہوئے انکا لانا ضرور ہی
چند ساعت مین حاضر ہوتا ہون ای اشراق تم سرکار کا دل بہلاؤ یہ باتین تھین کہ صحرا سے
گرد اڑی لشکر صاحبقران کا آکر پہونچا ساحر و غیر ساحر بارہ لاکھ آدمی مین ہفت قصر نزول
اجلال فرمایا بارگاہ کلان استادہ ہوئی افتاح پر پرواز پیدا کرکے روانہ ہوا تھوڑے ہی عرصے
مین نوبت نقارے کی آواز آئی امیر نے دیکھا کہ افتاح تخت پر سوار چار پانچ لاکھ ساحر
پریشان حال بال سرون کے ناخن دست و پا کے بڑھے ہوئے متفرق جوانب آگے ہو سبھے
افتاح تاجدار خدمت صاحبقران مین آیا عرض کی حضور اب جلدی کرین غلام لشکر کو درست
کرتا ہی صاحبقران نے تخت کو بارگاہ مین بچھوایا افتاح کو امیر نے تخت پر بٹھایا فرمایا کل صبح کو
برای فتح طلسم مرحلہ جات جائینگی افتاح تاجدار نے عرض کی غلام سرکار کے ساتھ رہیگا کوئی
دھوکا نہ دیسکیگا صاحبقران زمان امیر عالیشان نے بعد نماز صبح کے لوح کو ملاحظہ فرمایا مضمون
سے آگاہ ہو کر اٹھے ساتوین مکان مین جہان لشکر اترا ہی اسکے کوٹھے پر تشریف لائے افتاح

نے کہا بسم اللہ صاحبقران نے سپر کو سرونکے نیچے دیا یا لوح کو بھی گردش دی پشت پر فقر کے
پہونچے زمین پر قائم ہوئے ایک نخل کو دیکھا کہ وہ ٹیکے ہیں ایک طائر کلان نخل پر آکے
بیٹھا پکارکر آواز دی او طلسم کشا کچھ تو نے خوف نکیا اس مقام پر آیا پلٹ کر دیکھ اس دیو کا ایک
ہی لقمہ ہے امیر نے پلٹکر دیکھا ایک دیو سیاہ دار شمشاد کو جنبش دیتا ہوا آتا ہے دیو نے آکر وار
سر امیر پر لگائی صاحبقران نے لوچیر وار کو ۔ وکا دیو نے ایک چیخ ماری لو جیسے شعلہ نکلا
سر دیو پر نے گرا دیو جلنے لگا دوسری طرف سے ایک زنگی آدمخوار تیغہ برق تاب کھینچے ہوئے
للکارتا آتا ہے او طلسم کشا اب کہاں جائیگا دیو سیاہ کو مار امیرے ہاتھ سے کیونکر بچیگا یہ کہکر
تیغ مارا امیر نے بچا جواب دو ہاتھ ایک ہاتھ لگا فرق دو زنگی جوان بکرنگی بھاگا امیر حیران ہوکر
دیکھنے لگے کہ آسمان سے آواز آئی اسکا پیچھا کیجئے کہ یہی راہبر ہے صاحبقران اسکے پیچھے دوڑے
افتتاح بھی آواز دیکر چلا تھوڑی دور جاکر دیکھا ایک جھیل میں زنگی پھاندا آسمان سے افتتاح
نے آواز دی یا امیر اسکا تعاقب نہ چھوڑ دیجیو گا جب وہ جھیل میں پھاندا صاحبقران بھی جھیل
سے پھاند پڑے پانی میں گرتے تر ہوتے صاحبقران نے دیکھا ایک در باغ پر زنگی کھڑا ہے
باغ سے دونونکو پکار رہا ہے کہ یارو طلسم کشا آپہونچا افتتاح تاجدار ساتھ ہے اندر سے دو زنگی
نکلے انھون نے کہا اے سیاہ رو تو نے غضب کیا طلسم کشا کو لگا کے لایا ہم سبھونکو قتل کرایا
تب سیاہ رو نے کہا کہ یہاں حمزہ نہ آئیگا کہ سامنے سے صاحبقران کے نعرے کی آواز
آئی ان دونون نے کہا او جھوٹے دیکھ طلسم کشا آپہونچا اس زنگی نے کہا خوش گلو کو بلاؤ
ان دونون سے اور اس زنگی سے تکرار ہونے لگی کہ اندر سے باغ کے ایک مالن کو دیکھا
بھاری لہنگا جندری اوڑھے ہوئے انوٹ بچھوے ہاتھ پاؤن میں بصد ناز ہنستی ہوئی
نکلی صاحبقران کی جانب دیکھکر مسکرائی پکارکر آواز دی یا صاحبقران یہ زنگی مجھ پر چھیڑ کر کے
ہیں مجھکو آکر بچائیے کنیز کا یہ حال ہے عرض کرنا محال ہے

نظم

کیے ہیں جمع گل جو جہان سے جیسے گلشن میں
ابھی ہی ساری عالم کی بہار اپنے نشیمن میں

اوڑھا میں دھیان دونے بہشت جیسے بس بس
نہ باقی ہے گریبان میں نہ کوئی تار دامن میں

ہماری سرد آہیں ہاتھ میں ان اشکونکی چھڑیوں نے
کہ جیسے مینہ پڑے ٹھنڈی ہوا چلتی ہو ساون میں

ہنسنے دیتے ہیں غنچے بلبلیں نغمہ سرا سب ہیں ؛ پھبی ہر گل بسبزہ بہار آئی ہے گلشن میں
مجھے آتے جو دیکھا سامنے سے بس ستم و تم ؛ لگایا یار نے دو دہرا دوپٹہ اپنی چلمن میں
خبر کر دے ذرا اے پیک اجل جا کر یہ سب تم کو ؛ کھلے ہیں آج منہ لانے بہار آئی ہے گلشن میں
شجر رو لیں ہمارے آتش فرقت یہ بھڑکی ہے ؛ بجائے اشک اب چنگاریاں گرتی ہیں دامن میں

اس نازنین نے یہ اشعار گا کر صاحبقران کو بلایا جب صاحبقران قریب آئے وہ زنگی کہ جو صاحبقران زمان کے آگے بھاگ کر آیا ہے بیچ میں کھڑا ہے دونوں زنگی دست راست و دست چپ کھڑے ہیں جیسے ہی وہ نازنین قریب صاحبقران کے پہونچی اس نازنین نے ہاتھ بڑھایا کہ صاحبقران کا ہاتھ تھام لے دونوں زنگیوں نے کہا کیوں او سیاہ رو دیکھ ہماری معشوقہ طلسم کشا سے لگاوٹ کرتی ہے ہم یہاں تک نہ لاتا تو یہاں صاحبقران کب آسکتے تھے یہ کہکر دونوں نے ہاتھ تلوار کے مارے اس زنگی نے چاہا سر کو بچاؤں نہ بچ سکا ایک کی تلوار کمرگاہ پر پڑی ایک کی سر پر پڑی اور یہ دو ٹکڑے ہوئے جسم سے فوارہ خون کا نکلا وہ خون جسم پر ان دونوں کے پڑا یہ بھی جلنے لگے تینوں جلکر خاک ہوگئے اس عورت نے کہا ای شہریار تینوں عاشق میرے مارے گئے آپکی وجہ سے فساد ہوا ورنہ یہ کاہیکو لڑتے اب میں ایسے عاشق کہاں پیدا کرونگی آپ میرے ساتھ چلیے میں صاحب شوہر ہوں ذرا شوہر کو سمجھا دیجیے صاحبقران دیکھتے ہیں کہ حسین جمیل کمسن نازنین ایسی کرتی ہے امیر نے کہا تیرا شوہر کیسا ہے کہ جو اسنے تیرے عاشقوں کو قبول کیا اس نامرد کو کچھ رشک نہ آیا اسنے کہا کہ آپ تکرار نہ کیجیے میری ساتھ اندر باغ کے چلیے کہ ایک طائر نے آواز دی ساتھ اسکے باغ میں جائیے تو خبردار رہے افتاد سے اپنے کو بچائیے گا امیر نے کہا اے نازنین باغ میں چل آگے آگے وہ نازنین لہنگا پھڑکاتی ہوئی چندری کو درست کرتی ہوئی سینہ کو ہاتھ سے برابر کرتی جاتی ہے بقول شاعر شعر نتھ کے موتی سے صاف پہچانا ؛ ہالہ ماہ کا ستارہ ہے ؛ اندر باغ کے وہ داخل ہوئی صاحبقران نے بسم اللہ کہکر قدم رکھا جیسے ہی اندر داخل ہوئے دیکھا ایک جوان بڑے قد کا دھوتی باندھے ہوئے مرزائی پہنے ہوئے بیلچہ کاندھے پر بارہ ہزار عورتیں پشت پر سب کے ہاتھ میں بیلچے جیسے ہی اس جوان نے صاحبقران کو آتے دیکھا للکار

ہوکر آواز دی ارے طلسم کشا کو لینا رنگین جادو لگالائی امیر تلوار کھینچکر جا پڑے علم لوح دیکھ
چکے تھے جس نازنین کو قتل کرتے ہین افسوس آتا ہے کہ ان عورتون کو مین کیا قتل کرون دو بیلچے
حلے کرتی ہین لنگوٹ کو باندھا ہے چندریون کی گاتیان باندھی ہین چاہتی ہین صاحبقران کو قتل
کرین بیلچے مارتی ہین ذرا صاحبقران غفلت کرین تو بیلچہ پڑے کر دو ٹکڑے ہون صاحبقران
جم کر لڑ رہے ہین اور افسوس آتا ہے کلب عمر آتا ہے خوف جان سے لڑ رہے ہین لڑتے لڑتے
پیچھے ہٹے لوح کو دیکھا نوشتہ پایا کہ اشجار جادو کو قتل کرو سر اٹھا کر دیکھا کہ وہی بوغام سب کو
ترغیب دے رہا ہے غل مچاتا ہے کہ طلسم کشا جلد قتل کرو امیر نے تاکا لڑتے ہوے اسکی جانب
چلے وہ للکارتا ہے اے کمبخت طلسم کشا آتا ہے مجھے بچاؤ ورنہ پچھتاؤ گی اگر مین مارا گیا سب بیوہ ہو گی
امیر ان عورتون کو ہٹا کر رتے ہوے چلے دو چار کو قتل کیا قریب اشجار کے پہونچے اشجار
نے بیلچہ مارا امیر نے خالی دیکر کمر پر ہاتھ مارا اسکے دو ٹکڑے ہوے مرتے ہی اشجار کے وہ
سب عورتین چیخی چیخی بھاگین غلغلہ کرتی ہوئین کہ طلسم کشا نے ہم سبکو بیوہ کیا بہت چیخین بال
اپنے نوچے سب نے یہ چلا کر آواز دی باغ سے باہر نکل مین پیٹ رہی ہین لقطلموس تخت پر
بیٹھا ہے گرد مشیر و وزیر سب نے جمع ہین کہتا ہے یارو قرطاس ابھی بادشاہ طلسم کا سر لیکر نہین آیا
کہ ایک طائر سنقار کھولے ہوے غل مچاتا ہوا آیا کہ ارے بادشاہ طلسم جلد مدد کر غضب ہوا طلسم کشا طلسم
زنان پر پہونچا چلکے کچھ فکر کیجے ورنہ طلسم کشا بڑھتا آتا ہے اے بادشاہ آگاہ ہوا اچھی طرح فکر کچھ سمجھکر
بچھاتے ہین ورنہ بہت پریشان ہو گا ہمارے کہنے کو خیال رکھے ان اشعار کو سن لے نظم

مسافر ہین اے لیلو عدم سے دلکو لائے ہین　　امانت ہے تمہاری دو درے دیکھ کو لائے ہین
بھر اے درد کچھ ایسا کہ میری باتین سن سنکر　　کلیجہ تھام لیتے ہین جو دل پر چوٹ کھائے ہین
تسلی سے زیادہ بیقراری گر نہین ہو لی　　تو پھر کیون اصول مضطر وہ سمجھانیکو آئے ہین
بر آلی دید کی حسرت بھلا ہو کسنی تیرا　　تماشہ دیکھنے کو میرے مرنے کا وہ آئے ہین
ہوے ہین ایسے عاجز اب دل بیتاب کے ہاتھون　　کہ ہم فریاد کرنے کو در دولت پر آئے ہین
مین ایسا میر خواہ حسن تھا جسکے جنازے کو　　خوشی سے سارے عالم کی حسین ملکر اٹھا لائے ہین
اگر پانون مین مہندی منھ خون اچھلے گا　　کہ مرنے والے کچھ سر پھرنے کو در پر آئے ہین

| اسے تمکو خبر بھی ہے ادھر آئے ہیں سینے پر | جو دلمیں ولولے جوش جوانی کے چھپائے ہین |
| --- | --- |

یہ اشعار پڑھے آواز دی ارے ہوشیار ہو جلد بیدار ہو بطلیموس نے پلٹ کر طرف محفل کے
دیکھا کہا یاردینا باغ اشجار تک طلسم کشا آگیا یہ سنتے ہی اورنگ مسند نشین وزیرنگ
پردہ پوش دونون بھائی اُٹھے عرض کی اے شہریار جسقدر حکم ہو فوج لیجائین بطلیموس نے
کہا فوج بیحساب ہے مگر طلسم کشا اکیلا ہے اگر اسوقت جاکر تم لوگون نے گرفتار کر لیا تو عجب
نہین کہ غالب آجاؤ اورنگ وزیرنگ تین لاکھ فوج لیکر چلے صاحبقران در باغ پر
حیران کھڑے ہین وہ عورتین صحرا مین کھڑی ہوئی تھی ہین کہ صحرا سے گرد اُٹھی اورنگ
وزیرنگ تین لاکھ فوج سے آکر پہونچا یا ارادہ ہوا کہ امیر پر حملہ کرین افتتاح تاجدار طائر
بنا ہوا سر پر صاحبقران کے موجود تھا فوراً تیغہ کھینچے اُتر آیا پکار کر آواز دی او نامرد طلسم
کشا کو اکیلا جانتا فوج طلسم کشا کو دیکھنا چاہتے ہوا عیوق خارہ شکن جلد حاضر ہو
آتا کلمہ منہ سے نکالکر دستک دی کہ صحرا سے گرد اُٹھی ایک پہلوان گینڈے پر سوار پشت پر
تین لاکھ فوج علاوہ ان سب لاکھون فوج کے اور فوجون کے تانتے بندھے ہوے علم اسے
دمکاری کے پھریرے کھلے ہوے بڑھے ہوے چلے آتے ہین تخت بادشاہ کوتل کاندھے پر لیے ہوے
ملکہ آزادہ و اسرار وغیرہ ساحران نامی طاؤسان زرین بال پر سوار بڑھے ہوے چلے آتے ہین
مقبل وفادار مرکب صاحبقران کا لیے ہوے ایک جانب جواہر خنجرزن بارہ لاکھ کا
لشکر ہمراہ لیکر پہونچا اورنگ وزیرنگ دیکھکر گھبرا گئے یا تو ارادہ تھا کہ حملہ کرین یا رک
گئے اُسی مقام پر یا مقرر ہوئے صاحبقران کی بارگاہ استادہ ہوئی سردارونکو لیکر داخل بارگاہ
ہوے لشکر اپنے مقام اُترا اورنگ وزیرنگ سوچتے ہوے اپنے مقام پر آئے انجمن مشاورت
کو منعقد کیا شمع رائے روشن کی کوئی بات عقل مین نہین آئی کہہ رہے ہین کیونکر پلٹ
جائین تو کیسی بدنامی ہے بارہ لاکھ فوج طلسم کشا کے ساتھ ہے افتتاح تاجدار بادشاہ زادہ ار
طلسم کا برائے مدد موجود ہے وہ ضرور کدو کاوش کریگا نیرنگ نے کہا کیون گھبراتے ہو رات کو
مین طلسم کشا کو پکڑ لاؤنگا لیکر خدمت مین بادشاہ کی چلا جاؤنگا بطلیموس کیسا خوش ہوگا
یقین ہے کہ نائب طلسم کریگا سب نے کہا اگر یہ ہوسکے تو بڑی بات ہے تمام طلسم والونکی جان بچ جائے

اسنے کہا دیکھا کیا کرتا ہون امیر مشتاق طبل جنگی رہے جب طبل جنگی کفار کے لشکر مین نہ بجا
خامہ لکھا کر آرام فرمایا نیرنگ اپنے مقام سے اٹھا صورت بدل کر لشکر اسلام مین آیا پھرنے
لگا بارگاہ صاحبقران دریافت کرکے پشت بارگاہ پر آیا بارگاہ کو تاک کر نقب سحر دیکے رنگا
گوشہ بارگاہ مین صاحبقران کے نقب توڑ کر دیکھا شمع ہائے کافوری روشن ہین بارگاہ مانند
عروس شب اوّل آراستہ ہے صاحبقران سو رہے ہین لوح سینے پر مثل نرگس تر نہکت ہی
ہے لوح کو دیکھکر بیتاب ہوگیا شعون گوگل کرتا ہوا پلنا قریب پلنگ صاحبقران کے آیا مقراض جہلی
سے نیرنگ نے نکالی جیسے ہی امیر نے کروٹ لی مقراض سے دوڑا لون کا کاٹ لیا خیال یہ آیا
طلسم کشا کو بھی لون خوف ہوا کہ طلسم کشا صاحب اسم اعظم ہے ایسا نہو کہ اسم اعظم پڑھے ہاتھ پانون
مین رعشہ آجاے کچھ خرابی ہوجائے لوح کو لینا غنیمت جانا شعلہ بنکر بارگاہ سے نکلا جواہر در
بارگاہ پر بیٹھا تھا دیکھا اسنے کہ شرارہ بنکر بارگاہ صاحبقران سے نکلا جواہر گھبرا گیا پلٹ کر
بارگاہ مین صاحبقران کی آیا دیکھا امیر سو رہے ہین لوح گلے مین ندارد بدحواس ہوگیا تیرا
بھی ساحر کا پایا روتا ہوا باہر افتتاح تاجدار رات بھر بیقرار رہا ہے طلاے سے پھرتا ہوا آتا
تھا جواہر کو جو بدحواس دیکھا پکار کر آواز دی اے جواہر خیر تو ہے جواہر نے کہا اے افتتاح تاجدار
غضب ہوا کوئی ساحر آیا لوح لیکر صاحبقران کی چلا گیا وہ شرارہ چمکتا ہوا جاتا ہے افتتاح
نے سر پیٹ لیا کہا اے جواہر کیا ارادہ ہے جواہر نے کہا جا کر عیاری کرتا ہون یا لوح لی
یا جان دی افتتاح تاجدار نے کہا مین بھی وقت پر پہونچونگا کیا مجال ہے کیسکی کہ نکل جائے جواہر
رنگ و روغن عیاری کا لگا کر صورت بدل لشکر کفار مین آیا پھرتا پھرتا جسطرح کو جاتا ہے
لوگ سو رہے ہین طلاے کا گشت ہو رہا ہے حاضر باش و ناظر باش کی صدا بلند ہے اورنگ
انتظار مین نیرنگ کے بارگاہ مین بیٹھا ہے کہ نیرنگ آکر پہونچا بدحواس گھبرایا ہوا کہ دروازے
پر بارگاہ کے آواز آئی دہائی ہے سرکار کی میری فریاد کو پہونچیے دن دہاڑے لشکر مین یہ بدعت
ظالمون نے خوب سر اٹھایا لونڈی کو لوٹ لیا اورنگ نے پوچھا کیون بھائی کیا ہوا نیرنگ
نے اتنا کہا کہ مین لوح لایا یکایک فریاد کی آواز آئی کہا ارے دیکھو تو یہ کون روتا ہے خادمون نے
خبر عرض کی حضور ایک نازنین مہ پارہ سینہ فریاد کرنے آئی ہے در دولت پر

رو رہی ہے ترکون کا چور رسالدار ہے اُسنے اُسکی ہیکل لی اور ہزار روپیہ چھین لیے اُسنے دہائی
دی تو گردن پکڑ کے نکالدیا دونوں نے کہا بلالو دیکھا عورت نازنین نہایت حسین و جمیل اپنے
چاہنے والوں کی آفیل جوڑا ابھاری پہنے ہوے دریاے جواہر مین غوطہ زن حسن مین رشک
چمن آنکھوں سے دریا اشکوں کا جاری صاف ثابت ہے کہ مشاطۂ تقدیر نے موتیوں کا سہرہ چہرۂ
انور پر آراستہ کیا ہے یا صدف کا منہ کھلا ہے گوہر آبدار نکل رہے ہین اشک متصل جاری ہین نیرنگ
نے پوچھا اے نازنین کیا ہوا اُسنے فریاد کی کہا اے شہنشاہ آپ کے لشکر مین بڑا اندھیر ہے کہ رسالدار
نے میری ہیکل اُتار لی مین جو مانگنے گئی تو فرماتے ہین ہم تجھکو نہین پہچانتے اسپر تہمت یعنی ہدیہ
کیئے نیرنگ کے ہاتھ مین لوح تھی قدمون سے لپٹ گئی کہا مین حضور سے اپنی داد لونگی مین
نے روپیہ روپیہ کر کے جمع کیا تھا مین لٹ گئی کسی کام کی نہ رہی یہ جو حضور کے ہاتھ مین ہے
ایسی ہی وہ بھی تھی ذرا مین دیکھون نیرنگ نے بہ محبت پشت پر ہاتھ رکھا کہا اے جان جہان
واے آرام دل مشتاقان یہ لوح طلسم بطلیموس ہے ابھی مین طلسم کشا سے لایا ہون تیری
بھی ہیکل ایسی ہوگی نازنین نے پاؤن مین چٹکی لیکر کہا مین کیا تیری لوح لیلونگی ذرا مین دیکھ لون
پھر واپس دونگی نیرنگ سوچا کہ ابھی دیدیگی لوح کو لیکر کہان جائیگی نیرنگ نے لوح اُسکو دی
نازنین لوح کو چھپانے لگی کمر مین رکھ لی کہا اے شہنشاہ ساحران یہی چیز ہے یہی تو اُسنے چھین لی
تھی نیرنگ نے کہا واہ یہ لوح طلسمی ہے ابھی مین لیکر آیا ہون یہ نہ لیجانے دونگا نازنین نے
کہا مین تو نہ دونگی مین اسکو لیجا کر بیچونگی یہ کہکے چاہے بھاگون نیرنگ نے ہاتھ پکڑا کہا ارے
یہ لوح ہے مین نہ لیجانے دونگا جان و روح طلسم ہے نازنین نے لوح نکالکر پھینک دی کہا
لے ناقدرے دس روپے کی چیز پر یہ نخرے کرتا ہے مین جاکر کوتوال سے فریاد کرونگی کوتوال لاکھ
نام پر جان دیتا ہے وہ دوڑ لیجائیگا نیرنگ نے ہر چند ہاتھ تھاما کہ مین اسکے بدلے تجھے اور
تختی دونگا نازنین نے کہا بس آپ کی قدر دانی کھل گئی یہ کہکے بھاگی اورنگ مسند نشین
نے کہا مین لوح دیکھون لوح مین کیا لکھا ہے اورنگ نے جو لوح کو دیکھا دیکھتے ہی سر پیٹ
لیا کہا ارے یہ لوح طلسمی نہین ہے معلوم ہوتا ہے کہ کوئی عیار بہتا دم دیکر نسخہ لگیا نیرنگ
دوڑا پکار کر آواز دی ارے یہ عورت نہ جانے پائے باہر دونون نے کہا وہ کوتوال کیطرف

بھاگی جاتی ہے نیرنگ نے ہاتھ میں لوح کو لیا لیکر امتحان کیا سحر فراموش نہ ہوا اورنگ
سے کہا بھائی صاحب میں بارگاہ سے ملمس کرلاتا ہوں یہ کہکے اڑتا ہوا چلا اورنگ سے
کہگیا کہ کیا بلا کے عیار ہیں جتنی دیر میں کمر میں رکھا اُتنے ہی عرصے میں بدل لایا جواہر بھاگا
ہوا جاتا ہے سامنے لشکر کے پہونچا افتتاح تاجدار کلیجہ پکڑے کھڑا ہے جواہر کو جاتے ہوئے
دیکھا پکار کر آواز دی ارے عیار طرار تیرا ہی انتظار کر رہا تھا ورنہ میں خود آتا ان دونوں کی کیا
حقیقت ہے بارگاہ میں دریائے خون بہادیتا لیکن تم منع کر گئے تھے جواہر نے کہا میں لوح لایا
افتتاح یہ کہتا ہوا دوڑا کہ اے برادر جلد چلو صاحبقران غمگین بیٹھے ہیں نہایت رنجیدہ
ہیں کہ آسمان سے نعرہ اذ نگار منم نیرنگ پردہ پوش کڑک کر زمین پر آیا چاہا جواہر کی
کمر میں خنجر دون ادھر سے اُڑ کر جواہر نے لوح کو چمکا دیا نیرنگ ہائے کہکے زمین پر گرا جواہر
نے خنجر مارا اشکم چاک ہو قعہ پاک آواز آئی کشتی مرا نام میں نیرنگ پردہ پوش بود
اورنگ مسند نشین بارگاہ میں بیٹھا تھا کہ نیرنگ کے ہاتھ کا گلدستہ جو میز پر رکھا تھا
مرتے ہی نیرنگ کے وہ گلدستہ جلگیا اورنگ نے سر پیٹ لیا کہا ارے بھائی میرا مارا گیا
معلوم ہوتا ہے افتتاح تاجدار نے مارا غصے میں لشکر سلطانان میں گھس گیا ہوگا
وہاں تلوار چلی افتتاح تو بلائے روزگار ہے ایسے شخص کو مارا مگر میں بھی بوٹیاں کاٹ کر
کھا جاؤنگا یہ کہکے اٹھا فوج والوں سے آواز دیکر کہا یار ولینا گینڈے پر خود سوار ہوا جھولی
بائیں ہاتھ پر ڈالی کل لشکر پشت پر افتتاح نے جواہر کو گلے سے لگایا صاحبقران کو
ہرکاروں نے خبر دی جواہر آگیا لوح بھی لایا ہے ایک بھائی کو مارا صاحبقران خوشی خوشی
بارگاہ سے نکل آئے افتتاح تاجدار نے لوح لیکر گلے میں صاحبقران کے پہنادی
کہ یکایک نعرہ ہوا منم اورنگ مسند نشین کل فوج نے اسکی گولے ترنج و نارنج مارے
کئی ہزار جادوگر مر گرے افتتاح تاجدار نے کہا حضور آرام کریں غلام جاتا ہے ابھی
انتظام کرکے آتا ہے یہ کہکے افتتاح چلا امیر پشت شتر پر سوار ہوئے افتتاح نے آکر دیکھا
ایک ابر سیاہ لشکر پر چھایا ہے اس سے پتھر برس رہے ہیں افتتاح نے اشارہ کیا وہ ابر
سیاہ پلٹ کر لشکر اورنگ پر گرا ہزاروں کے سر پھٹے ہاتھ ٹوٹے کچھ غرق زمین ہوئے فریاد فریاد

افراسیاب جو اُترا اُترتے اپنا تخت غائب کر دیا آکے تخت پر شاروق کو بٹھا کہا اے شاروق
تو کیا تدبیرین غارت مسلمانون کی کریگا شاروق نے کہا سحر سامری غلام نے تیار کر لیا
جب اُس سحر کو صرف کرونگا آپ ملاحظہ فرمائینگے سب کو قید کرکے خدمت حضور مین روانہ کرونگا
افراسیاب جادو نے کہا اے شاروق حقیقت مین تیرا سحر مین مثل نہین ہے وہ ظلمات والے
ذکر کر رہے ہین کہ شاروق ایسا شخص گیا ہے کہ سب کا خاتمہ کرکے آئیگا لیکن عیار بلاے بد ہونگے
مین ایسا نہو تمھارے ساتھ عیاری کرین یہ انگور باغ سامری کے لایا ہون یا حیرت کو
کھلانے کو انکی زندگی ہے میری زندگی ہے یا تمھارے واسطے لایا یہ کہکر خوشہ انگور کا نکالا
شاروق نے کہا تھٹکا مگر پھر دل سے کہا ہو کہ تخت آسمان سے اُڑاتے ہوئے لانا غیر ساحر
سے کیونکر ممکن ہے یہی سوچا کہ ایسا نہو اگر کوئی بے ادبی کرون اور افراسیاب ہاتھ ہلا دے
یا اشارہ کردے تو سر اُڑ جائے یہ شک کا مقام نہین ہے یہ سوچکر خاموش ہو رہا افراسیاب
نے دو انگور خوشے سے توڑے کہا اے شاروق اسکو نوش کرو ابھی تمھین نفع ہوگا تمھاری
خون تمام رگون مین جوش مارنگا بجا اور درست شاروق کہ رہا ہے دانے انگور کے ہاتھ مین
لیے چاہا کہ نوش کرے کہ آواز آئی اے شاروق کیا کرتا ہے ارے وہ سم قاتل ہے کہ پانی ہوکر
بہ جائیگا شاروق رکا افراسیاب نے کہا ارے نگہبان ان انگورون کے منع کرتے ہین
وہ نہین چاہتے کہ کوئی انگور کھالے عمر انکی بڑھ جائے اسی وجہ سے مانع رہتے ہین شاروق
نے پھر قصد کیا کہ آندھی سیاہ اٹھی اور آوازین مہیب آنے لگین افراسیاب لگی انکہ مقام
سے اُٹھا ہوا جو لگی پاتون زمین نے تھامی آندھی سیاہ سے ایک طائر ہفت رنگ پیدا
ہوا پکارتا ہوا او شاروق خبردار اگر ان انگورون کو کھائیگا کچھ پھل نہ پائیگا ارے یہ عمرو
عیار ہے شاروق نے ڈرتے ڈرتے ایک چٹکی خاک کی عمرو پہ ڈالدی جیسے تودہ بارود
مین چنگاری ڈالدی رنگ و روغن عیاری کا جلگیا صورت اصلی خواجہ عمرو کی نکل آئی
وہ طائر ہفت رنگ زمین پر گرا دیکھا ماہیان زمرد پوش بعد جوش و خروش ظاہر ہوئی
کہا ارے شاروق کہ تنگ تیرے واسطے پیدا کی گردون مین نے پردہ ظلمات سے
آواز دی تھی کہ یہ ساربان زادہ گرفتار ہو جائیگا تیری غفلت کو دیکھا تمھی جاتی ہو یہ ساتھ

تمہارا نمک کھاؤن حرامزدگی کو حکم دو کہ جلدی سوچ کہ یہ عمرو عیار ہے ذرا سی دیر میں نکل جائیگا اب تجھے غنیمت
ہی چاہیے قتل کرنا چھوڑ دے یہ کہتا ہی تھا بیان زور زور پہ پہونچ روانہ ہوئی تھی شاروق نے حکم دیا جلاد کو
ملاؤ فاروق نے مجھکو جڑائے دیا برق دچالاک تو چھوکر بیٹھا ما بیان کر گئی تھی اے شاروق
اس ظالم کو جسنے قتل کیا روح سامری کو شاد کیا تمام عیاری دنیا سے مٹ جائیگا اسی نے عیاری
کو رو دیا جلاد تلوار کھینچکر سر پہ عمرو کے آیا خواجہ منتیں کر رہے ہیں کہ اے شہنشاہ ساحران میں آج آپ کی
ملاقات کا شائق تھا اگر حکم دیجیے چالاک و برق کو ابھی گرفتار کر لاؤن مہرخ و بہار کی مشکیں
بندھا لاؤن تمام لشکر کو ایک دن میں تباہ کر دون مجھے معاف فرمائیے رہا کر دیجیے جو کام کیجیے
گا وہ کرونگا جب خدمت میں رہونگا تب خیر خواہی ثابت ہوگی شاروق نہیں مانتا جلاد
سے کہتا ہے جلد قتل کر جلاد سر پہ عمرو کے آیا تو یہ کا خط دیا پکار کے آواز دی اے شہنشاہ ساحران
حکم اول یہی سمجھ بوجھ کے دیجیے کا یہ وہ شخص ہے کہ جسکے نام سے تمام مسلمانان دشمن ہوا شہنشاہ
سے مقابلہ کیا لشکر کتنا جمع کر لیا کیسے کیسے ساحرون کو اسنے قتل کیا قتل کرنا سبکا کام ہے جلانا کام
سامری و جمشید کا ہے شاروق نے کہا جلد سر کاٹ لے جلاد تلوار نکال چلا شاروق نے
حکم دیا چاہتا ہی تھا کہ حکم دے کہ دربارگاہ پر ظاہر ہوا و آواز آئی خبردار عمرو کو قتل نہ کرنا ملکہ
حیرت نے طلب فرمایا ہے انکے سامنے قتل ہوگا عیار سر اسے برف انداز دوڑا ہوا آیا اسکے
جلاد کا ہاتھ پکڑ لیا شاروق سے کہا اپنا سحر اتار لیجیے ملکہ حیرت نے فرمایا ہے کہ شاروق کو قتل
عیاران کا اختیار نہیں ہمارے سامنے قتل کیا جائیگا وہیں تم بھی آنا سر اسے شاروق
نے کہا ہماری انگشتری تو اٹھا لاؤ یہ کہکے انگوٹھی [illegible] انگوٹھی اٹھاؤن انگوٹھی
سے ایک شعلہ نکل کا منہ پہ سر اسے کے لگا [illegible] رنگ و روغن عیاری کا اتر گیا صورت اصلی نکل آئی دیکھا
برق فرنگی عیار ہے شاروق نے کہا او مکار تو [illegible] ہشیار ہوکے نیند میں سمجھ گیا تھا کہ یہ
کوئی عیار ہے اب حکم دیا کہ ان دونون کو زیر تیغ [illegible] ایک وزیر اٹھا دست بستہ عرض کی اے
شہنشاہ ساحران آپ کے والد نے چلتے چلتے فرمایا تھا کہ اگر عمرو کو قید کرنا تو ہمارے پاس بھیج
بھیجنا ہم سر حد پر دو ظلمات میں قتل کرینگے نہ ہمارے فرزند کا نام ہو کام ساکنان [illegible] وہ کلمات
آگاہ ہون کہ عمرو ایسے شخص کو قتل کیا شاروق نے کہا اے وزیر اعظم خوب یاد دلایا ورنہ واللہ

ناہنجار سے بڑی شرمندگی ہوئی تم مین کوئی ایسا ہی کہ اسکی قید لیجائے سب ساحر ہاتھ باندھ کر اُٹھے
عرض کی خداوند ایسے مکار جعلساز کو ہم لیجائین ایسا نہو راہ مین کچھ فتور پڑے بات بات مین
عیاری کرتا ہے ہم کوئی اسکو نہ لیجاسکینگے سنار دق قہقہہ مار کر ہنسا کہا یارو کیا مین تمھارے بھروسے
پر آیا ہون ایک قفس آہنی لاؤ دیکھو کس طور سے روانہ کرتے ہین دیکھین کون روکتا ہے کوہ سبز
پہ سامنے مسلسل زنجیر دار کے قفس جاکر اُتریگا اُنکو اختیار ہو اسقدر اُنکو عمرو کے قتل کرنے کی
خوشی ہو کہ اُسی وقت کرینگے تمام ظلمات مین مشتہر ہوگا سب ساکنان شہر جمع ہونگے اُنکے ہجوم
سے قتل کرین کہ تمام شہر مین مشہور ہوجائے کہ عمرو عیار قتل ہوا برق کو اور جگہ بھیجو لکھا یہ
کہ ایک قفس آہنی منگوایا عمرو کو قفس مین بند کیا عرضی اپنے باپ کے نام لکھی کہ آپکے غلام
نے عمرو و برق کو گرفتار کیا ان دونون کا ساتھ رہنا مناسب نہ تھا لہذا برق کو آپکی ہمشیرہ
فولاد آہنخوار کے پاس روانہ کرتا ہون عمرو کو آپکے پاس بھیجتا ہون فوراً اسکو قتل کیجیے گا ر
قفس مین جب عمرو بند کرچکا سحر کیا ایک شعلہ نیچے قفس کے پیدا ہوا اس شعلے نے قفس کو
اُٹھا لیا طرف آسمان کے روانہ ہوا ایک قفس مین برق کو بند کیا اسیطرح سحر کیا نامہ لکھا
جناب پھوپھی صاحبہ برق فرنگی عیار کو مین نے پکڑا تھا آپکی خدمت مین روانہ کرتا ہون عمرو
کو خدمت مین آپکے بھائی صاحب کی روانہ کردیا یہ اگر یہ آپکی خدمت مین آتا ہے فوراً اسکو
قتل کیجیے گا امان نہ دیجیے گا نامہ لکھکر برق کے گلے مین باندھ دیا اس قفس کو بھی بطور مذکور
روانہ کیا اب قفس عمرو کا ذکر ہوتا ہے مسلسل زنجیر دار تخت پر بیٹھا وہ ظلمات مین بیٹھا ہے باتین کررہا
ہے کہ میرا فرزند برائے مقابلہ مسلمانان گیا ہے دیکھین کیا کرے کیونکر مقابلہ پڑے لیکن کسی بات
مین وہ کم نہین ہے جاتے ہی قیامت برپا کریگا بہار باغبان اُس سے کیا لڑسکینگے یہ ذکر تھا
کہ آسمان پر برق چمکی دیکھا ایک قفس اُترتا ہوا آتا ہے ایک نے کہا کسی نے کسی پر ڈھونڈ پھینکی ہے کوئی
کہتا ہے شعلۂ آتش ہے کوئی کہتا ہے سحر سرکش ہے مسلسل زنجیر دار نے بغور دیکھکر ایک قہقہہ مارا کہا
یارو سمجھے نہین میرے فرزند کا سحر ہے وہ قفس چرخ مارتا ہوا بارگاہ مین اُترا اب سب نے دیکھا
کہ ایک شخص بلا پتلا گلے مین اسکے ایک نامہ پڑا ہوا ہے مسلسل سنتے ہی اسکے گلے سے لٹکا ہوا اسکو
پڑھا کہا لو یارو میرے فرزند نے لڑائی کا خاتمہ کردیا عمرو عیار کو قید کرکے بھیجا برق کو ہمشیرہ

پاس روانہ کیا عمرو یہان آیا ہی فورًا قتل کو لکھا ہی اب وقت شب قریب ہی اشتہار کیونکر
جاری کرون آج رات کو کوئی ساحر اسے اپنے مقام پر رکھے صبحکو قتل جائیگا کیون یارو تم مین
کوئی ایسا ہی کہ رات کو اسکو قید رکھی صبحکو میدان خونی مین لیکر آئی بعد قتل سر اسکا اپنے فرزند کے
پاس روانہ کرون لاش جنگل مین پڑی رہی زاغ و زغن لاش کو اسکی کھائین طائران طلسمات
بھی مزا اٹھائین ساحرون نے دست بستہ عرض کی حضور یہ ایسا مکار و عیار ہی کہ آپکی صاحبزادی
نے اسطرح روانہ کیا کوئی ساحر لیکر نہ آیا اسی خوف سے انھون نے یون بھیجا غلامان جانثار مجبور
و ناچار ہین اسکو ہم نہ رکھینگے اگر چھوٹ جای تو سرکار کو کیا جواب دین اسی سرکار اپنے ہی پاس
رکھین یہ سنکر مسلسل زنجیردار خوب قہقہہ مارکر ہنسا کہا مار دیا مین تمھاری بہتری سے یہ
سلطنت کرتا ہون یہ کہکر آواز دی ارے کوئی حاضر ہی بنفشہ حبشن کو بلاؤ یہ کہنا تھا کہ دیکھا
ایک حبشن کالی کالی ہنستی ہوئی سامنے آئی کہا اے شہنشاہ لونڈی کو کیون یاد فرمایا ہے
مسلسل نے کہا اے بنفشہ جاکر صیحہ مردار خوار ہماری دائی امانکو بلا لاؤ بنفشہ گئی سب
اہل دربار نے تھوڑی دیر مین دیکھا کہ ایک ضعیفہ ساحرہ ہاتھ مین لٹھیا پکڑے میلے پہنے ہوے
کھٹ کھٹ کرتی ہوئی سر ہلاتا ہوا آگے پہنچی مسلسل کی بلائین لین کہا بیٹا آج دائی کو
کیون طلب کیا مسلسل نے کہا دائی امان تمھارے پوتے نے جاکر لشکر اسلام مین تو
قیامتین برپا کین عمرو عیار کو گرفتار کرکے بھیجا ہی کوئی سردار اسی رات کو نہین رکھتا اسکو
لیجا کر اپنے گھر مین رکھو صبح کو میدان خونی مین لانا وہان قتل کیا جائیگا سر اسکا تو
تمھاری پوتے کے پاس روانہ ہوگا صیحہ مردار خوار نے منہ اپنا پیٹ لیا کہا ای فرزند
بڑا غضب کیا شارزوق اسکو قید کرکے یہان بھیجا یہ قاتل دامنہ و شمشیر ہی اس
سے ڈرنا چاہیے ایک طرح مین لیے جاتی ہون کہ شب کو اگر غائب کردیگے تو پھر نہ ہونگی
صبح کو میدان خونی مین لیکر آؤنگی تیرے ہاتھ سے قتل کردنگی سر خدمت مین شارزوق کی بھیجونگی
تب میرے دلکو آرام آئیگا ورنہ یہ سبکو قتل کرکے نکل جائیگا اس ظالم کی رگ رگ مین مکر بھرا ہی اسکی مکر سے
تمام خوف ہی مسلسل نے کہا ای مادر مہربان آپ بجا ہی جسطرح آپکے نزدیک مناسب ہی سر اسکا خدمت مین
ہمارے بیٹے کے جاوے دربار افراسیاب مین دعا آرد بای صیحہ نے پنجرا اٹھا لیا عمرو عیار کو اس

نے فولاد شتر ہاروں کو حکم دیا کہ صبح کو میدان خونی کی تیاری ہو صحرائے ظلمات میں سب جمع ہوں
صبیحہ لیکر عمرو کو ویرانے کی طرف آئی دیکھا عمرو نے مکان ٹوٹے ہوئے کھنڈل جابجا پڑے
ہوئے ایک ایک دیوار باقی ہے کہ جس سے ثابت ہوتا ہے کہ یہاں مکان تھا صبیحہ عمرو کو لیے
ہوئے اس ویرانے سے گذر کر ایک مقام پر آئی کہ وہاں جابجا تباہ و ویرانی ہے ایک مکان میں
ہے کچی چہاردیواری دروازے میں باندھ بندھے ہوئے ٹٹ دروازے کے گھنے ہوئے دروازہ
دھوئیں سے سیاہ ہو رہا ہے جالے جابجا لگے ہیں ایکطرف کچا چولہا بنا ہوا اس پر سیاہ ہنڈیا کچی
ہے کچھ پتے کچھ ٹہنے قریب چولھے کے رکھے ہیں بڑھیا قفس عمرو کا چھپر میں لٹکا دیا ایکطرف
مٹی کا لوٹا رکھا تھا اسمین سے ماش کی کھچڑی نکال کر ہنڈیے میں دھر کر چولھے پر چڑھا دی تنکے
تھے جلانے کبھی آگ خوب روشن ہو گئی اور کبھی بجھ گئی خواجہ عمرو دیکھ رہے ہیں بڑی عرصہ میں
کھچڑی پکائی کونڈے میں نکال کر بیٹھی خوب سیر ہو کر کھچڑی کھائی ڈکار لی منہ سے دھواں نکلا عمرو
اس بڑھیا کی حرکات پر کانپ رہا ہے بڑھیا نے کھچڑی کھا کر ہنڈیا کو بھر کر دھر دیا اب باہر چھپر کے
آئی ایک چبوترہ گوبر سے لیپا ہوا تھا اسپر کملی بچھائی ایک چادر میں پیال بھری اسکو تکیہ بنایا اٹھی
چھپر میں ایکطرف ایک چھینکا لٹکا تھا موٹے موٹے تار اسمین لگے ہوئے اسکو نکالکر دو برتن
پھر رکھا کونڈے میں ایک کالی بوتل رکھی تھی اس بوتل کو اٹھا کر لائی ایک پیالہ کہ جسمین پھپھوندی لگی
تھی اسمین شراب انڈیلی بند مرچیں سوکھی اور کچی کنکریاں نمک کی بجائے گزک رکھلیں شراب کا
پیالہ ذب غٹ غٹ غٹ کر کے پیا چار جام بھر کر دو پئے ہے جب نشہ ہوا مرچیں کھائیں
نمک کھایا خوب مست ہو کر بانسری اٹھایا کو وہ ٹوٹی موٹی تار [illegible] سب کے بھائیں بھائیں کرکے
ملایا ملا کر اڑانے اور بجانے لگی آپ ہی جھوم جھوم جاتی ہے اور سر ہلاتی ہے خواجہ نے جب
اوسکو خوب مست و لایعقل پایا گنگنا کر ایک تان ماری بجلی چمک گئی صبیحہ ٹھہری چہار جانب
دیکھنے لگی حیران تھی کہ یہ آواز کہاں سے آئی تھوڑی دیر ٹھہر کر پھر بجانے لگی اسی طرح گانے لگی جو
پھر ایک تان ماری اب کی اسنے پھر تھوڑی تشویش دیکھ [illegible] لوہے کا لنگر اٹھی کہا
ہوں ماریان [illegible] تو گانا بھی جانتا ہے خواجہ نے کہا [illegible] اماں میں تو گانا نہیں
جانتا صبیحہ نے کہا اگر ہو [illegible] ابھی تان لگائی دل تو تمہارا بیقرار کر دیا اب [illegible] کرتا ہے

کانا سنونگی صبح کو لیجا کر قتل کرونگی عمرو نے بلک کر تہ دل سے دعا کی کہ اے بے نیاز عمر انیا تو
شریک کر مین نظر کردہ ہفت پیغمبران ہون مجکو یہ ملعونہ جلا رہی ہے مجکو قتل کرنیکو کہتی ہے تو
مسبب الاسباب حاکم لاجواب ہے عمرو نے جو بیچین ہوکر دعا کی تیر دعا ہدف مراد پر پہونچا ایک دم
اٹھا صیحیہ نے جو ابر کو دیکھا اٹھ کھڑی ہوئی کہا لے او عمرو اب میرا وارث آتا ہے تیری شکل اب تباہ
ہو جائیگی کلمے جا جب تو رہ عمرو حیران کہ اسکا وارث کون ہے صیحیہ تو اٹھکر دوڑی دو چار بوتلین
اٹھا لائی کپڑے بدلی لنگی کہاروے کی ایک تہمد باندھ لی چراغ اٹھا کر سر پر تیل ڈال لیا بالونکو
سنوارا اتنے مین وہ ابر قریب آکر آسمان پر لہرایا صیحیہ نے پکار کر آواز دی صاحب جلدی آؤ کیون دیر
کرتے ہو ابھی مین نے ذکر کیا تھا کہ آج میرا وارث نہین آیا دل بیقرار تھا آنکھین اشکبار تہین آج
سبھی ہاتھ نہ لگانا سر مین میرے خلل ہے دیکھو پنڈا پھیکا ہو رہا ہے ابر سے گڑگڑاہٹ کی آواز
آئی صیحیہ پکاری مین واری صدقے صاحب جلد آؤ مین گھبرائی ہون کہاروے کی جو ساری
اوڑھی ہے گھونگھٹ بھی نکال لیا سر جھکا کر کھڑی ہوئی کہ وہ ابر شق ہوا تخت پر ایک جوان کو دیکھا
سیہ فام بد انجام چالیس گز کا قد صیحیہ کو گھونگھٹ نکالے جو دیکھا پکار کر آواز دی کیون ہے
جان جہان مزاج کیسا ہے صیحیہ نے ٹھنک کر کہا صاحب جیسی ہون ثابت ہو جائیگا میری
طبیعت بے لطف ہے تمسے کسی بات مین انکار نہین مگر آج خالی بیٹھو دیکھو تمکو کانا سنو دینگی
کانا سنکر اسکی گردن توڑ ڈالنا گردن مروڑ دینا نگوڑا دیوانہ ہوا ہے لو صاحب مجہپر رنگ جمتا
ہے بھلا مین اسلیے دام مکر مین آؤنگی تجھ ایسے چاہنے والے سے تو مین نے مزا جب سب کام کرتی
ہون استقال آدمخوار نے کہا یہ کون شخص ہے جسکا کانا نہین یہ خوب کانا ہے صیحیہ نے کہا
کانا اسکا سحر ہے پرزے پرزے کرو انکو اسنے گانے مین مارا ہے یہ نگوڑا عمرو عیار ہے بڑا مکار و غدار ہے اور
کوئی ہوتا تو اب تک اسے مار لیا ہوتا نگوڑا میرے سامنے باتین بناتا ہے یہ کہکر استقال کے ہاتھ مین بوتل
دی استقال ساری بوتل ایک سانس مین پی گیا کہا اری اور شراب لا صیحیہ نے دوسری بوتل دی
وہ بھی پی گیا اور شراب مانگی پانچ چھ بوتلین پی کر ڈکار لی گزک وغیرہ بھی کھائی نشہ مین لہلہانے لگا
کہا او جان جہان کانا سنو تو صیحیہ طرف عمرو کے متوجہ ہوئی کہا او بانی زادے گا خواجہ
نے بجوث جان یہ غزل گانا شروع کی غزل

ظاہر ہوا ہمین یہ تمھارے حجاب سے
یوسف چھپا ہی رکھتا تھا منھ کو نقاب سے

آباد باغ خشک بھی تر ہو شراب سے
طاؤس وجد کرتے ہین ساقی سحاب سے

یوسف مین اور یار مین اتنا ہی فرق ہی
اسکو چھپایا اسکو نکالا نقاب سے

حیرت کی جا ہی خط رخ آتشین یار
نکلا ہے سبزہ لعل آفتاب سے

اے شہسوار یاد تو نکا تیرے خیال ہی
آنکھون نے حلقہ دام لیے ہین رکاب سے

اس بحر مین کھلائی تہ ہے فوکے مجھے تھا
ٹکڑے کے پارہ پارہ ہو کشتی حباب سے

بیخود ہوئے نہ رند چڑھا کر خم و سبو
جگر مین جرح ہے تیغ آفتاب سے

یاد آگیا ہے بوسہ چشم سیاہ یار
وحشت ہوئی ہی مجھکو ہرن کی کباب سے

گلہائے زخم کیسے ہین خوشبو ضرور ہی
ای ترک اپنی تیغ کو بجھوا گلاب سے

کٹنے رہین ہاتھ دیکھکے اس تیغ کا ریمن
ہم عاشقو تمکو قتل کرو گے حجاب سے

عمر دو روزہ ہو گئی اک حال پر بسر
خالی رہا زمانہ مرا انقلاب سے

روتا ہی وہ تو ہنستی ہی یہ اسکے حال پر
نفرت ہے مجھکو صحبت برق و سحاب سے

آتش کو چھکے قتل کیا اسنے اسلیے
ہوتی ہی قدر شعر بلند انتخاب سے

اسطرح بیقراری مین عمر ونے یہ غزل گائی اشتعال نے کہا ای صیحہ اسکے گانے پر دل دکھتا ہی خوب گاتا ہے اسنے کیا خطائی جو اسکو قید کیا صیحہ نے کہا تمھارا بوتا جو شاروق ہی وہ برای مقابلہ مسلمانان گیا ہی اس نگوڑے نے چاہا تھا کہ اسے مار ڈالے وہ میرا تعلیم کردہ ہی اسنے اُسے گرفتار کرکے یہان بھیجا سب سردارون نے اسکے قید رکھنے سے انکار کیا تب میرے بچے نے اسکی قید میرے سپرد کی میرے ساتھ یہ مکر کر رہا ہے اسکے گانیکا اسی انعام دیدو اشتعال نے کہا ای صیحہ یہ غریب دُبلا پتلا نانیا کیا کسی کو ماریگا میرے نزدیک تو مناسب ہے کہ اسی قید سے چھوڑ دو یہ غریب محتاج ہی اسکے قتل کرنے سے کیا فائدہ صیحہ نے کہا ای اشتعال یہ بڑا موذی ظالم ہے شاروق کو جا کر قتل کریگا آفت برپا کر دیگا اسکا رہا ہونا اچھا ہونا نہین اشتعال نے بگڑ کر کہا یہ کسی کو کیا قتل کریگا کھلونا ہی جس صحبت مین جا بٹھا دیا وہ غزلین گوالین عمر و نے کہا ای پہلوان دوران وای گرشاسپ جہان مین نے آجتک چیونٹی کو بھی نہین مارا ہے

ناحق کو حمزہ نے بدنام کیا مین بیچارہ کیا کسی کو مار سکتا ہون صیحہ نے کہا او ساربان اوے
تو میرے شوہر کو اور وحشت کرتا ہی چپکا بیٹھا رہ استقال نے کہا او صیحہ کیون غریب کو دھمکا و
دھمکا کے مارتی ہی تیری صورت دیکھکر ابتا ہی جلا کے بات کرون تو مر جائے مین برسون سے
تیرے پاس آتا ہون تجکو راضی کرکے جاتا ہون آجتک مین نے کبھی تجھسے کسی بات کو نہ کہا تھا
ایک معمولی بات جو کہی اسپر انکار کرتی ہی اے عمرو تو قفس سے نکل آ خواجہ نے کہا مین اسکے سحر
مین مبتلا ہون استقال نے کہا او صیحہ سحر اتار دے صیحہ نے کہا ارے بیحیا یہ مجھکو تجھکو
دونونکو قتل کریگا اور نکلجائے گا استقال نے کہا تجھی کو مار کر نکل جائیگا آفتاب اوڑھنی اپنی
رکھدون تو مر جائیے یہ ہمکو کیا قتل کریگا مین اسکو باغ لالہ زار مین لیجاؤنگا لالہ زار قدر
شناس ملکہ اسکی ہی وہان پڑا رہیگا باغبانونکی خدمت کریگا کھانیوالا مشہور ہوگا صیحہ
نے کہا دیوانہ ہوا ہی کیون ملکہ لالہ زار کی شامت بلاتا ہے ہاے مین چاہتی تھی اسکو مار ڈالون
مگر کیا کرون میدان خوبی کا علم مل چکا ہی مسلسل زنجیردار نے اشتہار جاری کیے مین اے
استقال اسکے رہا ہونے مین ضد نکر اسکا رہا ہونا بہتر نہین استقال نے کہا بدو تو میرے
حالات کہتی ہی جو ہم جا مینگے وہ کرینگے بتہ ایسی ہجکو بہت مل جائیگی مجھ ایسا تجکو نہ ملیگا یہ کہکر
ہاتھ بڑھایا کہ عمرو کو نکالے خواجہ عجز کرتے ہین کہ اے استقال میرے رہنے کا ٹھکانا نہین
ملکہ لالہ زار کا ملکر نوکر رکھا دیجیے سب کی خدمت کرونگا راضی کرکے چھوڑونگا تمھاری
خدمت سے عمر بھر منہ نہ موڑونگا صیحہ چلا کر اوٹھی کہا او استقال قفس سے عمرو کو نہ نکالنا
میرے بڈھے نے اسکو قید کرکے بھیجا ہے اگر یہ رہا ہوا تو بڑی خرابی ہوگی دیکھ میری بات مان
برسون کی ملاقات دم بھر مین چھوڑتا ہی یہ شخص بڑا جعلساز شعبدہ باز ہی ایک فقرے
مین سب کو قتل کریگا اسنے اپنے مشتمس کو مارا عمرو ونیلکا پیارذدہ اسی نکالا لاکھون
مین نکالی اسقدر آنسو جاری ہوئے کہ خواجہ ہچکیان لینے لگے استقال نے کہا جاؤ اسکو
رہا کر کیسا بیقرار ہو کر روتا ہے ایسا نہو کہ دم نکل جائے دیکھ تو اسکا کیا حال ہی استقال نے
جو ہاتھ بڑھایا کہ عمرو کو قفس سے نکالون صیحہ نے ہاتھ پر ہاتھ ڈال لیا استقال نے کلائی پکڑ کے
ایک طمانچہ یا سامری کہکر مار دیا طمانچہ جو عارض پر صیحہ کے پڑا سر اس خود سر کا چنبر

گردن سے اڑ گیا لاشہ تھرا کر زمین پر گرا استقال نے ایک لات ماری کہ استخوان چور چور
ہو گئے آندھی سیاہ اٹھی سنگباری و برغباری ہوئی بعد عرصہ دراز آواز آئی کشتی مرا نام من
صیحہ مرو ارغوار بود مکان تمام سحر کا تھا جلگیا چھپر میں آگ لگ گئی استقال نے کہا اے عمرو
چل اس فاحشہ کی یہی سزا تھی اٹھو خواجہ چھوٹے استقال کے ہاتھ چوم لیے کہا حضور آپنے اپنی آشنا
کو مارا میں بھی آپکو ایسا راضی کرونگا کہ آپ بہت خوش ہونگے استقال نے ایک تخت تیار کیا
استقال نے کہا خواجہ اب یہاں آفت برپا ہوگی مسلسل زنجیر دار آئیگا یہ زاغ و زغن جو اڑی
ہوئے جاتے ہیں اسکو جاکر خبر کرینگے وہ فوراً آئیگا ہرچند کہ میں اس سے پایہ کسی کا نہیں رکھتا
مگر کیا ضرور ہے کہ فساد ہو اب نکل چلو خواجہ نے کہا حضور آپکی جان کی خیر ہو استقال نے کہا وہ میرا
کیا کر سکتا ہے جب وہ میرا پیچھا کریگا دیکھا جائیگا یہ کہکر خواجہ کو تخت پر سوار کیا آپ بھی اس
تخت پر بیٹھا تخت کو اڑاتا ہوا چلا یہاں مسلسل زنجیر دار پڑا سو رہا تھا کہ زاغ و زغن نے
سرہانے آکر کائوں کائوں کی مسلسل اٹھ بیٹھا پوچھا ارے کیا ہوا کیوں روتے ہو کیوں
سر پیٹتے ہو کیا تم پر آفت آئی جو اسقدر بیقرار ہو ایک زاغ نے مثل انسان کے آواز دی اے
بادشاہ پردۂ ظلمات غضب ہوا ہماری افسر کو استقال نے مارا عمرو کو لیگیا ہم دیکھا کیے
ہمسے کچھ نہ ہو سکا اپنے افسر کے مرنے سے بے طاقت ہو گئے یہ سنکر مسلسل اٹھا کہا ارے
استقال کو عمرو سے کیا کام تھا اسی زاغ نے کہا حضور قصہ طول طویل ہے لیکن عمرو کو وہ
لے گیا ہمکو داغ دے گیا مسلسل نے آواز دی ارے کوئی حاضر ہے بڑھکر استقال کو پکڑ لاوے کہنا
تھا کہ ابہام زنجیر دار اپنے مقام سے اٹھا کہا اگر حکم ہو تو میں مشکیں باندھکر لاؤں یہ کہکر
ابہام اٹھا بارہ ہزار جوان ساتھ لیے تلاش میں استقال کی چلا استقال دو کوس نکلا تھا
کہ لکہ ابر زرد آسمان پر پیدا ہوا اس لکہ ابر زرد سے آواز آئی او استقال نمک حرام کہاں لیے جاتا ہے
قیدی کو سرکار کے لیے جاتا ہے یہ سنتے ہی استقال پلٹا عمرو سے کہا لو ابہام زنجیر دار میری
تلاش میں آیا یہ کہکر آواز دی او ابہام زنجیر دار کیوں ساتھ میں آتا ہے عمرو میرا دوست ہے
اسکو لیجا نہ سکیگا تیرے بادشاہ کا کہنا نہ مانونگا ایک خوب گوپے کو قید کیا کہ عمرو سے قابل دشمن سمجھا
دیو صفال تھا اسکو یہ بیچارہ کیا مار سکتا وہ ایک انگلی رکھدیتا تو یہ مر جاتا ناحق اپنے صاحب کو

بدنام کیا ہی ابہام آپڑا اب تو اشتقال بھی اٹھا سینین چڑھا کر جو نوچ گرا کسی کو چیر کر پھینکا کسی
کو خنجر مار دیا سیکڑوں کی گردنین کھینچکر پھینکدین ابہام نے آگ برسائی خنجر کرلئے اشتقال کہتا
ہے تیرا سحر اپنے جسم پر لیتا ہون بس سامنے سے بھاگ جا اسی مین خیر ہے ورنہ ایک آدھ خنجر مار
دونگا سر تیرا اڑ جائیگا میرے ہاتھ سے مہلت نہ پائیگا خواجہ عمرو تخت پر بیٹھے دیکھ رہے ہین کہ
پلٹ پلٹ کر اشتقال کہتا ہے کہ اے رفیق تو نہ گھبرا عمرو جواب دیتا ہی اے آقائے نامدار واسے
مولائے قدرشناس مین بہرام فلک سے بھی نہین ڈرتا انکی کیا حقیقت ہی اتنے میں دیکھیے تو عیاری
کرون یہان ابہام کی گردن لون یہ سنتے ہی اشتقال نے تخت کو اشارہ کیا تخت زمین پر
آیا ایک ساحر کی شکل بنکر خواجہ گولے نرغے سامنے ہو کے چلے گولا جیب میں تھا اسنے ہاتھ مارا گولہ
پھٹا چند چھینٹے پانی کے اسمین سے نکلے منہ پر اس ساحر کے پڑتے بیہوش ہو کر گرا عمرو نے فورًا اسکا
کام تمام کیا خواجہ جب زیب طلسم ہوشربا کے آگے مین ہر وقت چاق و چوبند رہتے ہین فوراً
ایک مار سیہ زنبیل سے نکال کے پھینکا وہ رینگتا ہوا چلا خواجہ نے پکار کر آواز دی اے
ابہام یہ مار تیری جانب آتا ہے اسکو مارے یہ اشتقال سحر ہے ابہام نے پلٹکر دیکھا ایک
مار سیہ کو پھن اٹھائے ہوئے راہ و راہ چلا آتا ہی ابہام نے ایک لاٹھی ماری سانپ کا سر پھٹ گیا
اسمین سے دھوان نکلا وہ دھوان آنکھون مین ابہام کے لگا ارے کہکر زمین پر گرا بیہوش
ہوا خواجہ نے قریب آکر خنجر ملا ابہام کا شکم چاک دفعۃً پاک اندھیرا ہو گیا اسکے ابعد ہیبت ناک
آنے لگین بعد تھوڑی دیر کے آواز آئی کہ کشتی مرا نام من ابہام زنجیر دار بود اشتقال نے جو آواز
سُنی پکار کر کہا خواجہ کیا کہنا کیا جلد ابہام کو مارا اب جو فوج پر گیا دو دو چار چار کو ٹکڑا دیا
غلغلہ پڑ گیا فوج و سے بھاگے کہتے ہوئے اشتقال پر جادو نہین چلتا نہین معلوم
ابہام کو کسنے مارا خاص طرح لڑ رہا تھا یکایک ایک جادوگر نے خنجر مار دیا اشتقال نے
دور تک تعاقب کیا جب پلٹا تو آکر دیکھا خواجہ عمرو زیر تخت کھڑے ہین اشتقال نے کہا اے
رفیق و شفیق کیا کار نمایان کیا جھٹ پٹ مار لیا خواجہ نے کہا جو جادوگر مجھسے بل کی لیتا ہے
تو شکل صحیحہ کے قتل کرتا ہون جسطرح آپنے ایک طمانچہ مار دیا اسی طرح مین ایک خنجر مار دیتا
ہون مگر آپ مجھے محبت سے آپکو بہت راضی کرونگا اشتقال بہت خوش ہوا کہا اے عمرو

جو تو میری رفاقت کریگا بڑا اُسکا مرتبہ کرونگا اب میرے مالک کے پاس چلیو ملکہ لالہ زار تمکو دیکھکر
بہت خوش ہونگی خواجہ نے کہا چلیے اب تو ہم آپکے ساتھ ہین اب ایلو افراسیاب نہ مانینگے
کی مرغ و مہار کو منائینگے تم افراسیاب سے مقابلہ کرتا ہمین عیاری کرکے پکڑوا ؤنگا استقال
نے کہا خواجہ افراسیاب کو عمرو نے کہا افراسیاب کیا افراسیاب کے باپ کو مار ڈالین تمکو
تخت طلسم ہوشربا پر بٹھاؤن مین شاطر ہون سب لالف ہو استقال نے کہا ایسے نگہبان بہت
ہین عمرو نے کہا تم سحر سے نگہبانونکو روکنا مین پکڑوا ؤنگا استقال نے کہا خواجہ یہ بہت
مشکل ہے خواجہ نے کہا ملاحظہ کیجئے ہاتھ کنگن کو آرسی کیا ہے یہ باتین کرتے ہوئے خواجہ ساتھ
استقال کے راہ مین چلے راہ مین عمرو نے پوچھا یہ لالہ زار کون صاحب ہین استقال آدمخوار
نے کہا خواجہ ہم تمام لشکر کا اسکے انتظام کرتے ہین لالہ زار بڑی امیر کبیر ہے جسکے ساتھ چالیس
ہزار کنیزین چلتی ہین خواجہ نے کہا اہو استقال ہمارا کیونکر جیگا استقال نے کہا خواجہ تمہارا
کام سنوا ؤنگا مصاحب لالہ زار بنا ؤنگا یہ باتین سنکر خواجہ بہت خوش ہو کہا جب باغ لالہ زار
قریب رہے تو مجھے اطلاع کیجیگا مین کپڑے بدل لون استقال اچھا اچھا کہتا ہوا طرف باغ
لالہ زار کے لیے جاتا ہے اب تھوڑے ذکر مہتر برق فرنگی کا واجب و لازم ہے کہ مہتر برق نے
کیا کیا شاروق نے جو برق کو قید کرکے روانہ کیا فولاد آدمخوار ساحرہ زرد دختر بارگاہ
مین اپنی بیٹھی ہوئی ذکر کر رہی ہے کہ آج کل مسلمانونسے اور شہنشاہ سے مقابلہ ہے مسلمانون نے بڑا
زور پکڑا ہے کہ دیکھا آسمان سے ایک قفس چرخ مارتا ہوا آتا ہے دربار والون نے کہا دیکھیے
کسی نے کسی پر سحر بھیجا ہے بڑے زور و شور سے پھرتا ہے فولاد نے کہا یہ ہمارے فرزند کا
معلوم ہوتا ہے کہ شعلۂ آتش نے بر سر بارگاہ چرخ مارا جب شعلہ پھٹا تو دیکھا کہ ایک انگریز قفس
مین قید ہے نامہ گلے مین بندھا ہوا ہے زمین پر قفس اترا شعلۂ آتش پھٹ گیا فولاد نے نامہ
گلے سے کھولکر جو پڑھا لکھا تھا کہ بیٹی بھی اِس زمان مین کہ عمرو و برق کو گرفتار کیا برق کو تو آپکی
خدمت مین بھیجا یہان کی حیرت تو ایسی ڈری ہوئی ہین کہ عیارونکے نام سے کانپتی ہین ورنہ
مین یہین قتل کرتا آپکی خدمت مین بھیجا ہے ایسے متعلم بڑا اسکو قید کرنا اگر ترپ ترپ کے مرجائے
شہنشاہ بہت راضی ہون گے یہ مضمون پڑھتے ہی فولاد نے کہا ارے کوئی حاضر ہے

کہ اسکو قید کرے آپ ورنہ قید رہی کہ تڑپ تڑپ کر مرجائے میرے فرزند اسکی قید بھیجی ہے جو
احتیاط رکھیے یہ بڑا مکار ہے اپنے شہنشاہ کو بڑے بڑے دھوکے دیے ہین جب تو برق
کو قید کرکے یہان بھیجا ہے عظام جادو اپنے مقام سے اٹھا کہا یہ قید میرے سپرد ہو ظلم سے
آپ میرے آگاہ ہین اہل و عیال پر بدعت کرتا ہون زوجہ تک کو ایک وقت کھانا دیتا ہون
اور عیال کو تو تین تین دن کھانا نہین دیتا اس مکار کو اس حال مین رکھون کہ تڑپ تڑپ کے مرے
طالب ہو کہ جان جاتی رہے تو نجات ملے عظام جادو برق کو لیکر ایک مکان مین آیا دروازے
پر کئی ہزار جادوگر مقرر کیے آپ بھی کرسی پر آکے بیٹھا شراب و کباب کا چرچا ہوا عظام جادو
ذکر کر رہا ہے کہ اس عیار پر وہ بدصورت ہو کہ تڑپ تڑپ کر جان دے برق نام ہی جان بنا
اسکا کام ہے کہ برق کے رونے کی آواز آئی عظام نے دروازہ کھول کے کہا کہ اے
برق کیون روتا ہے برق نے کہا حضور ذرا یہان آئیے تو عرض کرون عظام اندر آیا
برق نے کہا بیٹھ جائیے تو مین عرض کرون عظام بیٹھا برق نے کہا حضور مین بے قصور
ہون امیدوار ہون کہ بے خطائی پر میری خیال کیا جائے کل سے قید ہون آب و دانہ نہین
ملا اور ایک بات مجھے آپسے پوچھنا ہے عظام نے کہا کیا برق نے کہا حضور کوئی ایسی صورت
ہے کہ ہماری جان بچ جائے اگر ہمکو فولاد نوکر رکھ لے جتنے سردار ہین سب کو گرفتار کر دین
جو نہ بھی دشمنی کرتا ہو اسکو بھی پکڑ لائین سرکش سرکار کے سامنے سر جھکائین اور ایک بات
ہم جانتے ہین آپ کسی کی بہو بیٹی پر عاشق ہون اسکو آپسے ملوا دین اسکام کو تو خوب ہی
ہم جانتے ہین آپ ہمکو اچھی طرح نہین پہچانتے ہین عظام پسیج گیا برق نے ایسا جھگڑا
شروع کیا کہا اے عظام مین رفیق مذ شکر ادا ہون واہ شہنشاہ ساحران جس خدمت کا جو
حکم ہو بجا لاؤن عظام نے کہا ای برق ملکہ چنچل نبت کھینچل بھائی فولاد کی ہر چند مدت سے اسیر
عاشق ہون اگر وہ ملجاوے تو جو تو کہے وہ کرنے کو موجود ہون برق نے کہا جان اللہ ذکا مدد
چنچل کو بتے مار دونگا وہ عیاری کرون کہ وہ خود تم پر عاشق ہو جاوے کہو ایسی تدبیر کرون کہ وہ خود
تمہارے پاس چلی آوے جو مدد مجھسے وہ کرسکتا ہون اسطور سے معشوقہ کو ملاؤن کہ آپ خوش ہو جائین
عظام ایسا خوش ہوا کہ برق کی ہتھکڑیان کاٹ دین بیڑ کھولدی کھانا منگوا کر برق کو کھلوایا

جب برق کھانا کھا چکا تو عظام برق کو لیکر اپنے مکان پر آیا بڑی خاطر کرکے بٹھایا برق نے کہا اب جو تدبیر ہو وہ کروں عظام نے کہا میرے مکان کے سامنے جو پختہ مکان ہے اسمین چنچل رہتی ہے برق نے کہا میں آج ہی لاتا ہوں یہ کہکر رات کو ایک گوشے مین بیٹھکر نقب دینا شروع کی گوشۂ قصر چنچل مین سرہ نقب کا جاکر توڑا سر اوٹھاکر دیکھا تمام محل مین جو لعین کنیزین پھیلی ہوئی ہین برق کھڑا دیکھا کیا ایک کنیز مشتاب کو اسطرف آئی برق نے اسکو بیہوش کیا اسی کنیز کی شکل بنکر جا بجا کنیزون و پہرے چوکی والیونکو گلوریان کھلاتا ہوا بیہوش کرتا ہوا قریب اس دالان کے پہونچا جہان چنچل سو رہی ہے پردہ اوٹھاکر اندر آیا برابر پلنگ کے جاکر دوشالہ کاندھے سے ہٹایا دیکھا عورت نہایت حسین ہے بیہوشی نکالکر برابر دماغ کی لگادی بیہوش کرکے پشتارہ باندھا اسی راہ سے اوٹھتا بیٹھتا تا بہ نقب آیا نقب کے پیلا عظام کلیجہ پکڑے بر سر نقب موجود ہے کہ اتنے پیر کی آہٹ سنی سر جھکاکر دیکھا برق مع پشتارہ آتا ہے خوش ہوگیا پکارکر آواز دی ای برق شیر یار و یاہ برق نے کہا شیرون کے نوکر شیر ہوتے ہین ملکہ چنچل کو لایا عظام برق کے گرد پھرنے لگا کہا ای برق کیا کارنمایا کیا برق کو ساتھ لیے ہوئے ایک قصر مین آیا مسند پر پشتارہ ملکہ کا رکھوا دیا جوش عشق مین کہا اے برق تم ہٹ جاؤ مین عذر کرلونگا برق ایک گوشے مین چھپ گیا عظام نے شراب و کباب مہیا کرکے ملکہ چنچل کو ہوشیار کیا ملکہ چنچل کی جو آنکھ کھلی اپنے کو ایک مکان غیر پایا اسباب عیش و نشاط مہیا عظام سامنے ہاتھ باندھے بیٹھا ہے عظام نے قدمونپر سر رکھدیا کہا ای جان جہان و ای آرام دل عاشقان مدت ہوئی بیتر جان دیتے کچھ بن نہ پڑا آخر آج جرأت کی کیا کہوں جو تمہاری محبت مین ہماری کیفیت ہے عجب حالت ہے نظم

| | |
|---|---|
| خیال و خواب یہ لیل و نہار جانتے ہین | ہم اپنی زیست فقط مستعار جانتے ہین |
| بدن مین زخم نہین برچھیان ہین پھولونکی | ہم اپنے دل مین اسی کو بہار جانتے ہین |
| خطا سے جامین ختن تو تم ہو مین یہ جبین | تمہاری زلف کو مشک تتار جانتے ہین |
| جو شنا ہوا ہے ای ترک چشم تیری نظر | تو ہم بھی طائر دل کو شکار جانتے ہین |
| اٹھیگی خاک قبر میری بعد فنا | تمہاری شوخیان ای شہسوار جانتے ہین |

کہا دربار میں جو تم حاضر ہو گئے تب اب وجہ کی خبر پاؤ گے ویسا انتظام کرنا عظام اسی وقت
قید خانے پر آیا قید خانے میں قفل لگایا ساتھ والوں نے کہا رات بھر جاگ کے بسر کرو سب نے بموجب
حفاظت ہوئے گرد قید خانہ کے پھرنے لگے عظام نے ایک مقام پر نقب بھی لگا دی کہ جلوہ
ہوا اسطرف عیار نکل گیا سبکو غلغلہ کیا کہ عیار غائب ہو گیا۔ تا اینکہ دربار ملکہ میں فولاد
آہنی زرہ میں آیا کہا حضور غضب ہوا کوئی سپاہی ملگیا برق نکل گیا فولاد یہ سنکر گھبرا گئی بعد
طاؤس اپنے عیار کو اشارہ کیا کہا حضرت صاحب جاکر دیکھو حضرت طاؤس سنکر قید خانے میں
آیا نقب دیکھکر سر مارا دل میں کہتا ہے ای طاؤس یہ تو کسی نے بڑی کارگذاری کی نکال بھی لے
گیا اور نقب بھی لگا دی خیر سمجھا جائیگا یہ سوچتا ہوا پاس فولاد کے آیا حیلے سے کہا یہ کام
کسی بڑے شخص کا ہے غلام دریافت کر دیگا کہ یکایک محل میں غل ہوا چند کنیزیں روتی پیٹتی آئیں
عرض کی صاحبزادی آپ کی غائب ہو گئیں نقب لگی ہوئی ہے فولاد نے گھبرا کر کہا ای طاؤس
جاکر دیکھو کیا معرکہ ہے طاؤس وہاں آیا چاندنی پر میٹرہ دیکھا بلا کا عیار ہے میٹرہ پہچان لیا
یہ میٹرہ تو برق کا ہے مگر حیران کہ یہ کیا معرکہ گذرا برق کیونکر چرا لیگیا یہ سوچتا ہوا بارگاہ میں
فولاد کی آیا کہا حضور عجب طرح کا مقدمہ ہے لیکن غلام تلاش کر دیگا جسنے برق کو چھڑایا ہے
ملکہ چنچل پر بھی دست اندازی کی لیکن اسمقدمہ کا کرنے والا بڑا دلیر ہو ہر مرتبہ عظام ہی کی
علامت دیکھ دیکھکر کہتا ہے جب طاؤس عظام سے آنکھ ملاتا ہے رنگ رخ عظام متغیر ہو جاتا
ہے مگر سر جھکا کر خاموش ہو جاتا ہے شام کو عظام اٹھکر مکان میں آیا چنچل سے جا کر کہا برق نے
کہا ای وزیر اعظم طاؤس سمجھ گیا آپ پر اوسکو شک ہو گیا تھا آج وہ یہاں ضرور آئیگا اگر اسنے
دیکھ لیا تو آفت برپا ہوگی بہتر ہے کہ یہاں سے نکل چلیے تا لشکر ملکہ مہرخ میں جلد جلد چلے آیا جو زبردست ہیں
میں وعدہ کرتا ہوں ضرور بیاہ کی خاطر ہو گی پھر فولاد کیا کر سکیگی سر پیٹ پیٹ کر رہیگی عظام نے کہا
ابھی ایسا خوف نہیں ہے مفصل طاؤس سمجھا نہیں برق نے کہا تم انکو سمجھاتے ہو میں نکل
چلنا ہی بہتر ہے عظام نے کہا میں باہر جا کر اپنے ساتھ والوں کو ٹٹولوں دیکھوں وہ لوگ کیا کہتے ہیں
برق نے کہا اچھا ملاحظہ ہو تیرا آباد رہے میں بارگاہ سے جلا دینگے عظام نے کہا اے
برق بہتر ہے برق ایک ستارہ کی اسیوقت خلل بنکر تیار رہا ہوا محل سے عظام کے نکلا

پھرتا ہوا بارگاہ فولاد میں آیا دیکھا فولاد سے طاؤس کہہ رہا ہے ملکۂ عالم عظام نے یہ کام
کیا مدتسے ملکہ جنجل پر عاشق تھا خوف سے نہ کہ سکتا تھا برق نے اسکو دم دیکر یہ کام کیا
غلام جاتا ہے عظام کی خبر لاتا ہے یہ کہکر طاؤس چلا برق نے طاؤس کا پیچھا کیا جب
قریب قصر عظام پہونچا طاؤس نے کمند پھینکنے کا قصد کیا محل پر عظام کے ماؤن برق
نے لپٹ پیچھے سے آکر حلقہ ہائے کمند مارے طاؤس ارے کہکر ملبا برق نے حباب مار کر
بیہوش کیا ڈنتارہ باندھکر پاس عظام کے لایا عظام نے کہا اے برق کیسے لائے تو
برق نے کہا دیکھیے جو میں عرض کرتا تھا وہی ہوا آپکے قصر پر جب یہ کمند ماری میں نے
اسکو گرفتار کر لیا اب بہتر یہ ہی کہ اسکو قتل کریں یہیں محل میں دفن کر دیں ملکہ جنجل تو
برق کی بہت حیران ہی دم بدم تعریفیں کرتی ہے کہ ای برق کیا کہنا تمھاری وجہ سے
پردہ رہا ورنہ ابھی دو دو آتی فولاد ساحرہ زبردست جان بچانا مشکل ہوتی مگر ای برق
بڑا کام کیا تمنے سر سنگون میں نام کیا برق نے طاؤس کو قتل کر کے وہیں دفن کر دیا ادھر
عظام نے کہا اب تدبیر کیجیے غائب ہونا طاؤس کا فولاد پر نشانی ہوگا اور طاؤس سحر
سامنے بہ آواز بلند کہہ چکا ہی کہ عظام کی ذات سے یہ فساد معلوم ہوتا ہے یہی کہا کہ دونوں کام
اسی کے ہیں اسے کو جلد لشکر اسلام میں پہونچائیے عظام نے کہا تم جا سکتی ہو مگر میں دربار کا حال
دریافت کر لاؤں برق نے کہا اب دربار میں جانا بیکار ہے فولاد کو طاؤس کا انتظار ہے دو
دن ابھی وہ انتظار کریگی جب دو دن طاؤس نہ جائیگا تب ناگردونکو [illegible] ہوگا کیا عجب [illegible]
یہان آئیں یا تمھاری کوئی کنیز ملجائے یا کوئی ملازم مخبری کرے جنجل نے [illegible] عظام
برق سچ کہتا ہے اب نکل چلنا ہی بہتر ہے محبت وطن فراموش کرد بقول برق جاکر سلمان [illegible] اگر
میرے نے دامن پناہ دیا تھا ورنہ سحر ابوزدہ ہو گئے برق نے کہا ملکہ اسباب تمام دفینہ نکروا ملکہ جنجل
تم کو یہ اعزاز اپنے ساتھ رکھینگی خاطر و مدارات کرینگی عظام نے اسی وقت تیاری کی دس ہزار
ملازم ساتھ ہوے رات کو عظام تخت پر سوار ہوا ملکہ جنجل کو برابر بٹھا لیا برق [illegible]
تم بھی تخت پر آؤ برق نے کہا میں ہمراہ لشکر کے ملونگا جہان آپ [illegible]
حاضر ہونگا عظام تخت اڑاتا ہوا چلا برق ایک ساحر کی شکل [illegible]

کہ یہ کیا معرکہ ہے جو تو سمجھے تھے کہ افسر صاحب ساحر عظام ہے کہ یہ ظفران یہاں بیہوش
پڑے ہیں ظفران کو اُٹھا کر باہر لائے ہوشیار کیا آنکھ کھلتے ہی ظفران نے کہا یارو غضب ہوا
عظام نکل گیا مجھے نہیں معلوم اُس سپاہی نے کیا کر دیا کہ میں سو گیا معلوم ہوتا ہے کوئی عیار
تھا کہ مجھکو بیہوش کر کے ڈال گیا چلکر ملکہ سے اطلاع کریں ظفران روتا پیٹتا سامنے فولاد کے
آیا کہا حضور رات کو اسطرح عظام نکل گیا میری ہی کوئی شخص صورت بنا گیا یہ سُنکر فولاد
نے حکم دیا ارے کوئی جا کر تلاش کر دیا یہ کہکر خود اُٹھی کہا ارے غضب ہو گیا عظام چنچل کو
لیگیا داغ دے گیا یہ کہکر خود سوار ہوئی فولاد آہنخوار خود بھی چلی زنار کہ ساحر اسکے ساتھ ہوئے
قلعے سے نکلکر چلی عظام ایک مقام پر آکر ٹھہرا سب کہتا ہے یارو میں یہاں کو میں ٹھہرا ہوں اب
ابتو کوئی یہانتک نہ آسکیگا آئیگا تو میں سمجھ لونگا لوگوں کو معلوم ہوا کہ افسر ٹھہرا کوئی کچھ لاتا ہے
کوئی چبینا خریدتا ہے وہاں چوکی سے اقبال بیٹھا ہے کسی نے چنے مُرمُرے لیے کوئی پانی بھرنے
لگا کہ صحرا سے گرد اُڑی فولاد آہنخوار نے دور سے دیکھا کہ عظام چوکی پر ٹھہرا ہے ساتھ والے
نمازی ہیں فولاد نے وہیں سے آواز دی او نمک حرام کہاں جاتا ہے میری جان کو لیے جاتا ہے فوج
سے اشارہ کیا گھیر لو برق تو تڑپ کر ایک گوشے میں چھپا فوج نے چہار جانب سے عظام
پر بلوہ کیا بڑھکر فولاد نے سحر کیا پتھر برسائے سر پھٹ پھٹ کر ساحر مرنے لگے جو گرا اُسکے
مرنے کی آواز آئی زمین تھرائی عظام سحر کر رہا ہے ملکہ چنچل کو بچاتا ہے کہ اسپر کوئی زوال
نہ آئے چنچل نے جو دیکھا کہ فولاد لڑتی ہوئی اسی جانب آئی سب اسنے بھی سحر کیا پتھر جو سحر فولاد
سے برس رہے تھے وہ موقوف ہوئے فولاد نے آواز دی او گیسو بریدہ دستگاہ سے کو اپنے
پتھروں سے بچاتی ہے سلطنت چھوڑ کر نکلی جاتی ہے یہ کہکر گولا مارا تخت ٹکڑے ٹکڑے ہو گیا
عظام و چنچل تخت سے گرے ملازموں نے دوڑ کر سنبھالا کہا ملکہ عالم ہوشیار ہوشیار چنچل تڑپ
کر اُٹھی اُٹھکر سحر کرنے لگی اب چنچل اور عظام پیدل لڑ رہے ہیں برق گوشے سے یہ دیکھ رہا
ہے بیقرار ہو گیا خدا سے دعا کرنے لگا کہ اے پروردگار اپنی مشیت سے اسکو بچا لے اس
آفت سے نجات دے یہ سب مطیع اسلام ہو چکے ہیں

نظم

| طالب ذات خدائے لایزال | | از کسی در دل نمیدارد خیال |
|---|---|---|

خاطر بے خطرہ اش باشد مدام — از گمان خالی و پاک از ہر خیال
ظاہر و باطن بیک حالت بود — بندۂ حق اہل حال و اہل قال
بیند از ہر پردہ در جلوہ گری — مرد بینا جلوۂ حسن و جمال
سرنگون باشد بشکل آسمان — پشت سیہ دارد دوتا شکل ہلال
محرم اسرار باشد دم بجود — زین بیان وا دزبان ہر وقت لال
باشدش با فقر و فاقہ دو دست — دشمن مال است آن اہل کمال
صلح دارد در جہان با نیک و بد — مرد خوشخو صلح کل نیکو خصال
شکل خور بر مطلع صدق و صفا — جلوہ اش یکسان بود ہر ماہ و سال
خاص با خاصان بود با عام عام — ہر زمان آن مرد عارف نیکنام

بلک بلک کے جو برق نے دعا کی ایک آواز مہیب آئی کہ زمین تھرائی برق نے سر اُٹھا کے
ایک جادوگر دیو خصال عفریت مثال کو دیکھا تخت پر سوار سر بڑا قد جیسے درخت چنار پہلو میں خواجہ
ہنس ہنس کر باتیں کرتے ہوئے جب وہ ڈکار لیتا ہے تو منہ سے دھوان نکلتا ہے ہر نخل صحرا ابتدا ہے
تخت اُڑائے ہوئے چلا آتا اب برق نے زٹیل مچائی کہ اُستاد اگر یہ جادوگر آپ کے قبضہ میں ہو
تو اس فوج کو لیجیے میں ان سب کو تسخیر کر کے لایا ہوں خواجہ نے سر اُٹھا کے دیکھا ایک جادوگر
کو لاکھوں جادوگر گھیرے ہین ایک عورت اُسکے قریب وہ بھی مجبور و ناچار ہمرکاب رہی ہے خواجہ
نے کہا اے اشتقال یہ دونوں مرد و عورت کیسے عاجز ہو رہے ہین یہ ساحرہ بھوتنی ہوئی جاتی
ہے اسکا ارادہ ہے کہ انکو قتل کرے اگر مناسب ہو تو بچا لو اشتقال جھپٹا کہا ای رفیق شفیق میں بسطح
افراسیاب پر چاچڑ و نگا تیرے حکم سے لڑونگا یہ کہکر جو ایک ڈکار لی ناک سے کان سے
شعلہ ہائے آتش نکلے ملازمان فولاد جلنے لگے اب جو تخت سے کودا مثل فیل مست جھومتا
ہوا چلا جس ساحر کی گردن پکڑ لی اسکو مروڑ ڈالا گردن کو توڑ ڈالا دو دو کی گردن پکڑ کے
لڑا دیا کسو کو چیر کر پھینک دیا لڑتا بھڑتا قریب فولاد کے پہونچا عظام کو آواز دی تو سحر کر ہم
تیری مدد کو آئے ہین خواجہ نے بھی حقہ ہائے آتشبازی مارے اشتقال لڑتا بھڑتا قریب
فولاد کے پہونچا آواز دی او فاحشہ کیون غربا کو قتل کرتی ہے مجھ سے مقابلہ کر تو احوال معلوم ہو

نے بڑھکر گولہ مارا اشتقال نے اسکا گولہ منہہ مین لیا اُسنے دوسرا گولہ مارا اشتقال نے ایک طمانچہ
مار دیا گولہ پلٹا کئی سے ہزاروں کے سر اڑ گئے فولاد آہنخوار حیران ہوئی کہ یہ کیا معرکہ ہے اشتقال
پر تلوارین برسائین سو سو طرح سحر کرتی ہے اشتقال پر تاثیر نہین ہوتی جب زیادہ تلوارین
فولاد نے برسائین اشتقال نے ایک تلوار کو روک لیا اسے ہلاتا ہوا چلا فولاد نے چاہا بھاگ کر
جتنی دیر مین اُسنے دو قدم اُٹھائے اشتقال ڈکار لیکر ایک جست مین برابر پہونچا گردن پکڑ لی
ٹانگین پکڑ کر چیر ڈالا مرنا فولاد کا آندھی سیاہ اُٹھی سنگباری و برف باری ہونے لگی بعد عرصہ
دراز آواز آئی کہ مجھکو مارا نام میرا فولاد آہنخوار بود مرنا فولاد کا لشکر والے بھاگے اشتقال سب
کو بھگا کر جھومتا ہوا قریب عنظام کے آیا بے پروائی سے پوچھا اے شخص تو کون ہے سبب یہ
ساحرہ کیون تیرے ساتھ دشمنی کرتی تھی عنظام نے تمام کیفیت بیان کی اشتقال نے کہا
کیون اے رفیق شفیق تونے سب حال سُنا خواجہ نے عنظام سے کہا برق فرنگی آپ کے ساتھ
ہے اسکو بلائیے عنظام نے برق کو آواز دی برق ایک ساحر کی صورت بنا ہوا آیا اُستاد
کو جھک کر سلام کیا عمرو نے اشارے سے پوچھا اے برق کیا حال ہے برق نے اشارے
سے کہا اُستاد اسی کے ذریعے سے قید خانے سے نکلا اسکی معشوقہ کو اس سے ملایا اب اسکو
طرف لشکر اسلام کے لیے جاتا ہون اب جیسا ارشاد فرمائیے وہ بجا لاؤن خواجہ نے کہا
مین دو چار کوڑی کے روزگار کو جاتا ہون ملکہ لالہ زار جادو کوئی صاحب ہین اس دیو
خصال کو مطیع کرکے لیے جاتا ہون برق نے کہا اُستاد مین بھی ساتھ چلون خواجہ نے کہا اب تم
اسے لشکر مین لیجاؤ مین بھی انشاءاللہ آتا ہون برق تو عنظام کو لیکر طرف لشکر اسلام چلا
خواجہ اشتقال کے ساتھ سوار ہوکر طرف باغ لالہ زار کے چلے راہ مین چنچل نے برق
سے پوچھا کیون میان برق استاد تمھارے کہان جاتے ہین برق نے کہا اس ساحر
دیو خصال کو مطیع کرکے طرف باغ لالہ زار کے جاتے ہین یہ باتین کرتا ہوا برق عنظام
کو لیے ہوئے طرف لشکر اسلام کے جاتا ہے اسکا حال بیان کیا جائیگا اب حال خواجہ عمرو
کا تحریر کرتا ہون کہ خواجہ اشتقال کو ساتھ لیکر طرف باغ لالہ زار کے چلے تھوڑا راستہ
اور طے کیا کہ سامنے سے باغ معلوم ہوا دیکھا دروازہ باغ کا مثل آغوش عاشق کھلا ہے

لی سے کنیزین دروازے پر کھڑی تھیں جب کوئی آتا تھا استقبال کرتی تھیں کنیزون نے اشتقال کو دیکھکر
سلام کیا اشتقال نے پوچھا ملکہ لالہ زار کیا کرتی ہین کنیزون نے کہا بارہ دری مین جلوہ فرما ہین
خواجہ کو دیکھکر کنیزین پھبتیان کہنے لگین کوئی دیکھے جلمانس ہے ایک نے کہا ہوا دیکھو تو سہی کس
جز بوٹے کا بانورہ ہے نہین معلوم مادہ ہے یا نر ہے ایک نے کہا ہوا غور سے دیکھو نرا ہی بن مانس
ہے خواجہ نے انکی جانب دیکھکر کہا ذرا غور سے دیکھو مین تو خاصہ بھلا مانس ہون کنیزین قہقہ مار کر
ہنسین کہا لو ہوا بولتا بھی ہے ایک شوخ و شنگ بولی خوب سدھانے والے نے سدھایا ہے مثل انسان
کے باتین سکھائی ہین اشتقال نے جھڑک کا کہا کیا بیہودہ بکتی ہو یہ شہنشاہ عیاران ہین عیار صاحبقران
ہین برائے ملاقات ملکہ لالہ زار لایا ہون یہ کہکر خواجہ کا ہاتھ تھامے ہوئے اندر باغ کے
داخل ہوا خواجہ نے دیکھا باغ پر بہار طائرون کی پکار نخل سایہ دار درخت ہائے پر اثمار بعض
نخل میوہ دار اشتقال خواجہ کو مقامات دکھاتا ہوا سیر باغ کراتا ہوا قریب بارہ دری کے آیا
ملکہ لالہ زار مسند پر بیٹھی ہین گرد کنیزین جمع ہین چرچا گانے کا ہو رہا ہے اشتقال نے آکر سلام کیا
ملکہ لالہ زار نے کہا اے اشتقال کہان سے آئے اشتقال نے کہا حضور کے واسطے ایک تحفہ لایا
ہون حقیقت یہ ہے کہ ان ایسا گانیوالا حضور نے نہ سنا ہوگا یہ کہکر خواجہ کو اشارہ کیا کہ ملکہ کے
سامنے گائیے خواجہ سامنے آکر بیٹھ گئے ساز تو ڈومنیون کے آراستہ ہی تھے انھون نے ساز
چھیڑے خواجہ نے گنگنا کے یہ غزل گانا شروع کی غزل

شب وصل کے آغاز کی زبس تاب نہین — تلخی مرگ ہے آنکھون مین شکر خواب نہین
حشر مین میرے نصیبون مین لکھی ہین کیا کیا — اتنے دفتر مین کہین فصل نہین باب نہین
دل کا کیا حال ہے دیکھے کوئی یہ گرمی حسن — ٹھہرتا آئینۂ یار مین سیماب نہین
سرفروشون کے اگر آپ خریدار ہوئے — تو گران ہو نہ گئی وہ جنس جو کمیاب نہین
جب رہ بدست ادھر آیا عدو کے گھر سے — اپنی قسمت مین بجز دُرد مئے ناب نہین
دستی کا عوض افلاک سے لونگا بس مرگ — قتل عاشق ہے یہ خونریزی سہراب نہین
کلبۂ تار مین کیونکر ترے بن گذریگی — دن کو یان دھوپ نہین رات کو مہتاب نہین
تشنہ لب دم ہے تو پہلے پلا دیکھ مجھے — ٹھنڈا پانی لے مئے ناب ہی زہراب نہین

عشق کیون درپے جان شوق ہے کیون بے پرشان
گلہ چرخ عبث شکوہ جانان بیجا
کشش ابروے صنم کی سی کہان لون مومن

وحشتی دل شکنی ش ہ احباب نہین
یاس و حرمان کو مرے حاجت اسباب نہین
لاکھ سجدے کرے دل مائل محراب نہین

ملکہ لالہ زار بہت خوش ہوئین کہا خواجہ کیا کہنا مگر خواجہ نے دیکھا تاج زرین پہنے ہوے زیور جواہر کا زیب جسم ہے چونکہ ملکہ لالہ زار اسم ہے زیور یاقوت احمر کا زیب جسم ہے انیسین جلیسین لباس فاخرہ پہنے ہوے سب صحبت مین حاضر ہین خیال مین گذرا خواص اب قبضے مین ہے دیر کیون کرو ہاتھ باندھکر عرض کی ملکہ عالم یہ کہاں آپ نے کیا دیکھا مین ساقیگری خوب کرتا ہون لالہ زار نے کہا ساقیگری کیا شراب انڈیل کے پلانا سب کنیزین ہماری ساقیگری کرتی ہین خواجہ نے کہا حضور ساقیگری اسکا نام ہے کہ سر سے شراب پلائین ہاتھون سے بتاتے جائین پانون سے ناچتے جائین زبان سے گاتے جائین تب حضور کو مزا معلوم ہو حضور کو خوب راضی کرونگا اور ہمارے میان اشتغال صاحب بہت خوش ہونگے لالہ زار نے پوچھا پھر کیا چاہیے خواجہ نے کہا کنجی میخانے کی مجھکو مرحمت ہو تو عرض کرون لالہ زار نے کلید دی خواجہ نے جاکر شراب کو خراب کیا پکار کر آواز دی یار وہم ساقی ہوتے ہین کوئی باقی نہ رہیگا خواصین اور کنیزین دوڑین شراب لیجانے لگین کوئی تپلہ لیگیا کوئی قرابا کوئی گلابیان اٹھا اٹھا کے لیگیا خواجہ نے ایک سو گلابیان وکنٹر الماس نگار درست کیے اسمین مے ارغوانی لبریز کرکے صحبت مین لاے لالہ زار نے کہا دیکھو کس لطف سے شراب لایا ہے دیکھکر جی چاہتا ہے کہ پیجیے خواجہ نے شراب لاکر رکھی کہا دوپٹہ پاپکا مرحمت کیجیے کہ مین بہن کے ناچون پاپکا مہ دوپٹہ بہاری آیا وہ خواجہ عمرو نے پہنا اوڑھا چوراسی گھنگھرو پانون مین باندھے اب کھڑے ہو کر گت ناچے دیکھنے والون کی بھوک اور پیاس بند ہوئی بقول شاعر شیرین کلام نظم

وجد کرنے لگا تد رہ ادا
جسکی جانب بتاکے سسکی لی

سر پہ رکھا الٹ کے جب کل
جان اسنے سسک سسک کردی

ناچی گت اسطرح وہ ماہ لقا
ماہ تابان پہ چھا گیا بادل
ساری محفل کو سکتا ہو گیا کوئی

سسکتا ہے کوئی بلکتا ہے اسکے بعد خواجہ عمرو نے جام بلورین لبریز کیا سرپر رکھا گنگنا کے یہ غزل گانا شروع کی غزل

خونفشان چھالے ہین مثل چشم گریان پانون نہین / خار صحرا ہین لگے چبھ چبھ کے مژگان پانون نہین
جھک گیا ہون ضعف سے راہ طلب مین اسقدر / چبھتے ہین ہر ہر قدم پر خار مژگان پانون نہین
ہون وہ وحشی وحشت آباد جہان مین اے جنون / آبلون کے بدلے ہین چشم غزالان پانون نہین
ضعف مین بار تھا اترا پڑا اے دست جنون / بنگیا بیڑی مرا طوق گریبان پانون نہین
عشق پیچان اے پری لپٹا ہے پاے سرو سے / راست ہے لپٹی نہین یہ زلف پیچان پانون نہین
کوبکو دن بھر وہ ہرجائی پھرا کرتا ہے روز / زور ہے مانند خورشید درخشان پانون مین
بدلے ہاتھون کے ابھی پانون سے بیعت کیجیے / روشنی ہے دست موسیٰ سے دوچندان پانون نہین
وحشت سے ہو نکلین جو ہم گلزار کوے یار مین / غنچہ ہاے آبلہ ہوجائین خندان پانون نہین
ہوتی ہے مہندی کی حاجت اے پری رو بار بار / ایکدن مل لے ذرا خاک شہیدان پانون نہین
ایکجون نکلینگے جیتے جی نہ مثل استخوان / ہوگئے جزو بدن خار مغیلان پانون نہین
وادی وحشت مین تیرے دن سے نکلوائین ہم / چبھتے ہین ناسخ اگر خار مغیلان پانون نہین

اس رنگ مین یہ غزل گائی کہ اہالی محفل کی طبیعت گھبرائی قریب لالہ زار کے جاکر خواجہ نے کہا ایسے مالک کو سرے سے شراب پلانا چاہیے لالہ زار بے اندیشۂ انجام پی گئی اشتقال کو بھی جام پلا لئے اور سب کو ایک ایک جام پلایا اشتقال بیٹھا جھوم رہا ہے کہتا ہے میرا رفیق کیا خوب گاتا ہے لالہ زار نے نشے کے جوش مین پوچھا اے اشتقال آخر یہ کون شخص ہے کہ سراپا کمال سے معمور ہے ہمہ تن عقل وشعور ہے اشتقال نے کہا اے ملکۂ عالم یہ عمرو عیار ہے لالہ زار نے اس نشے کے عالم مین زانو پیٹ لیا کہا دشمن شاہ کو میرے گھر مین لے آیا خیر اسکو ابھی رخصت کردو ہماری سرحد سے نکل جائے اشتقال نے کہا جو افراسیاب اسے برا جانیگا تو افراسیاب سے بھی لڑونگا تم جانتی ہو میرا کوئی کیا کرسکتا ہے میرے زور وطاقت سے بہرام فلک کو سکتا ہے لالہ زار نے کہا مین گرفتار کرکے خدمت مین شہنشاہ کی بھیجونگی اشتقال نے کہا ایسا نہوگا میرے سامنے حضور نہ گرفتار کرین کئی سردار شریک ہوکر ابھی لشکر اسلام مین سے گئے عظام ملکہ چنچل کو نکال لیگیا راہ مین فولاد سے آکر گھیرا مین نے اسکو مارا آپ کچھ کد وکاوش نکرین ورنہ مین بگڑ جاؤنگا لالہ زار نے کہا اے اشتقال کچھ دیوانہ ہوا ہے اشتقال نے کہا دیکھیے نگاہ

قہر و غضب نہ دیکھیے اسکا خون گھٹتا ہے مجھے ملال ہوتا ہے لالہ زار اپنے مقام سے اٹھی کہ خواجہ کو پکڑ لون اشتقال ہان ہان کرتا ہوا اٹھا بیہوشی تاثیر کر چکی تھی پہلے اشتقال دھم سے گرا بعد اسکے لالہ زار بھی لہرا کے گری کنیزین لینا لینا کہکر آگے بڑھین گر کے بیہوش ہوئین تھوڑے ہی عرصے مین سب اہل دربار گر گر کے لب فرش قرش ہوئے خواجہ نے اپنے نام کا نعرہ کیا

نعرہ خواجہ عمرو
تراشندہ ریش کفار ہون
صبا ٹھوکرین کھائے ہر ہر قدم
دوندہ وہ جہانگرد طرار ہون

عمرو ہون مین عیار صاحبقران
زمانے کا مکار و غدار ہون
اگر دوڑ دون صبا کے بھی پیچھے رہے گی
جہانگیر عالم کا عیار ہون

مرے مکر سے کانپتا ہے جہان
مرا تیز رفتار ہو گر قدم
نہ پائے کبھی گرد پا پوش کو
خنجر خواجہ عمرو کا چلے گا کسی

کا سر کاٹا کسی کا ہاتھ اڑا دیا چاہتے ہین جا کر لالہ زار کو ماروں راہ مین اور کنیزین ملجاتی ہین اشتقال کو مارتے افسوس آتا ہے خیال مین آیا اسکو اٹھا لیچلون یہ سوچکر خواجہ جھپٹے کہ اشتقال کو اٹھا لون لالہ زار کو قتل کرون قضائے کار محبوب شمشیر وزیرزادی لالہ زار کی واسطے شکار کے گئی تھی وہان سے پلٹی ہوئی آتی تھی راہ مین کنیزان ملکہ لالہ زار کے مرنے کی آواز سنی سحر کر کے اڑی حیران ہے کہ یہ کیا معرکہ ہے آسمان سے آگے دیکھا ایک عیار سب کو قتل کر رہا ہے ملکہ لالہ زار بیہوش پڑی ہین وہین سے نعرہ کیا او ظالم کیا کرتا ہے خواجہ کود کر الگ ہوئے ایک نخل کے سایے مین پہونچکر عمرو نے گلیم اوڑھی محبوب اتر کر زمین پر آئی باران سحر برسایا سب ہوشیار ہوئے جو اٹھا روتا ہوا اٹھا مربہ تعلیٰ دیکھا کہ کئی سو کنیزون کے لاشے پڑے لوٹ رہے ہین کوئی بہن بہن کر کے روتی ہے کوئی مان تام لیتی ہے لالہ زار کی جو آنکھ کھلی محبوب سے لالہ زار نے پوچھا اے بہن یہ کیا معرکہ ہے کہا حضور ایک دبلا پتلا تا تنیا عیار بے خوف قتل کر رہا تھا حضور کی طرف جاتا تھا مین نے راہ مین جو حضور کی کنیزون کے مرنے کی آواز سنی بیتاب ہو گئی جھپٹ کے آئی اسی ظالم کو دیکھا کہ حضور کو قتل کیا چاہتا ہے لالہ زار نے اشتقال کو ہوشیار کیا کہا دیکھیے آپ کے رفیق صاحب نے یہ حال کیا اشتقال نے جھلا کر کہا مجھکو آپ کو بھی نہ مارنا لالہ زار نے کہا کچھ دلوا ہمزہ محبوب نے کہا ملکہ کی جانب چلا تھا محبوب نے کہا آخر وہ کون شخص تھا اشتقال نے کہا عمرو عیار تھا محبوب نے کہا

عمر و عیار کا حال نہ پوچھیے وہ ساحر کو جس حال مین پائیگا قتل کر ڈالیگا افراسیاب کے صدہا
سردار شریک کر لیے اپنے ایسے سردار مارے کہ افراسیاب نے کلیجہ پکڑ لیا بی بہار کو شریک کر لیا
بی مخمور شریک ہو گئین وہ وہ ساحر شریک ہوے کہ جنکا نام لینے کو دل نہین چاہتا و قلعہ
ہوشربا دیکھو افراسیاب نے کیا کیا آفتین برپا کین مگر کچھ نہو سکا ہر مرتبہ عیاری کر کے اپنے کو
بچاتا ہے پردہ ظلمات سے لڑتا بھڑتا آیا ہے اے اشتقال عمر و عیار کو دوست نہ جاننا اشتقال
نے لالہ زار سے کہا اے ملکہ عالم اب لشکر کشی کیجیے چلکر مین سب کو کھا لون یہ کہکر ایک چیخ ماری
کہ صحراے بارہ ہزار سیہ پوش بصد جوش و خروش پیدا ہوے اشتقال گینڈے پر سوار ہوا ملکہ
لالہ زار کو تخت پر سوار کیا بارہ ہزار کنیزین اور بارہ ہزار جوانان سیہ پوش بڑے جوش و خروش
سے طرف لشکر اسلام کے چلے اب مستمع برق فرنگی کا ذکر تحریر کرتا ہون کہ برق فرنگی عظام
کو ساتھ لیے ہوے جب لشکر اسلام کے قریب آیا عظام کو پانچ کوس الگ اُتارا اب برق چلا کہا
مین جا کر ملکہ مہرخ سے آپ کا ذکر کر دون اے عظام تمھین سردار لینے آئینگے یہ کہکر برق تو طرف
لشکر اسلام کے گیا عظام چنچل کا ہاتھ تھامے ہوے جنگل کی سیر کر رہا ہے کہ صحراے گرد اُٹھی
اشتقال ملکہ لالہ زار کے تخت پر ہاتھ رکھے ہوے چوبیس ہزار فوج ساحران پشت پر بڑے
جوش و خروش سے آتا ہے لشکر جو اُترا ہوا دیکھا کہا ملکہ عالم مین بڑھکر دیکھون یہ کسکا لشکر ہے
شاید کوئی حریف نہو یہ کہکر پایۂ تخت پر سے ہاتھ ہٹایا اشتقال گینڈے کو بڑھا کر چلا عظام چنچل کا
ہاتھ پکڑے ہوے جنگل مین ٹہل رہا ہے وصل پہ ملکہ چنچل کو راضی کر رہا ہے کہ دیکھا اشتقال آکر
پہونچا اشتقال کی جو نگاہ ملکہ چنچل پر پڑی معشوق پریچہرہ حسین و جمیل سرو قد خورشید خد چنچل نے
سر جھکا لیا اشتقال نے کہا اے عظام کہان سے آئے ہو عظام نے کہا ایک ضرورت درپیش ہے
اشتقال نے اپنا حال بیان کیا عظام گھبرا گیا کہا تمھین اختیار ہے اشتقال نے کہا آج اسی مقام
پر اُترینگے ہم تم ایک ہی بارگاہ مین رہین عظام نے چنچل کو تو روانہ کر دیا کہا صاحب بارگاہ
مین چلو ہم بھی آتے ہین اشتقال نے کہا بھی کہ ان کو ٹھہرا رہنے دو ملکہ لالہ زار سے ملاقات کرینگی
عظام نے قبول نہ کیا کہ دیکھا تخت ملکہ لالہ زار بڑے عظم و شان سے آکر پہونچا عظام نے
جھک کر سلام کیا لالہ زار نے کہا اے عظام تم یہان کہان عظام نے پردہ رکھ کے کہا

ایک کار ضروری کو جاتا ہون یہان مقام اچھا دیکھ کر ٹہرا ہے لالہ زار نے بارگاہ استاد گرامی لالہ دار و خل بارگاہ ہوئین اشتغال اس فکر مین ہے کہ کسی طرح چنچل کو قبضے مین کرون لالہ زار کے ساتھ بارگاہ مین آیا خاموش بیٹھا ہے لالہ زار نے کہا اے اشتغال کیون پریشان ہے اشتغال نے آنکھون مین آنسو بھر کے کہا غلام تو اس راز سے آگاہ نہ تھا مگر آپ بلا بھیجیں گیا اب کیا کرون دل کی عجب حالت ہے اصل مین غلام کی عجیب کیفیت ہے زندگی کی کون صورت ہے دل پر داغ حسرت ہے بقول شاعر

## نظم

رو رو کے داغ گنتے ہین ہم ہجر یار کے
یہ قطرہ ہاے اشک ہین دانے شمار کے

ہو جائین خوب لال بھبھوکا سے ہاتھ اون
مہندی لگا کے باندھیے پٹے چنار کے

باندھون مین تیغ ابروے خمدار کا خیال
یون تو نہ کٹ سکینگے یہ دن انتظار کے

عریان دیکھکر جو لپٹنے کو مین ہوا
تیوری چڑھائی آپ نے کپڑے اتار کے

کرنے لگے ہین برگ خزان شورش جنون
شاید قریب آئے دل دن بہار کے

جلتی ہین آنکھین جاے فتیلہ ہے ہر پلک
بس ہین یہی چراغ شب انتظار کے

دیوانہ کون ہے کہ جسے زنجیر چاہیے
عاشق ہین ہم بندھے ترے گیسو کے تار کے

کب ہین سفید بال کے تڑپا جو ہجر مین
نکلے یہ استخوان مرے جسم زار سے

توڑون بھلا مین فرقت ساقی مین کیا خمار
سر پھوڑون آج طاق سے بوتل اتار کے

اسکے بدن کو ہاتھ لگاؤن یہ کیا مجال
ہے مغتنم جو بوسے ملین پشت خار کے

لالہ زار نے کہا اے اشتغال خیر تو ہے کہا حضور کیا عرض کرون کہ جو غلام پر گزری غلام جادو اپنی معشوقہ کے ساتھ شغل رہا تھا میری جو اسپر نگاہ پڑی تیر دلدوز جو کمانخانہ ابرو سے چھوٹا تو وہ دن بر لب معشوق ہوا اسوقت سے غلام بہت بیقرار ہے لالہ زار نے کہا عظام کو بلاؤ اس حال پوچھو یہان برق جو دربار مہرخ مین آیا تمام کیفیت بیان کی سرخ موسے کاکل کشا کو حکم ہوا کہ برق کے ساتھ جاؤ عظام کو استقبال کر کے لاؤ سرخ موسے برق نے کہا آپ عقب مین آئیے مین آگے بڑھکر دیکھون ایسا نہو مزاج تبدیل ہو گیا ہو یہ کہکر برق تڑپتا ہوا چلا یہان وہ وقت ہے کہ عظام اپنے مقام پر بیٹھا سوچ رہا تھا کہ دیکھون کیا ہو مگر لالہ زار و اشتغال آئے تھے

لالہ زار نے کہا اے عظام ہم تجھسے ایک سوال کرتے ہین ہمارا سپہ سالار بیحد بیقرار ہے عظام
نے کہا فرمایئے ملکہ لالہ زار نے کہا جس عورت کا ہاتھ پکڑے تم ٹہل رہے تھے اُس پر میان
اشتقال عاشق ہوئے ہین اگر مناسب ہو تو اُسکو ہمارے سپہ سالار کے حوالے کرو اگر خوشی سے
نہ دوگے تو ہم جبر کرینگے ہمارے سپہ سالار کا عجب حال ہے زندگی محال ہے عظام کی اسوقت
پریشانی اور حیرانی کہ مین کیا جواب دون کہ برق خدمتگار بنا ہوا آیا گلوری کھلانے کے حیلہ سے
قریب عظام کے آیا پوچھا کیا معرکہ ہے کہ حضور پریشان ہو رہے ہین یہ کون لوگ ہین عظام
نے منھ پھیر کر بیان کیا کہ اے رفیق یہ ملکہ لالہ زار ہین مالک باغ لالہ زار مسلمانون پر لشکرکشی
کر کے چلی ہین خواجہ نے کچھ انگوٹھا یا رہی وہی ملال ہے یہان جو آئے میان اشتقال جنجل پہ عاشق
ہوئے مجھسے جنجل کو مانگ رہے ہین اور دہاڑ ڈالتے ہین کہ اگر خوشی سے نہ دوگے تو بجبر لینگے برق نے
کہا آپ بلا تکلف فرما دیجیے کہ آپ اُس عورت کے پاس جائین مین تدبیر کیے لیتا ہون یہ کہا برق
چلا پاس ملکہ جنجل کے کنیز بنکر پہونچا جنجل کو بیہوش کر کے کنارے ڈالدیا آپ اُسکی شکل بنکر بیٹھ رہا
کہ یہان عظام نے اشتقال سے کہا کہ آپ اس عورت کے جایئے آپ کو اختیار ہے اشتقال
خوشی خوشی چلا خیمے مین آیا دیکھا کہ ملکہ جنجل بیٹھی ہین جوش عشق مین بیٹھ گیا کہا کیون صاحب
مزاج کیسا ہے برق نے تیور پر بل ڈال کے کہا تو کون شخص ہے کہ جو بلا تکلف ہمسے بات کرتا
ہے نام تو بتا برق نے خوب آڑے ہاتھون لیا اشتقال قدمون پر گر پڑا کہا اے جان جان
و اے آرام دل عاشقان جسوقت سے حاضر ہوا اور آپ کا جمال دیکھا عجب دل کی کیفیت ہے
تمنے تو مار ڈالا ترچھی نگاہون نے شکار کیا **نظم**

قرہ نے جب سے تا کا قلب کو ناوک فگن بنکر — ہوے ہین جانستان ابرو تمھارے تیغ زن بنکر
نگاہ قہر سے پہلے تو چشم یاس سے دیکھا — زبان حال سے انکو پکارا پھر دہن بنکر
ہمی گو ہے یہی سید ان آئے تو مقابل مین — عوض لینگے عدو سے فارش مالک سخن بنکر
پھڑک کر روح نکلی کثرت داغ تمنا سے — نکالا بلبل جان کو مرے دل نے چمن بنکر
نگر لے سے سنو گا فائدہ محشر مین اے غافل — گواہی دیگا عصیان کی گو ہر موے تن بنکر
بہار آئی ہے آثار جنون پھر پائے جاتے ہین — دکھاتا ہے سمان وحشت کا پھر سیر وطن بنکر

رچی ہے دھوم سے شادی جہاں منتظر ہر سو — آئے ہیں براتی سب جوانان چمن بنکر
شجر سایۂ اشجار مخمل سبزی اور تب — بچھے ہیں اسپ قطرے اُس کے دُرّ عدن بنکر
بجا لائے ہیں جو بچے نالیاں طاوس تھان پر — چمکتا ہے دیکھئے کو ابر بھی سایہ فگن بنکر
بندھے ہیں چار جانب کو جو بند ھر زار پھولوں کے — بھرے ہیں لوٹ کر سب پھول تھالوں بیچ لگن بنکر
کبھی شمشاد پر گہ سرو پر نغمہ سرائی ہے — کبھی قمری یہ کہتی ہے عنادل کی بہن بنکر
چمن میں آ گئی باد بہاری گل کی آمد ہے — کہو بلبل سے اب بیٹھے نشیمن میں دلھن بنکر
اجازت دے اگر سوز درون صبح شب فرقت — جو ہن لے مہر سے آہ شرر شعلہ فگن بنکر

چنچل نے کہا اے اشتغال تجھکو تو دیوان کے دیوان یاد ہیں جو مطلب دل ہو وہ بیان کرو زیادہ نہ حیران کرو یہ کہکر برق نے گلابی اُٹھا لی جام لبریز کر کے کہا لو صاحب ایک جام ہوا اشتغال تو بیتاب ہو رہا تھا فوراً جام پی گیا برق نے دوسرا جام جام دیا اشتغال اُٹھ گیا گھبرا کر کہا صاحب مجھکو تو کوئی آسمان پر لیے جاتا ہے چنچل نقلی نے کہا ذرا اُٹھکر ٹہلو اشتغال اُٹھا تھا کہ بیہوشی نے طمانچہ مارا اور الٹا کے گرا بیہوش ہوا برق نے زبان میں سوزن کو دیا ایک گوشے میں اسکو ڈالا پارہ رنگ و روغن عیاری کا نکال کر اشتغال کی صورت بنا لیکن حیران ہو کہ کیا تدبیر کروں قد کیونکر بڑھاؤں کیونکر لالہ زار کے سامنے جاؤں یہ سوچتا ہوا باہر آیا لنگر لالہ زار کو سلام کیا خوب قہقہہ مار کر ہنسا لالہ زار نے پوچھا کہو اے اشتغال معشوق سے کیا گذری کہا حضور وہ تو میرے نام پر جان دیتی تھی مگر میرے لمبے قد سے گھبراتی تھی سامری نے آکر کہا تیرا بیٹے قد چھوٹا کیا رتبہ بڑھایا یہ کہکر پشت پر بھی ہاتھ پھیرا میرا قد چھوٹا ہو گیا اب محفل عیش و نشاط آراستہ کیجیے معشوق نے تو آرام فرمایا لالہ زار نے کہا تمہیں اختیار ہے اشتغال نقلی بانی بن گیا شراب سب کو تقسیم کی یہ بھی مشہور کیا کہ ہم ساقی ہوئے کوئی باقی نہ رہے کچھ گلابان نہایت تکلف سے سامنے لالہ زار کے لایا کہا حضور آج آپ نے ایسا سرفراز کیا کہ جی چاہتا ہے کچھ حضور کے سامنے گاؤں لالہ زار نے کہا تمہیں اختیار ہے برق زرنگ جانی کو یہ چند شعر گا کے نظم

جس کام کو ہم آئے تھے وہ کام کر گئے — عاشق ہوئے بتا کیں نہیں اور مر گئے
اک [illegible] — ارمان [illegible] ارمان جی میں بھر گئے

| | |
|---|---|
| آنا نہ تھا تو ہمکو ستانا تھا کیا ضرور | کیون آپ شب کو آنے کا اقرار کر گئے |
| وعدے تمام عمر کے بالکل بُھلا دیے | یان دو گھڑی کو آن کے احسان کر گئے |
| کہنے لگے نگاہین بچا کر وہ بزم مین | کیا جانیے کہ تیر ہمارے کدھر گئے |
| کیا کہدیا اشارون مین اُنسے حضور نے | محفل سے آج روتے ہوے کیون شر رگئے |

یہ غزل گا کر برق نے جام لبریز کیا لالہ زار کو دیا لالہ زار نے ہاتھ بڑھا کر جام لیا عظام بھی رنجھا ہے معشوق کے واسطے بیتاب و بیقرار ہے جیسے ہی لالہ زار نے جام لیا شراب زرخ مارا لالہ زار نے بہ نگاہ قہر و غضب طرف برق کے دیکھا لالہ زار بلاے روزگار ہے مالک سرحد طلسم نگاہ کرتی ہی جو برق پر ڈالی رنگ و روغن چہرے سے اُڑ گیا برق کی نگاہ جو آئینے پر پڑی معائنہ کیا کہ مین بصورت اصلی ہو گیا قصد کیا کہ اُٹھکر خنجر ماردن زمین نے پاؤن تھام لیے برق نہ اُٹھ سکا ہاتھ باندھکر عرض کی کیون حضور غلام کس تدبیر سے آپ تک پہونچا لالہ زار نے کہا مین پہلے ہی سمجھ گئی تھی مگر مین نے کہا تمھاری عیاری ظاہر ہو جائے تبلا کہ تو نے اختقال کو کیا کیا برق نے کہا اشتقال خیمے مین موجود ہے کہا چنچل کو کیا کیا برق نے کہا وہ بھی ہین لالہ زار نے کہا اب تجھکو خدمت مین افراسیاب کی روانہ کرونگی عظام کے تو ہوش و حواس اُڑ گئے کہتا ہی بڑا غضب ہوا دیکھیے اب جان کیونکر بچے لالہ زار نے کنیزون سے اشارہ کیا کہ برق کو مسلسل و مطوق کرو خدمت مین شاہ کی روانہ کردو اور لکھ بھیجو کہ کل کل مسلمانون کو بھی روانہ کرونگی اشتقال نے عمرو پر بڑے احسان کیے تھے کنیز آگاہ نہ تھی کہ یہ عمرو ہے آخر دھوکا کھایا محبوب میری وزیرزادی آگئی اُسنے آکر بچا لیا مین یہان آئی تھی برق نے آکر عیاری کی کنیز آگاہ ہوئی اسکو گرفتار کیا کنیزین اُٹھین کہ برق کو ہتھکڑیان بیڑیان پہنائین اور اشتقال کو ہوشیار کرکے لائین یکایک آسمان پر سناٹا ہوا لالہ زار نے سر اُٹھا کے دیکھا افراسیاب تشریف لاتے ہین لالہ زار نے کہا لو شہنشاہ آگئے تخت زمین پر اُترا لالہ زار نے اُٹھکر سلام کیا برق کو دیکھکر افراسیاب بہت بگڑا کہا کیون او مجبور یہ میری سرحد دار کے ساتھ عیاری کرکے کیا فرایا آخر گرفتار ہوا یہ کہکر تلوار کھینچی لالہ زار نے ہاتھ پکڑ لیا کہا شہنشاہ غصہ نہ کرین تشریف رکھین ہم اسکو جلاد سے قتل کرا دینگے افراسیاب نے کہا اے لالہ زار گوشے مین چلو کچھ باتین راز و نیاز کی کرنا ہین

لالہ زار اُٹھی گوشے میں آئی افراسیاب باتیں کرتے کرتے چار جانب دیکھنے لگا لالہ زار نے کہا حضور کو کس شے کی خواہش ہے افراسیاب نے کہا عرصے سے شراب نہیں پی لالہ زار نے کنیز کو آواز دی گلابی لا وہ کنیز گلابی لائی افراسیاب نے جام بھر کے ایک اپنے گریبان میں گرا لیا کہ لالہ زار کو ثابت نہیں ہوا دوسرا جام بھر کر کہا کہ لو لالہ زار تم بھی پیو لالہ زار نے اُٹھکر سلام کیا مودب ہو کے جام لیا چاہتی ہے کہ ہونٹ سے لگائے شراب چرخ دینے لگی لالہ زار نے کہا اے شہنشاہ کنیز کو بیہوشی کیوں دی شراب چرخ مار رہی ہے جس سے ثابت ہوتا ہے کہ یہ بوندی کا سحر ہے جو کوئی مجھکو بیہوشی کھلائیگا یا پلائیگا بوندی کو ثابت ہو جائیگا افراسیاب نے کہا یہ بھی بعض وقت سحر اُٹھا ہو جاتا ہے لالہ زار نے پھر قصد کیا شراب شعلہ بنکر نکلی ہر چند کہ لالہ زار کو افراسیاب کا بڑا خوف ہے مگر بے اختیار بول اُٹھی کہ تو کوئی عیار ہے خواجہ ذنجہ کھینچا چاہا جا پڑون لالہ زار نے زمین پر دو ہتھڑ مارا سنگ و روغن عیاری کا اُڑ گیا پانون خواجہ کے زمین نے تھام لیے لالہ زار نے آواز دی او ساربان زادے میں پہلے ہی سمجھ گئی تھی پکار کے کہا ارے کوئی حاضر ہے کنیزیں اور رائیں اشتقال کو بھی ہوشیار کیا اُس سے سب حال بیان کیا عمرو کو دیکھکر اشتقال نے بڑا رنج کیا کہا کیوں او عمرو میں نے تیرے ساتھ ایسے احسان کیے خدمت میں اپنی مالک کی پہونچایا تو نے یہ فساد کیا تجھکو کچھ خوف نہ آیا لالہ زار نے کہا میں دونوں کو قتل کرتی ہوں یہ کہکر عمرو کو کشان کشان لیکر نکلی اشارہ کیا میدان خونی کی تیاری کرو اُسیوقت دارین استادہ ہوئیں جلاد حاضر ہوے عمرو و برق کو زیر تیغ بٹھایا کوٹلے کا خط دونوں کی گردن پر دیا خواجہ نے بیقرار ہو کر دعا کی کہ اے خالق بینیاز و اے رب کارساز اس آفت سے بچا اُم

در جہان با نیک و بد کن اختلاط
خلق زاید لن بغیر ارتباط

نیست حاصل از جہان جز رنج و غم
غور کن اے طالب عیش و نشاط

تا زکتہ کن درین دنیاے دون
بر چنین سرمایۂ کمتر بساط

از دل و جان کن بردان خدا
اتحاد و اختلاط و ارتباط

گرم باشد تا کجا این بزم عیش
تا کجا گسترده ماند این بساط

سوخت عیش و خوشی ہا لا گذشت
دور کن از طبع ہمندی انبساط

ہانک ہانک کر عمرو و برق نے جو دعا کی ایک برق کڑک کر گری جلادون کے سر اُڑ گئے لالہ زار
نے سر اُٹھا کر دیکھا کہ ملکہ سرخ موے کاکل کشا آسمان سے سحر کر رہی ہے لالہ زار نے اشتعال
سے اشارہ کیا کہ اسکو گرفتار کرے اشتعال نے بڑھکر سرخ مو کی گردن لی سامنے ملکہ لالہ زار
کے ڈالدیا کہا لیجیے یہ گنہگار حاضر ہے کیا مجال جو آپ کے سامنے سحر کر سکے کنیزون نے سرخ مو
کو سلسل و مطوق برابر عمرو کے بٹھا دیا اب جلاد پھر تینون کے آیا چاہا قتل کردن اشتعال
جھومتا ہوا آگے بڑھا ایک دیو ہے کہ بل کر رہا ہے اپنے ہاتھ مین خنجر لیا جلاد سے کہا ہٹ جا جا
کہ برق اور سرخ مو کا سر کاٹ لون جیسے ہی اسنے خنجر اٹھایا اور تیور بدل کے چلا منظور یہ
ہوا کہ سرخ مو کا سر کاٹ لون پھر عیارون کی سفارش کرونگا سب نے دیکھا کہ اشتعال نے خنجر
سرخ مو پہ مارا سرخ مو نے سر جھکا دیا اشتعال کے مُنھ پر ایک طمانچہ پڑا اتنا بڑا جوان دیو
خصال عفریت مثال مثل لوٹن کبوتر کے چرخ کھا کے گرا جس پنجے نے طمانچہ مُنھ پر اشتعال
کے مارا اُسی پنجے نے زبان سے سرخ مو کی سوزن کو بھی نکالا سرخ مو تڑپ کر اٹھی مجمع عام
مین لڑنے لگی تڑپ تڑپ کر گر رہی ہے لالہ زار نے آواز دی او سرخ مو کیون شامتین آئی ہین
ایک سحر مین جلا کر خاک کر دونگی یہ کہکر لالہ زار نے گولہ مارا وہی سنہرہ پنجہ جو تڑپ رہا تھا اُسنے
گولے پہ ٹھپکی ماری گولہ پلٹ گیا جو لالہ زار نے سحر کیا پنجے نے طمانچہ مار دیا سحر اُلٹا پلٹ گیا بلکہ
قریب لالہ زار آکر گرا لالہ زار اپنے کو بمشکل بچاتی ہے کہتی ہے یہ پنجہ کیا چیز ہے کہ سرخ مو کی
دستگیری کر رہا ہے تڑپ کر وہ پنجہ گرا عمرو و برق کی بھی ہتھکڑیان وغیرہ توڑ کر پھینک دین
اشتعال اُسی طرح بیہوش پڑا ہے جب وہ پنجہ اپنا عکس ڈالتا ہے اشتعال پھر غافل ہو جاتا
ہے لالہ زار نے ہانک کر آواز دی اے شہنشاہ طلسم ہوشربا اے ساحر یکتا کنیز تو یہان آکر عجیب
مصیبت مین پڑ گئی سحر میرا سرخ مو پہ تاثیر نہین کرتا افراسیاب جادو باغ سیب مین بیٹھا
ہے کہ کان مین آواز لالہ زار کی پہونچی افراسیاب نے گھبرا کر کہا ارے لالہ زار پکار رہی ہے نہین
معلوم اُسپر کیا گذری یہ کہکر انگشتر جمشید کو اُچھالا آواز دی اے انگشتر جمشید لالہ زار کس مقام
پر ہے انگوٹھی سے شعلہ بھڑکا آواز آئی اے افراسیاب لالہ زار صحراے نرگس مین ہے انگشتر کو
افراسیاب نے اُٹھا لیا یہ قہر و غضب تمام جلا اُسوقت آکر دیکھا کہ لشکر لالہ زار تباہ ہو رہا ہے

لالہ زار بھاگتی پھرتی ہے ایک سنہرہ پنجہ تڑپتا پھرتا ہے جسپر عکس نڈالا جلگیا کہا افراسیاب نے
سحر کیا ای لالہ زار نہ گھبرانا بدولت آپہونچے یہ کہکر افراسیاب نے سحر کیا کہ کنیزین ملکہ رخ مو
کی قتل ہونے لگین کہ سنہری پنجے نے اپنا ہاتھ بڑھایا سرون پر اہل اسلام کے قائم ہونے لگا جب
کسی کے سر پہ پتھر گرے پنجے نے اُس پتھر کو رد کا سر پر ملازمان لالہ زار کے پھینکدیا لالہ زار نے کہا
اے شہنشاہ دیکھیے یہ سنہرہ پنجہ مسلمانون کی دستگیری کرتا ہے افراسیاب نے سنہری پنجے پر سنگریزہ
مارا سنگریزے کو پنجے نے پکڑ لیا وہی سنگریزہ سر پر لالہ زار کے پھینکا لالہ زار نے دب کر اپنے کو
بچایا افراسیاب نے دیکھا وہ پنجہ اُسیطرح چمکا پھرتا ہے افراسیاب نے آواز دی ارے کوئی حاضر
ہے ایک پریزاد پیدا ہوئی گولہ ہاتھ مین افراسیاب کے دیا وہ گولا افراسیاب نے پنجے پر پھینک مارا
پنجے نے چاہا گولے کو پکڑ لون ایک انگارہ گولے سے نکلا پنجہ جلکر خاک سیہ ہوا افراسیاب نے آواز دی
او پیر نابالغ کیا پردے سے شعبدے دکھاتا ہے اگر کچھ دعویٰ ہو تو سامنے آ یہ بولے کوہ سے پہاڑ
شق ہوا نورافشان جادو ایک عقاب پر سوار ظاہر ہوا آتا ہوا وہ افراسیاب پر ... کر پلٹ
پایہ کہکر گولہ مارا افراسیاب نے گولے کو روکا اب نورافشان زمین پر آیا آواز دی کہ ہان لالہ زار
تم تو اپنی خیر مناؤ لالہ زار نے تلوار چمکائی نورافشان نے ہاتھ ہلادیا برق گرز سے گر گری لالہ زار
کے دو ٹکڑے ہوے دوسرا ہاتھ ہلایا لشکر والون کے سر اُڑ گئے عالم شل ہے ایک گوشے مین کانپ
رہا ہے نورافشان نے کہا او افراسیاب پلٹ جا ورنہ پچھتائیگا افراسیاب نے گولہ مارا نورافشان
نے آواز دی اسے زخار با بہار ذرا افراسیاب کی خدمت تو کرنا ایک آندھی سیاہ چلی بعد آندھی
کے افراسیاب نے دیکھا ایک صحراے سبزہ زار نواح دلکشا ہوا سرد چل رہی ہے طائر زمزمہ سرائی
کر رہے ہین عندلیبان خوشنوا یہ اشعار گا رہی ہین اشعار

| | |
|---|---|
| ہدف ہوئے دل مشتاق بھی جگر کیطرح | لگا دو تیر ادا ناوک نظر کیطرح |
| پھر آیا نالہ بھی جب آہ بے اثر کیطرح | تڑپ کے سینے مین دل رہ گیا جگر کیطرح |
| رکھا ہے سر پہ خط شوق لکھ کے دلبر کو | چلا ہون ڈھونڈھنے قاصد کو نامہ بر کیطرح |
| الٰہی نیند نہین گر تو موت ہی آ لے | کرین مزار مین آرام جاگ کے [illegible] کیطرح |
| اثر ہوا بھی جو نالے مین وہ ہوے ... | اب اسکو روتا ہون سعدی اثر کیطرح |

تمام رات ترے انتظار میں اے مہر
کیا نحیف یہ نازک کمر کے سودے نے
ہوا وصال مرض بڑھ گئی حیا دونی

یہ چشم باز رہی دیدۂ قمر کی طرح
ہوں چشم حلقۂ زنجیر میں نظر کی طرح
وہ آج سر بھی اٹھاتے نہیں نظر کی طرح

افراسیاب حیران حیران چہار جانب دیکھنے لگا بہ نگاہ غور دیکھ رہا ہے گلگون کی رعنائی چشم نرگس شہلا کی زیبائی سوسن صد زبان مصروف گویائی شاخوں کی زمین پر جبہ سائی عجب صحرائے پربہار ایک طرف چمنستان لالہ زار مرغزار ہا چراغ روشن میں دو چراغ نمونہ گلشن میں شاخیں جھومتی ہیں پھولوں کے منہ کو چومتی ہیں صبا مستانہ وار دکھاتی ہے چمنستان میں جا کر عطر ملتی ہے کہ ایک جانب سے افراسیاب نے دیکھا غول کے غول نازنینان مہ جبین کے نمایاں ہوئے بیچ میں ان سب کے ایک شوخ ادا لیلائے عصر سلمائے دہر سراپا خوب معشوق مرغوب کبک رفتار شیرین گفتار افراسیاب کو دیکھ کر وہ نازنین مسکرائی افراسیاب کی جو نگاہ اس پر پڑی بیقرار ہو گیا

نظم

چاک دل گشتۂ زعفران دیدہ
گل کھلا تھا سو اسکی دیکھی بہار
ہر دم دونوں دشمن کیوں تو نہ
آنکھیں دکھلائے حسرت دیدار
دھیان مہتاب پر کبھی جو جائے
بیقراری سے مجھکو ہوش آئے
خواہشیں دل کو ہو دیں شدت سے
پہلوئے شوق میں بٹھانے کی

رشک گلگون گل خزان دیدہ
دھیان سے چند ہوش جانے لگا
داغ دیں کیا نئے شب و روز
شعلہ رو کا خیال جان جلائے
نوٹے تو شب سحر ہو جائے
دیکھ کر اسکی جلوہ فرمائی
شمشاد دیکھوں نگاہ حسرت سے
گلے لگنے کو بیکلی تڑپے

زخم پنہاں سے دل ہو گلزار
یاد سے پیشتر غش آنے لگا
غم نجمہ ان دیدۂ بیدار
شمع بالیں کو دیکھ رونا آئے
شوق دیدن کو بسکہ جوش آئے
مضطرب دیدہ کا تماشائی
آرزو ازمین اٹھانے کی
مستعد دل کہ گرد پھرے

افراسیاب نے پکار کر آواز دی اے سرتاج حسینان [illegible] ادھر بھی توجہ کرو میں ہوں افراسیاب بادشاہ طلسم ہوشربا ساحر یکتا اس نازنین نے مسکرا کر کہا آئیے تشریف لائیے لونڈی بھی آپ کی مشتاق تھی آپ ہی کے واسطے مجھکو تقریر کیا دیر کیسی ہوئی قریب آئی افراسیاب کا ہاتھ ڈالا ذرہ آگے گھیر لیا ایک جانب وہ نازنین لپچلی لا کے افراسیاب کو

مشتاق ہو لیا تو اس نازنین نے جھک کر جام بلورین پر کیا اور کہا لو پی لو لیکن واسطہ
سامری و جمشید کا بے پیے تم مست ہو رہی ہو ایسا نہو کہ تم شراب پیکر بدمستی کرو مجکو ہاتھ نہ
لگانا الگ رہنا ورنہ مین غل مچاؤنگی ساری باغ کو سر پر اٹھا لونگی پھر بہت گھبرا ئیگی یہ کہکر جام
ہونٹون سے افراسیاب کی لگا دیا افراسیاب بھی جوش اشتیاق مین پی گیا دو جام پلا ئی پھر گائن سے
اشارہ کیا کہ ایک غزل شہنشاہ کے سامنے گا مین رفع حاجت کر کے آتی ہون یہ لفظ سنکر تو افراسیاب
بہت خوش ہوا دیکھا کہ معشوق پر چہرہ سامان وصل کر رہی ہی اب لطف ہوگا گائن نے بڑھکر سازندونکو اشارہ
کیا اس گائن نے سامنے افراسیاب کے بیٹھکر گانا شروع کیا اور اشعار عاشقانہ گانے لگی نظم

تیرے جور و ستم ای عہد شکن بھول گئے — رنج غربت پہ یہ پالے کہ وطن بھول گئے
جان کیا مفت گئی صید گہ عالم مین — نیمجان کر کے مجھے صید فگن بھول گئے
اگئے خورشید کے باقی ہی کہان صبح فروغ — رخ جو یاد آیا ہمین صاف بدن بھول گئے
ہای کیا ہو تین بانہین تری انکھین صیاد — چوکڑی کیا کہ ہرن راہ ختن بھول گئے
تنکے چنتے ہین تری راہ مین پلکین ای گل — تیرے کوچہ مین ہزارون کو چمن بھول گئے
اسقدر شوق رہی نالۂ و افغان کی ہمین — یاد محبوب مین ہم طرز سخن بھول گئے
دانت ہونٹھو نسے نظر آگئے جو ہنسنے مین — تو سہیل اور عقیق اہل یمن بھول گئے
دم خانہ زمین ہی مرد ای جوش جنون — آشنا چاک گریبان کفن بھول گئے
دشت غربت مین رہی ہو جو غذا حنظل غم — ای جنون ہم مزۂ سیب ذقن بھول گئے
اب تلک یاد نہ جنت مین کیا ناسخ کو — اپنے مداح کو ای شاہ زمن بھول گئے

اس رنگ مین اس غزل کو گائن نے گایا کہ افراسیاب اور زیادہ مبہوت ہوا کنیزون پر دست
اندازی کرنے لگا کنیزین چیخین مار مار کر بھاگی ہین افراسیاب انکے پیچھے دوڑتا ہی جب کنیز بھاگ
کر نکلجاتی ہی افراسیاب پلٹ آتا ہی تھوڑی ہی عرصہ مین سب کنیزین بھاگ کر باہر چلی گئین افراسیاب
حیران ہو کر چہار جانب دیکھنے لگا کسی کو بارہ دری مین نہ پایا گھبرا گیا نام لے لے کے کنیزونکو
پکارنے لگا نعرے مارنے لگا کبھی پکارتا ہی کہ ای جان جہان و ای آرام دل مشتاقان کدھر گئین جلد آؤ میں
تمہارے واسطے بہت بیقرار ہون دل گھبراتا ہی کلیجہ منھ کو آتا ہی کہان جاکر بیٹھ رہین مرا نہ چاہنے والے کو

جو ہین کیون مجھکو فراموش کیا زینت آغوش نہ کیا پیکار نے پکار نے خیال مین آیا کہ او افراسیاب تو
تو نور افشان سحر اڑا تھا یہان کہان آگیا شاید کسی شعبدہ مین پھنسا ہون یاد جو کرتا ہے سحر کا ایک حرف
یاد نہین سامنے ایک نخل کلان تھا اسپر ایک طائر زمرد پر بیٹھا تھا نیلم کی پیچے یاقوت احمر کے افراسیاب
سے نگاہ ملا ملا کر زمزمہ سرائی کر رہا ہے کبھی آنکھ ملا کر افراسیاب سے کہتا ہے کہ اے شہنشاہ چند روز
اس باغ ویران کی سیر کیجیے معشوق کو یاد فرمایئے معشوق کہان آپ یہان بیٹھیے یہ باتین سنکر
افراسیاب گھبرایا دل مین آیا کہ ایک دانہ آتش کا اسکو مارون یاد جو کرتا ہے تو بالکل سحر فراموش حیرت
ہوگیا کہ یہ معرکہ ہے ہر چند یاد کرتا ہے سحر یاد نہین آتا اب افراسیاب سمجھا کہ پیر نابالغ مجھکو پھنسا گیا باغ
مین دوڑنے لگا ایک نخل کی جو ٹھوکر لگی منھ کے بل گرا اچھلا کر اٹھا درخت کو لپٹ گیا اسکو جھٹکے
جھٹکا دیا افراسیاب نے درخت جو اکھڑا اندھیرا ہوگیا صدا ہا ہو کی آنے لگی بعد تھوڑے عرصے کے
روشنی ہوئی اندھیرا دفع ہوا افراسیاب نے دیکھا باغ نہین ایک جنگل ویران نہ انسان نہ
حیوان چند بگولے کانٹون کے اسمین طائر چھپنے ہوئے کہین سے اڑتے ہوئے آئے کانٹون مین پھنسے
پھڑک پھڑک کر رہگئے افراسیاب چونکہ بادشاہ ہے جنگ ہوشربا کا ادھر بگولے گرد کے برای تعظیم تو
مین خاک اڑتی ہی ہو صحرا نہایت ویران افراسیاب اس جنگل کو دیکھکر گھبرا گیا خاک جو اڑی تھتھنون مین
گھسی افراسیاب بہت بیقرار ہوا بیتاب ہوکر رونے لگا آواز دی کہ او پیر نابالغ مجھکو کس بلا مین پھنسا گیا
اب مین کیا کرون سحر فراموش ہے دریای حیرت کا جوش ہے ارے کیا نگہبان میرے مر گئے مین جنگل
سے کیونکر نکلون چیختا ہون کوئی سنتا نہین ادہ نخل کے ببول کے بن مین اسکے بیچ مین افراسیاب
بیٹھا چیخ رہا ہے اب جو افراسیاب بہت چیخا چلایا ایک پتلہ فولادی سامنے سے پیدا ہوا پکار کے
آواز دی اے شہنشاہ مین حاضر ہون درختونکو گھیرے ہوئے ہزار ہا سیاہ پوش کھڑے
ہین مجھکو آنے نہین دیتے منع کرتے ہین کہ یہان آئیگا تو مارا جائیگا مین کیونکر آپ تک آؤن
آپ باہر نخلون کے آئیے تو مین آپکو لیجاؤن افراسیاب نے کہا ایک کام کر جاکر وادی دامان سحر
کوہ زبرجدی پر اطلاع کر کہ نور افشان مجھکو اس آفت مین پھنسا گیا آپ کنیزان سامری کو لیکر تم
مجھکو بچانے بیجا ہے اگر بیہودہ بیہر گذر یگا تو مر جاؤنگا تیار سنتی ہی بھاگا کوہ زبرجدی پر آیا آفات جہان
دست بیٹھی ہے کنیزان سامری یا توگا رہی تھین یا بجا یک گانے گانے رونے لگین آفات نے کہا کیون

ہمیں خبر تو ہی کنیزوں نے کہا کہ ہمارا دل گھبراتا ہو داوری جان افراسیاب کی خبر تو شہنشاہ کو نور
افشان نے ایک صحرای خارستان مین پھنسایا ہی جنگل مین بیٹھے رو رہے ہین اے جدہ بغیر تمہاری
جائے کچھ نہوگا آفات حیران پریشان پوچھ رہی ہو اری کو کینے کسکو پھنسایا افراسیاب پر زوال آیا
ہائے اس لونڈے نے سلطنت لے لی انجام نہ سوچا اری ہیوسنفص کہو وہ تیلیان جادو جاد
کر رہی ہین کہتی ہین کہ شہنشاہ تو جنگل مین بیٹھے ہین فریب دلکشا نے شراب کے جام پلائے فرزین
گر شراب پی گئے اسی شراب نے یہ حال کیا کہ سحر بھول گئے پریشان بیٹھے ہین آفات کہتی ہے کہ ارے
جنگل کہان ہے کون سا جنگل ہے کیا بجلی پڑی ہے کنیزین کہتی ہین کہ کیا بتائین حال ہم تو مصیبت آئی شہنشاہ
دیکھ رہی ہین جدہ آپ تو ملاحظہ فرمایئے۔ یہ ذکر تھا کہ تیلہ و لادی پہونچا سامنے آکر آفات کے رونے لگا کہا
اے جدہ شہنشاہ بڑی مصیبت مین ہین غلام دیکھ آیا مین نے ہرچند تدبیر کی کہ وہانسے نکال لاؤن شہنشاہ
کانٹون کے جنگل مین بند بیٹھے ہین مین نے جو ارادہ کیا کہ پاس شہنشاہ کے جاؤن راہ نملی کئی سو جوان
سیاہ پوش گھیرے ہوے درختونکو کھڑے ہین مجھکو منع کرتے تھے کہ پاس افراسیاب کے نہ آؤ ورنہ بہت
پچتاؤگے مین اکیلا تھا پاس شہنشاہ کے نہ جا سکا شہنشاہ نے رو رو کر کہا ہے کہ جدہ سے خبر کر دین خبر
لیکر آیا ہون پھر مین جاتا ہون آپ جلد آئیے آفات تخت سے اٹھی چالیس کنیزونکو ساتھ لیکر آفات بہ
غیظ و غضب تمام چلی جیسے ہی سر صحرا پر پہونچی دور سے دیکھا کہ افراسیاب بارہ درختون کے بیچ مین
بیٹھا ہوا رو رہا ہے آفات نے پکار کر کہا کہ اے بیٹا نہ گھبراؤ مین بھی تمکو بچانے آئی ہون افراسیاب
نے پکار کر کہا اے جدہ مین سحر بھول گیا ایک حرف بھی مجھکو یاد نہین تم آفت مین کہان آئین یہ کہکر جو
دیکھا کئی سو جوانان سیاہ پوش تلوارین برہنہ ہاتھ مین لیے ہوے بیٹھے ہین اور نعرہ کیا کہ اے آفات یہان
نہ آنا یہان ہمارا دخل ہے افراسیاب کو نہ جانے دینگے یہ استاد والا نژاد کے ساتھ بے ادبی کرتا ہے
آفات لٹھا اٹھا کے بڑھی کنیزونسے اشارہ کیا کہ ارے ان سیاہ پوشونکو مار لو کنیزون نے اور جوانان
سیاہ پوشان سے تلوار چلنے لگی آفات چہار دست بھی ان جوانان سیاہ پوشون کو قتل کر رہی
ہے ایک جوان سیاہ پوش نے بڑھکر ایک کنیز کو ہاتھ مارا کنیز کے دو ٹکڑے ہوئے دوسری کنیز نے بڑھکر سر
اسکا سینہ لاش کو گود مین لپٹا ہوا سر گلوی بریدہ سے صدا آئی آواز دی کہ ہمین چھو بھی بات نکروگی وقت گذرنگا
ہو جب زہرہ کنیز تڑپ کر اٹھی زنبیلی تھوڑے ہی عرصہ مین سیاہ پوشون کو مار گرایا آفات ...

سکے بھی جسم سے خون بہتا ہوا نکلنے خون کے جسم پر پڑے ہوے آفات آگے بڑھی دیکھا کی افراسیاب
ان سیاہ پوشوں کے مرنے سے چالاک ہوا درختوں کے گرد جو کئی سو سیاہ پوش کھڑے تھے آفات نے
للکار کر کہا کہ تمہاری بھی قضا آئی ہے ہشیار ہوکر ایک طرف سے سناٹا ہوا آواز آئی کہ تم فریب
دلکشا مجکو استاد نگہبان کرگئے ہین افراسیاب نے جو فریب دلکشا کو آتے ہوے دیکھا کہ یہ وہی ہے جسکو
ہی جسکو دیکھکر عاشق ہوا تھا اسی کے ہاتھ سے شراب پی تھی دیکھتے ہی پکار اٹھا کہ اے جان جہان و اے
آرام دل مشتاقان آؤ میرے پاس آکر بیٹھو رباعی

| | |
|---|---|
| بدنام کیا ترا برا ہو اے دل | ناکام کیا ترا برا ہو اے دل |
| مومن کو بتون سے کیا سروکار بھلا | کیا کام کیا ترا برا ہو اے دل |

دیگر

| | |
|---|---|
| مین شمع نہین ہے رولانے سے حصول | وہان نہین میرے جلانے سے حصول |
| مین خوردہ گل نہ آب باران بہار | ظالم مری خاک مین ملانے سے حصول |

اے جان جہان و اے راحت روح عاشقان ہمارے پاس آؤ ہم تمہارے واسطے بہار مین شراب
پلاکے چلی گئین اسی شرابنے یہ خرابی کی آفات نے آواز دی نگوڑے کیون اسے بلاتا ہے اسی کے
فریب مین تو پھنسا زندہ عمر بھر اس جنگل سے نہ نکلیگا یہ کہکر آفات خود فریب دلکشا پر جا پڑی فریب
دلکشا نے دو تین گولے مارے آفات نے ہاتھو مین روک لیے للکار کر آواز دی او نگوڑی
آنکھین تیری نکالکر پھینکدونگی جن آنکھون سے تونے افراسیاب کو فریب دیا کنیزان سامری سے کہا کہ کس
گھر ہو چالیس کنیزین جو فریب دلکشا پر گرین نیچے مارنے لگین فریب دلکشا سرنگے کردیتی ہے سر کسی کا
جو یہ تاثیر نہین کرتا اپنا نیمچہ ایک کنیز پر مارا ایک کا سر کٹا دوسری نے اسکو گود مین لیا سر ملا کر
پکارتی کہ بی بی اٹھو زیادہ سونا اچھا نہین جنگ مین نیند کا آنا باعث خرابی ہے وہ کنیز اٹھی تڑپکر
لڑنے لگی کوئی کنیز مرتی نہین فریب دلکشا پر اسقدر بیجے پڑی کہ آخر کو بدحواس ہوکر قریب افراسیاب
کے لاشہ گرا افراسیاب دوڑا کہ لاشہ اٹھاؤن لڑکھڑا کے گرا گرتے ہی بیہوش ہوگیا آفات نے
اسکے گود مین اٹھایا پانی کے چھینٹے منھ پر دیے افراسیاب کی آنکھ کھلی لاشہ ایک حبشن کا پڑا ہوا ہے
دیکھا نحیف و ضعیف جھریان تمام بدن پر پڑی ہوئین آفات نے قریب آکر کہا کہ دیکھا اسی پر تم
ہر اسی پر جان دیتا تھا افراسیاب نے منھ پھیر لیا بارہون تحلیل ہول کے غائب ہوگئی فریب دلکشا کے

مرتے ہی صحرا بدل گیا دیکھا کہ میں بہار کوہ زبرجدی کے کھڑا ہوں آفات اور کنیزان سامری
گرد اسکے جسم کے جھاڑ رہی ہیں افراسیاب کو سحر یاد ہی کہا کہ اے جدہ کیا کہوں عجب شعبدہ ہی میں
اس پیر نابالغ کے پھنسایا آفات نے کہا کہ اے نور نظر اب طرف باغ سیب کے جاؤ آپ بیسبب
بچہ بڑی جز ہوئی اگر ایکی فریب و مکر کا تمہارا سامنا ہوتا اور وصل ہوتا اصل میں سحر عمر بھر یاد نہ
ہوتا فولادی تیلے نے ہاتھ بڑھا کر کہا کہ کیوں شہنشاہ میں کیا وقت پر پہونچا اگر نہ پہونچتا تو کیا آپ پر
کیا گذرتی مینے آپکو بچایا افراسیاب نے کلائی پر ہاتھ ڈال کر ایک طمانچہ مارا تیلے کا سر اڑ گیا لاشہ تیلے
کا زمین پر گرا سر تیلے کا پھٹا ایک طائر سبز رنگ پیدا ہوا آواز دیتا ہوا طرف آسمان کے چلا کہ اے بے وفا
ہم تیری حفاظت کریں اور تو نے ہمکو قتل کیا اب تیری عزت و آبرو بھی طلسم اب نہ بچیگا طلسم کشا چھینیگا
تیرے ملک کو لوٹیگا افراسیاب نے چاہا کہ طائر پر سنگریزہ ماروں آفات نے ہاتھ پکڑ لیا کہا ارے کیوں
دیوانہ ہوا ہی تو نے اپنے معین کو مارا کیا مزا ہوا دیکھ کیا کہتا ہوا چلا گیا مگر کچھ ڈرے طلسم ہوشربا
ایسا مقام نہیں کہ جو کوئی شکست کرے مگر اس بڈھے سے ہلا ہونگی یہان خواجہ عمرو و یکبارگی اس
لڑائی کو فتح کر کے چلے لیکن خواجہ نے اشتعال کو اٹھا لیا نور افشان نے طمانچہ مار کر اسکو گرایا
تھا بیہوش پڑا تھا خواجہ عمرو اٹھا لائے عظام نہایت خوش ہو پوچھتا ہی کہ خواجہ کس نے تمہاری مدد
کی افراسیاب کہان چلا گیا یہ کوئی ساحر زبردست ہی کہ اشتعال کو بیہوش کیا لالہ زار کو مارا لشکر
کو دم بھر میں تباہ کر دیا افراسیاب کو کس بلا میں پھنسایا خواجہ نے کہا کہ اے عظام سوا اے اماں کے
طلسم نور افشان کے کون مدد کریگا اصل یہ ہی کہ اگر طلسم نور افشان میں نہ جاتا اور کوکب کو
نہ لاتا تو بار لڑائی کے ہمسے نہ اٹھتے یہ سنکر عظام اور چنچل داخل لشکر اسلام ہوئے مہرخ ذی جاہ
خاطر کی بارگاہ میں دنگل ہے چنچل کے ساتھ عظام کا عقد ہوا عیش کر لیگا کہتا ہی خواجہ حسین خدا
فضل کرے اور اسد کو آپ رہا کریں میں بھی کچھ نہ کچھ باتیں عرض کرونگا آپکو مقدمہ میں میرا بچا
راہبری ہوگی رہائی اسد کا سامان پروردگار کرے خواجہ فرماتے ہیں وقت پر ہوش ہو جاتا ہی مجال جو کوئی
اسد کو قتل کرے انشاء اللہ رہا کرونگا مگر یہ خبر ہی صرصر نے حیرت کو پہونچائی یہ خبر سنتے جھلا کر طبل جنگی بجوایا
نام برشاروق ظلمانی کے طبل جنگی پر چوب پڑی برکارے جو بہ امر جاسوسی لگے ہوئے تھے خبر لیکر خدمت میں ملکہ
مہرخ کی آئے بعد دعا و ثنا کے عرض کی کہ شاروق نے طبل جنگی بجوایا ہی ملکہ مہرخ نے خواجہ عمرو سے کہا کہ امرو

ہمارے لشکر مین بھی بفضل ایزدی و بتائید ربانی جلیل جنگی بچے فاروق یہ کہکر اٹھا کہ خواجہ آج
مین شاروق کو پکڑ لاؤنگا رات کا اسکے سونے کا مقام مجکو معلوم ہی خواجہ نے کہا ای فاروق
تم ارادہ نکرو مین سمجھ لونگا میدان مین تو اوسکو آنے دو برق تڑپ کر اپنے مقام سے اٹھا کہا کہ ای
استاد مین جاتا ہون خواجہ نے کہا کہ اے ملکہ عالم ایکجوان دیو خصال دستیاب ہوا ہی زور مین مثل
دیو کمال کا اسکے عالم مین غزنویل شاروق سے اسکا مقابلہ کرایئے سب حال جو عمرو نے بیان
کیا لوگ ہنسنے لگے کہا کہ خواجہ خوب اسکو تسخیر کیا خواجہ نے زنبیل سے اشتقال کو نکالا تمام دربار
سردارون سے معمور ہی بہار و باغبان و رعد و برق وغیرہ سب حاضر ہین اشتقال سحر سے
نور افشان کے بیہوش ہوا تھا منہ دھلانے سے تلوے سہلانے سے اشتقال کو ہوش نہین آتا تھا
و باغبان نے کہا کہ خواجہ یہ سحر ہین نور افشان کے ہے اسین کے ہوشیار کرنیسے ہوشیار ہوگا
یہ ذکر تھا کہ دربارگاہ سے ایک فراٹا ہوا دیکھا ایک سیاہ بشکل زاغ کاؤن کاؤن کرتا ہوا آیا گرد
اشتقال کے چرخ مارا خواجہ کو سلام کرکے چلا گیا پھر خواجہ سے متوجہ ہو کر باتین بھی کہین اشتقال
یا سامری کہکر اٹھ بیٹھا کہتا ہوا کہ خوب سوئے اب جو آنکھ کھلی دربار مین جلالت شعار ملکہ مہرخ کو
دیکھا حقیقت مین گلشن بحران ہی خواجہ کرسی پر بیٹھے ہین چاہا ہل کرکے اٹھے باغبان نے اشارہ
کیا اشتقال پھر اودھر ادھر دیکھ کر گرا کہا کہ کیون خواجہ عمرو یہ مجھے آپ کس مقام پر لائے ابتک ہوش و حواس
درست نہین باغبان نے کہا ای اشتقال بادشاہ لشکر ملکہ مہرخ سحر چشم تخت پر جلوہ فرما ہین تم بھی
بہتر و برتر ہین پہلے ان کو سلام کرو پھر خواجہ جو کہین وہ قبول کرو سامری کی نامہ تمہارے وردین
رہتا ہی اسمین لکھا دیکھا یا نہین افراسیاب مارا جائیگا اسد غازی رہائی پائینگے اہل طلسم ش
رہا ہلت نہ پائینگے لا جین پرچو بہ حقیقت کہین وہ شہنشاہ عالیجاہ انکی پائیگا اپنی معصیت کا بدلہ
افراسیاب سے لیگا افراسیاب کا بچنا دشوار ہے بہتر یہ ہی کہ اطاعت اسلام کرو شاروق ذلیل جنگی
بچا ہوا ہی کل اس سے مقابلہ کرو وہ بھی ظلمات کا رہنے والا ہی تم بھی اسی سرحد کے ہو ہم لوگ بھی برائے مدد موجود ہین
اسلیے شاروق سے مقابلہ تمہارا منظور ہے یہ باتین سنکر اشتقال نے جواب دیا کہ مین تو خواجہ کی گانیکا غلام ہون
مجکو کیا ماننا ہین پھر اطاعت کو کہین مین طلسم کا جھگڑا نہین جانتا خواجہ نے اسیوقت زنبیل سے نکالی یہ
اشعار اوصاف امام عالیمقام مین سامنے اشتقال کے شروع کیے نظم

یاں آسرا ہے ساقی کوثر کی ذات کا
ہے ساغر شراب سفینہ نجات کا

زخم دہان خلق کو ہے اس سے التیام
مرہم سے ہے زیادہ اثر میری بات کا

جلتے ہیں سوز عشق سے مانند شمع ہم
رتبہ ملا ہے آگ کو آب حیات کا

مضمون جو لکھے تری چشم سیاہ کے
قلم ہو رشک دیدۂ آہوے دوات کا

وقفہ نہیں کہ غنچۂ منقار کھل سکے
ہوں عندلیب کس چمن بے ثبات کا

کافر ہوں سیر ہم رہیں محروم اعطا
کر بیکسی یہ حکم نہ جاری فرات کا

جو ہے کلام شیخ دہی قول ہے سمن
مطلب ہے ایک فرق فقط ہے لغات کا

خاسر ہے نیشکر مرے شیریں کلام سے
شرمندہ ہے دوات سے کوزہ نبات کا

مجرم ہوں اغنیا تو فقیروں پہ ہو عذاب
کرتا ہے دیکھ قحط نہ دینا زکات کا

کب جائیگا عبادت ناسخ کو اے مسیح
نزدیک اب تو وقت ہے اسکی وفات کا

خواجہ نے جو یہ غزل گائی اشتقال اٹھکر گرد خواجہ کے پھرنیلگا کہا میں تو اس گانے کا مبتلا ہوں اور آپکی ہر تان پر میری جان جاتی ہے خواجہ طبل جنگی بجوایئے شارق کو چیر پھاڑ کر کھا جاؤں گا خواجہ نے کہا کہ طبل جنگی بج چکا ملکہ مہرخ نے کہا کہ اے اشتقال اطاعت اسلام کرو کہ تمہاری نجات ہوجائے گانے کو خواجہ کے کیا پسند کرتے ہو دین اسلام پسند کرو اشتقال نے کہا کہ میں دل سے مطیع اسلام ہوا ذنگی زریں میٹھے کو ملا اشتقال آکر بیٹھا باتیں کر رہا ہے سب کو اشتیاق ہے کہ صبح کو اس سے اور شارق سے دیکھیے کیا گذرے چار پہر رات گذر کر ستارۂ سحری آسمان پر چمکا روشنی مہر عالم افروز نے تمام عالم کو منور اور روشن کیا تخت فیروزی پر آکر شہنشاہ نیر اعظم جلوہ فرما ہوا دونوں لشکر میدان میں آئے ملکہ مہرخ تخت پر ملکہ بہار گلعذار ایکجانب ایکطرف باغبان قدرت اور سرداران نامی اور ساحران گرامی تخت شہنشاہی کو گھیرے ہوئے اشتقال سب کے آگے بڑھا ہوا ایک جھولا بڑا یمین ہاتھ پر اسمیں اسباب سحر بھرا ہوا ڈکاریں لیتا ہوا منھ سے دھواں نکلتا ہوا تل صحرا اچھلتا ہوا آکر میدان میں قائم ہوا ادھر سے لشکر حیرت کے حیرت تخت پر سوار ایکطرف مہ مور اور صورت نگار وفیروزاد یان نامی نامدار ہر طرف سحر سامری و جمشید کے نام کی پکار شارق آگے بڑھتا ہوا کہ آج مسلمانوں کا خاتمہ کروں گا حیرت نے سمجھا دیا ہے کہ اے شارق اگر تم

دو کس ہے بھی غالب آ ۔ اطبل امان بجا کر پلٹ آ ۔ بڑے بڑے ساحر لشکر اسلام میں میں شاروق صفین باندھنے لگا میمنہ و میسرہ درست ہو ۔ نقیبوں نے نقابت کی کڑکیت گرکا کمکر ہجے اب شاروق نے گینڈا بڑھا سامنے تخت حیرت کے آیا عرض کی کہ ملکہ عالم اجازت میدان دیجیو دیکھیے سب کا کیا حال کرتا ہوں ملکہ حیرت نے کہا کہ جاؤ سامری و جمشید کے سپرد کیا پر تمھارے دو سو خداوند تمھاری محافظ ہیں مروت کا خیال رکھنا چار جانب خیال رہے شاروق نے عرض کی کہ حضور یاد تو کریں جب ساحران بنگالہ جمع ہو کر آئے ہیں سب سے پہلے غلام ہی پہونچا تھا کیسا کیسا ارا تھا یہ مسلمان انکو بہت بہتر سمجھتے ہیں دیکھیے تو کیا حال کرتا ہوں کیا میرے ہاتھ سے کوئی زندہ بچیگا یہ کہکر گینڈا بڑھایا میدان کارزار میں آیا گینڈے کو مہمیز کیا دو چار گوے اچھالے پکارکر آواز دی کہ اے فرقۂ خدا پرستان جسکو تمنائے مرگ کی ہو وہ نکلے یہ جواب نے پکارا استقال جھوم کر صف سے بڑھا لشکر اسلام میں غلغلہ ہوا کہ دیو نے مقصد کیا دیکھیں کون اسکا جواب دے یہ بیشک چیر پھاڑ کر کھا جائیگا اسکے ہاتھ سے شاروق امان نہ پائیگا استقال سامنے تخت ملکہ مہرخ کے آیا پہلے خواجہ کو سلام کیا کہا اے شہنشاہ اقلیم عیاری میرے روح کی تم راحت ہو میں مقابلہ میں اس ساحر ظلمات کے جاتا ہون خداے نادیدہ سے میرے لیے دعا کرو لیکن خواجہ تم دبلے پتلے ہو اور یہ بھی بیان کرتے ہو کہ زمین سے آسمان تک پانچ سو برس کا راستہ ہے پھر خدا تمھاری آواز کیونکر سنے گا عمرو نے کہا اے برادر بجان برابر پروردگار حاضر و ناظر ہے ہمارے تمھارے دل کے حال سے بخوبی ماہر ہے اے بداعتقاد و بدنصیب خدا رگ گردن سے قریب ہے ملکہ مہرخ نے اجازت میدان دی استقال دوڑ کر میدان میں پہونچا آواز دی کہ او شاروق میں عمرو کا تابعدار ہون مہرخ میری بادشاہ ہیں خدای نادیدہ کی اطاعت کی بہتر یہ ہے کہ چلے جاؤ جان بچاؤ ورنہ چیر پھاڑ کر کھا جاؤنگا مذیان تک ریزہ ریزہ کر دونگا شاروق نے کہا کہ کیون تیری شامت آئی ہے اس بڑے قد پر بڑا گھمنڈ ہے کون دیوانہ ہوا ہے شاروق نے کھینچ کر ایک گرز مارا استقال نے گرز ہاتھ میں تھام لیا گرز ہاتھ میں لیکر ملنگین لگا نیلگا اب شاروق جانتا ہے مجھے تو میں گرز مارتا ہون مگر استقال نے ملنگین لگا کر ایک چیخ ماری کہ شاروق ادھر ادھر دیکھا استقال نے دوڑ کر شاروق کی گردن لی ہاتھ میں گردن پکڑ کے نکالی اب شاروق پھڑک رہا ہے گردن پکڑ کے دبایا کہ شاروق کی آنکھیں نکل آئیں ہاتھ سے اٹھا کر طرف آسمان کے پھینکا قریب سو گز کے بلند ہوا

پھر اشتر پر رو کا ایک ہی مرتبہ جو اچھالا اور رو کا شاروق پھڑک کر تمام ہوا اشتعال نے ریگ لات ماری کر استخوان شاروق کے چور چور ہوئے لشکر اسلام نے قہقہہ لگایا آواز دی کہ ای اشتعال کیا کہنا کس زور وشور سے حریف کو مارا اشتعال میدان مین شلنگین لگانے لگا پکار کر آواز دی کہ بی حیرت کسی کو اور بھیجو ہمارے مقابلہ مین آئے نیلم تاجدار تخت سے اترا سامنے ملکہ حیرت کے آیا کہا کہ حضور اس غلام کو حکم ہو اس دیو کی مشکین باندھ لاؤن حیرت نے کہا کہ ای نیلم تم نے طرز جنگ بھی اسکا دیکھا نیلم نے کہا کہ مین پاس ذرا آنے دون کا جانے جانے دیوانہ بنا دون گا یہ کہکر بڑھا اشتعال نے جو نیلم کو آتے دیکھا پھر شلنگین لگانے لگا ایک چیخ ماری کہ تاجدار نیلم آواز پر اسکی حیران ہوا حیرت دیکھنے لگا اشتعال نے گردن پکڑ کے اچھالا الٹتا پلٹتا ہوا طرف زمین کے چلا اشتعال نے دونون پاؤن تھام کر نیلم کو چیر ڈالا ٹکڑے اسکے طرف حیرت کے پھینکے پکار کر آواز دی کہ ای جان جہان تم آؤ تو دیکھو کیا حال کردون کاندھے پر سوار کر کے لیے پھرون کسی گوشہ مین لیجاؤن حیرت نے جھلا کر آواز دی کہ اسکو مارلو فوج حیرت بلوہ کر کے اشتعال کی جانب چلی اشتعال نے جو فوج کو آتے ہوئے دیکھا ایک چیخ مار کر چار ہزار چار کو ڈانٹا ناگمین بکڑین پھرا اور چھینکا ادھر سے ملکہ مہرخ نے اشارہ کیا کہ بہار و باغبان برای مدد پہونچے بہار نے گلدستہ مارا اکتا شہر تاجدار آگے بڑھا ہوا تھا پھول جو اسپر بری ہوای سرد چلی جوانان چمن اکڑنے لگے عندلیبان خوشنما نے آواز دی کہ ای جانبوالو یہ اشعار سُن تنظم

رشک کے مارے زمرد خاک مین ملجایگا ۔ سبزہ پر اس گوش کے فیروزہ کھایگا
دسترس انگشت تک اس سیم تن کی پایگا ۔ نقش اپنا خانۂ زر مین نگین بٹھلایگا
چل نہین سکنے کا ہرگز تیری اٹکھیلی کی چال ۔ پاؤن مین معنح آئیگی کبک ایسی ٹھوکر کھایگا
حسن کا جلوہ بھی کم برق تجلی سے نہین ۔ چشم موسے سے جو دیکھیگا اسے غش آئیگا
عرش ہی اس بادشاہ حسن کا تخت رواق ۔ وہ صنم کونسی کمیت چرخ کو دوڑائیگا
بعد مردن بھی رہیگا زلف مشکین کا خیال ۔ گور مین بھی میرے سر کے ساتھ سودا جائیگا
خم لگا دے منہ سے ساقی لب تو تر ہو دین گر ۔ مجھسے دریانوش تک کیا کشتی می لائیگا
اپنی زلفون کے الجھنے تھا وہ شوخ ہی ۔ جسنے بیدمی پاما کی اٹھا اسے اٹھایگا
آشنا یار سے اٹھنے کا قصد آتش نہ کر ۔ چھوڑ کر اس در کو سر دیوار سے ٹکرائیگا

یہ اشعار جو عندلیبان خوشنوا نے گائے شاہور مع بارہ ہزار جوانون کے سامنے ملکہ بہار
کے آیا ہاتھ باندھکر کھڑا ہوا بہار نے ایک کنیز کو اشارہ کیا اس کنیز نے بڑھکر شاہور کے کان میں
لگا ہار پہنا دیا ہار جیت ہوئی شاہور نے کہا کہ کیا حکم ہوتا ہے بہار نے کہا حیرت کا سر لاؤ تھا ہور
نے ساتھ والون سے آواز دی کہ ہان یارو وقت جاتا ہے حیرت کو چلکر مارو معشوق کھڑا ہے
شادی کرین بارہ ہزار جوانون نے جھوم کے کہا کہ جو ہمارا افسر کہتا ہے وہی کرینگے شاہور نے کہا کہ یارو نہ
گھبراؤ ایک ایک کنیز ملکہ بہار کی تم سب کو دونگا یہ کہتا ہوا چلا سب کو ہٹاتا ہوا جاتا ہے اور کہتا ہے کہ
یارو تامل کرو مین ملکہ حیرت سے ایک بات پوچھ لون تو بلا کا سر کرون جیسا سر جھکائے ہو قریب
تخت ملکہ حیرت پہونچا پکار کر آواز دی کہ او دیہیا تخت پر چڑھکر بیٹھی ہے بہار کو تو نے کیا ستایا حیرت
نے جو طرہ لگا ہوا کان مین دیکھا گھبرا کر کہا کہ ارے اسکو روکو ساحر روکنے کو بڑھے شاہور مع بارہ ہزار
جوانون کے تلوار کھینچکر لڑنے لگا بارہ ہزار جوانون نے جو گولے نارنج و تیغ مارے بارہ ہزار جادوگر
مر کر گرے غل ہوا کہ شاہور بگڑ گیا حیرت جھک جھک کر گرنے لگی شاہور ہر مرتبہ ہاتھ بڑھاتا ہے کہ حیرت کی
ٹانگ پکڑ لون کھینچتا ہوا سامنے بہار کے لیجاؤن حیرت برق بنکر گری دس بیس کو مارا بلند
ہوگئی ادھر اشتقال نے تہلکہ ڈالدیا ہے ہزارونکو چیر کر پھینکدیا ہے دس بیس کو چنگل مین لیکر مل ڈالا
ہے حیرت جھک کر لشکر شاہور پر گرنے ہی جاتی ہے کہ جھپٹ کر بلند ہوئی اشتقال نے چنگل مارا پائجامہ
ملکہ حیرت کا ہوا مین اڑتا تھا گوشہ اسکا ہاتھ مین اشتقال کے آگیا اشتقال نے ایک جھٹکا مارا
حیرت لوٹن موٹن ہو کر ملی زمین سے ایک پتلہ فولادی نکلا اسنے مڑکے نیچے ہاتھ دیا گوشہ پائجامہ کا چاک
کر ڈالا حیرت جھککر اشتقال پر گری شانے پر اشتقال کے سر لگا یا اشتقال نے ایک چیخ ماری کہ حیرت
ٹھہرا گئی ادھر سے شاہور بلوہ کرکے آتا ہے ادھر سے اشتقال کے چنگل پڑ رہے ہین جب اشتقال نے
چنگل مارا حیرت نے تو اپنے کو بچا یاد دیا کنیزین اسکے چنگل مین آگئین ان لونڈیونکو مسل مسلکر
اشتقال نے پھینکدیا شاہور و اشتقال نے اسطرح حیرت پر بلوہ کیا کہ حیرت نے جھلا کر طرف آسمان کے
دیکھا ایک زاغ سیاہ اڑتا ہوا سامنے آیا حیرت نے کہا کہ اے زاغ سیاہ جلد اپنے کو باغ سیب مین پہونچا
جو کچھ کہ تو نے آنکھون سے دیکھا ہے بیان کردینا زاغ بھاگا افراسیاب باغ سیب مین بیٹھا ہے نقالی بہائی کھکسین
سن رہا ہے کبھی کہتا ہے کیسا غضب ہے قدرت وہان موجود ہین اور ساحر کو نہیں جانتے یہ تو کسیکی مجال نہیں حیرت

کو مار سکے حیرت بھی بلا ہی روزگار ہی کیا کسی بات مین مجبور و ناچار ہو حیات جادو کی بیٹی زوجۂ بادولت کی بڑے افسوس کی بات ہو کہ مسلمانون سے دبجا ہو یہ ذکر تھا کہ زاغ آکر ہونچا افراسیاب کے سامنے کاؤن کاؤن کرنے لگا افراسیاب نے کہا کہ کیا کاؤن کاؤن کرتا ہو زاغ نے آدمی کی شکل انسان کے گویا ہوا کہ ای شہنشاہ اشتغال آدمخوار مطیع مسلمانان ہوا میدان مین آکر نیلم و تاجدار شار و وق کو مارا ملکہ حیرت نے منطوبہ کا حکم دیا بہار نے سحر کیا شاہور تاجدار و اشتغال نے حیرت کو گھیرا ہی مجکو حکم دیا کہ جا کر شہنشاہ کو خبر دو کہ اشتغال چاہتا ہی حیرت کو کھا جائے حیرت اپنے کو بچاتی ہین بہت گھبرا رہی ہین یہ سنتے ہی افراسیاب اٹھا کہا کہ اس بہار بانو زادی نے مجکو بہت تنگ کیا ہو اشتغال کو مطیع کرکے لایا ہو ہاے کیا ساحر تھا علوم شعبدہ بازی سو خوب ماہر تھا حیرت کو بہت حیران کیا ہوگا اگر اسکا چنگل پڑگیا تو حیرت کو بڑا صدمہ پہونچیگا یہ کہتا ہوا بلند ہوا یہان اشتغال اور شاہور نے حیرت کو گھیرا ادھر حیرت جاتی ہو ادھر شاہور بھی جاتا ہو شاہور نے گولہ مارا اشتغال چنگل مار رہا ہو حیرت تڑپ تڑپ کر نکلتی ہو کہ افراسیاب کا نعرہ ہوا کہ خبردار ای اشتغال کیون شامت آئی ہو اشتغال افراسیاب کو دیکھ کر کانپنے لگا ایک جانب بھاگا بہار و باغبان ایک جانب بھاگے مہرخ کا تخت پیچھے ہٹا مگر شاہور اسی طرح لڑ رہا ہو افراسیاب نے للکارا کہ او بے ادب بادولت آگئے تجکو کچھ خیال نہین شاہور نے افراسیاب پر گولہ مارا افراسیاب نے بہ نگاہ قہر طرف گولے کے دیکھا گولا الٹا پلٹا شاہور کی پیشانی پر پڑا کہ شاہور کے ہزار ٹکڑے ہوگئے کاسۂ سر چور چور ہوا جسمین غرور تھا وہی سر جھکا افراسیاب نے ایک اشارہ کیا بارہ ہزار شاہور کے جو ساتھ والے تھے انکے بھی سر کٹ کٹ کے گرنے لگے تھوڑی ہی عرصہ مین بارہ ہزار کو مار کر گرا دیا مگر آنکھون مین آنسو بھر لایا کہ شاہور تاجدار ایسا رفیق و شفیق یون مارا گیا مینک بے حقیقتا تھا اسیا جو سر اٹھا کر دیکھا مہرخ و بہار وغیرہ بھاگی جاتی ہین اشتغال ایک نخل کے سایہ مین کھڑا ہوا مجوم رہا ہو افراسیاب نے للکارا کہ او اشتغال بے ادب تو نے ملکہ عالم کو صدمہ پہونچایا کچھ خوف تو نہ کیا اشتغال نے ایک چیخ ماری افراسیاب دوڑا مگر آواز جو کان مین آئی تو لڑکھڑاتا ہوا جاتا ہو تھم گیا اشتغال نے وہین افراسیاب کو گھیر دیا اور رک گیا تیمی آواز جو اشتغال نے دی افراسیاب نے ادھر ادھر دیکھا ہاتھ زمین پر ٹیکا ٹیک کر آواز دی کہ او نامرد دور ہو سامنے سے بجا ایک آسمان سو فرتا ہوا

ایک طائر چھوٹا سا آگرا اُسکے منہ میں اشتغال آکر پٹ گیا لیکر طرف آسمان کے چلا بہار وغیرہ نے قصد کیا کہ سحر کرکے روکین طائر مع اشتغال نابود ہوگیا غنچہ و بہار جبیں حیران ہو کر بھاگ آئین افراسیاب حیرت کو ساتھ لیکر بیٹھا کہا کہ اب اشتغال کو کوئی نہ پائیگا میان عمرو تلاش مین جائین ڈھونڈھ کے اشتغال کو لائین حیرت نے کہا کہ اے شہنشاہ مین بہار سے بہت تنگ ہون تمہارے پاس کہتی ہون بہار ایک دن میرے ہاتھ سے ماری جائیگی مگر مین خیال کرتی ہون کہ اگر کسی وجہ سے والد کا نام پر وہ پوچھین گے تو کیا جواب دونگی آج بہار کے سحر نے قتل کرایا ہوتا مگر مین مشکل بچی افراسیاب جادو یہ تھوڑی دیر بیٹھا اور کہا کہ مین جاکر ایسے ساحر کو بھیجتا ہون کہ ان سب کی مشکین باندھ کر تم کو حوالہ کرے یہ کہکر افراسیاب تو روانہ ہوا غنچہ اور بہار پلٹ کر بارگاہ مین آئین غنچہ نے کہا کہ خواجہ تمنے دیکھا اشتغال کو ایک طائر اٹھا کر لیگیا مگر ہمنے جو خیال کیا طریقے سے معلوم ہوتا ہے کہ وہ صحرای دلکشا کے لیگیا صحرای دلکشا مین ایک باغ ہے کہ وہانکی حاکم دلکشای چہرہ افروز ہے وہین قید کیا ہو تو عجب نہین خواجہ نے کہا تو مین جاتا ہون بہار نے کہا خواجہ تمہارا اکیلا جانا بہتر نہین چاہتی ہون کہ مین بھی ساتھ چلون صحرای دلکشا تک کسی مقام مین وہ لوگ ضرور روکین گے اب دن کم باقی ہے کل جائیگا خواجہ خاموش ہو رہے وہ تک بیٹھے شام قریب تھی کہ بیرون بارگاہ آئے جو طائر اشتغال کو لیگیا تھا وہی طائر اڑتا ہوا آسمان سے آیا اور جھپٹ کر پنجہ کرین دیکر خواجہ کی پیچھا لشکر مین غل ہوا کہ خواجہ کو طائر لیے جاتا ہے برق نے کہا کہ مین ابھی لاتا ہون یہ کہکر تڑپتا ہوا نکلا عقب مین برق کے چالاک چلا چالاک کے بعد ملکہ بہار مگر طائر لیے ہوئے خواجہ عمرو کو جاتا ہے ایک صحرا مین اسنے دیکھا کہ نخل کے سایے مین افراسیاب بیٹھ رہا ہے طائر نے پکار کر آواز دی کہ اے شہنشاہ طلسم ہوشربا بموجب آپ کے حکم کے گیا عمرو کو لیکر آیا ہون پاس دلکشای چہرہ افروز کے لیے جاتا ہون افراسیاب نے ہاتھ سے اشارہ کیا کہ یہان آؤ خواجہ متوجہ ہوا سے بیہوش ہوتے ہین طائر نے خواجہ کو ایکطرف ڈال دیا آپ ٹہلتا ہوا سامنے افراسیاب کے آیا افراسیاب نے کہا بصورت اصلی سامنے آ طائر نے قلابازی ماری ایک ساحر کی شکل بنکر سامنے افراسیاب کے آیا سیاہ فام بدنما اور افراسیاب سے کہا کہ اسکو جہان کا حکم ہو وہان پہنچا دون افراسیاب نے کہا کہ دیکھ کیسا بدبلا ہے شاید تانی جان

آتی ہین وہ ساحر پلٹا افراسیاب نے گلے مین حلقے کمند کے ڈال دیے ساحر نے چاہا کہ بیٹے جاب مارکر
بیہوش کیا اور نعرہ کیا نعرۂ برق

تصنیف مصنف

کہ استاد مین خواجہ نامدار
کہ دن سیکڑون کوس کی راہ طی
ترب ہو مری چرخ بھسرا رہا

زبر مین ہین برق رفتار ہون
ارسطوی ذی علم شاگرد ہی
بزیر قدم غرب ہی شرق ہی

مرا نام ہی برق خنجر گذار
کہی کون مکار و غدار ہون
ور بکر پہ میرا پہرا رہا
جھلاوہ ہون مین نام بھی برق ہی

نعرہ کرکے خنجر مارا شکم چاک قصہ پاک جب اسکو قتل کیا خواجہ کو ہوش آیا برق نے کہا کہ استاد بھاگیے خواجہ نے کہا کہ ای برق اشتعال کی تدبیر کرنا واجب و لازم ہی برق نے کہا کہ آپ لشکر مین جایئے مین اوسکی تدبیر کرکے لاتا ہون صحرای دلکشا تک جاتا ہون انشا اللہ اسے لاتا ہون یہ سنکر خواجہ نے کہا کہ ابے گدھے تو عیاری کیا جانے بچے نہ کبھی دخل ہوگا اور نہ ہوا تو جاکر آگاہ کردیگا برق نے کہا کہ استاد آپ برای خدا لشکر مین جایئے آپکا سر رہنا بڑی غنیمت ہے آپ ہی کے نام سی عیاری کرونگا استاد باتین بناتے ہو تحفہ جات تمھاری پاس ہین آپ گلیم اوڑھکر غائب ہوجاتے ہین ہمکو چھپنا پڑتا ہی کبھی غار مین چھپے کبھی کہین بھاگ گئے یہ حرفین ہمکو دیکر تو دیکھیے تیسرے دن افراسیاب کو قتل کرین کیا محال جو بچ جاے خواجہ نے دو تین طمانچے مارے کہا ابے گدھے بیدلگی ہوئی ہو سوای جان بچانے کے کسی مقدمہ مین تحفہ جات کو دخل نہین دیتے جو ہر وقت دخل تحفہ جات کا حکم ہوتا تو افراسیاب کو جیتے نہین دیتا حمزہ سی عہد کیا ہی اقرار نامہ لکھا ہی کہ کسی مقدمہ مین تحفہ جات کو دخل نہین دیسکتا جاؤ بچہ دیکھون کیا کرتے ہو خواجہ نے قصد کیا ہی کہ طرف لشکر کے پلٹون برق کا قصد ہی کہ طرف صحراے دلکشا کے جاؤن کہ ایک آندھی سیاہ چلی خواجہ و برق نے دیکھا کہ ایک ساحر اس آندھی سی پیدا ہوا پکارتا ہوا کہ باشید ای عیاران کہ بمنزلہ کیا غضب کیا کہ مریخ اسرار دان کو مارا اب کہان جاؤگے خواجہ نے قصد کیا کہ گلیم اوڑھ لون برق ادھر ہٹ بھاگا اس ساحر نے آتے ہی ایک خنگل مارا خواجہ کو پنجے مین دبایا برق کو بھی گرفتار کرلیا ہر چند خواجہ چیخے پیٹے ساحر نے کچھ نہ سنا خواجہ و برق کو لیکے چلا صحرای دلکشا مین پہونچا کہا کہ ای عیارانؔ یہ صحرای دلکشا ہی وہ سامنے باغ دلکشا ہی جسکی مالک دلکشا ہی چہرہ افروز ہی وہی تمکو قتل کریگی زندہ نہ بچے گے مجھکو حکم دیا کہ عمرو و برق فلان صحرا مین کھڑی ہین جاکر پکڑلا برق نے کہا کہ آپکا نام نامی و اسم گرامی کیا ہے

ساحر نے کہا کہ مجکو خنجگل کشا کہتے ہین میرے چنگل سے کوئی بچا نہین برق نے اشارہ کیا کہ یہ تو
ساربان زادہ بڑا مکار و غدار ہی اسکو پہلے قتل کیجئے مین جو کہون وہ میری سنیے اسنے مجکو دھوکا دیا
مین ایک عورت سحر اکر لایا اسنے چاہا کہ اسی رہن رکھوے مین اتھوڑن نالے مین پڑا رہا تب وہ عورت
دستیاب ہوئی آپ اسکو مجسے لے لیجے مجھے اپنا رفیق بنایئے حمزہ وغیرہ کو قتل کرکے آپ کو بادشاہ اپنا
بناؤن عورت کا نام سنکر خنجگل کشا بیقرار ہوگیا کہا کہ وہ عورت کہان ہی کہا گلفام پریچہرہ نام ایک جادوگرن
کی بیٹی ہی کیا کہون کیسی خوبصورت ہی تم اپنے مرد کو دیکھکر مرجایگی مین ابھی اسکو لاتا ہون یہ سنکر ساحر تو
بھڑک گیا عمرو کو ہاتھ سے رکھدیا برق کو الگ لایا کہا کہ اس عورت کو لایئے برق نے کہا کہ مجکو چھوڑ دیجئے
مین ابھی اسے لاتا ہون خنجگل کشا نے سحر اتارا برق کو رہا کر دیا کہا کہ ای برق مجکو دھوکا نہ دینا جہان
جاؤگے وہان سے پکڑ لاؤنگا برق نے کہا کہ آپ ایسے مہربان مجھے کہان ملیگا ہر اتوار مین ایک
نازنین مہ جبین لایا کرونگا آپکے گھر مین ایک پلٹن عورتون کی ہوجائیگی جس محل مین چاہیے رہیے آپ
کو حال میری رفاقت کا کھلیگا ایسی خدمتگزاری کرون کہ آپ بہت رضامند ہون غلام سرائی خرسند
ہون یہ کہکر برق ایک جانب بھاگا کنارے آکر رنگ و روغن عیاری کا لگایا ایک نازنین کی شکل
بنکر تیار ہوا طرف خنجگل کشا کے چلا خنجگل کشا نے دیکھا ایک نازنین آتی ہی پکار کر آواز دی کہ او نازنین
اس طرف آ برق نے مجکو بھیجا ہی اس نازنین نے سر ہلایا خنجگل کشا نے پوچھا کہ برق کیا کرتے
ہین کہا حضور حاضر ہوتے ہین یہ کہکر آنکھون مین آنسو بھر لائی اور زار زار مثل ابر بہار رونے
لگی کہا حضور برق نے تو بھیجدیا مگر مجکو ہاتھ نہ لگایئگا مین بہت کمسن ہون خنجگل کشا نے دوڑکر ہاتھ
تھام لیا کہا کہ کیون گھبرائی ہو ملکہ دلکشا ئے چہرہ افروز کا مدار المہام ہون تجکو خاتون محل بناؤنگا
ہر جگہ دونگا چلو چلکر درہ کوہ مین بیٹھو کہا کنارے بیٹھنے واسطے وارد تو لے آؤ خنجگل کشا سوچا
کہ اب راضی ہی جو جھٹ پٹ شراب کا نام لیا دوڑا ہوا گیا بھیجی پر سے شراب لایا درہ کوہ مین آکر
بیٹھا نازنین نے جام بھر کر دیا کہا کہ پہلے تم پیو مین بھی دو تین جام پی لونگی کہ بیہوش ہوجاؤن جاہے
مجھے پر چھری پھیر دو یا جو جی چاہے کرو خنجگل کشا خوشی خوشی شراب پی گیا شراب پیتے ہی گھبرایا کہا کہ اسمین
کیا تھا کہ کلیجے مین آگ لگی دل گھبراتا ہی نازنین نے کہا کہ اٹھکر ٹہلو ہوا لگے گی نشہ اترجائیگا کیون
گھبراتے ہو خنجگل کشا اٹھا اٹھتے ہی بیہوشی نے طمانچہ مارا برق نے گرتے گرتے خنجر مارا سر اسکا علیحدہ ہوا

یہان خواجہ عمرو نے جو دیکھا تو برق چنگل کشا کا سر لاتا ہے کہا کہ استاد یہ سر حاضر ہے مارا اس ملعون کو خواجہ و برق کنارے ہو رہے آپسمین کچھ صلاحین ہوئین برق تڑپ کر طرف باغ چلا پشت باغ پر آیا سُنا کہ کوئی گا رہا ہے کمند مار کے دیوار پر چڑھا دیکھا کہ ایک شاہزادی تاج شہریاری سر پر لباس فاخرہ زیب جسم گرد نازنین جلیسین ساتھ بیٹھی سامنے غزلین گا رہی ہے گانا شوخ و شنگ موسوم بہ جلترنگ یہ اشعار گا رہی ہے نظم

شانِ نزولِ زلف گرہ گیر چاہیے
فرقان روے یار کی تفسیر چاہیے

پھانسی کا جرم بوسۂ کاکل مین دو نہ حکم
پھر سے گلے مین زلف گرہ گیر چاہیے

اے ہمصفیر مین شنوا گوش گل مگر
نالے مین عندلیب کے تاثیر چاہیے

کیونکر نہ جاؤن ربط نہ دربار یار سے
آخر تو ملنے کی کوئی تدبیر چاہیے

کوشش سے ایکدن بھی میسر ہوا نہ وصل
تدبیر محض ہیچ ہے تقدیر چاہیے

دل نے مہم کاکل پرپیچ کو سر کیا
ملک تتار مین مجھے جاگیر چاہیے

رعنا نے جان دی ہے تصور مین یار کے
کنج لحد مین بھی وہی تصویر چاہیے

اس رنگ سے اس غزل کو وہ نازنین گا رہی ہے سب اہل محفل تعریفین کر رہے ہین برق یہ ہنگامہ دیکھکر دیوار سے اُترا نخل کی آڑ پکڑ کے دیکھنے لگا کہ آسمان پر فرناٹا ہوا برق چمکی ایک طائر آیا اُسنے آواز دی کہ اے دلکشا ے چہرہ افروز ہوشیار ہو جاؤ کہ چنگل کشا قتل ہو گیا برق و عمرو تیری فکر مین دلکشا نے کنیزون سے کہا کہ ارے جا کر لاش چنگل کشا کی لاؤ کنیزین گئین جنگل مین دیکھا کہ لاشہ چنگل کشا کا پڑا ہے لونڈیون نے ڈرتے ڈرتے لاش چنگل کشا کی اٹھائی کہ پہلوے درخت سے رونیکی آواز آئی کنیزون نے دیکھا کہ ایک نازنین نہایت حسین ہائے ہائے بھائی کہتی ہوئی آتی ہے کبھی پکارتی ہے کہ ہائے تیرا شباب تونے دنیا مین کیا دیکھا مرتے دم سے برس کا تیرا سن تھا کس ظالم نے تجھکو مارا۔ اگر مین قاتل کو پاتی بوٹیان اسکی کاٹ کاٹ کے کھاتی روتی ہوئی قریب آئی لاش سے لپٹ گئی کنیزون نے کہا کہ صاحب تمہارا کیا نام ہے اسنے کہا کہ چنگل فراخ مجھکو کہتے ہین چنگل کشا کی بہن ہون ہماری پرورش کرتا تھا ہر بات مین ہماری دلدہی کرتا تھا یہی خیال رہتا تھا کہ بہن کو رنج و ملال نہو اب ہمارا حال کون پوچھیگا کون اسطرح پرورش کریگا حقیقت مین ہمارا عیش و آرام اٹھ گیا کنیزون نے سمجھایا کہ بی بی صبر کرو سامری و جمشید نے جسکو چاہا بلا لیا وہ نازنین لاشہ بھائی کا اٹھا کر باغ مین آئی کنیزون نے بڑھکر دلکشا سے عرض کی کہ

حضور خنجگل کشا کی بہن آئی ہی بہت ہی حال اسکا ابتر ہی دلکشا نے کہا کہ صاحب جسکا ایسا بھائی مارا جائی
اسکو کیونکر قلق نہو ہمارے سامنے لاؤ گرد روتی ہوئی خنجگل فراخ آئی قدموں سے لپٹ کر دلکشا کے خوب
روئی دلکشا نے پشت پر ہاتھ رکھا کہا بس بی بی صبر کرو میرا بھی ایسا رفیق مارا گیا کہ جسکا مثل و نظیر نہ تھا
مین اسکا عہدہ تمکو دونگی اسپر وہ نازنین بہت خوش ہوئی قدموں سے لپٹ گئی تعریفین کرنے لگی کہ حضور
قدردان ہین کنیزون پر احسان ہین ایسی آپ جز رسانی کر دلکو تسکین ہوئی اچھا ہوا بھائی مرا کہ مجکو عہدہ تو
ملا میرا جی چاہتا ہی کہ حضور کے سامنے کچھ گاؤن ذرا حضور میرا گانا سنین بہت خوش ہونگی یہ کہکے
سازندون سے اشارہ کیا ساز آراستہ ہوئے اس نازنین نے یہ غزل گائی نظم

ای اجل ہجر کی شب ہی تجھے آنا ہوگا
ایک دم کے لیے تکلیف اٹھانا ہوگا

کس ستمگر سے پڑے دیکھیے دل کو پالا
طائر جان کسی ناوک کا نشانا ہوگا

دیکھنا مصر کے بازار مین پڑ جائیگی دھوم
گھر سے وہ یوسف ثانی جو روانا ہوگا

سرخرو ہے جو اغیار سے منظور دلا
سر بکف کوچہ سفاک مین جانا ہوگا

پھر کبھی عیش کے دن وصل کی راتین ہونگی
یا الٰہی کبھی ایسا بھی زمانا ہوگا

نہ رہیگی یہ پریشانی خاطر جب دن
زلف اک ہاتھ مین اک ہاتھ مین شانا ہوگا

وعدہ وصل کیا ہر وہ نہ آئینگے مگر
کچھ نہ کچھ موت کے آنے کا بہانا ہوگا

ترک عصیان کرو رعنا کہ تمہین روز جزا
دیکھنا نامہ اعمال دکھانا ہوگا

اس رنگ مین ان اشعار کو اس نازنین نے گایا کہ دلکشا نے چہرہ افروز تعریفین کرینگی کہ
ای نازنین تونے کس لطف سے ان اشعار عاشقانہ کو گایا اور بتایا کہ دل بیقرار کر دیا خانہ دل کو غم
الم سے بھر دیا تو تو خوب بتاتی ہی اور گاتی ہی کہا حضور بھائی صاحب نے لاکھوں روپیے گانیوالون
کو دیکر مجھے گانا یاد کرایا گانے والون نے جو مجھے حسین دیکھا خوب دل توڑ توڑ کر سکھایا لیکن اب
یہ فرمایے کہ کیا عہدہ میرے سپرد فرمایا ہی مین اس عہدے کا انتظام کرون مےخانے مین جاؤن
شراب سرکار کے واسطے لاؤن جب شراب لاؤنگی تو حضور بہت خوش ہونگی یہ کہکر وہ رحیمین
میخانے مین آئی سب شراب کو الٹ پلٹ کر پکار کر آواز دی کہ جسکو شراب کی خواہش ہو لیجائے جاجتجا
کے مرنے پر عہدہ ہم کو ملا ہم ساقی ہون گے کوئی باقی نہ رہیگا ملازم یہ سنکر دوڑ پڑے اور لگا بیان شغا

لیگئے پچالیس گلابیان مئے ارغوانی سے بھر کر معمور کرکے کشتی مین لگائین ملحوظ خاطر ناظرین والا مقام رہے کہ برق فرنگی عقب نخل سے جھل بل اس نازنین کی دیکھ رہا ہے سمجھ گیا کہ استاد پہونچا اسی وجہ سے بیٹھا دیکھ رہا ہے سوچ رہا ہے کہ استاد نے مارا ہے مال لوٹینگے خواجہ نے گلابیان لاکر محفل مین رکھین اور چند اشعار گانے جام لبریز کرکے سامنے دلکشای چہرہ افروز کے لائے آنکھین ملا کر دو چار اشعار گائے مضمون جنکا یہ تھا نظم

آنکھوں کو جانتے ہین پیالا شراب کا ۔ مستون کو فرض عین ہے پینا شراب کا
میرا خمیرہ بادۂ انگور سے بنا ۔ گھٹی مین میرے پڑ گیا قطرا شراب کا
ہونے دیا سرور نہ مجھ بادہ خوار کو ۔ ساقی اخیر کر دیا دورا شراب کا
کس لطف سے گذرتی ہے مستون کی آجکل ۔ پہلو مین یار ہاتھ مین شیشا شراب کا
اس شعلہ رو بغیر کہان لطف میکشی ۔ پہلو نہ گرم ہو تو مزا کیا شراب کا
آتش مزاج یار ہے عاشق ہے بادہ خوار ۔ پتلہ وہ آگ کا ہے مین پتلا شراب کا
طفلی سے تا بمرگ رہا دور جام مے ۔ عاشق کا جسم بنگیا پتلا شراب کا
دل توڑ ڈالا ساقی ہوشن نے ای قمر ۔ دکھلاکے ٹکڑے کر دیا شیشا شراب کا

آنکھین ملا کر یہ اشعار اسطرح گائے کہ دلکشای چہرہ افروز بیقرار ہو گئی جام یون سے لگا کر پی گئی اب تو عمرو نے اور ون کو بھی پلانا شروع کی کہتے جاتے ہین کہ بھیا کے مزیکا جام ہے دیکھو تمکو کہین نظر نہ لگ جای ساری محفل کو پلا چکے ہین کہ دلکشا نے کہا کہ ای خجگل فراخ اس قدر سے تو نے یہ اشعار گای ہین کہ دل خوش ہو گیا خداوند سامری و جمشید آئے ہین شراب مانگتے ہین عمرو نے کہا کہ انکو بھی بلا بھیجے دلکشا اٹھی یا خداوند آیئے کہتی ہوئی چلی لڑکھڑا کے گری بیہوش ہوئی کنیزین ہان ہان کرکی جلیں جو اٹھی جہانسو اٹھی گری اور بیہوش ہوئی جب سب اہل محفل بیہوش ہو چکے تو عمرو نے اپنے نام کا نعرہ کیا

نعرۂ عمرو
بہار دین زنگرش آبیاری ۔ کزان استاد عیاران عالم
جہان سرہنگ در خنجر گذاری ۔ سراپا دانش و عقل مجسم
بہر کشور بلائے جان کفار

عمرو آن شاہ عیاران عیار ۔ برق بھی دوڑ پڑا کہا استاد جلسے مین پہونچا میرا بھی حق ہے عمرو نے برق کی گردن پکڑکے ڈھکیل دیا کہا ابے ہٹ کہان گھسا آتا ہے برق نے کہا استاد تاج مین لونگا

عمرو نے کہا کہ ابے تاج کیا ایک نگینہ تو دونگا نہین برق کہتا ہو استاد تاج تو مین ضرور لونگا عمرو
برق کو ڈھکیل دیتے ہین برق پھر گھس آتا ہو کہتا ہو استاد میرا حق ہو آپکو دیکھکر رک گیا ورنہ اس سے
جلدی سب کو بیہوش کرتا آپ نے جھگڑا پھیلایا آپ تو دیر کرنے مین عمرو کہتے ہین ابے تجھے کیا جسطرح
ہمارا جی چاہا اسطرح کیا تم بیان سے جاؤ محفل مین نہ آؤ جب خواجہ برق کو ڈھکیل دیتے ہین برق
اپنے کو کسی کنیز پر گرا دیتا ہو کسی کا چھلا اتار لیا کسی کے ہاتھ سے انگوٹھی اتار لی خواجہ کیسے جھلاتے ہین کہتے
دیکھ بے اب مین دلکشا کو ہوشیار کرتا ہون برق کہتا ہو آپ پکڑے جائینگے مین بھی پکڑا جاؤنگا
مین تنہا چھوٹ ہی جاؤنگا آپ زیادہ بدنام ہین مین تو آپ کا شاگرد مشہور ہون قضای کار دلکشا
کی بہن کشا کش دلکشا اپنے باغ مین بیٹھے بیٹھے گھبرائی کنیزون سے کہا کہ اشتغال کو میری بہن نے
قید کیا ہو ضرور رہیار آئینگے فکر ضرور چاہیے اسوقت پھر دل بہت گھبراتا ہے یہ کہکے کشاکش اٹھی اور
پیچھے باغ سے پیدل نکلی آخر در پردہ زمیدار کے چلی اسوقت اگر ہوئی کہ اب استاد و شاگرد ایک
دل ہوے مین خنجر کھینچ کھینچکر بڑھنا چاہتے ہین کشاکش نے آسمان پر سے دیکھا زمین سے گولہ مارا آواز
گرج کی دی دونون گرے زمین نے پاؤن تھام لیے کشاکش نے آکر بہن کو ہوشیار کیا کنیزین اٹھین
ایک غل مچا ہو کہ میرے پاؤن کے چھلے نہین ایک کہتی ہو کہ میرے ازاربند سے کسی نے اشرفی
کھول لی خواجہ بقہر و غضب تمام برق کی جانب دیکھتے ہین فرماتے ہین کہ کیون بے یہ چیزین تو نے
لین برق کہتا ہو کہ استاد اجتو قید ہوے مین نے لین یا آپ نے لین اب کوئی صورت رہائی کی نکالیے
ان واہیات باتون سے کیا فائدہ خواجہ کہتے ہین کیون بے یہ باتین واہیات ہین جو مرتبہ ہمنے تمکو
ڈھکیلا تم کنیزون پر گرتے تھے برق نے کہا کہ استاد بڑی چوٹ کمر مین لگی کچھ دوا بتائیے خواجہ کہتے
ہین ابے ہم کیا کہتے ہین تو کیا جواب دیتا ہو برق کہتا ہو کہ استاد اب کوئی عیاری بتائیے آپ بھی رہا
ہو جیے ہمین بھی چھڑائیے خواجہ نے منھ پھیر لیا دلکشا تیغ لیکر اٹھی کہ مین ابھی ان دونونکو قتل کرو
رون کنیزون نے کہا آپ کیون قتل کرین ہم کسواسطے ہین دلکشا نے کہا کہ جھٹ پٹ انکو قتل کرو
کنیزون نے جلادون کو آواز دی دو جلاد خنجر برہنہ لیے بڑھ آئے عمرو برق کا ہاتھ پکڑ کر کھینچا کہ
دلکشا نے کہا کہ جلد قتل کرو اب یا تیغ نباؤ انکی سر کاٹکر لاؤ مین خدمتین شہنشاہ کی روانہ کرون شہنشاہ
کے یہان سے انعام آئیگا دونون جلادون نے عمرو برق کی گردن پر خط دیا کوٹنے کا اور تلوار ہین کھینچکر

کھڑے ہوے عمرو نے بیقرار ہوکر دعا کی کہ اے رب کارساز واے بندہ نواز رحم کر اس آفت سے بچا لے اور ہمکو اس بلا سے نجات دے نظم

میوش روی منور ز طالب ای مطلوب — کہ خوب از ہمہ خوبان توئی بچہرہ خوب
بجز تو نیست درین خانہ دار کسے — درین حجاب بغیر تو نیست کس محجوب
رفیق اہل دلائی فقط تو ای دلدار — محب اہل محبت تو ہستی ای محبوب
تو نور حسن برخسار یوسف افزودی — تو نور دیدہ ربودی بدیدہ یعقوب
زہر شمار شمار تو در شمار آید — بہر حساب حساب تو میشود محسوب

بالک سکے جو خواجہ نے دعا کی برق نے آمین کہی ایک برق گری کہ دونون جلادون کے دو دو ٹکڑے ہوے دلکشا دیکھنے لگی آسمان سے ایک تاجدار نے تخت پر سوار تاج شاہی سر پر لباس پر تکلف زیب جسم آواز دی ملکہ کسے قتل کرتی ہو تمھین روز ایسا غضہ رہتا ہے ان بیگناہون نے کیا کیا کیا خطا کی دلکشا نے شرما کے سر جھکا لیا کہا صاحب بہنے کیا بیان کرون یہ دونون عیار مسلمانون کے ہین ان دونون نے تمام طلسم مین ہنگامہ ڈالدیا استقبال آدمخوار کی قید شہنشاہ نے میرے پاس بھیجی یہ دونون آہو بچے بو آتش کش نے آکر بچایا سلطان تاجدار نے کہا کہ صاحب ان تین روپلے کے پیادون کا کیا قتل کرنا جب حکم دو ان امیر زادون گرفتار کرلین بی بہار کو قتل کرین رعد و برق کو مارین کہ جسمین نام ہو جو سنیگا تمھین نام رکھیگا یہ کہکر مسند پر آ بیٹھا اختلاط کرنیلگا دلکشا نے کہا کہ یہ بات مجکو پسند نہین آئی یہ دونون مشہور ہین شہنشاہ کو ان سے ملال ہے انھون نے بڑے بڑے ساحرون کو مارا استقبال آدمخوار ایسا ساحر زبردست اسکو مطیع کرکے عمرو عیار نے شاہ روح کو قتل کرایا حیرت کو بہت تنگ کیا تھا شہنشاہ نے اسکو قید کرکے یہان بھیجا مین نے اسکو بچایا کہا ہے سلطان نے کہا کہ صاحب مین گرفتار کرلادونگا مین نے حکم دونگا کہ انکو قتل کرو شراب وکباب کا جرچہ ہو رات زیادہ آچکی ہے ہم تم چلکر تخلیے مین بیٹھین دلکشا نے کہا کہ صاحب یہ بات اچھی نہین پہلے انکو قتل کرو پھر جو کہو گے دیکھا جائیگا سلطان نے کہا کہ ملکہ ہم کہتے ہین ہماری بات نہین مانتی ہو تین تین روپلے کے پیادے انکے قتل کرنے سے کیا نفع عیاری کرنا انکا کام ہے یہ کہکر سلطان نے اٹھا کر دونون کو رہا کر دون دلکشا نے کہا کہ ارے سلطان یہ کیا کرتا ہے سلطان نے نہ مانا طرف

عمرو برق کے جلا جب تو دلکشا نے قبضے پر ہاتھ ڈالا کہا دیکھو سلطان اسکے پاس نہ جانا
کنیزین ہان ہان کرکے جو بڑھین سلطان نے چند دانے آتش کے پھینک مارے کہا اری شتلو تم کو
بھی لیاقت ہوئی کہ میان بی بی کے مقدمہ مین دخل دیتی ہو پانچ چار کنیزین جلکر خاک ہو گئین اتو
دلکشا نے بھی تیغ مارا سلطان نے پیچھے ہٹکر گرز جھولی سے نکالا کہا او شقی تیری قضا آئی ہے یہ کہہ
کر گرز مارا سینے پر دلکشا کے پشت کو توڑ کر پار گذرا دلکشا کا مرنا تھا کنیزین غل مچانے لگین سلطان
نے چند گرزے مارکر کنیزون کو بھی قتل کیا تمام باغ کو لالہ زار بنادیا اگر خواجہ کے ہاتھ آنکھون سے
لگائے کہا خواجہ مین نے خواب دیکھا مجھکو حکم ہوا کہ دلکشا نے عمرو برق کو پکڑا ہے جاکر رہا کرو
اطاعت اسلام و اطاعت ملکہ مہرخ کی قبول کرو افراسیاب کا زمانہ قتل قریب ہے شکر ہے کہ مین
وقت پر پہونچا اب یہان سے نکل چلیے خواجہ چھوٹتے ہی لوٹنے لگے برق کو منع کرنے مین برق
مار کھا جاتا ہے لیکن لوٹنے سے باز نہین آتا کہا اے سلطان اشتغال کو رہا کرو بارہ دری مین
خواجہ و برق و سلطان آئے دیکھا اشتغال بحال خراب بیقرار و بیتاب زبان مین سوزن ہاتھ
پاؤن مین مار سیاہ لپٹے ہوئے بیٹھا ہوا رو رہا ہے خواجہ نے آتے ہی زبان سے سوزن نکالی اور
اشتغال نے اپنی قید دوری خواجہ کے قدمون کو بوسہ دیا کہا اے شہنشاہ اوج عیاری اب
نکل چلیے سلطان نے ایک تخت تیار کیا خواجہ و برق و اشتغال و سلطان سوار ہوئے طرف لشکر
اسلام کے چلے برابر تخت کو اڑاتے ہوے آخر مین قریب لشکر پہونچے نشان لشکر کے معلوم
ہونے لگے چاہتے مین لشکر مین داخلہ کرین کہ طرف سے باغ سیب کے ابر ہفت رنگ پیدا ہوا
افراسیاب جادو کو دیکھا کہ آتا ہے افراسیاب نے دور سے جو دیکھا کہ تخت پر اشتغال و سلطان و
عمرو برق مین للکارا کہ او سلطان تجھے اس باغی سے کیا کام سلطان گھبرایا ملکہ
مہرخ و بہار نے اپنے لشکر سے جو دیکھا کہ افراسیاب اشتغال کی جانب چلا خواجہ و برق نے
تو جان کا پاس نہ کیا تخت سے کودے اشتغال و سلطان پر افراسیاب نے اشارہ کیا مہرخ
و بہار نے بڑھکر سحر کرکے اشتغال کو بچایا افراسیاب وہم سے تخت سے کودا کہا او اشتغال آج
تجکو زندہ نہ چھوڑونگا بہ نگاہ قہر و غضب دیکھا تخت ٹوٹا دونون تخت سے گرے ہرچند کہ بہار
نہین جانتی تھی کہ سلطان کون شخص ہے کیونکہ یہ مع چالاک کے آتے ہی سے خبر پائی خواجہ و اشتغال کو

پلٹ آئی تھی مگر چند کنیزون کو اشارہ کیا کہ انکو روک لو زمین پر گر گئے تو سر پھٹ جائینگے کنیزون
نے دوڑ کر اشتعال وسلطان کو روکا اشتعال وسلطان افراسیاب پر سحر کرنے لگے اور
افراسیاب ان سحرون کو جو آتا ہی اشارون مین دفع کر رہا ہی بہار نے جو جھپٹ کر گلدستہ مارا
افراسیاب پر پھول برسنے لگے افراسیاب نے ہاتھ ہلایا شعلہ جز کا پھول جلکر گری رعد و برق نے
جھپٹ کر سحر کیا آگ برسائی افراسیاب نے مینھ برسایا رعد و برق سامنے سے بھاگے جس ساحر
نے سحر کیا افراسیاب نے دفع کر دیا اور پتھر زمین پر مارا کوئی مینھ جل گیا کسی کا ہاتھ زخمی ہوا
کسی کا سر زخمی ہوا افراسیاب کہتا ہی کہ سلطان و اشتعال کو نہ جانے دونگا اری سلطان نے یہ
غضب کیا کہ دلکشا کو مار کر اشتعال کو رہا کیا زوجہ کا بھی خیال نہ کیا محبت اسلام مین ایسا
مبہوت ہوا ہی اسکو مناسب نہ تھا اور اگر یہ مسلمانون کا شریک ہوا تو میرا کیا بجا ہی ہو مین ان ایسونکی
کیا حقیقت جانتا ہون ایک سحر مین سب کو مٹا دونگا آج لشکر مسلمانانکا خاتمہ کر دونگا ان لوگون
نے بڑی بڑی سرکشیان کین افراسیاب و بہار و باغبان کو زخمی کرکے بڑھا ایک گولہ اٹھا کر مارا
کئی ہزار کے سر پھٹ گئی دوسرا گولہ افراسیاب نے اٹھایا تھا کہ یہ بھی گولہ مارون اہل اسلام فریاد و بلوا
کرنے لگے حیرت بارگاہ سے نکل آئی مصور وصورت نگار دیکھنے لگے اب جو دوسرا گولہ اسنے
اٹھایا چاہا کہ مارون ایک سنہرے پنجے نے ہاتھ پر جھپکی ماری کہ افراسیاب کے ہاتھ سے گولہ زمین
پر گرا افراسیاب نے بقہر وغضب تمام دیکھا سنہرہ پنجہ تڑپ کر آسمان مین ڈوب گیا مگر دیکھا کہ
ایک لکہ ابر آسمان پر منڈلا رہا ہی افراسیاب نے چند سنگریزے اٹھا کر ابر پر مارے ابر پھٹا نور افشان
کو دیکھا کہ سحر دفع کر رہا ہی تیغ ہاتھ مین سپر پشت پر تاج زرین پہنے ہوی افراسیاب نے اٹھا کر
گولہ مارا نور افشان بھی زمین پر آئے ہاتھ ہلایا برق چمکی گولے کے دو ٹکڑے ہوی ٹکڑے گولہ پھٹ کر
بلند ہوا سرداران اسلام پر جا کر گرا کئی سو کے سر اڑ گئی افراسیاب نے کہا کہ استاد سحر کرنا سیکھو ہر
نابالغ نہ بنو چھپنے سحر دفع کر دوگے سارے لشکر کا خاتمہ کر دونگا اب تو نور افشان نے سپر پشت سے اتاری
تیغ ہلالی پر ہاتھ ڈالا کہا کہ او افراسیاب آج میری تیری فیصلہ ہی تیغ کھینچکر جا پڑے افراسیاب نے
بھی تلوار کمر سے کھینچی دونون جھومتے ہوے چلے تلوارین جو ہلائین نور افشان کی بھی تلوار سے
بھی شعلے بجز کے لشکر حیرت پر جا کے گرے کئی ہزار آدمی جل گئے تیغ افراسیاب سے شعلے بجر کر

لشکر اسلام پر گرے کئی ہزار آدمی گرے مقصد یہ کہ ایک سے اوپر دوسرا جا پڑے آپس میں تلوار چلی کہ آسمان پر ایک سناٹا ہوا آواز آئی کہ او نور افشان میرے پیچھے پر ہاتھ نہ اٹھانا ورنہ مار ڈالون گی خبردار آگے قدم نہ بڑھانا منم آفات چہار دست ظلمات کی طرف سے بھی لکہ ابر سیاہ اٹھا ماہیان زمرد پوش کا بھی نعرہ ہوا تینوں کی مدد آکر نور افشان کو گھیرا آفات کے ساتھ چند کنیزان ساحری بھی ہین آفات کے اشارے کنیزین چاؤن چاؤن کر رہی ہین ایک کہتی ہو کہ نور افشان کو مارلو ایک کہتی ہو کہ اس مذبحے کے قریب نجاؤ ایک کہتی ہو بڑا صاحب ساحری ہو ایسی ہو نہ کرو بعض زمین کھود رہی ہین بعض درخت کی ٹہنیان توڑتی ہین پھول پتے نور افشان پر پھینکتی ہین آفراسیاب نے گولا مارا ماہیان نے اتش کے دانے پھینکے آفات نے ترنج مارا ایک غبار بلند ہوا آندھی سیاہ اٹھی نور افشان اس آندھی مین چھپ گئے آفا و ماہیان و افراسیاب کوے گئین مگر نور افشان نے دیکھا ایک قصر عالی مین بیٹھا ہون قصر نہایت سجا ہوا جھاڑ کنول مردنگ آئینے قد آدم بقول شاعر نظم

| | | |
|---|---|---|
| جو کچھ سنگ کوہ طور کے تھے | آئینہ تھا کہ باغ جوہر تھا | بے تکلف دل سکندر تھا |
| نور ونما ایک جا یہ تھا روشن | جھاڑ سب ایک ڈال نور کے تھے | طرفہ فرش کنول یہ تھا جوبن |
| | نور در و دیوار گیرون یہ بہار | کیسے پستان شاہد دیوار |

نور افشان حیران کہ صاحب خانہ کوئی نہین معلوم ہوتا کہ کسنے ہمین مہمان بلایا ہو کہ ایک پہلوے قصر سے چھاچھم کی آواز آئی نور افشان نے پلٹ کے دیکھا کہ ایک نازنین نہایت حسین گلعذار ماہ رخسار سمنبر قمر پیکر دریای جواہر مین غوطہ زن دہ رشک چمن خرامان آتی ہو پازیب کی صدا ان مین ہان ملاتی ہو پشت پر چار سو کنیزین در در گوش مرصع پوش کہ اس نازنین نے او دیکھتے ہی آواز دی کہ ای شہنشاہ ساحران وای سردار طلسم نور افشان تشریف لایئے آپ سوچ رہے ہین کہ مہمان کسنے بلایا اس کنیز نے تکلیف دی تشریف لایئے سرفراز کیجے لونڈی کو آپکی تکلیف کا بڑا خیال ہو نور افشان نے کہا ای جان جہان وای آرام دل عاشقان ہمارے حال زار کو کیا پوچھتی ہو بقول میان قمر صاحب رباعی حسب حال ہو رباعی

| | |
|---|---|
| طفلی کے تو دن تھے عیش اٹھانے کے لیے | آیا تھا شباب رنگ لانے کے لیے |
| دونوں ہوے اے قمر یہ رخصت ہمسے | پیری آئی ہے ساتھ جانے کے لیے |

اس نازنین نے مسکرا کر کہا کہ صاحب زیادہ باتین نہ بناؤ ظاہر ہے ضعیف ہو دیکھو مین نحیف ہو دل
تو تمھارا جوان ہے تشریف لائیے ہم پر احسان ہے یہ کہکر نور افشان کا ہاتھ تھام لیا لا کے مسند پر بٹھایا
گائن سے اشارہ کیا کہ شہنشاہ کے سامنے کچھ گاؤ گائن نے ساز درست کر کے یہ اشعار شروع کیے

نظم

آہ دنیا سے مین اب چاک بسر جاتا ہون — کر کے ارمانون مین اک عمر بسر جاتا ہون
وعدہ پر زیر ہی دل سے مین گزر جاتا ہون — لے مین لے آتا ہون اس شوخ کے گھر جاتا ہون
شوق دیدار مین جو حد سے گذر جاتا ہون — یار آگے نہین پاتا ہے کہ مر جاتا ہون
حال دل کرتا ہون اورون کی سناؤ نہین بیان — نام جب پوچھتے ہین صاف مکر جاتا ہون
موت آجائے تو جانون کہ ہوا آج وصال — کیا شب ہجر کے آنے سے مین ڈر جاتا ہون
ہین وہ بیمار تو مین بھی نہین اونسے کچھ کم — بوسہ لے لیتا ہون اور صاف مکر جاتا ہون
بزم اغیار مین جب وہ نہین ہوتے مین وہان — خود مین ہی چشمون کی نظرون سے اتر جاتا ہون
رخ کا مشتاق ہون اور زلف کا سودائی ہون — کوچہ یار مین ہر شام و سحر جاتا ہون
جا کے کرتا ہون کبھی پیر مغان سے بیعت — توبہ واعظ کے کبھی سامنے کر جاتا ہون
شب معراج مجھے ہوتی ہے رعنا شب ہجر — روئے جانان کے تصور مین مین مر جاتا ہون

اس رنگ سے گائن نے اس غزل کو گایا کہ نور افشان کو اور زیادہ شوق بڑھا ہنس ہنسکر
باتین نازنین سے کر رہی ہے نازنین نے کہا کہ اے شہنشاہ ساحران واے مصاحب سامری
شراب وکباب کا چرچہ ہو نور افشان نے کہا کہ یہ عنایت ہے نازنین ڈری جاتی ہے کبھی پہلو
سے ہٹ جاتی ہے کبھی آگے بیٹھتی ہے کنیزون سے اشارہ کیا کہ ارے شراب لاؤ شہنشاہ کو خواہش ہے
ہونا شراب کا بڑی کاوش ہے کنیزین دوڑ کر شراب لائین اس نازنین نے ڈرتے ڈرتے جام بھرا
باادب کھڑی ہوئی عرض کی کہ یہ شراب حاضر ہے نور افشان نے ہاتھ بڑھایا عکس جو ہاتھ کا
نور افشان کے پڑا جام ٹکڑے ٹکڑے ہوگیا شراب شرارہ بنکر اڑی نور افشان نے بہت غضب
تمام طرف نازنین کے دیکھا نگاہ سخت جو نور افشان نے چہرے پر اس نازنین کی ڈالی ایک شعلہ
آتش چمکا دیکھا تو ایک زنگی بدصورت کریہ منظر سیاہ فام بدانجام سامنے کھڑی کانپ رہی ہے
نور افشان نے کلائی پر ہاتھ ڈالدیا ایک طمانچہ مارا کہ او ملعونہ یہ تمام تزویر پھیلایا

سر زنگمن کا اڑ گیا کنیزیں چیخ مار کر بھاگیں کہ ارے یہ تو ہوش میں ہی ہماری مالک چہرہ کشا کی
جان مفت میں گئی مارکر اس زنگمن کو نور افشان اپنے مقام سے اٹھے قصر میں دیکھا دروازہ
نہیں چہار جانب نور افشان گھومے کسی طرف در قصر کا نہ پایا خیال کیا نور افشان نے کہ سحر یاد ہی اب
خیال کامل آیا کہ ہم مقابلہ افراسیاب میں تھے اس قصر میں کیونکر آئے یہ کیا قصور ہوا نور افشان
ہنسے کہ ماہیان واقفات وا افراسیاب نے ملکہ ہمکو اس مقام پر پھنسایا اس عورت کا قتل کرنا
بہت مفید ہوا ورنہ قید ہو جاتے خدا نے بچایا یہ سوچکر تیغ سے اسمائے سحر پڑھے مراد ان اسمائے
سحر یہ ہو کہ دروازہ قصر میں پیدا ہو میں نکلجاؤں ورنہ باعث خرابی ہی یہ سوچکر دیوار میں
ایک ٹکر ماری دروازہ کلان پیدا ہوا نور افشان نے چاہا کہ اس دروازے سے نکلوں اول وہ
دروازہ مختصر ہوا آخر کو بند ہو گیا نور افشان نے آواز دی کہ او محیط در کشا جلد آ ایک پتلا
فولادی لپٹ پر مکان کے آیا اسنے پکار کر آواز دی کہ استاد میں حاضر ہوں لیکن کدھر سے
آؤں یا دروازہ بناؤں نور افشان نے کہا کہ جسطرح بنے مجھ تک آ پتلے نے دوڑ کر دیوار
میں ایک ٹکر ماری در بنا پتلے نے چاہا کہ اندر گھسوں پھر دروازہ بند ہو گیا پتلے نے آواز دی کہ
اے استاد میں اپنی کو مٹاتا ہوں آپ کا حکم بجا لاتا ہوں نور افشان نے آواز دی کہ اے
فرزند جو مناسب ہو پتلے نے دوڑ کر پھر ٹکر ماری ابکی جو ٹکر لگائی در پیدا ہوا پتلے نے سر اسمیں اپنا
لگا دیا کہا استاد نکلیے نور افشان جھپٹ کر قصر سے نکلے نکلتے ہی پلٹ کر دیکھا کہ دروازہ بند
ہوا پتلا اسی میں دب گیا نور افشان آگے بڑھے ہوائے گرم چلی نور افشان کا منہ جلگیا
آواز دی کہ اے ابر فنا ہوائے گرم کو سرد کر ایک ابر آسمان پر آیا برف برسنے لگی ہوائے
سرد آئی ابر تھوڑی دیر برس کے غائب ہوا نور افشان آگے بڑھے ایکطرف سے گرد اڑی
ایک پہلوان گینڈے پر سوار بارہ ہزار سوار پشت پر نور افشان کو آکر سلام کیا کہا اے شہنشاہ
طلسم نور افشان میں آپکی خدمتگزاری کو آیا ہوں یہ کہکر اشارہ کیا کہ بارگاہ استادہ کرو اور
نور افشان کا ہاتھ پکڑ لیا کہا اپنی کرسی کا تعینات اٹھائی لے چلیے تشریف رکھیے آرام اٹھائیے
پھر طرف قصر نور افشان کے جا بیٹھے جیسے ہی انہیں نور افشان کا ہاتھ پکڑا نور افشان کو
شوق ہوا کہ اسکے ساتھ دم بھر بیٹھنا چاہیے سرکشی پکڑنا چاہیے یہ عجز کر رہا ہی اسلیے ساتھ

جب تلوار مارا اور دو سحر چار چار سے کے سر جھٹ گئے کبھی تلوار چلائی ابر برق گرائی برق جو گری
کئی ہزار جوانوں کے سر کٹ کر رہ گئے افسر ہیں کہ وہ جم جم کر سحر کر رہے ہیں جب وہ افسر سحر کرتے
ہیں کوکب تھرا جاتا ہے مگر پھر سنبھلکر لڑنے لگتا ہے کوکب کے سینے پر سخت زخم خون کے جمے ہوئے نگاہ نہ
[illegible] تلوار سے خون ٹپک رہا ہے نور افشان کو جوش آتے ہوئے دیکھا پکار کر آواز دی
کہ استاد خدا نے فضل کیا ورنہ بڑی شعبدے میں پھنسے تھے سحر اکو یہ سب چار دکھے ہوں
تھے میں سوچا کہ اگر میں یہیں سے سحر کرتا ہوں شاید استاد تک تاثیر نہ پہنچے دو مرتبہ آپکو ضرب
تیشہ سے بچایا آپ ایسا جلیل اہل طلسم نور افشان کا کہنا یوں یکایک بہبوت ہو جانے یہ
شنکر نور افشان کو ہوش آیا تلوار پکڑ کے دونوں پھر بازو لڑنے لگے اسی میں جو افسر کلان تھا
نے آواز دی کہ منم شعبدہ باز جادو نور افشان اسکی جانب چلی آواز دی کہ او شعبدہ
باز جادو شعبدہ گراتے کئی دو دو تیز داری تب وہ ہتھڑ مارتا ہے زمین پر کوکب روشن ضمیر میں
دیتی میں آواز دیتی میں استاد اس نامرد کو اب پیچھے جانے نہ دو نور افشان قریب شعبدہ
باز کے پہنچے اسنے ہاتھ تلوار کا مارا نور افشان نے کلائی پر ہاتھ ڈالدیا اسنے چاہا لپٹ پڑے نور
افشان نے اکھیڑ کر مارا شعبدہ باز زمین پر گرا نور افشان کود کر چھاتی پر سوار ہو گیا ایک
ہاتھ ٹھوڑی پر رکھا ایک ہاتھ سر کے نیچے رکھکر چاہا کہ سر اس خود سر کا کھینچ لیں کا دوسرا افسر
بڑھا خبردار خبردار کہتا ہوا قریب آیا ہاتھ تلوار کا نور افشان کو مارا نور افشان نے بازو بچا
کر کلائی پر ہاتھ ڈالدیا ایک طمانچہ مارا کہ سر اس خود سر کا اڑ گیا میت افسر سے کوکب سے مقابلہ پڑا
[illegible] کر آواز دی کہ او کوکب شہنشاہ طلسم [illegible] رہا سمجھ سرکشی اب [illegible] کو بجا ڈ
[illegible] ہاتھ تلوار کا مارا کوکب نے تلوار کو تلوار پر روکا بدلے میں اسکے ہاتھ تلوار کا مارا نور
افشان نے ہر چند آواز دی کہ او کوکب کیا کرتے ہو کوکب کی تلوار چل چکی تھی سر اس خود سر
کے پڑتی کہ اسکے دو ٹکڑے ہوئے لاشے نے آواز دی کہ نہنگ اس قدر خون [illegible] کوکب دریا
خون میں گرے شناوری کرنے لگے ہزار [illegible] کوکب سے لپٹنے لگیں زرہ تو جگر جھنکدی
[illegible] نہنگ [illegible] نے دریا سے سر نکالا منہ پھیلا کر طرف کوکب کے چلا کوکب بچا میں سے لڑ رہے
تھے کچھ خیال بھی نہیں نہنگ نے [illegible] ایک دم کھینچا کوکب اسکے منہ میں چلے

ہاتھ کوکب کے وہین نہنگ مین گئے ہین چاہتا ہی کہ کوکب کو نگلجائے کہ نورافشان نے
وہین سے نعرہ کرکے کہا کہ او نہنگ خون آشام یہ شہنشاہ طلسم نورافشان ہی اگر یہ تیرے
پیٹ مین پہونچا جلکر خاک سیاہ ہوگا نہنگ نے کچھ نہ سنا کوکب ہرچند پھڑکتے ہین نہنگ نگلے ہی جاتا
ہی نورافشان کو تاب نہ آئی تلوار کھینچکر دریا مین پھاند پڑے مچھلیان لپٹ گئین نورافشان
انکو قتل کررہے ہین نصف جسم کوکب کا نگل چکا ہی کہ ایک برق کڑک کر آسمان سے گری کہ نہنگ
کے دو ٹکڑے ہوے کوکب اسکے جسم سے جدا ہوئے آسمان پر دیکھا کہ برہمن رو مین تن گھبرایا
ہوا کھڑا ہی سحر کرتا جاتا ہے مگر گھبراتا ہے ایسا ہو کہ مین سحر کرون کچھ اثنا مضمون نہ ہوجائے مگر نہنگ
کے مرتے ہی دریاے خون غزاتا مار کر غائب ہوا آواز آئی کشتی مرا نام مین شعبدہ باز و
نیرنگ حیلہ ساز ہو اب تینون ایک مقام پر کھڑے ہوے برہمن نے کہا کہ استاد اب نکل چلیے
خدا نے فضل کیا کہ اس بلا سے آپ بچے کوکب و برہمن و نورافشان پر پرواز پیدا کرکے
چلے ماہیان و آفات و افراسیاب کوہ زبرجدی پر آئے کنیزان سامری جیتی باتین
کررہی ہین ایک کہتی ہے بوا شہنشاہ آتے ہین دوسری نے کہا کہ بوا اپنی مزدوری کو آتے
ہین ایک نے کہا کہ جو کام کیا تھا وہ بیکار ٹھہرا ایک نے کہا کہ بوا نام کیون نہین لیتین ایک
نے کہا کہ بوا جسے شعبدہ مین پھنسایا تھا وہ نہ پھنسا تو تینون آفت ہی مارے گئے تو نیرنگ حیلہ
ساز نے بھی شعبدہ کیا دریاے خون بنایا تو نہنگ بنکر آئی ایک نے کہا تو برہمن بھی ہو چکے
ایک نے کہا کہ لو زنجیر کرنگلگئے اب طرف قصر نورافشان کے جاتے ہین افراسیاب نے کہا
کہ جلد مین توان بدزبانون سے بات نہین کرتا تم انسے پوچھو کہ اصل مین کیا ہوا ایک نے ہنسکر
کہا کہ شہنشاہ ہمسے بات کیجیے دوسری سے اشارہ کیا کہ بوا ڈھول بجاؤ شہنشاہ ہوشربا کے
سامنے کچھ گاؤ انکو گانا سناؤ دو چار نے ڈھول بجایا دو چار نے یہ اشعار شروع کیے

نظم

گیا خالی کا تو ماہ اے مہ انور خالی — عید کے چاند تو اچھا نہین بستر خالی
آئے میخانے سے ہم وائے مقدر خالی — آب حیوان سے پھرا جیسے سکندر خالی
کف افسوس کی پرواز سے آتی ہی صدا — کوچۂ یار سے آتا ہے کبوتر خالی
ٹکڑے ٹکڑے مین تری تیغ ادا سے دل و جان — کون سا وار گیا تیرا ستمگر خالی

بسمل تڑپ رہے ہین سر راہ دیکھیے
دامن اٹھاکے آپ ذرا بچکے جائیے

گر دل نشین ہے پردہ نشینی تو میری جان
گھر آپ کا ہے شوق سے دل مین درآئیے

صیاد فگنی کا شوق ہے تو دام زلف مین
عاشق کے مرغ روح کو آکر پھنسائیے

آخر تو درد عشق سے باقی رہیگی جان
کیون ایکدم کو منت عیسےٰ اٹھائیے

دنیا مین کوئی عشق سے بدتر نہین ہے چیز
دل اپنا مفت دیکے بھی جی سے جائیے

ہے شربت وصال ہی دشوار زندگی
دل کی لگی کو آپ ہی آکر بجھائیے

باران اشک دیکھیے تھمیگا ابھی
بجلی کی طرح آپ ذرا مسکرائیے

اعجاز عیسوی کا بھی ہوجاے امتحان
کشتے کو آپ ناز سے ٹھوکر لگائیے

منظور محو ذات جو ہوتا ہے تو نظام
دل سے ذرا حجاب دوئی کا اٹھائیے

اسطرح کے کلمات جو افراسیاب نے سامنے آفتاب گوہر دندان کے کہے آفتاب گوہر دندان نے مسکراکر جواب دیا کہ اے شہنشاہ ہتو مدت سے آپکے طالب ہین بلکہ نور افشان نے ایک عرضی بھی لکھی تھی کہ آفتاب سے شادی کرلیجیے آپکے کارگزاروں نے عرضی پیش کی داخل دفتر کردی آج اتفاق سے آپ ہمکو ملگئے چلیے قصر نور افشانی مین تشریف لیچلیے افراسیاب نے تخت سے تخت ملایا مقصد کیا کہ تخت پر آفتاب کے آؤن آفتاب نے مسکراکر کہا کہ اے شہنشاہ قصر مین ملازم نور افشان موجود ہین سب ہنسینگے الگ الگ چلیے ایک پہر بھر کی تکلیف پھر عمر بھر کی راحت ہے افراسیاب تخت کے ساتھ ہوگیا تخت اڑتا ہوا چلا آفتاب باتین کرتی ہوئی ساتھ ساتھ افراسیاب کو لیے جاتی ہے جیسے ہی قریب قصر نور افشانی کے پہونچی یہان تو نظر آیا عاشقان ہی عاشقون کی جاؤ دھونیان رمائے ہوے ہو حق کر رہی ہین کہین قبر دونی دھو مین نکل رہی ہین پڑے قبر دنکے جل رہی ہین ہر طرف سے آوازین آتی ہین کہ اے جانجہان وای آرام دل مشتاقان تیرے عشق مین مرتے ہین ملک مال چھوڑا سلطنت ترک ہوئی تمہاری یاد مین فقیر بنکر بیٹھے ایک نگاہ تو ادھر دو دوسری ہن ملکہ آفتاب کی ہلال گوہر دندان قصر پر سے بیٹھی ہوئی دیکھی کہ بہن آفتاب افراسیاب کا تخت ساتھ لیے آتی ہین اٹھکر افراسیاب کو سلام کیا پکار کر پوچھا کہ اے ہمشیرہ صاحبہ آج شہنشاہ کہان ملے کیون پھنسا کیونکر چلے آئے اتفاق سے

ادھر آنکلے افراسیاب نے ہنسکر جواب دیا کہ ای ہلال تمھاری بہن کے مشتاق تھے چلتے
آفتاب نے پکار کر آواز دی کہ والد نامدار کو بلا دو دوسرے قصر میں نور افشان جادو تھے
غلام نے جا کر خبر دی کہ ملکہ آفتاب افراسیاب کو لائی ہیں آپکو طلب فرماتی ہیں نور افشان
کی رنگت متغیر ہوگئی کہا آفتاب نے غضب کیا افراسیاب کو لانا مناسب نہ تھا یہ کہکر اپنی مقام
سے لیکے اسمقام پر آئے افراسیاب کا تخت ہوا پر لہرا رہا ہے آفتاب نے آواز دی کہ ای
والد نامدار شہنشاہ تشریف لائے ہیں اور اشارہ سے کہا کہ میں مجبور ہوگئی راہ میں شہنشاہ
نے دیکھا بیتاب ہوگئے اشعار پڑھتے تھے باتیں وہ کہی کہ جو کبھی کنیز کے کانون نے نہ سُنی
تھیں سوا اسکے کوئی چارہ نہ تھا اب یہاں حضور موجود ہیں جو مناسب جانیے وہ کیجیے
نور افشان کو دیکھکر افراسیاب نے سلام کیا نور. افشان نے برخوردار کہا کہا کہ اے
شہنشاہ آئیے سرفراز فرمایئے جو آپکو کاہش ہے وہی غلام کو بھی خواہش ہے مگر اتنا خیال
رہے کہ یہ کمسن ہے اور ملکہ حیرت جادو عقیل و فہیم ہیں انکا اور انکا کیونکر ساتھ ہوگا افراسیاب
نے کہا کہ میں حیرت کو نکال دونگا بلا سے جلدی میکے میں چلی جائیگی نور افشان نے کہا کہ
اسکی فکر ضرور ہے افراسیاب نے کہا کہ انکا اور انکا سامنا نہ ہوگا نور افشان افراسیاب
کو اپنے ساتھ لیکر ایک قصر میں آئے وہ قصر نہایت آراستہ تھا کہا ای شہنشاہ آج ہی آپکا
سب سامان ہوجائے افراسیاب نے کہا کہ استاد نہایت مہربانی ہوگی عمر بھر احسان مانونگا
نور افشان نے کہا کہ مقدم بھونری پھرنا ہمارے یہاں کا دستور ہے کہ دُلھن کو سر سے پا تک
برقع میں چھپا دیتے ہیں حجلۂ عروسی میں صورت جا کر دیکھو اول صورت نہ دیکھے افراسیاب نے
کہا کہ جو آپکی نزدیک بہتر ہو وہ کیجیے آپ دہنی ستام ہیں جنھون نے مجکو پرورش کیا کمال سکھائے آپ
اس شخص کے باب میں یہ سنکر افشان نے کہا کہ آج تمھاری بیاہ بنینگے افراسیاب کو اس قصر میں
بٹھایا ایک صندوق کھولا اسمیں لباس کہا تمھارا یہ لباس دولھا کا ہے عروسی میں لیجاؤن دلھن بنا کر
لاؤن یہ کہکر آفتاب کو علیحدہ کیا ایک کنیز زنگن بڑھیا اسکو بھونڈے کا زیور پہنایا عطر ست سا
کپڑون میں ملدیا سر سے پا تک برقع میں چھپایا اسی قصر میں اندرہ بھی تھا خود برہمن بلا کے
برہمن اشلوک پڑھتے ہوئے آئے تعریف افراسیاب کے اشلوک بڑی دلھن سر جھکا کر آ ہو

برہمنون کے ہمین میٹھی ہے افراسیاب اٹھا برہمنون نے کہا کہ دلھن کا کچھ قدر بڑا معلوم ہوتا ہے
برہمنون نے کہا کہ حضور کے ساتھ شادی ہوئی ہی بانیدہ ہوگئین افراسیاب نے خوشی خوشی
دامن دیا برہمنون نے اسیس دی کہ میان بی بی کا چولی دامن کا ساتھ رہے دلھن زد کھا کے
گریبان سے پیچھی رہی بادلی ہو زادہ روشن شہنشاہ خوش لباس فلک ساس گیا دولھا مین کیا
دلھن مین برہمنون نے جہان پناہ جناب افراسیاب گٹھ بندھن کرکے کنوئین کے گرد پھرے برہمنون
نے پھر پکار کر کہا کہ جاہ بڑھے آپ ذرہ ہی مگر اے شہنشاہ ہوشیار ہونا قدم کے جوکے اگر گھڑے
لنڈھا دے گے تو نباہ پانی مشکل ہوگی کیونکر تسکین دل ہوگی برہمنون نے جو پکار کر اسیس دی
افراسیاب جہاں تھے پانی پانی ہوگیا جب سات چرخ گرد کنوئین کے لگا چکے تو ہلال گوہر دندان
ہنستی ہوئی آئین کہا او بھیا دلھن کا ہاتھ پکڑلو مگر ہاتھ پکڑنے کی لاج رہے افراسیاب نے دلھن
کا ہاتھ پکڑ لیا ہلال نے کہا کہ بھیا بہت نہ شرماؤ حجلۂ عروسی مین دلھن کو لیجاؤ ہلال نے باپ کا
ہاتھ پکڑ لیا کہا کہ ابا جان اب باہر آئیے عاشق و معشوق کا ساتھ ہوا دلھن بھی رسوائی ذرکیا
کرنا بھی تمام ہر شہنشاہ کے تی بھی ان باتون پر افراسیاب خوش ہوتا ہی کہ دلھن کی عشق کا حال
بیان ہوتا ہے نور افشان وہلال وغیرہ باہر گئے افراسیاب کہتا بھی جاتا ہی کہ ابا جان ابھی
باہر تشریف نہ لیجایئے یہان تشریف رکھیے نور افشان نے کہا اے فرزند اب لذت وصل اٹھاؤ
اب افراسیاب بھولا جاتا ہی کہ نور افشان کیسے اصلی مین اب گٹھ بندھن ہو چکا کیا کوئی قاضی
ہو آخر نور افشان وہلال وغیرہ باہر گئی گلابیان شراب کی کشتیان کباب کی گلدستے پھولون کی
گرد افراسیاب رکھی مین افراسیاب بھولا ہوا بیٹھا ہی دلھن بھی سر جھکائے بیٹھی ہے کنیزان
نے مبارک مبارک کر کے دروازہ بند کیا قفل بھی دروازہ مین لگایا افراسیاب نے دلھن
کی پیٹھ پر ہاتھ رکھا کہا کہ اے جان جہان وای آرام دل مشتاقان منہ کھولو مین صورت زیبا دیکھنے کو مشتاق
جمال ہو رہا ہون دلھن نے چپکے سے کہا کہ صاحب شراب پیو ایک جام مجھکو بھی پلا دو
نشے مین جو چاہو کرلو دل اپنا بھرلو نہین تو مین شراب پلا دون ایزد دولھا کو راضی کردن
دلھن کے ہاتھ مین داستانے چڑھے ہوئے ہین جام لبریز کیا افراسیاب کے آگے رکھدیا کہا
پیو جیسے پیرا خون پانی ایک کرو افراسیاب اشتیاق وصل مین جام پی گیا دلھن نے دوسرا جام دیا

پیو

مین چلا جاؤ افراسیاب جا کو برابر دیکھا جب ایک گالی بنالی [illegible] تو دلھن نے ہاتھ لگا مین
افراسیاب کے والد نے کہا اے بیٹا [illegible] شربت وصل پیا ہے تیری
عشق تو اصل ہون افراسیاب نے [illegible] سے لپٹایا کہا صاحب برقع تو
چہرے سے ہٹاؤ جمال جہان آرا دکھاؤ مین مشتاق جمال ہون طالب وصل ہون دلھن نے کہا کر
بیٹا صورت بھی ضرور دیکھو گے جب مطلب اصلی ہو جاتا تو اختیار تھا جب افراسیاب منتین کرنے لگا
تو دلھن نے برقع چہرے سے ہٹایا اور کہا کہ اے فرزندان باتون کا خیال نہ کرنا ملال نہ کرنا ماں باپ
کی شیبان ایسی ہی ہوتی ہین جو خوبصورت مین بات ہے وہی بدصورت مین بھی بات موجود ہے بس اب
بیٹا جلد آؤ دودھ اترا ہے پیلو اب جو افراسیاب نے دیکھا کہ یہ کیسی دلھن ہے کالی رنگت ہے سن اسنا کہ
سر پر ایک بال نہین منہ مین کوئی دانت نہین درج دہن موتیون سے خالی گالون مین اسقدر گڑھا
کہ پانی بھر جائے پھوٹی دو آنکھین املی کے چیِن گالون پر جھریان پڑی ہوئی ہین سینے پر دو اپلے ہوے ہیگین
لٹک رہے ہین بڑھیا نے وہ ہیگین اٹھا کر منہ سے افراسیاب کے لگا دیئے کہا کہ چوسو بیٹا پیو شاید
کوئی قطرہ نکل آئے میرے بچے کا دماغ قوت پائے [illegible] نے بچاؤنگی اسکا شوہر باتھو لاؤنگی اب تو
افراسیاب کو غصہ آیا بڑھیا کو دھکیل دیا کہا ارے یہ میرے ساتھ کیا مکر کیا ہٹ میرے پاس سے
بڑھیا نے کہا کہ بیٹا میرے ساتھ تجھ سے عقد ہوا تو دولھا قرار پایا مین دلھن قرار پائی دمنون
سے بوتھیان پڑھ پڑھ کے اسپر دم کیا مجھ مین کوئی عیب ہے کہا بڑھیا سر پیٹنے لگی
افراسیاب کی زبان پر ہے کہ ہائے آفتاب گوہر دندان کہان ہے میری آنکھون سے [illegible]
پنہان ہے بڑھیا کہتی ہے بیٹا مجھے شاد کرو معشوقہ خوش رو کو نہ یاد کرو نہین تو میرا [illegible] حق ڈال دو
اب تو مین تیرا دامن نہ چھوڑونگی افراسیاب نے ایک طمانچہ مارا بڑھیا نے گریبان پکڑا دونون
مین جوتی بیزار ہونے لگی دونون لڑتے لڑتے تخت سے گرے افراسیاب حیران ہے کہ یہ بلا مجھکو
نہین چھوڑتی کیسے کیسے طمانچے مارے ہین مگر منہ نہین موڑتی سحر جو یاد کرتے ہین تو بالکل [illegible]
دریاے حیرت کا جوش اب جو دیکھتے ہین تو ایک ویران جنگل مین بڑھیا گریبان پکڑے [illegible]
گاؤن والون کو پکار رہی ہے کیسی ہاہا کو پکارتی ہے بڑھیا نے جو چلا چلا کر آواز دی [illegible]
سے پانچ چار گنوار لٹھ کاندھے پر رکھے ہوے دوڑے آئے پکار کر آواز دی کہ کیون بے [illegible]

گئی ہے اجی یہ کیا بادشاہ طلسم ہوش ربا بنا ہے تم دولہا دلہن کی رسم سے انکار کرتا ہے دولہا دلہن بے وارثی نہیں ہیں
ہمارے شاہ ان کی دلہن ہے ہمارے بیٹوں کی بڑی نوزش عمر کو پڑھن ائے جانے سے ہم بیٹوں کے
سر پر بزرگ نہ رہا تو اب بھی انکار کرتا ہے اتنے لٹھ ماریں گے کہ ہاتھ پاؤں تمہارے ٹوٹ جائیں گے افراسیاب نے
جو گنوار وں کو دیکھا کہ غل مچاتے ہوئے لٹھ تانے ہوئے آتے ہیں چاہتا ہے کہ بڑھیا سے دامن چھڑا کے
ایک جانب بھاگ نکلے بڑھیا دامن نہیں چھوڑتی لپٹی جاتی ہے کہتی ہے کہ میرے پوتے آتے ہیں ان سب کے
سامنے بیٹھ کر انصاف کر کیوں بھاگتا ہے افراسیاب کو یقین ہے کہ یہ گنوار آکر لٹھ مارنے لگیں گے ایک مزا
دیکھیں یہ بیٹ جائیگا قضائے کار آفات چہار دست قصر زبرجدی میں تخت زبرجدی پر بیٹھی ہے
کنیزان سامری گرد باتیں بنا رہی ہیں ایک نے کہا کہ لو غضب ہوا سے تو آپ نے کچھ اور سنا اس ظالم پر
عاشق ہوئے دوسری نے کہا وہ غضب ہو گیا قصر نور افشانی میں گئے تیسری نے کہا کہ لو بوا اور آفت
ہوئی چوتھی نے کہا اور سخت مصیبت ہوئی پانچویں نے کہا کہ نوبہار پر گلشن ہے اب تو گٹھ بندھن
ہے ایک نے کہا کہ لو گٹھ بندھن ہو گیا ایک نے کہا کہ شراب بھی پی ایک نے کہا لو جو بھی جھولے ایک نے کہا کہ دلہن
کا چہرہ دیکھا دلہن تو رشک آفتاب ہے دوسری نے کہا فخر ماہتاب ہے تیسری نے کہا کہ لو جھوم جھام
ہونے لگی ایک نے کہا کہ لو دلہن نے دولہا کا گریبان پکڑا ایک نے کہا کہ لو جوتی پیزار ہونے لگی ایک
نے کہا کہ لو قصر سے بھی نکل گئے ایک ڈھول اٹھا لائی بجانے لگی کہا لو سنو دولہا دلہن کا سہرا گاتی ہوں سہرا

| | |
|---|---|
| تم کو نوشاہ مبارک ہو یہ زرین سہرا | لعل و یاقوت سے ہے صاحب تزئین سہرا |
| انجمن حلقۂ انجم ہے مکان چرخ بریں | چاند سا آپ کا چہرہ ہے تو پروین سہرا |
| نکہت گل سے بسی محفل جشن شادی | گوندھ کر لایا ہے گلزار سے گلچین سہرا |
| سہرے کی شان بھلا کس سے بیان ہوتی ہے | سورۂ فاتحہ چہرہ ہے تو آمین سہرا |
| مصحف پاک پہ تفسیر ہو جس صورت سے | چہرہ سہرے کی جلا سہرے کی تزئین سہرا |
| صبح تک شام سے اٹھے نہ حیا کا پردہ | کان میں کرتا ہے نوشاہ کے تلقین سہرا |
| نگل وہ کہتے ہیں مضامین کے عجب کیا رعنا | ہے ترشگل زبان ہو لیے تحسین سہرا |

جلا چلا کے گیت یہ گانے لگیں آفات نے کہا کہ اے نالائقو یہ کسکا ذکر ہے ایک نے کہا کہ لو گنوار بھی
آگئے سب دلہن کے بھائی ہیں لٹھ اٹھائے ہیں صحرائے ریگستان میں شہنشاہ کو مارا چاہتے ہیں

آفات یہ کہکر اُٹھی کہ ہاے میرا بچہ ارے نگوڑے کو سمجھا دیا تھا کہ قصر نور افشانی مین دبک جانا یون
جاکر پھنسا کہ آپ سے باہر ہوگیا ہاے نگوڑے نور افشان کو کیا صدمہ پہونچاؤن کہ اسکی
بدعت کا بدلا ہوا ارے غضب کیا صحرا ے ریگستان مین پھنسایا میرے بچے کے حال پر رحم نہ آیا
ارے گنوارون کی چڑھائی یہ جگ ہنسائی یہ کہتی ہوئی آفات چلی دو کنیزین تو پیچھے چلین اور سب
نے کہا کہ تمہاری جوتی جاتی ہے نگوڑا بیہودہ بیوقوف گنوارون کی مار کھالے تو بہتر ہے ایسا دیدہ ہوا
کہ پرائے گھر مین چلا گیا وہان جاکر شادیان کرنے لگا اُنکی دادی جانے اور وہ جانین دونون بہنین
گئی ہین مُردار لذت اُٹھائینگی یہان آفات اُس وقت پر پہونچی کہ گنوارون نے لٹھ اٹھا لئے ہین
دلہن گریبان سے لپٹی ہے لباس پارہ پارہ مہندی ہاتھ مین لگی ہوئی گنوارون کے آگے افراسیاب
منت کر رہا ہے کہتا ہے کہ بھائی لٹھ نہ اٹھاؤ مین دلہن کو رکھونگا محل اسکے رہنے کو دونگا گنوار کہتے ہین
کہ اے تیرے محل کہان ہے آفات نے جو آسمان سے یہ منظر دیکھا جل گئی وہین سے تیلیا کو ہلا دیا
کہ گنوارون کے سر کٹکر گرے زمین پر آئی ایک دوہتڑ افراسیاب کو مارا زنگن کا ہاتھ پکڑکے
کھینچا کہا ارے اسکا گریبان تو چھوڑدے رنڈی کنیز الینا افراسیاب کہتا ہے کہ دادی جان بیشک
کتخدا ہوا میرا اسی کے ساتھ سامان درپیش ہوا تجھے کیا اس سے انکار ہے یہ ناحق تڑپتی ہے
جو کہیگی وہی کرونگا زنگن نہین مانتی گریبان سے لپٹی جاتی ہے جب تو آفات نے دونون تیلیون
کو اشارہ کیا کہ ارے میرے بچے کو اس نگوڑی بلا سے چھڑاو ایک تیلی نے بڑھکر زنگن کا ہاتھ پکڑ کھینچا
زنگن گریبان نہین چھوڑتی جب تو تیلی نے ایک طمانچہ مارا زنگن کا [illegible] سے اُسکے قطرے
خون کے گرے تیلی جلکر خاک ہوئی آفات رونے لگی پھر سوچی کہ یہی بہتر ہوا خاک تیلی کی اُٹھا کر
افراسیاب کے منھ مین دی کہا آ تیری وجہ سے ایک کنیز ساحری کا خون ہوا او افراسیاب
خانہ خراب اب مسلمانون کو شادی دے ورنہ انکے ہاتھ سے [illegible] مجھکو بھی یقین کامل ہوا کہ طلسم
ہوش ربا پر زوال ہے جب تو بادشاہ طلسم ہوش ربا کا یہ حال ہے دربندون کو مغلوب کر شاہون
کو مارنے لگے جہان تک ہین پڑے بلد و بہار کا تماشہ کر عمرو عیار کو مار ڈالتے تو تیری جان بچیگی
ورنہ تیری بھی جان جائیگی افراسیاب نے کہا کہ بیہودہ بلو بارہ سو کنیزون مین ایک کنیز نہ ہوگی تو
کیا ہوگا خاک تیلی کی کھاتے ہی افراسیاب کو سب یاد آیا کہا جلدی چلو دوسری کنیز ملے کہا کہ مین تو

نہ جاوُنگی خاک پر اپنی بہن کی فقیرنی بنونگی آفات نے سمجھایا تپلی کو گود مین اُٹھایا تپلی کا رونا نہین
موقوف ہوتا آفات لیکر چلی کہ گنوار گنوار بے ہوئے پیدا ہوئے دو ہزار جوان ننگ دھڑنگ دھوتیان
باندہے ہوئے ڈھال پھینکے لیے ہوئے آگے آگے ایک زمیندار کالے ٹٹوے پر سوار تیر و کمان ہاتھ مین
وہ دو ہزار برچھیان لیے ہوئے وہین سے غلغلہ کرتے ہوئے کہ ارے ان خونیون آمار لو ہمارے بھائیون
کو مارا نامرد شادی کرکے دلھن کو لایا دفعہً بت وصل کی پیاسی تھی ہائے حسرت لیکر دنیا سے گئی ارے
انکو مار لو دو ہزار نے تیر مارے مگر زمیندار کے ہاتھ کا تیر سینے پر تپلی کے پڑا سینے کو توڑ کر پار گذرا
ڈھکلہ اکر تپلی گر پڑی ایک چیخ ماری کہ لو جدّہ ہم تو جاتے ہین مگر تمکو سناتے ہین کہ افراسیاب مارا جائیگا
ہاتھ سے اسد کے امان نہ پائیگا آفات نے جلدی سے خون سینے کا تپلی کے منھ پر افراسیاب کے
ملا بس افراسیاب جادو مثل شعلۂ جوالہ کے اُن دو ہزار پر جا پڑا سب کو مار کے کاٹ کے ڈالدیا
دیکھا لاشہ ایک شخص کا پڑا ہے افراسیاب نے کہا کہ جدّہ یہ کیا شعبدہ ہے دو ہزار کو مارا اور لاشہ
ایک کا پایا یہ کہکر افراسیاب افسوس کرنے لگا کہ ایک آواز آئی او نامرد گھر جان سقدمات مین
تیرا کیا دخل ہے غنیمت جان کہ کنیزان سامری نے اپنی جان دیکر تیری جان دابرد بچائی یہ سنکر
آفات نے کہا کہ اے افراسیاب چل اب رکنا اس ریگستان مین بہتر نہین آفات نے ایک
تخت تیار کیا اُسپر بٹھا کے افراسیاب کو لے چلی سمجھاتی ہوئی کہ اے افراسیاب اگر مجھکو خبر نہ ہوتی
تو ان گنواروں کو کوئی مار سکتا تھا کوئی ایسی حرکت کرتا ہے کہ جو تو کر گذرا ہے منع کیا تھا کہ کبھی
قدم نور افشانی مین نہ جانا تو یون عاشق بنکر گیا نور افشان بلائے روزگار ہے خیر شکر کا مقام ہے
کہ اس وقت اسد اس طرف متوجہ نہ تھی نہین تو کامل لڑائی پڑتی بڑی مشکل تھی خیر مین نے تجھکو آکر
بچا لیا لیکن یہ طریقہ اچھے نہین ہر چند کہ تجھکو کوئی مار نہین سکتا لیکن ذلت تو ہوئی افراسیاب ہون
ہون کرتا ہوا آتا ہے کہ دیکھا ایک ابر سیاہ اٹھا قریب آکر ابر پھٹا دیکھا کہ حیرت جادو تخت پر سوار
مصور و صورت نگار ہمراہ کئی لاکھ ساحر لشت پر حیرت کی سواری بڑی دھوم سے آئی ہے
حیرت نے جھکر افراسیاب کو سلام کیا کہا کہ اے شہنشاہ تمہارے پاس باغ سیب مین چلی تھی مقام
تمر باد ہر وقت الامان ہے سامان مراد سے لے رات کو عیاری کی قدرت کی بہو کو گرفتار کر گئے لیے کیا صرصر
نے جا کر رہا کیا کیسی ذلت ہوئی اب جدّہ تم تو جاؤ مین شہنشاہ کو ساتھ لیجاؤن طبل جنگی بجواؤن صبح کو شہنشاہ

میدان مین نکلین گے سب کا خاتمہ ہو جائیگا سب سے زیادہ بی بہار بلبلاتی ہین بہار کو سزا دلے
آفات نے کہا کہ اے افراسیاب تو نہ لڑنا مین جا کر ایک پہلوان بھیجدون حیرت نے کہا اسے
جلد بجا ارشاد فرماتی ہین کسی پہلوان کو بھیجدیجے گا آفات نے کہا کہ مین جاتے ہی روانہ کردونگی آفات
طرف کوہ کے جلدی کے گئی حیرت و مصور و صورت نگار وغیرہ نے تخت افراسیاب کو گھیر لیا
لیکر چلے قریب کوہ بلور کے پہونچے ملکہ بلور جادو مع دو ہزار کنیزون کے پہاڑ پر کھڑی تھی با بانگ
سلام کیا پکار کر کہا کہ اے ملکہ عالم آئیے سب سامان عیش و نشاط تیار ہے حیرت جادو نے
کہا کہ اے شہنشاہ چلیے مین چل کر ٹھہریے گھڑی دو گھڑی آرام فرمائیے افراسیاب اتر پڑا بلور
ساتھ لیے ہوئے پہاڑ پر پانی مسند بچھی تھی تخت پر افراسیاب کو بٹھایا گرد سب گھیر کر بیٹھے بلور نے
آواز دی ارباب نشاط کو بلاؤ سازندون نے ساز درست کیا ایک نازنین سامنے بیٹھکر یہ غزل گانے لگی نظم

| | |
|---|---|
| دل مرا فرقت محبوب مین بیتاب نہین | کیا آئینہ وہ ہے جسمین کہ سیماب نہین |
| آتش داغ جدائی سے نہ اثر بجھا گیگا | طائر دل ہے یہ کچھ طائر سیماب نہین |
| سجدہ مہ آج ہے اس ماہ کا کیا عزم سفر | چودھوین رات ہے پر جلوہ مہتاب نہین |
| بیقرار ہے آج مری نیند اڑی جاتی ہے | دیکھو تکیون مین تو کوئی پر سرخاب نہین |
| رات دن ابرو سے جانان کا تصور ہے فرو | کون مسجد ہے دلا جسمین کہ محراب نہین |
| ترک اسباب پہ آمادہ جو ہے اے ناسخ | تیرے نزدیک یہ کیا عالم اسباب نہین |

یہان تو یہ نازنین غزل گا رہی ہے مگر ماہیان زمرد پوش پردۂ ظلمات مین تخت پر
بیٹھی ہے تصویرین کل ملکون کے بادشاہون کی لگی ہین تجسس کے پر تصویر افراسیاب پر
دیکھا کر رنگ کاغذ متغیر ہوا ماہیان نے گھبرا کر کہا کہ اے خیر تو ہے میرے بچے پر کیا گذری کہ
کاغذ تصویر اڑا جاتا ہے سات کنیزین اسکی بھی خدمت مین رہتی ہین ایک جانب سر جھکائے بیٹھی ہین
ماہیان نے کہا کہ کیون بیٹھی ہے کاذات کیسا ہی سنگ کا غذ تصویر متغیر ہوا کنیزین [illegible]
جواب اسکا نہین دیتین جب ماہیان نے ہاتھ باندھے کہ کیون بیٹھو نہ بولنا کیسا نماز کیسا
مزاج ہے افراسیاب تو سب کے سر کا تاج ہے اسکا حال پوچھتے ہین بتا نہین سکتین ایک نے کہا کہ
ملکہ مزاج کی طبیعت کا حال کیا [illegible] قمر نور افشانی مین جا کر بیٹھے وہان شادی ہی کر گذرے ہاتھ سے

زخمن سنکے جدہ نے بجایا وہ تو صحرا تمام سحر سے معمور ہے اب نقل کوہ بلور پر افراسیاب کو ریگستان
جادو نے حیرت بنکر بٹھایا ہے نہیں معلوم کیا منظور ہے ابھی تو گانا ہو رہا ہے دم بھر میں شراب پلیگی
قیامت برپا ہوگی شراب پی اور غضب ہوا یہ سنکر ماہیان اٹھی کہا کہ ارے اس سفلے نے نام
ہوش ربا مٹایا بادشاہ ہوش ربا کے واسطے یہ رتبہ تھا کہ جسپر نگاہ قہر سے دیکھے وہ جل جائے
یہ اب تلوار کھینچے ہیں اور ڈرتے ہیں اور پھر کچھ نہیں ہوتا یکایک چھپی اور آسمان میں ڈوب گئی وہ
میں دیکھا ساحر جمے ہوئے کھڑے ہیں انہوں نے جو ماہیان کو دیکھا سحر کرنے لگے ماہیان
تڑپ کر گری برق چمکائی آگ برسائی تلوار پھینک ماری ہزاروں کے سر کٹے ہزاروں کے
ہاتھ منھ ٹوٹے ہزاروں پیوند زمین ہوئے قیامت برپا ہوگئی نیچے پڑے ہوئے گھس کر لڑ رہی ہے
جب ہاتھ تلوار کا ہلایا دو دو سو کے سر اڑا دیے جب مٹھی سے سنگریزے پھینکے پتھر برسنے لگے بہتوں نے بھی سحر
میں بارہ ہزار کو اسنے قتل کیا میچے سے خون ٹپکتا ہوا لتھڑے خون کے سینے پر جمے ہوئے اس رنگ
سے ماہیان جاتی ہے اس وقت پہونچی کہ آسمان سے ماہیان نے دیکھا کہ وہ جونا زمین بشکل
بلور ہے اسنے جام لبریز کیا ہاتھ بڑھا کر عرض کی کہ اے شہنشاہ بیشتر نوش بادہ کہ ایام غم ماند عہد
پنہان نہ ماند چنین نیز ہم نخواہد ماند حیرت نے گلے میں ہاتھ ڈال دیے کہا کہ اے شہنشاہ پیجیے شراب
آپ پیں گے نشہ ہمیں ہوگا آپ کو فرحت ہو ہمارے بھی دل کو تقویت ہو افراسیاب نے ہاتھ
بڑھایا حیرت علیحدہ ہوئی کہ ماہیان نے ہاتھ ہلایا برق گری جام ٹوٹا شراب شعلہ بن کے
اڑ گئی دوسری برق چمکی پلانے والی کا سر اڑ گیا افراسیاب نے کہا کہ ارے یہ کون ہے بدولت
کے سامنے سحر کیا بوٹیاں کاٹ کے پھینک دونگا یہ کہکر طرف آسمان کے دیکھا کسی کو نہ پایا حیران
ہوگیا حیرت پیچھے ہٹی ماہیان نے ہاتھ ہلایا برق گری کہ حیرت کے دو ٹکڑے ہوئے افراسیاب
نے سر اٹھا کے طرف آسمان کے دیکھا ماہیان نے نعرہ کیا کہ او افراسیاب خانہ خراب اگر شراب
پی لیتا تو پانی ہوکے بہجاتا یہ سفلہ مزاجی بیہودہ کو دیکھکر بچ گئے یہ سختی اٹھائی کوہ بلور جان سے
بچے آ لگے ارے دیوانے دیکھ تو یہ کوہ بلور ہے اب جو افراسیاب نے نگاہ اٹھائی کوہ ویران
میدان سنسان خاک اڑ رہی ہے پتے درختوں کے باد خزان سے گر رہے ہیں شاخوں پہ باد
خزان سے ہجوم غم و لرزگی و غنچے بیدم کہیں پھول و پھل کا نام نہیں بہار کو اس جنگل کا کام نہیں

حیرت کے مرتے ہی مصور و صورت نگار قطرۂ آب ہو کے زمین میں جذب ہوگئے تمام لشکر غائب
ہوا ماہیان نے کہا کہ ادا افراسیاب واسطے سامری و جمشید کا ان حرکتوں سے باز آئیں نے
یہ بھی سنا کہ قصر نور افشانی میں جا کر قید ہوئے دادی صاحب آپکی وہان پہونچیں انھوں نے
جا کر بچایا ورنہ زندگی جان لیتی دلہن نے تھی بھلا پیچھا چھوڑتی اسے افراسیاب بڑے افسوس کا مقام
ہے اسوقت نور افشان و کوکب قصر جمشید کی میں ہیں اگر یہاں ہوتے تو مزا چکھاتی افراسیا
بگڑا ہوا ہے کہتا ہے نانی امان اب میں کیا کرونگا مہرخ و بہار کے ٹکڑے اڑا دونگا جب وہ قتل
ہونے لگیں گی تو نور افشان و کوکب ضرور آئیں گے مہرخ وغیرہ کو آکے بچائیں گے نانی جان تم
بھی آجانا دادی امان بھی وعدہ کر گئی ہیں اب وہیں جاتا ہوں ماہیان طرف پردۂ ظلمات کے
گئی یہاں مہرخ و بہار وغیرہ پشتۂ رنگین حصار پر اتری ہیں لشکر بعنایت خدا بامیں لاکھ کا
جمع ہے چار سے ساڑھے چار تک افسران فوج سب لڑنے والے مرنے والے جان دینے پر آمادہ
مہرخ خواجہ سے ذکر کر رہی ہیں کہ اب رہائی اسد کی فکر کیجیے خواجہ فرماتے ہیں کیا تدبیر کرون
خدا تدبیر بتائیگا انکی بھی رہائی کا وقت آئیگا کہ ہرکارے دوڑے ہوے آئے بعد دعا و ثنا کے
عرض کی کہ اے شہنشاہ لشکر اسلام افراسیاب بڑے قہر و غضب سے آیا ہے سر بارگاہ بیٹھا کہہ رہا ہے
کہ کل ایک کو زندہ نہ چھوڑونگا قتل مسلمانان سے منھ نہ موڑونگا عمرو نے کہا کہ جینے دو موت
زیست ہماری خدا کے اختیار میں ہے کیوں بیقرار ہو برق تڑپ کر اٹھا چالاک بھی چلا
چالاک صورت بدلے ہوے دردولت ملکہ حیرت پر پہونچا ایک کنیز موسوم بہ شگوفہ کو
بیہوش کر کے اسکی شکل بنا افراسیاب کی نگاہ بچا کر سر پر حیرت کے آکر مگس رانی کرنے لگا
برق بھی ایک ساحر سیاہ فام کی شکل بنکر ہو رہا ستون کی آڑ پکڑ کے کھڑا ہوا افراسیاب کہہ رہا ہے
کہ اے حیرت طبل جنگ بجوا کل بادولت خود لڑینگے مصور و صورت نگار و سرماد ابرق
سب سردار اپنے اپنے مقام سے اٹھے افراسیاب کی منتیں کرنے لگے کہ اے شہنشاہ غضب کا کام
فرمایئے مصور کہتا ہے کہ میں نے سحر تیار کیا ہے کچھ سے تصویریں درست ہیں غلام کے سردار
بھی چالاک و چست ہیں سب کو دیوانہ کر دونگا۔ کہکے صندوقچہ سامنے افراسیاب کے پیش کیا کہا
دیکھیے تصویریں تیار ہیں سب کے سحر یکا ہو جائینگے بہار کو یوں گرفتار کردوں کہ بھول جائیں

سارا پھول برسا جاتا بھول جائین رعد و برق کو تڑپا کے مار ڈالونگا افراسیاب نے کہا ہرگز مرشد
زادے آپ تکلیف نہ کرین مین نے آج بڑا ملال اُٹھایا ہے اس بدبخت نورافشان نے بڑا
شعبدہ دکھایا ایک سحر مین دیوانہ کر ڈالا یہ میدان کشتہ رنگین جنسار لاشون سے بھر دونگا حیرت
نے آنکھون مین آنسو بھر کے کہا کہ ای شہنشاہ آپ بجا ارشاد فرماتے ہین آپکے سحر کو کون رد کریگا کون آپکو
ٹوکیگا لیکن اگر دشمنون پر کچھ ادبار پڑا تو مین کہدونگی ہولی مسلمان بڑی بڑی بدختین کرینگے بی بہار میرے
خون کی پیاسی ہین جو پائین تو قتل کر ڈالین اپنے نام پر طبل جنگی بجوا دیجئے اور وہ لڑینگے مصور
مسند و قبچہ بغل مین لیے باتین کر رہا ہے دربار مین یہ ذکر ہے مسلمانون کے مٹانے کی فکر ہے ابر سیاہ آسمان
پر اُٹھا افراسیاب نے کہا کہ کوئی خیر خواہ دولت کا آتا ہے مرشدزادے صاحب ذرا اٹھ کر
دیکھیے تو مسند و قبچہ بغل مین مصور دبائے ہوئے باہر جاتا ہے جب جلوخانے مین پہونچا خدمتگار نے
عرض کی حضور مسند و قبچہ مجھے دیجیے آپ بغل مین لیکر چلے مصور نے پلٹ کر اُسے خدمتگار کو دیکھا
مسند و قبچہ بغل سے دیا باہر نکلا کہ صورت نگار بھی آئی کہا مرشدزادے مسند قبچہ کیا کیا مصور نے
پلٹ کر کہا کہ خدمتگار کے پاس ہے مصور نے جب خدمتگار کو سامنے دیکھا گھبرا گیا
کہا ارے خدمتگار کہان گیا صورت نگار ڈھونڈھنے لگی مانی و بہزاد و نقاش و قلم کش بد
حواس دوڑے دوڑے پھرتے ہین غل مچاتے ہین ارے پرانا خدمتگار جسے مرشدزادی کو دین
کھلایا سعادت خان کہان ہے سب خدمتگار اصلی سعادت خان کو پکڑ کر سامنے لائی مصور نے
کہا کہ ارے مسند قبچہ کیا کیا خدمتگار نے کہا کہ مجھے کب دیا مین تو جامہ خانے مین تھا مجھکو خدمتگار پکڑ لائے
مرشدزادے مین تو آج باہر بھی نہین نکلا لباس حضور کا چن رہا تھا مصور نے کہا کہ ابھی جلوخانے
مین تجکو دیا ہے کاہے کو مکرتا ہے ارے اُسمین مال نہین ہے تصویرین کاغذ کی ہین جہان لکھا یا ہو اٹھالا
اُس سے تجکو کچھ نفع نہ ملیگا مہرخ و بہار وغیرہ کی تصویرین ہین واسطے سامری و جمشید کا
انکار نہ کر مسند و قبچہ میرا لادے سعادت خان عرض کرتا ہے مرشدزادے مین مسند قبچہ نہین لے
گیا مین آج صبح سے باہر بھی نہین نکلا یہ خبر جو افراسیاب نے سُنا گھبرا گیا کہا کہ ارے یہ کیا معرکہ ہو صورتنگار
نے عرض کی کہ حضور مرشدزادے نے خدمتگار کو مسند قبچہ دیا وہ انکار کرتا ہے کہ مجھکو نہین دیا اسی
مضمون کا غلغلہ ہے افراسیاب نے انگشتری جمشیدی کو چمکایا آواز آئی کہ وہ خدمتگار برق فرنگی تھا

خدمتگار بنکر مند وقت گیا سعادت نشان پر اتنی تہمت رکھتے ہین پہلے ہی پہچان گئے افراسیاب
جھنکر باہر آیا خدمتگار کو مصورت پھر آیا کہا کہ مرشدزادے آپ نے پکار کے تصویرون کی
صفت بیان کی وہ بھو بیاکم ہو رہا تھا خدمتگار بنکر گیا اس بیچارے نے کچھ خطا نہین کی یہ
سچ کہتا ہو کہ وہ ابر سیاہ آکر پھٹا مفتاح زرین ترکش کو دیکھا کر دو لاکھ فوج ساتھ تخت پر سوار چلے رہے
ہین ابر مین ہنگامہ مفتاح زرین ترکش اترا افراسیاب کے قدمون کو بوسہ دیا کہا اے شہنشاہ
غلام آپ کا صحراے زرین پوشان مین شکار کھیل رہا تھا اُس صحرا مین چند غلامان بہادر
رہتے ہین جب جاتا ہون تو براے خدمتگاری آتے ہین انہون نے بیان کیا کہ شہنشاہ نے
بڑی تکلیفین اٹھائی غلام فورا روانہ ہوا کہ شہنشاہ طلسم ہوش ربا یہ سنتین آپ عشق مین بہوت
ہوگئے ہین کل ہی سب مسلمانون کو قتل کرونگا اگر نورافشان آئین تو اُنکی بھی مشکین باندھون
کوکب کی بیٹی بڑی بادیہ پیما ہین ہے طلسم نورافشان پر چڑھ جاؤنگا اُنکو بھی قتل کرونگا میان
نورافشان بڑے گستاخ ہوگئے ہین دیکھئے تو کیا حال کرتا ہون آپ غلام کے نام پر طبل
جنگی بجوا دیجئے پھر کل تماشہ دیکھیے افراسیاب نے کہا کہ اے مفتاح اگر عیارون کے ہاتھ سے بچوگے تو سب
کام کروگے مفتاح قہقہہ مارکر ہنسا پوچھا حضور عیار بڑے ساحر ہین افراسیاب نے کہا کہ سحر کا ایک
لفظ نہین جانتے مگر بھائی کے سامنے بھائی بنکر آتے ہین باپ کے سامنے بیٹا بنکر دام مکر پھیلاتے ہین
کہا حضور یہ کچھ مشکل نہین کیا مجال ہے کہ میرے سامنے آسکین ہو نہ ہو سکین یہ کہکر اسی وقت
حکم دیا مفتاح زرین ترکش کے نام پر طبل جنگی بجا افراسیاب کے غصے کو مفتاح زرین
ترکش نے ٹھنڈا کیا ہرکارے اہل اسلام کے جو حاضر تھے خبرین لیکر بھاگے دربار مین صبح
ہوتے ہی بعد دعا و ثنا کے عرض کیا کہ مفتاح زرین ترکش آیا اُسکے نام پر طبل جنگی بجا کل اُسکا
ارادہ ہے کہ نکلکر میدان مین [illegible] آتش لعین و غنا کو دوبالا کرے ملکہ مہرخ نے
کہا یا خواجہ کہ ہمارے لشکر مین بھی بفضل ایزدی طبل جنگی بجے مفتاح افراسیاب سے بیٹھا
باتین کر رہا ہے پشت پر حیرت کے جو دیکھا ایک کنیز نہایت حسین و جمیل ہے اشارہ کر رہی ہے
مفتاح نے منہ پھیر لیا پھر سر اٹھایا اُسنے انگوٹھا دکھایا کبھی منہ چڑھایا مفتاح بھی ہنسا لیکن
افراسیاب سے باتین کر رہا ہے پلٹ کے اُسی جانب دیکھتا ہے اشارون سے جواب ہے

بقول **قمر مطلع** انگلیٹر یان رہزن نگاہ یار بھی شمشیر ہے ہر اشارے مین ہمارے قتل کی تدبیر ہے دیکھتا ہے اور رہجاتا ہے آخر **مقتاح** نے **افراسیاب** سے نگاہ بچا کر اشارہ کیا کہ ہم خیمے مین جاتے ہین وہان تم بھی آؤ کنیز نے سر ہلایا اشارہ تھا کہ مین حاضر ہوتی ہون **مقتاح** نے **افراسیاب** سے عرض کی اب غلام اپنی بارگاہ مین جاتا ہے جاکر سحر تیار کرون صبح کو مسلمان پامال ہون رات سے تدبیر ضرور ہے یہ کہکر اٹھا اپنی بارگاہ مین آیا سحر تیار کرنے لگا بعد تھوڑے عرصے کے مردوب نے آکر عرض کی کہ دولت پر ایک نازنین حسین حاضر ہے حاضر خدمت ہوا چاہتی ہے **مقتاح** نے کہا کہ بلالو کنیز آئی جھک کر سلام کیا کہا کہ صاحب جب سے تم آئے تمہاری نگاہون نے ذبح کر ڈالا آخر ضبط نہ ہو سکا حاضر خدمت ہوئی دمبدم ترقی ولولۂ جنون ہے کلیجہ خون ہے کیا کیفیت عرض کرون نہایت مجبور و ناچار ہون

**نظم**

| | |
|---|---|
| مجھکو وحشت چشمون سے رم مثل غزال جستہ ہے | دام گیسو سے گرچہ ان اب دل وارستہ ہے |
| مصرع ثانی لگائے کوئی زیر آسمان | ماہ نو یہ ایک اُسکا مصرع برجستہ ہے |
| دشت غربت مین ہین سودائی دہان یار کا | پوچھتا ہون کس طرف ملک عدم کا رستہ ہے |
| تیری ایسی اُنگلیان ہین استخوان بسین نہین | نور نور اُنکی مگر ترسا ہے تن بے خستہ ہے |
| کرتے ہین ہین تحریر ہم حال شب تار فراق | یا قلم ہر روز کاغذ کا سیاہ اک دستہ ہے |
| صبح اُٹھکر آئینہ دیکھا تو یہ کہنے لگا | صاف قرطاس سے ہمارا چہرۂ ناشستہ ہے |
| ہے تصور مین ہمیشہ سبزۂ خط اُس طفل کا | اپنی نظرون مین بہار سبزۂ دارستہ ہے |
| کوشش اخفا عبث ہے فاش ہوگا خلق مین | راز دل **ناسخ** شراب شیشۂ اشکستہ ہے |

اس طرح یہ اشعار پڑھے کہ **مقتاح** بیقرار ہوگیا کہا کہ اے جان جہان وائے آرام دل مشتاقان مین سب طرح تجھسے راضی ہون نازنین نے کہا اے **مقتاح** تم شہنشاہ قلعۂ زرین پوشان ہو مسلمانو کے قتل پر آپ نے کمر باندھی ہے اور مرتبے تمہارے اعلیٰ ہونگے شاید اُس وقت بھول جائے **مقتاح** نے کہ کہ مین تمکو تاتون محل اپنا قرار دونگا نازنین نے ہاتھ باندھکر کہا کہ **مقتاح** تمہارے تیور سے ڈر معلوم ہوتا ہے شراب نوش کرو **مقتاح** نے کہا کہ شہنشاہ نے منع کیا ہے کسی کے ہاتھ سے شراب پینا نازنین نے سنکر کہا کہ میرے ہاتھ سے تو نہین منع کیا ہے یہ کہکر دوڑ کے گلابی اٹھائی کہا مین تو شراب

زبردستی پلاؤنگی جام لبریز کیا مفتاح نے کہا کہ اے مہ جبین آج کی شب تو تامل کر بعد اسکے تیرے ہاتھ شراب پیون گا نازنین نے کہا کہ مین تو ابھی پلاؤنگی اور رونے لگی کہا کیون صاحب مجھو دشمن جانتے ہو حجاب والے کو نہین پیا جاتے ہو یہ کہکر جام لبون سے لگا دیا مفتاح شراب کو ہاتھ سے لیا کہا اچھا لاؤ مین پیتا ہون ہاتھ مین لیکر کچھ سحر پڑھا شراب شعلہ بنکر اڑگئی مفتاح نے کہا کہ او نالایق بارگاہ سے فقرہ کرکے لایا چالاک نے چاہا کہ نعرہ کرکے بھاگون مفتاح نے سحر کیا کہ چالاک زمین پر گرا ایچ پیچ کرنے لگا مفتاح نے کمر سے خنجر اٹھا رنگ و روغن چہرے کا اڑا دیا نام معلوم ہوکر چالاک بن عمرو ہے ہر چند چالاک منت و خوشامد کرتا ہے مفتاح نے تلوار گلے پر رکھدی چالاک نے بقرار ہوکر دعا کی کہ اے رب حقیقی واے معبود تحقیقی اس بلا سے بچا لے

**نظم**

دیدہ بکشا تا جہان سر تا بپا آید نظر　　خور کن تا جلوہ قدرت ترا آید نظر
جزو و کل از ابتدا تا انتہا آید نظر　　نیک و بد خرد و کلان شاہ و گدا آید نظر
آشنا آید نظر نا آشنا آید نظر　　ہر کسے در حالت خود مبتلا آید نظر
ہر طرف روشن جمال دلربا آید نظر　　بے تو افگن تو رخ جانفزا آید نظر
از حجاب سینہ روے مدعا آید نظر　　صورت واحد نہ دیدہ جا بجا آید نظر
حاضر و ناظر بس و ہیبت خدا آید نظر　　زیر و بالا نور ذات کبریا آید نظر

ملک سے جو چالاک نے دعا کی چوبدار نے بڑھکر عرض کی کہ حضور دروازے پر کھڑی ہے شمشیر زن آئی ہین مفتاح نے کہا کہ بلا لو صرصر اندر آئی جھک کر سلام کیا کہا اے حضور اس عیار کو کیونکر پکڑا ملکہ حیرت نے ایک سحر آپ کو دیا ہے اسکو کیا کریجیے آگ منگائیے انگیٹھی طلب کیجیے آگ اور انگیٹھی آئی صرصر نے لوبان ہاتھ مین دیا کہا اسکو آگ پر ڈالیے دھوان پھیل جائیگا ہر وقت دھوئین سے آواز آئیگی کہ فلان عیار آتا ہے اسی وقت ہوشیار ہو جائیے گا مفتاح نے لوبان آگ پر ڈالا بغور سر جھکائے دیکھ رہا ہے کہ دھوان ذکلا اور اسمین سے ہو گیا اژدھا اگر مفتاح گرا صرصر نے خنجر کھینچا

لعرہ کیا نعرہ برق　　مرا نام ہے برق خنجر گزار　　اے استادان خواجہ نامدار
[illegible] برق رفتار ہون　　کہتے کون مکار و غدار ہون　　کرون سیکڑون کوس کی راہ طے
[illegible]　　[illegible]　　ترپ سے مری [illegible]

بزیر قدم غرب ہی شرق ہے ... چھلاوہ ہوں میں نام برق ہے ... یہ کہکے خنجر مارا شکم چاک قصہ پاک خیمہ جلنے لگا آندھی سیاہ چلی سنگباری و برفباری ہوئی آواز آئی کشتی مرا نام مفتاح زرین بود افراسیاب پاس حیرت کے پڑا سو رہا تھا کہ یہ صدائے دردناک کان میں آئی اٹھ بیٹھا حیرت کو جگایا کہا اے حیرت مفتاح زرین ترکش مارا گیا ابھی میں نے آواز سنی حیرت نے کنیزوں کو آواز دی کہ خبر تو لاؤ کنیزیں گئیں دیکھا لشکر پہ آگ برس رہی ہے بارگاہ جل رہی ہے کنیزوں نے جا کے دیکھا کہ لاشہ مفتاح زرین ترکش کا خون میں لوٹ رہا ہے فوج والے بھاگے جاتے ہیں کنیزوں نے حال دریافت کیا رنجیدہ پھریں آکر افراسیاب سے عرض کی کہ اے شہنشاہ مفتاح کو چالاک دبرق نے مارا افراسیاب نے کف افسوس ملے کہا کہ اب صبح کو میں سمجھ لونگا تیرا زیاں ہو ہی رہی ہیں وہ وقت آکر پہونچا کہ افراسیاب سرکش مہر درخشان تخت فلک چرخ چہارم پر رونق پذیر ہوا فوجیں جانبین سے چلیں ملکہ مہرخ سوار ہوئیں ایک طرف بہار گلعذار ایک جانب باغبان بامدار ایک جانب رعد و برق عالی وقار سب ملکہ مہرخ کو گھیرے ہوئے آگے سب کے اشتعال آدمخوار جھومتا ہوا منہ سے دھواں نکلتا ہوا سب لشکر سے آگے بڑھا ہوا میدان کارزار میں آکر پہونچے کہ دوسری طرف سے گرد اڑی دیکھا کہ افراسیاب خانہ خراب پشت مرکب مشکین پرند پر مرکب باساز و یراق مرصع کار حیرت جادو تخت پر بعد کر و فر پشت پر لشکر ساحران علمائے سیاہ کھلے ہوئے نقیب آگے آگے آوازیں لگاتے ہوئے تعریف افراسیاب کے اشعار پڑھتے ہوئے یا سامری و جمشید کی صدائیں بلند کفار خود پسند باز و لیلا و قرقرے پر سوار لشکر گران لیکر حیرت آئی ہے ملکہ مہرخ نے جو آگے آگے افراسیاب کو دیکھا منہ پر ہوائیاں اڑنے لگیں ملکہ بہار کی رنگت متغیر رعد و برق تڑپ گئے لشکر میں انتشار ہر سردار بیقرار ملکہ مہرخ کے قریب سب آگئے کہا ملکہ عالم کیا ہوگا آج افراسیاب خود آیا ہے ملکہ مہرخ نے کہا کہ خدا مالک ہے صفیں لشکروں کی جمیں میمنہ و میسرہ و قلب و جناح ساقہ و کمینگاہ طرفین سے آراستہ پیراستہ ہوئے نقیبوں نے بڑھکر نقابت کی یہ اشعار عبرت آمیز پڑھنا شروع کیے نظم

| | |
|---|---|
| نہ راجہ و خاقان نہ قیصر و فغفور | نہ بابر نہ ہمایوں نہ اکبر و تیمور |
| بدل فقیر شوا سے مرد حق بکلاہ پوشش | بجز لباس زری و بہ سر کلاہ سمور |

خدا گناہ بہ بخشد خدا بپوشد عیب
ہر آنکہ بست بدنیائے بیوفا پیوند
زسوز درد دل و آتش محبت خویش
بحمد حضرت خلاق زور قم ہسندی

خدا ز بندۂ عاصی کند معاف قصور
شود بعاقبت کار از خدا مہجور
نمود سینۂ عشاق گرم چون تنور
بپاس خاطر اہل تصوف این منشور

نقیبون نے جو یہ اشعار عبرت آمیز پڑھے سردار رونے لگے اپنے دل مین سمجھے کہ اے یار دنیا ہے
حقیقت ہے بیکار مال و دولت ہے دیکھین آج تقدیر کیا دکھاتی ہے اُس شخص سے آج مقابلہ ہے کہ جسکا
طلسم ہوش ربا مین عدیل و نظیر نہین ایسا کوئی صاحب جاہ و توقیر نہین خدا اسکی بدحت سے
بچائے رُو سیاہ کا مُنھ نہ دکھائے کہ افراسیاب نے گھوڑا بڑھایا سامنے تخت حیرت کے آیا
کہا تو صاحب اجازت میدان ہے حیرت نے دامن افراسیاب کا تھام لیا کہا کہ اے شہنشاہ اور سردار
موجود ہین منصور نے گھوڑا بڑھایا دامن افراسیاب کا پکڑ کے کہا کہ اے شہنشاہ مین میدان مین
جاؤنگا آپ کو نہ جانے دونگا سب کی مشکین باندھ کر لاؤنگا مین نے رات کو چند مرقع کھینچے ہین حکام
سامری بھی اُسمین لکھے ہین مین جا کر سب کا خاتمہ کرونگا صورت نگار نے بھی آکر بیان کیا کہ
رات بھر مرشدزادے جاگے ہین سحر تیار کیا کیے یہی فرماتے تھے کہ افراسیاب کو کل میدان مین
نہ جانے دونگا مین خود اُسے مقابلہ جاؤنگا افراسیاب ناچار ہوا آخر مصور کو اجازت میدان دی
مصور گھوڑا چمکاتا ہوا میدان مین آیا پکار کر آواز دی کہ اے فرقۂ خدا پرستان جسکو تمنا مرگ کی ہو
نکل کر مقابلہ کرے منصور کا للکارنا تھا کہ بہار گلعذار نے طاؤس زرین بال بڑھایا سامنے
مصور کے پہونچین مصور نے جیب سے تصویر نکالی ویسے ہی بہار کے سامنے تصویر کی بہار
مسکرائین گوہر دندان سے برق چمکی تصویر جل کر خاک ہوئی بہار نے گلدستہ مارا جا کر سر پر
مصور کے پھٹا پھول برسے ہوا سرد چلی درخت سرسبز و شاداب ہوئے شاخین بار اثمار سے
سر بسجود ہوئین درخت جھومنے لگے عندلیبان خوشنوا نے زمزمہ سرائی کرکے یہ غزل گائی

فرقت سے تیری دل کو ستایا یہانتک
جبر اختیار مین بھی کرونگا تمام عمر
بار گناہ سر پہ جو تھا تھک کے رکھ گیا

آیا کمال ضبط مین شکوہ زبان تلک
دیکھون تم وہ مجھپہ کرینگے گران تلک
افسوس مین بہو نہ کاروان تلک

رسوائیون کا آپکے اسدرجہ تھا خیال — دل جل گیا پہ منہہ سے نہ نکلا دھوان تلک
صیاد پر کتر کے رہا کیون کیا مجھے — مین کس طرح سے جاؤن بھلا آشیان تلک
الہجا سننگے یقین ہے سب قدسیون کے دل — نالہ پہونچیگا جو مرا آسمان تلک
سائل کو بے طلب کیے سطوت جہان مین دے — کیا لطف ہے سوال جو آیا زبان تلک

عندلیبان خوشنوا نے جو یہ اشعار عاشقانہ پڑھے مصور جھومنے لگا ہاتھ باندھکر سامنے ملکہ بہار کے چلا ملکہ بہار نے ایک کنیز کو اشارہ کیا وہ کنیز کشتی لیکر سامنے آئی کان مین طرہ لگادیا گلے مین بدھی پہنائی مصور پھول گیا بدھی پر ہاتھ پھیرتا ہے ہاتھ باندھکر طرف بہار کے چلا اور بہار نے اشارہ کیا افراسیاب نے جو یہ رنگ مصور دیکھا کہ مصور منتین کرتا ہوا جاتا ہے اور بہار اشارے کر رہی ہے آواز دی کہ او دشمن خاندان سامری یہ نہین تجکو سوجھا کہ ما بدولت کھڑے ہین افراسیاب نے مرکب بڑھایا بہار نے دوسرا گلدستہ افراسیاب پر مارا افراسیاب نے غصے مین ہاتھ ہلایا پھول جو برستے تھے جل جل کر گرنے لگے بہار نے سب گجرے پھولونکے گلے سے اتار کر افراسیاب پر پھینک مارے افراسیاب نے ہاتھ سے اشارہ کیا پھول تو بیشمار برسے ہوائے سرد چلی طائرون نے اشعار بھی پڑھے درخت جھومے مگر افراسیاب نے آنکھون سے اور ہاتھون سے اشارہ کیا پھول جل گئے درخت جو سرسبز تھے پتے گر کے نخل خشک ہوئے طائر کباب بنکر جلے طائرون کا جلنا اس بہار مین عمل خزان ہونا بہار نے زیور جسم سے اتارا افراسیاب پر پھینک مارا آواز دی کہ اے مشتاق حیلہ شکن افراسیاب کو لینا ہر زیور سے ایک ایک طائر پیدا ہوا کڑی جو ٹوٹے اسمین سے ایک طائر کلان بشکل باز پیدا ہوا آواز دی کہ ای افراسیاب ذرا ادھر متوجہ ہو جا دیکھ تو مین کیا عرض کرتا ہون افراسیاب نے سر اٹھایا وہ باز بازنہ آیا آنکھ سے آنکھ ملاکر یہ اشعار پڑھنے لگا نظم

غیر کے آگے جو مین اسکو بلاکر رہگیا — شرم سے وہ بھی قدم آگے بڑھاکر رہگیا
پاس سے جب میرے اٹھکر اپنے گھر کو وہ چلے — کچھ نہ منہہ سے کہہ سکا آنسو بہاکر رہگیا
کوچۂ دل دار کی جانب چلا جب مین کبھی — ناتوانی کے سبب اک گام اٹھاکر رہگیا
کربلا مین کیون نہ کی تو نے سکونت اختیار — ہائے سطوت ہند مین بیکار آکر رہگیا

افراسیاب جھوما ایک عقاب پیدا ہوا عقاب نے آکر باز کو چیر ڈالا باز کا مرنا کہ افراسیاب نے جھومنا

سارہ بان زادہ بھی قتل ہوا افراسیاب بخوبی حیرت کو سمجھا کے بقہر و غضب تمام طرف باغ سیب کو چلا اہل اسلام مصروف عیش و نشاط ہین جو کچھ طرف سے افراسیاب کے ہوگا تحریر کیا جائیگا یہ داستان متعلق جلد چہارم تھی یہین سے جوڑ جلد پنجم کا لگایا جاتا ہے ناظرین کو بخوبی معلوم ہے اُسکے پتے اور نشان کی کیا ضرورت ہے ناظرین اسکو پڑھکر لطف اُٹھائینگے یقین ہے کہ خلعت تحسین و آفرین مرحمت فرمائین

## دو کلمہ رو داستان حیرت بیان ذکر رہائی شعلہ خوار آتشخو کہ جسے خواجہ عمرو نے مطیع کیا تھا افراسیاب جادو نے اُسکو گرفتار کرکے درۂ کوہ بلند مین قید کیا ہے یہ ذکر جلد اول بقیۂ طلسم ہوشربا مین ہو چکا ہے اب اسکا ذکر ضرور ہو باقی

## حالات متعلقہ داستان ہذا ساقی نامۂ مصنف

کدھر ہے تو اے ساقی سیمتن
کہین پر ہے بیلا کہین موتیا
شاخسار باغ جہان سے شاداب
کہ ہے بحر الفت کا ہر گل کو جوش
یہ سبزی درختون کی نایاب ہے
کہ شبنم کے موتی ہین ہر جا پڑے
ہوا جوش گل ہر طرف بید رنگ
کہ عکس اسکا نہرون مین پڑنے لگا
یہ سب ہے داغ الفت کا کھائے ہوئے
لگی آگ لالے سے کہسار مین
جو آہو نے بڑھکر طرارہ بھرا
شب و روز ہے تا اسی فکر مین

کہ ہے آج پر آج رنگ چمن
جو ہے رشک خلد برین یہ چمن
ہوا قتل آخر کو افراسیاب
ترانہ یہ بلبل کا ایجاد ہے
زمین پر ہے سبزہ کہ کمخاب ہے
جو شبنم نے کین اشک افشانیان
کہ لالہ بھی لایا ہے سرخی کا رنگ
ہر اک نہر ہے آئینہ باغ مین
کہ ہے بوجھ سر پر اُٹھائے ہوئے
نکل آئے وحشی صحرا نورد
تو صیاد پیر جسم نے دم دیا
کہین شیر [illegible] اور چکارے کہین

کہین رائے بیل اور کہین موگرا
دکھاتا ہے سامع کو رنگ سخن
مچایا ہے یہ بلبلون نے خروش
کہ باغ جہان باغ شداد ہے
اگر فرش کمخاب کہیے اسے
تو ہین رنگ گل کی یہ گل کاریان
کلہ سر پہ رکھکر اکڑنے لگا
کہ سوزش نہ لالے کے داغ مین
ہر اک گل کو ہے وجد گلزار مین
اُڑاتے ہین رہ رہ کے صحرا مین گرد
وہ کرتا دام بردوش اسی فکر مین
کوئی نام لے لے پکارے کہین

| | | |
|---|---|---|
| غرض آج صحرا کا کیا رنگ ہے | کرو فکر سخن سنج یارو دنگ ہے | لکھو حال احباب خواجہ عمرو |
| مرا کلک دیتا ہے پھر یہ خبر | کہ دل ستم دیدہ تحریر ہو | کہ تحریر ہو ملکہ تقسلیا ہو |
| کیا قید آے جاکے اس کو دینا | کہ شعب ہے حیران اپنے دین | چہرہ قاحان طلسم کشائی |

دوم ہوباتی بازار حیرت نمائی اس داستان حیات عنوان کو یون تحریر فرماتے ہین شعر سخن سنج و غواص
دریاے ہوش ٭ چنین ریخت گوہر بدامان گوش ٭ جیدارز مین اسکا حال لکھ چکا ہون کہ جب
افراسیاب نے دیکھا کہ جب خواجہ کو قید کیا شیطان بچہ آپہونچا حیران ہوا کہ عمرو کا گرفتار کرنا
بالکل بیکار ہوتا ہے آخر افراسیاب نے کوہ عجائب پر آکر فوج شیاطین جمع کی آگے شعلہ خوار آتشخو کو
گرفتار کرکے کوہ عجائب پر قید کیا [illegible] قید ہوا جب طلسم ہوشربا فتح ہوا جلد ہشتم مین بالتصریح
اس حال کو لکھ چکا ہون ناظرین بخوبی آگاہ ہونگے رہائی شیطان بچے کی جلد ہشتم مین اسوجہ سے نہین
لکھی کہ کچھ ذکر اسکا جلد اول و دوم و سوم و چہارم مین دیا تھا اس واسطے رہائی شیطان بچے کی حوالہ
جلد ہفتم کا دیگر تحریر کی گئی سامعین پر واضح ہو کہ یہ قید طلسم تھی بعد طلسم ہوشربا شیطان جب رہائی
پاتا ہے جب طلسم ہوشربا صاحبقران کا قبضہ ہوا اور جابجا کے خراجگزار حاضر ہوے نوبہار و باغبان
نے خواجہ سے پوچھا اے شہنشاہ اوجِ عیاری سب خراجگزار حاضر ہوے جو خراجگزار آیا اُس کے
قبضے مین جو قید تھی اسکو بھی لا کر حاضر کیا حالات اُنکی قید کے بیان کیے اکثر لوگ ایسے بھی تھے کہ
افراسیاب نے نہ دینے پر خراج کے قید کیا تھا بعض کسی جرم مین کہ نافرمانی کی تھی بعض اور
ملکون کے تھے کہ جنھون نے افراسیاب پر سرکشی کی تھی انکو افراسیاب نے قید کیا تھا جب
یہ سب قیدی حاضر ہوے خراجگزار سلے آئے بت سے مسلمان ہوے جو سیاہ قلب تھے اُنھون سے
مسلمان ہونے سے انکار کیا تھا عمران نے انکو دار پر کھینچا جب ان سب باتون سے فراغت
پائی اسوقت باغبان و بہار نے عرض کی اے شہنشاہ اوجِ عیاری آپ کا عاشق صادق جسکو
افراسیاب نے قید کیا تھا اور آپ نے وعدہ بھی کیا تھا کہ مین سکو رہا کرونگا مگر آپ نے مہلت
نہ پائی کہ اسکی رہائی کی تدبیر ہوتی سب حاضر ہوے لیکن معلوم ہوتا ہے کہ وہ بیچارہ جسکی قید مین ہے
وہ باقی رہا ورنہ لیکر حاضر ہوتا آپ سے کیفیت بیان کرتا خواجہ نے جو نام شعلہ خوار آتشخو کا سُنا
بیقرار ہوگئے فرمایا یہ طلسم [illegible] ویسے ہی کہ بت سے لیسے جو نگے کہ جنکو مارے جاینگی افراسیاب

کے خبر نہوگی ورنہ ضرور حاضر ہوتے لیکن یارو یہ تو بتاؤ کہ میں کہاں جا کر اُسکو تلاش کروں وہ لوگ
دربار میں حاضر ہیں کہ جن کے پاس اوراق سامری موجود ہیں اُن لوگوں نے اوراق دیکھ کر کہا
ای خواجہ اوراق سامری خبر دیتے ہیں کہ کوہ بلند پہ شعلہ خوار آتش خو قید ہے سہمناک جادو
کہ نہایت ساحر زبردست ہے وہ اس غرور میں اُسی درۂ کوہ کو قبضے میں لیے بیٹھا ہے اپنے مقام پر کہتا ہے
کہ اگر افراسیاب بھی آگیا تو میرا کیا نقصان ہے یہ وہ مقام ہے کہ جہاں سامری و جمشید بھی نہیں آ سکتے
خواجہ نے کہا میں جاتا ہوں برق نے کہا اُستاد میں بھی چلوں گا چلتے ہی انشاء اللہ اُسکو مار لیں گے خواجہ
نے کہا ابے تجھے کیا دخل ہے برق نے کہا دخل میرا آپ کو ثابت ہوگا کس طور سے اُس کو
قتل کرتا ہوں کیا مجال جو میرے ہاتھ سے بچے باغبان و بہار نے کہا خواجہ ہمارا بھی چلنا ضرور
ہے خواجہ نے کہا میں تو جاتا ہوں جس کے مزاج میں آئے وہ بھی چلا آئے یہ کہکر خواجہ چلے خواجہ کے
بعد بہار و مخمور و باغبان بھی روانہ ہوئے خواجہ عمرو نے تین دن برابر رہروی کی جب صحرائے
خراب طے کر کے ایک صحرائے سبزہ زار میں پہنچے دور سے دیکھا کچھ عورتیں پھر رہی ہیں بعض
کچھ ضرورت کو نکلی ہیں بعض سیر صحرا کو آئی ہیں جنگل کو دیکھا اور پلٹ گئیں خواجہ بھی ایک عورت کی
شکل بنکر پائچہ سنبھالتے ہوئے اُن عورتوں میں آگئے پوچھا اُن عورتوں سے کہ تم لوگ کون ہو اس
صحرا میں پھرنے کا کیا باعث ہے اُن عورتوں نے بیان کیا کہ اب اس صحرا سے سہم جاتے ہیں ملکہ
تا درۂ کوہ سیر کو معشوقہ ہیں سہمناک جادو کی سہمناک نے کہہ بھیجا کہ شعلہ خوار آتش خو
میرے پاس قید ہے میں پاس طلسم کشا کے نہ جاؤں گا معشوقہ کو اپنے پاس بلایا ہے سہمناک کو منظور ہے
کہ اب قلعہ نازن کروں کوئی نہ آسکے میں اور معشوقہ اسمیں بیٹھکر سلطنت کروں اور شعلہ خوار کو میں
قید میں مار ڈالونگا چاہے کہ یہ میری قید سے چھوٹے یہ غیر ممکن ہے آج ہم لوگ اس جنگل سے رخصت ہوتے
ہیں اسی وجہ سے وہ سہم یہاں آتے ہیں اور حسرت لپٹ جاتے ہیں خواجہ نے یہ معاملہ سنکر ایک کنیز کو
دیکھا کہ کچھ گنگنا رہی ہے کبھی چٹکیاں بجاتی ہے سمجھے کہ یہ گانی ہے اُسکو خواجہ نے اشارے سے بلایا
باتیں کرتے ہوئے ایک نخل کے سائے میں آئے کہا دیکھو طرف سے کوہ بلند کے ابر اُٹھا ہے جیسے ہی
وہ تاریں پلٹی خواجہ نے حلقہ لے کمند مارے حباب مار کر بیہوش کیا کپڑے اُس کے اُتار لیے یہ بھی
لے لیا اُسکو زنبیل میں رکھا اسی کنیزک کی شکل بنکر سب کے ساتھ پھرنے لگے تھوڑی عرصے کے بعد

اُن سب نے کہا نہ اسوسن اب یلیے چلو نہین معلوم ملکہ نادرہ گل پیرہن کیا کرتی ہین سب کے ساتھ خواجہ بھی چلے باغ مین آنے دیکھا باغ نہایت سرسبز و شاداب گلہائے رنگا رنگ و شگوفہای بوقلمون نہرین سلسبیل اسا جوش مار رہی ہین عندلیبان خوشنوا شاخہائے نخل پہ بیلرے گل مین پھول کی جھیں ہین چہکارے مار رہی ہین خواجہ سیر باغ دیکھے ہوے اُن سب کے ساتھ بارہ دری مین آئے دیکھا ایک نازنین نہایت حسین مسند پر بیٹھی ہے خواجہ کو دیکھکر کہا اری سوسن تو بھی ہماری ساتھ چلیگی جب سے نام کوہ بلند کا لیا گیا ہے اُسوقت سے مجکو نہایت پریشان پاتی ہون خواجہ نے کہا حضور جائیں اور مین نہ جاؤن جہان حضور رہینگی وہان کنیز بھی حاضر رہیگی نادرہ نے کہا تیرے ہونے سے دل بہلیگا اگر زندہ ہو لی زنگان ڈھونڈھا پڑیگی خواجہ نے کہا مین ضرور ساتھ چلون گی حضور ہمارے بزرگ آپ کے بزرگون کی خدمت مین رہے ہم بھی زندگی مین جدا نہ ہونگے نادرہ نے کہا شوہر میرا دوسا حسد ہو کہ زمان انقلاب ہوا افراسیاب ایسا شخص مارا گیا مگر کچھ خوف نہ کیا میرے شوہر کے قبضے مین پہلے کوہ بلند تھا اب کوہ سہمناک پر بھی قبضہ کر لیا اسیطرح اور ملکون پر قبضہ کرین گے جہان تک سلطنت بڑھے کو مثل افراسیاب خراجگزار انکو ماننے لگین یہ تو ظاہر ہے کہ طلسم کشا اس طرف نہین آسکتے لشکر اُنکے ساتھ بیحد و بیشمار ہے اب اُنکو کیا ضرورت ہے کہ ملک در ملک پھرین یہ کہکر حکم دیا اپنی اپنی تیاری کرو کل یہان سے چلین گے چلے اور پہونچے صاحب ہمارے انتظار کر رہے ہونگے کئی دن گذرے کہ نامہ آیا تھا یہ بھی مرقوم تھا کہ جلد اپنے کو ہم تک پہونچاؤ مجکو عرصہ ہو گیا تمہین لوگون کے سبب سے دیر ہوئی آج تیاری کر رکھو کل صبح کو ہم سوار ہونگے سب نے دست لبتہ عرض کی سب کو تیار پائیے گا جسوقت چاہیے سوار ہو جیے نادرہ خاموش ہو رہی دن بھر تیاری رہی شب کو صحن باغ مین آکر نادرہ بیٹھی اشارہ کیا سوسن کو بلاؤ خواجہ بشکل سوسن حاضر ہوے سامنے نادرہ کے جھکر یہ غزل عاشقانہ گانے لگے

نظم

| | |
|---|---|
| پیدا ہو جس سے رخش کسی شہسوار کا | آنکھون کو انتظار رہا اُس غبار کا |
| دکھلایا چشم یار نے روز سیہ مجھے | مارا ہوا ہون گردش لیل و نہار کا |
| کیونکر دہان یار سے تشبیہ دون اُسے | غنچے کو اُس کے سامنے رتبہ ہے خار کا |
| اُٹھنا پڑیگا سُننے مین پھر بعد خواب مرگ | سوتون کی مرت جو کہتا ہے بار بار کا |

یہ جانتا ہوں میرے گنہ بے شمار ہیں
اندیشہ دل میں کیا کروں روز شمار کا

ہو وصال ہجر میں یوں مبتلا ہوا
کھیتی کو جیسے ہوتا ہے صدمہ تشار کا

شہرہ ہے مری شیفتہ عالم ہوا ترا
باعث ہے میرا عشق ترے اشتہار کا

بہت بیکسی سے جہان کے مین اُٹھ گیا
آنکھوں نے میری رنگ نہ دیکھا خمار کا

یوسف بسا لیے پیرہن اپنا یقین ہے
اوگل کھنچے جو عطر ترے باسی ہار کا

دیوانے جائیں دشت کو زنجیر توڑ کر
تلوون مین یاد آئے کھٹکنا جو خار کا

اللہ ری صفا رخ رنگین یار کی
گل کو بھی اس مقام پہ رتبہ ہے خار کا

اب اُس کے آستان سے چھٹرانے ہیں مجھکو یار
اے رند جب محل نہ رہا اختیار کا

اِس رنگ مین خواجہ نے یہ غزل گائی کہ نادرہ بہت خوش ہوئی کہا اے سوسن آج تو نے کمال دکھایا کہ دل بیقرار کردیا خانۂ دل غم والم سے بھر دیا خواجہ نے عرض کی واری اب کہ ہم حضور کے ساتھ چلتے ہین وہان چل کر گانے والون مین نام کرین سب مین مشہور ہو کہ نادرہ گل پیرہن کے ساتھ وہ گائن ہے کہ جسکا گانا دل پر تاثیر کرتا ہے دور دور سے لوگ آپ کی لونڈی کو سننے آئین اور اپنے مقام پر جا کے کہین کہ ایسی گائن کبھی نگاہ سے نہین گذری نادرہ نے کہا تاجدار اسطرف کے طلسم کشا سے فساد کرنے پر آمادہ ہین ہمارے شوہر کا انتظار کر رہے ہین یہ ذکر تھا کہ آسمان سے برق چمکی ایک طائر آکے پہونچا گلے مین اُس کے ایک نامہ بندھا تھا شانے پر آکے نادرہ کی بیٹھا نادرہ نے نامہ کھول کر پڑھا اُسمین نوشتہ پایا حرف سے سہمناک جادو کے لکھا تھا ای جان جہان واے آرام دل عاشقان تمھارے ہونے سے مین نہایت پریشان ہون دم بھر آرام نہین ملتا کئی بادشاہ اس طرف کے مجھ سے موافق ہوے ہین کہ جس وقت تم طلسم کشا سے مقابلہ کرو ہم سب تمھارے ساتھ ہین اگر تم آجاؤ تو اُن سب کو جمع کر کے طلسم کشا سے بل کر مقابلہ کرین اگر غالب آئے تو باغ سیب پر قبضہ ہوا اگر مغلوب ہوے کسی طرف بھاگ جائینگے گر اسے جان من مکرر لکھتا ہون کہ دیکھتے ہی نامے کے فوراً سوار ہونا جلد اپنے کو ہم تک پہونچانا بادشاہ لوگ آتے ہین ہر روز یہی صلاح ہے کہ کب لشکر کشی [illegible] ہر روز فردا کا وعدہ کرتا ہون فقط تمھارے آنے کا انتظار ہے یہ نامہ پڑھکر نادرہ کی کنیزون نے کہا [illegible] صاحب خود ہی بیٹے پیرے تاکید لکھی ہے مینا بادشاہ جو کوہ بلند سے قریب ہین سب

اسی کے خواہان ہین کہ تم افسری قبول کرو میرے جانے پر موقوف ہے وہ میرا انتظار کر رہے ہین مین سویرے
ضرور روانہ ہونگی جسکا جی چلنا ہو وہ چلے جسکو نہ چلنا ہو وہ جواب دیدے کہ مین یہان رہونگی یہ سنکر جاؤن خواجہ
نے پاؤن پر ہاتھ رکھکر کہا اے ملکۂ عالم کنیز ضرور چلیگی سب طرح تیار ہے سرکار کے ساتھ جانے
مین تیاری کی کیا ضرورت جسوقت کہیے حاضر ہین رات بھر جلسہ رہا سوسن بہت نادرہ کے منہ لگی
ہوئی ہے دو گھڑی رات رہے نادرہ نے تخت تیار کیا تخت پر سب کنیزون کو بٹھایا سب کے آگے گھسکر
بی سوسن بیٹھین تخت اُڑتا ہوا چلا جب تک ہوا ٹھنڈی چلی تخت بلند رہا جب ہوا گرم چلنے لگی تب
نادرہ نے تخت کو مائل بہ پستی کیا زمین سے کچھ بلند تخت جاتا ہے کہ ایک جانب سے چند طائر بیابانی
چاؤن چاؤن کرتے ہوے تخت کے سامنے آکر سد راہ ہوے پرون سے تخت کو چھپا لیتے ہین نادرہ
کہتی ہے اے طائران صحراے پر بلا مجھے کیا نہین پہچانتے مین ہون نادرہ گل پیرہن زوجہ سمناک
پاس شوہر کے جاتی ہون طائر نہین ہٹتے خواجہ نادرہ سے لپٹے جاتے ہین کہ بی بی یہ طائر کیسے ہین
نادرہ کہتی یہ طائر صحراے پر بلا کے نگہبان ہین نہین معلوم مجھے اسوقت کیا سمجھے ہین کہ چاؤن چاؤن
کرتے ہین ارے مجھے روک رہے ہین خواجہ عرض کرتے ہین بی بی مجھے بچا لیجیے مجھے گھورے کس
نگاہ سے دیکھ رہے ہین معلوم ہوتا ہے میرے دشمنون کو کھا جائینگے بیچ مین سب کے جو طائر کلان
ہے وہ ہر مرتبہ مجھپر آنکھین نکالتا ہے معلوم ہوتا ہے مجھپر آ پڑیگا نادرہ ہر مرتبہ ہاتھ لیے جاتی ہے اور
کہتی ہے اے نگہبانان صحراے پر بلا دیکھو ہوش مین آؤ مین تمہارے روکے سے نہ رکونگی لیکن طائر تخت
سے لپٹے ہی جاتے ہین پر مارتے ہین چاہتے ہین خواجہ پر آپڑین آخر نادرہ نے اشارہ کیا برق آسا کسی
کا سر کٹا کسی کا پیر اُڑ گیا دو چار جانور جو کٹکر گرے اور جانور ہٹے نادرہ نے پکار کر آواز دی اے طائران
صحراے پر بلا میرے ساتھ کوئی غیر نہین ہے صرف میری کنیزین میرے ساتھ ہین یہ کہکر چاہتی ہے کہ
تخت اُڑاے یکایک ایک زنگی سیہ رو صحرا سے پکارتا ہوا پیدا ہوا آکر او نادرہ غدر کیا کو اپنے
ساتھ لیے جاتی ہے طائرون کو تو نے مارا عمرو تیرے پہلو مین بیٹھا ہے یہ کہکر اُس زنگی نے سحر پڑھا
تخت پاتو اُترا ہوا جاتا تھا سحر پڑھنے کیا تخت زمین پر آیا خواجہ نے چاہا کودکر بھاگون تخت نے پاؤن
پکڑ لیے بھاگ نہ سکے اُس زنگی نے کہا اے نادرہ تم رنجیدہ نہو دیکھو ابھی حال ظاہر ہوتا ہے یہ کہکر
جست کی قریب تخت کے آیا عمرو کا ہاتھ پکڑ کے کہا او ساربان زادے بڑا مقرب بنکر بیٹھا ہے ہاتھ پکڑ کے کھینچا

خواجہ نادرہ سے لپٹے جاتے ہین کہتے ہین بی بی مجھے بچا یہ نگوڑا کالیا زنگی مجھے کیون کھینچتا ہے
نادرہ روکتی ہے کہتی ہے اے بلاے جادو تجھے کیا ہوا ہے میری ناحق مگاین کو کیون کھینچتا ہے زنگی نے
شمر خواجہ کے ہاتھ چہرہ پر پانی اور روغن عیاری کا اُڑ گیا ا تو کنیزین تھین با کر الگ ہوئین کوئی کہتی ہے
بن مانس کہان سے آیا کوئی کہتی ہے ارے مین نے پہچانا یہ جلمانس ہے ایک کہتی ہے مرچیا جن ہے ایک
کہتی ہے شہیا دیو ہے نادرۂ گل پیرہن حیران ہے زنگی کہ جسکا بلاے جادو نام ہے اسنے کہا حضور
میرے سحر نے مجھکو خبر دی تھی کہ صحراے بلا سے عمرو ساتھ ملکہ نادرۂ گل پیرہن کے جاتا ہے
سہناک جادو کی فکر مین ہے یہ کہکر عمرو کو گرفتار کیا نادرہ نے کہا اے بلاے جادو تمنے
بڑا کام کیا مین بالکل اس سے غافل تھی مجھے خبر نہ تھی کہ یہ ساربان زادہ اسطرح میرے ساتھ چلا ہے
مین اسکو اب پاس سہناک جادو کے لیجاؤنگی بلاے جادو نے کہا اے ملکۂ عالم اسکا وہان لیجانا
بہتر نہین سہناک ایک جوان غصے ور ہے جسوقت وہ سنیگا کہ میری زوجہ کے ساتھ رہا نہین معلوم
کے دن سے آپ کے پاس ہے وہ غصے مین آپ سے قتل کرکے سر اسکا پاس طلسم کشا کے بھیجیگا لشکر مین
سب اسکو مانتے ہین مہرخ و بہار و صاحبقران و کوکب روشنضمیر و اسد غازی یعنی طلسم
کشا دوسرے دن یہ سب کو بلند پر آکے موجود ہونگے جنکے مین نے نام لیے یہ وہ لوگ ہین کہ جنھون نے
افراسیاب کو قتل کرا ڈالا جان بچانا سہناک کو مشکل پڑیگا غلام تیاری کرتا ہے اسی جگہ اسکو قتل کیجیے بلکہ جہانتک ہوسکے اسکے قتل کا ذکر نہ کیجیے سارا لشکر اسکے خون کا دعوی دار ہوگا
نادرہ نے کہا بہتر ہے اے بلاے جادو جو خوشی تمہاری یہ سنکر بلاے جادو نے ایک چیخ ماری
صدہا زنگیان سیہ رو گوشۂ صحرا سے پیدا ہوے پکارتے ہوے اے افسر کیا حکم ہوتا ہے بلاے جادو
نے کہا میدان خونی کی تیاری کرو یہ ساربان زادہ قتل ہوگا اُن زنگیون نے داربن استادکین خنجر
برہنہ کھینچکر اُنھین مین سے دو زنگیان سیہ رو شلگین لگانے لگے ہر مرتبہ آوازین دیتے تھے **فرد**

سلطنت سلطان کند فریاد بر جلاد چیست — مرغ را دانہ بلا شد طعنہ بر صیاد چیست

بلاے جادو حکم دیتا ہے یارو آج یہ وہ شخص قتل ہوتا ہے کہ جسنے دماسعو ششمش کو مار ابرجد لگار
ایسا ملک فتح کیا ششمش کو دریاے قلزم مین گھسکر مارا کسی ساحر کا اسپر زور نہ چلا مگر ابد دولت کے
ہاتھ سے اسکی قضا تھی کہ جو قتل ہوتا ہے خواجہ عمرو بیقرار و اشکبار دعائین مانگ رہے ہین کہ اے خالق

بے نیاز ذات رب کارساز تو غفور و رحیم ہے ان ظالمون کے ہاتھ سے اس دام بدعت سے نجات دے مدد کر یہ بلا سر سے رد کر

## نظم

مکن ز بندگی اے بندہ خدا اغماض | کہ وندمانہ کند گر خدا امر تاض
خداست دافع رنج و دوائے بیماران | خداست چارۂ ہر درد و دارو امراض
خدا حکیم و خدا عالم و خدا دانا | خدا الطبیب و خدا شافی و خدا بانض
عیان است جلوہ نورش بچشم اہل نظر | بہر صباح و بہر شام و ہر سواد و بیاض
گہے ز ابر گہ از چشمہ وگہ از دریا | روان بروئے زمین است فیض آن فیاض
بہر بہار و بہمہ حالت و بہر موسم | ز ابر رحمت او تازہ رنگ روئے ریاض
خدا بحال تو ہر دم کند بلطف نگاہ | کجا روا است کہ تو از خدا کنی اعراض
فلک ز عمر تو یک روز کم کند ہر روز | بشغل قطع و برید است ہر دم این مقراض
بدوستان زمانہ مبند دل ہندی | کہ دوست اند برائے مطالب و اغراض

خواجہ عمرو نے جو بیقرار ہو کر دعا کی تیر دعا ہدف مراد پر پہونچا جیسے ہی وہ دو جلاد دونون طرف سے بڑھ کر خنجر مارین کہ سامنے پھولون کا درخت تھا پھول کھل کھلا کے ہنسے طفلان غنچہ نے دہن کھولے شاخون مین مثل خنجر دم خم پیدا ہوا وہ پھول دونون جلادون کے سر پر گرے دونون جلاد جل کر خاک ہوئے بلائے جلاد نے کہا اُکے ساتھ کوئی ساحر ہے نادرہ گل پیرہن نے کہا اس سحر کا رنگ مثل رنگ سحر بہار معلوم ہوتا ہے بلائے جادو خود خنجر لیکر چلا کہ خواجہ عمرو کا سر کاٹ لون کہ دفعتہ اسی درخت کے آواز آئی او تیرہ روز سیاہی دکھاتا ہے الگ رہ خواجہ کے پاس نہ جانا کنیزان نادرہ گل پیرہن نے دیکھا ایک نازنین مہ جبین پھولون مین لدی ہوئی گجرہ ہاتھ سے کھولتی ہوئی نمودار ہوئی وہی گجرہ ہاتھ سے کھول کر بلائے جادو پر پھینک مارا اور آواز دی شہ بہار جادو او بلائے جادو ہوشیار رہنا سو وانہ زور کرے جیسے ہی وہ گجرہ ٹوٹا پھول برسنے لگے ہوائے سرد چلی پھولون نے ہنس ہنس کے بلائے جادو پر بلا نازل کی بلائے جادو جھوما پھول اٹھا اٹھا کے سونگھنے لگا خوشبو جو دماغ پہونچی سودا بڑھا پکار کر آواز دی اے ملکہ عالم آپ کے غلام کا عجیب حال ہے

## نظم

مست ہو جاتا ہون بلبل سان کھلے جب چار گل
پر چراغ عقل ہوتا ہے مرا ہر بار گل

داغ ہین سب تیرے ہاتھون کو دمے ای یار گل
کھائے ہین چھلون کے تیرے آتشین رخسار گل

پھر بہار آوے کہین دکھلا دین پھر دیدار گل
شکل یوسف باغ سے آوین سر بازار گل

رو برو میرے سب چنگیز ون مین شلاؤ یار گل
یار بن کھٹکینگے آنکھون مین برنگ خار گل

گر بچھاتا ہون مین فرش خواب پر بے یار گل
خار کا دیتے ہین پہلو کو مرے آزار گل

رحم دل جون اشک بہ نکلینگے آنکھون سے ابھی
رو برو میرے دکاؤ شمع کا زنہار گل

غور سے دیکھو سراپا ہے وہ اک باغ و بہار
بال سنبل سرو قد غنچہ دہن رخسار گل

خار خار اس روئے رنگین کا جو رہتا ہے اُسے
سوکھتا جاتا ہے ہر دم صورت بیمار گل

سُنتے ہین آنکھین رُلانے کا جو ہے اُسکو ذوق
کچھ کھلایا چاہتے ہین روزن دیوار گل

تو وہ گل ہے نالے کرتا عشق مین تیرے ہزار
شغل بلبل اے پری رکھتا اگر منقار گل

خاک مین رُلتے ہین اور رخسار کا انبار ہے
نازکی سے ہاتھ پر ہوتا تھا جنکے بار گل

عرش اعلی پر گیا ہے گلفروشون کا دماغ
جیسے وہ کرنے لگا ہے زینت دستار گل

رند دنیا سے گیا داغ غم فرقت لیے
ایک دن چل کر چڑھاؤ قبر پر دو چار گل

بلاے جادو یہ اشعار پڑھکر پکارتا ہوا دوڑا اے ملکۂ عالم کیا حکم ہوتا ہے بہار جادو نے کہا نادرہ کا سر کاٹ لے بلاے جادو طرف نادرہ کے چلا نادرہ نے گولہ مارا بلاے جادو نے گولے کو گرد پر روکا آپس مین دونون کے سحر چلنے لگا آخر نادرہ نے جھولی سے کارد سحر نکالی اسم سحر پڑھکر بلاے جادو پر کھینچ ماری بلاے جادو نے سینہ آگے کر دیا سینے پر کارد پڑی کہ توڑ کر پشت کے پار گذری مرنا بلاے جادو کا صحرا مین اندھیرا ہو گیا بعد عرصۂ دراز کے آواز آئی کشتی مرا نام من بلاے جادو بود اب جو روشنی ہوئی نادرہ نے بہار کو جو سامنے دیکھا بہار پر سحر کر لگی بہار نے آواز دی اے نکہت گل اندام کہان ہو آتی نہین اسکو پینا ہو اٹھنڈھی چلی ایک کنیز زمین سے طرہ ہاتھ مین لیے ہوئے پیدا ہوئی ملکہ بہار نے طرف نادرہ کے اشارہ کیا اُس کنیز نے دوڑ کر طرہ کان مین نادرہ کے لگا دیا نادرہ کے دماغ مین جو بو پہونچی چہرہ سرخ ہوا آنکھین ابل آئین ملکہ بہار کو ڈھونڈھنے لگی بہار جادو نے اپنی صورت دکھائی نادرہ نے پکار کر آواز دی

ای ملکہ بہار میں تمھاری کنیز ہوں جو حکم ہو وہ بجا لاؤں بہار گلعذار نے کہا خاموش رہ سہمناک کا
سر لاؤ ہر ایک کو یہی خواہش ہے کہ شوہر تمھارا تمھارے ہاتھ سے قتل ہو بڑا نام ہوگا ہر جلسے میں
ذکر ہوگا کہ زوجہ نے شوہر کو مارا نادرہ نے دست بستہ عرض کی بہت خوب جو حکم ہو وہی بجا لاؤنگی
یہ کہکر ایک تخت پر سوار ہوئی کنیزوں کو بھی تخت پر بٹھا لیا طرف کوہ بلند کے چلی بہار
نے خواجہ عمرو سے کہا ای شہنشاہ اوج عیاری آپ نے ملاحظہ فرمایا نادرہ گل پیرہن ارادے
قتل سہمناک جادو کو گئی ہے طریقے سے معلوم ہوتا ہے کہ یہ وہاں تک نہ پہونچیگی لیکن آپ اپنے کو
پہونچائیے سہمناک جادو آپ کے ہاتھ سے مارا جائے میں تو اب رخصت ہوتی ہوں یہ کہکر ملکہ
بہار گلعذار تو چلی گئیں خواجہ عمرو ایک جانب چلے اب اول حال نادرہ گل پیرہن لکھا جاتا
ہے کہ یہ سحر نا اور بہوت سحر بہار جادو میں ہو کر طرف سہمناک جادو کے چلی اسقدر جوش ہے کہ جانتی
ہیں سہمناک جادو کو قتل کردوں تخت پر سوار جوش و خروش میں تخت اڑائے ہوئے جاتی ہے راہ میں
سہمناک جادو کا بھائی شور انگیز جادو اپنے باغ میں بیٹھا ہوا شراب پی رہا ہے کنیزیں گرد جمع
ہیں اُنسے دل لگی کر رہا ہے کہ دیکھا تخت اُترا ہوا ملکہ نادرہ گل پیرہن کا آتا ہے اُس آن بان سے
دیکھا کہ طرہ کانوں میں لگا ہوا رنگ چہرے کا سرخ شور انگیز جادو بلند ہوا پائے تخت کے
ہاتھ ڈال دیا کہا ای ملکہ عالم رات کو کہاں پھر رہی ہو نادرہ گل پیرہن نے کہا شوہر کی ملاقات کو جاتی
ہوں وہ میرا انتظار کر رہے ہونگے شور انگیز نے منت کر کے تخت اتار لا کر مسند پر بٹھایا جام بھر کے
پیش کیا کہا بھابی صاحبہ ایک جام نوش کیجیے بعد اسکے پھر آپ کو اختیار ہے میں بھی بھائی صاحب
کی ملاقات کو چلونگا نادرہ جام پی گئی شور انگیز نے براہ اختلاط بلا تکلف رخساروں پر ہاتھ پھیر دیا
نادرہ گل پیرہن نے ایک طمانچہ مارا کہا او دیوانے ہم عاشق روئے بہار ہیں اُسی کے جوش محبت
میں جاتے ہیں ہمسے اور طرح پر پیش نہ آنا ورنہ پچھتاؤ گے شور انگیز سمجھا ناز کرتی ہے طمانچہ
کھا کے خاموش ہو رہا دوسرا جام اور پیش کیا سمجھا کہ ابھی ابھی سے نشہ نہیں ہوا دوسرا جام بھی
نادرہ پی گئی اب چہرہ سرخ ہوا نگاہ حیرت طرف شور انگیز کے دیکھا کہا بھائی صاحب ہم جاتے ہیں
ہمیں دیر ہوتی ہے حکم ملکہ کے فرق آتا ہے حکم تھا کہ یونہی رو براہ جاؤ اور سہمناک جادو کا
سر لاؤ دنیا ہو تمھارے سر کی ضرورت ہو جائے یہ سنکر شور انگیز جادو غیض کرنے لگا کہا ای

## ملکہ کا عالم میرا تو عجیب حال ہے نظم

لگے لگا کے بلائیں نہ لیں تمکو پیار کریں — جو بات مانو تو منت ہزار بار کریں

یہ اتفاق کیسے ہیں بیکار تجھ کو کار کریں — بہار آتی گریبان تار تار کریں

کہاں سے لائیں اب اسکو جو ہمکنار کریں — تسلی کیا تری او جان بیقرار کریں

وہ ربط تمسے بڑھا ہیں وہ تمکو پیار کریں — ہزار طمع کے جو جبر اختیار کریں

گرا دئیے سیل غم کی چار دیواری — خراب خانۂ تن چشم اشکبار کریں

تمہارے در سے نہ مایوس جائیں حاجتمند — قبول ہووے جو توبہ گناہگار کریں

کفن بھی ہو گیا میلا دھرے دھرے ہی ترے — تمام عمر ہوئی کب تک انتظار کریں

برنگ غنچہ زبان بند ہیں نہ ہم بریں — تمہارے قول کا کیا خاک اعتبار کریں

گدا ترے در دولت کے ہیں ہمیشہ سے — جو سلطنت بھی ملے تو نہ اختیار کریں

نہ در حسن سے ہرگز ملیگا ایک نہ گل — چمن میں نالے اگر بلبلیں ہزار کریں

قطعہ

ستم کے کتنا ہوں سب دوری و صعوبت — عمل اسی پہ مرے بعد غمگسار کریں

چمن زیست جب اس تنگ عشاق ہو گل — خزینہ شمع نہ روشن سر مزار کریں

در کریم سے آتی ہے متصل یہ صدا — وہ کیوں نہ پائے جسے ہم امیدوار کریں

یہ ثبت رکھا ہیں جو قرآن بھی کہیں نہ کریں — خدا سے ہمتو ہوں منکر جو اعتبار کریں

یہ دکر شور انگیز نے جو یہ اشعار پڑھے نادرہ نے کہا ارے دیوانے مجھکو تو دیوان کے دیوان یاد ہیں میں اس مطلب کو نہیں سمجھی تو یہ کیا بیہودہ بکتا رہے ہے سمجھا کے کہدیا تیرے ذہن میں نہیں آتا مجھکو نہ روک ہم حکم حاکم سے جاتے ہیں یہ کہکر ملکہ نادرہ نے چاہا اٹھیں شور انگیز نے ہاتھ تھام لیا کہا اے جان جہان و اے آرام دل مشتاقان بغیر ہمارا مطلب حاصل کیے جاؤگی اب نشہ شراب کا ہوا ہماری آغوش میں آؤ عاشق کو زیادہ نہ ترساؤ جیسے ہی شور انگیز نے ہاتھ بڑھا تھو ڈالا نادرہ گل پیرہن نے غصے میں ایک اور طمانچہ مارا کہا او بیحیا تو بڑی لائق ہے کس کی طرح تجھکو سمجھایا مگر نہیں مانتا عارض شور انگیز کے نشان پڑ گیا سحر کرکے طمانچہ مارا تھا اوس کے منہ سے گرا اٹھے شور انگیز نے بھی سحر کیا کہ آگ نادرہ پر برسنے لگی ملکہ نے ہاتھ ہلایا قطرہ ہائے آب شعلہ ہائے آتش پر گرے اسے بجھا دیا ملکہ نادرہ نے

یہ نگاہ فہ طرف شور انگیز کے دیکھا ایک خنجر آسمان سے تڑپ کے شور انگیز پر گرا کہ شانہ اُسکا شانہ
ہوا اب تو شور انگیز نے بھی چلا کر سحر کیا آگ برسانے لگا کہتا جاتا ہے اے جان جہان و اے آرام دل
عاشقان کیون سرکشی کرتی ہو مین قریب آؤن ہاتھ حمائل گردن ہون تمہارا پنجہ پڑے میرا سر
کٹکے قدمون پر گرے روح کو راحت ہو دل مین قوت ہو دنیا سے تڑپتا ہوا نہ جاؤن یہ کہتا جاتا ہے اور
سر سے اپنے سحر دفع کر رہا ہے ہاتھ ہلاتا جاتا ہے شانہ سے خون بہ رہا ہے ہانپتا ہے زخم کا اندمال کرون
ملکہ نادرہ گل پیرہن نے دوسرا خنجر کمر سے نکالا اسم پڑھکر جھٹک مارا دوسرا بھی شانہ شور انگیز جادو کا
نشانہ ہوا جب دوسرا بھی شانہ زخمی ہو چکا تو ملکہ نادرہ گل پیرہن نے پکار کر آواز دی ابکی مرتبہ
او بیحیا تیرا سر اڑ جائیگا یہ سنکر شور انگیز تیرا سامنے سے نادرہ کے بھاگا نادرہ نے پیچھا کیا آگے آگے
بھاگا ہوا شور انگیز جاتا ہے تعاقب مین ملکہ نادرہ گل پیرہن ہین بھاگتی ہوئی شور انگیز تیز جاتا ہے اور ملکہ
نادرہ گل پیرہن خرامان خرامان ایک مقام پر تخت پر سوار ہوتی ہین سب کنیزین بھی ساتھ ہین
ملکہ نادرہ گل پیرہن کہتی ہین اس بیحیا نے ہمکو کیا زن بازاری تصور کیا ہے مطلب دل کو پہنچا اُسکا
جواب پایا آخر کو بھاگا اب جان جائیگا میرے ہاتھ سے قتل ہوگا شور انگیز جادو بھاگتے بھاگتے قصر
بردبار مین پہنچا بردبار جادو کہ یہی باقی ہے لشکر جمع کرکے بیٹھا ہے کہ اگر طلسم کشا ہمکو بلائیگا تو ہم
نہ جائینگے اسی وجہ سے لشکر جمع کرکے بیٹھا ہے سارا صحرا لشکر سے بھرا ہوا ہے آپ بیچ مین ایک چبوترے
پر بیٹھا ہے مصاحب وغیرہ گرد موجود ہین کہ اُسنے دیکھا شور انگیز جادو زخمدار بیقرار بھاگا ہوا آتا ہے بردبار
نے پکار کر آواز دی اے شور انگیز خیر تو ہے کیا روز جنگ افراسیاب پھنس گئے تھے آج یہ شکل
نکلے ہو کہاں بھاگے ہوئے جاتے ہو میرے پاس آؤ مجھ سے صلاح کرو مین بھی لشکر کشی مین مصروف
ہون شہنشاہ لاچین کی اطاعت نہ کرینگے افراسیاب جادو کا بڑا خیال ہے ایسی جسارت
دیا اس سے وہ شخص مارا گیا کہ جسکے ذکر سے عبرت ہوتی ہے اُسکا زندہ کرنا سامری و جمشید کے
اختیار مین ہے اب میرے پاس آؤ حال اپنا بیان کرو شور انگیز آسمان سے اترا روتا ہوا پاس
بردبار کے آیا بردبار نے اپنے پاس بٹھایا پوچھا بھائی صاحب یہ کیا معرکہ ہوا شور انگیز نے کہا
بھائی صاحب کیا حال بیان کرون عجب معرکہ گذرا جادوان ساحرہ آسمان سے اتری جاتی تھی مین نے بلایا یہ محبت
صحبت مین بٹھایا وہ بگڑ گئی مجھپر خنجر مارا شانہ زخمی ہوا مین سحر مین اس سے کم نہ تھا لیکن اس خیال

بھاگا کہ میں زخمی ہوا تو ہوا ایسا نہو میرا سحر زبیر نہ بانے اور کوئی زوال آپ پر آئے تو کیسی خرابی ہوگی بھائی صاحب دامنگیر ہونگے تو میں کیا جواب دونگا یہ ذکر تھا کہ آسمان پر سناٹا ہوا دیکھا ملکہ نادرہ گل پیرہن غنچہ دہن ہاتھوں میں لیے تخت کو اڑاتے ہوئے آتی ہیں شور انگیز کا بیٹا کہا ای برادر بزرگ بار دیکھو وہ قتال آتی ہے دو حرف غصہ تیغ میں ہو غنچہ کھنچے ہوئے کس زور و شور سے آتی ہیر بزرگ بار جادو نے کہا میں بلا کی سیاہ کاروں کے بارے میں سمجھاؤں شور انگیز نے کہا میرا نام اُسکے سامنے نہ لینا میرا نام سنکر غصہ کریگی تم بلا کی جان و قسمی جان تو ظالم کا دیکھو ای برادر میں کیا کہوں دیکھتے ہی میرے ہاتھ پاؤں میں رعشہ آگیا تم بھی اگر بغور دیکھو گے تو میرے قول کی تصدیق کرو گے یہی کہو گے نظم

کیسی ہو حسرت دید رخ جانان مجھکو
دیکھ لینے دے ذرا دیدہ حیران مجھکو

تنگ زندان سے ہے یہ صحن گلستان مجھکو
لے چل وحشت دل سوے بیابان مجھکو

دھجیان کر کے اُڑا دے اسے ای دست جنون
تنگ پھانسی سے بھی زنار گریبان مجھکو

میری حیرت پہ حسینوں کو ہوا ہر سلتا
دنگ ہیں آئینہ رو دیکھ کے حیران مجھکو

فرقت یار گلا گھونٹ رہی ہے میرا
تناب جوں دق نہ کرے آب بیابان مجھکو

تا لشی ہونگا میں لواحہ جو موتیم پایا
آگ سے پر زاد جلاتی ہے سلیمان مجھکو

تا سبو جم پہ عمل ہے مرا عاشق تن ہوں
یاد ہیں ساری حکایات گلستان مجھکو

شربت وصل تو افیار کا حصہ ٹھہرا
زہر دو گھول کے تھوڑا سا مری جان مجھکو

سر فروشوں میں ہوں شیوہ مرا جانبازی ہے
تپنچہ سے دیکھئے اگر شیر نیستان مجھکو

ای جنون آبلہ پا مرے کھلا تے ہیں
ابکی دکھلا کوئی پر خار بیابان مجھکو

دور ساغر ابھی نہیں رہنے دے ابھی تو مجھکو
چین کر لینے دے ای گردش دوران مجھکو

گل کھلا کے ہیں محبت نے ذرا سیر کرو
کیا داغوں نے سراپا چمنستان مجھکو

لکھ دیا عشق و محبت کا علاقہ ترے نام
آج پہونچا یہ شہ حسن کا فرمان مجھکو

نرگس چشم کی الفت نے کیا ناطقہ بند
ہیں تکلیف سخن زنده سخندان مجھکو

بزرگ بار نے کہا ای برادر مجھے عورت کے نام سے نفرت ہے یہ کہا بزرگ بار جادو نے پکار کر آواز دی کہ

ملکہ عالم اسوقت تمھارا حال دیکھکر عجب دل کی کیفیت ہو گیا کہین کہ کیا حالت ہو آج تو آپ دولھن
بنکر نکلی ہین شراب میرے ہاتھ سے نوش فرمایئے کہ میرے بھی دل کو بحالی ہو جواب عجیب رنگ ہو نظم

لگائی سوز محبت نے کیا بدن مین آگ
بدن سے میرے نکلتی ہے ہر سخن مین آگ

عیان ہے ہر خم گیسو سے شعلۂ رخسار
بھری ہے سنبل تر کی شکن شکن مین آگ

وہ آیا خضب کہ جو سرا یمن مین یہ گھبرایا
جلائی شمع تو مجھمین اور لگن مین آگ

پس از فنا بھی رہی تاثیر محبت کی الٹی
لگائی سردی کا فور نے کفن مین آگ

مین خانہ زاد قفس ہون مری بلا کا نسیم
ادھر ادھر بلبلین جھلسنے لگے چمن مین آگ

گرا جو اشک زمین ہوا خاک ڈوبنا کیسا
بھری ہے پانی کے بدلے چہ ذقن مین آگ

بہار آتے ہی ہم آشیان کو رو بیٹھے
یہ برق کی آتش گل آگ لگی چمن مین آگ

وہ مجھ سے بزم مین ہنستا رہا رقیب جلے
لگائی گرمی صحبت نے انجمن مین آگ

بدن کو ڈھانکون ز سوز دروں رہی تجلی بجا
فتیلہ سان لگے ہر تار پیرہن مین آگ

عیان کسی پہ نہ کر وہ حرارت کو
برنگ سنگ چھپائے رکھ اپنے تن مین آگ

مین گرم سیر ہون غربت کے دشت مین جنگ
لگاؤن آن کے کیا دوستو وطن مین آگ

جو پھول توڑنے باغ کبھی مین سوز محبت
لگے چنار کے مانند نسترن مین آگ

شتاب یاں نہ آئی دہان تک شیرین
لگائی چرخ نے تقدیر کوہکن مین آگ

کلام گرم مرا سنکے یار بولا زند
مثال شعلہ زبان ہے تیرے دہن مین آگ

برق وبار جلد ہاتھ باندھ کر کہنے لگا اے ملکہ مین تابعدار ہون یہ غلامی قبول فرمایئے مین چاہتا
ہون طلسم کشا سے لڑون افراسیاب طلسم ہوشربا پر قبضہ کرونگا تمھارے لیے سلطنت کا مزا ہوگا جو برق جیرت
تمھاری کیفیت ہوگی یہ باتین جو برق وبار جادو نے کین شور انگیز اپنے مقام سے اٹھا کہا او بیحیا تو نے
اسی واسطے مجھکو ٹھہرایا تھا کہ میرے سامنے یہ باتین کرتا اور معشوق پر بیچھے سے باتین بناتا ہے مجھکو
بیٹھا کر سناتا ہو سارے لشکر کو تیرے تباہ کرونگا اس لشکر پر گھمنڈ نہ کرنا برق وبار کہا اے شور انگیز
کسون شاہتین آئی ہین عورت کے ہاتھ سے زخمی ہوکر بھاگے یہ باتین بناتے ہو شور انگیز جادو نے
ہاتھ ہلایا برق چمک کے برق وبار پر گری برق وبار نے لانے کو بچایا جست مین جو برق وبار جادو کے

بیٹھے تھے پانچ چار مصاحبون کے سر اڑ گئے لگی خدمتگار بھی مر گر پڑے اب تو بروبار جادو بھی اٹھا کہا ارے اس بیحیا کو گھیر کے چار جانب سے مار لو سب جادوگر ہلہ کر کے شورانگیز پر ٹوٹ پڑے تلوار چلنے لگی سحر بھی ہونے لگا کئی سو ساحرون کو شورانگیز نے مارا جب گولا مارا دس بیس بیس کے سینون کو توڑ کے پار گذر گیا بروبار کا بھائی سالار جادوگر یہ اپنے سحر پہ بڑا ناز رکھتا ہے اپنے پکار کر آواز دی اے برادر بروبار تم ہٹ جاؤ مین اسکو ابھی گرفتار کیے لیتا ہون یہ کہکر سحر کرتا ہوا سامنے شورانگیز کے آیا پکار کر آواز دی او شورانگیز کیون تیری شامت آئی ہے یہ کہکر گولا مارا شورانگیز نے گولے کو روک لیا اسی گولے پر اپنا خون ڈالا طرف سالار کے پھینک مارا گولے جو پھٹا اسمین سے ایک پتلی پیدا ہوئی تھوڑے عرصے مین ہوا ہوگئی یا تو فولادی پتلی تھی یا سالار نے دیکھا ایک نازنین مہ جبین نہایت خوبصورت خرامان خرامان چلی آتی ہے سالار اس نازنین کی صورت دیکھکر بیتاب ہوگیا بیقراری مین پکار اٹھا نظم

گر تجھے روح روان راحت جان کہتے ہین
سب بجا کہتے ہین جو اہل جہان کہتے ہین

رخ کو گل قد کو ترے سرو روان کہتے ہین
لوگ کیا کیا تجھے اے جان جہان کہتے ہین

مرض عشق اطبا سے نہ تشخیص ہوا
کچھ جنون کہتے ہین بعضے خفقان کہتے ہین

ہو کے خوگر ہین تری بو سے دم کیا اے گل
غنچۂ گل کو بھی وہ گندہ دہان کہتے ہین

زلف و رخ کی سحر و شام جو کرتے ہین ثنا
گل کو انگارے وہ سنبل کو دھوان کہتے ہین

دون پتہ پوچھا اس حور کے گھر کا قاصد
اسکے کوچے کو گلستان جنان کہتے ہین

قامت یار کو بتلاتے ہین بعضے شمشاد
اکثر اس قد کو قیامت کا نشان کہتے ہین

جسنے دیکھا تجھے اے جان وہ جانبر نہوا
اہل دل تجھکو بجا آفت جان کہتے ہین

کیون نہ وہ طفل حسین ہووے عزیز ہر دل
یوسف وقت اُسے پیر و جوان کہتے ہین

[illegible] کیے ہین سخن کو مرے حاسد [illegible]
اس لیے لوگ مجھے سیف زبان کہتے ہین

سالار ہاتھ باندھتا ہوا کہتا ہے اے شہنشاہ خوبی و اے سرو خرامان باغ محبوبی مین تیرا دل سے طالب ہون میری جان جاتی ہے اس نازنین نے مسکرا کر کہا اگر مجھسے محبت دلی رکھتے ہو تو بروبار کا سر لاؤ اور فورا میرے قریب آؤ سالار جب قریب آیا اُس نازنین نے گلے سے ہار موتیون کا اتار

اُتار کر سالار کے گلے میں پہنا دیا کہا جلد بردبار کا سر لاؤ میں جاکر باغ میں بیٹھی ہوں وہاں صحبت
عیش و عشرت ہوگی ہار پہنتے ہی سالار حرکات دیوانہ وار وحشیانہ کرنے لگا تلوار کھینچ کر طرف
بردبار کے چلا کئی گُرز مارے کئی ساحر مر کر گرے وہ تماشا بین غائب ہوگئی سالار ڈھونڈتا پھرتا قریب
بردبار کے پہونچا للکارا او بھیا ہمارے شہنشاہ شورانگیز سے فساد کرتا ہے سر جھکا کر بیٹھ میں تجھکو قتل کرونگا
بردبار نے کہا اے برادر تم تو برائے قتل شورانگیز گئے تھے مرتد ہو کر آئے ہوا ایسا نہ ہو میرے ہاتھ سے
مارے جاؤ سالار تلوار کھینچ کر جا پڑا کئی ہاتھ تلوار کے بردبار پر مارے بردبار روک رہا تھا
آخر روکتے روکتے سوتا کے کمر پر ہاتھ مارا سالار کے مثل خیار تر دو ٹکڑے ہوئے بھائی کا لاشہ
دیکھکر بہت رویا اب شورانگیز بد جا پڑا ساحروں سے اشارہ کیا ارے اس غلام کو قتل کرو اسنے
میرا بازو توڑا دل کے ٹکڑے ہوگئے ہیں جی چاہتا ہے چیخیں مار کر روؤں سب ساحروں نے یہ سنکر شورانگیز
پر بلوہ کیا شورانگیز بس کس کا سحر روکے آخر اسقدر زخمی ہوا کہ غش آنے لگا سر سے خون جاری پشت و
پہلو فگار بیتاب و بیقرار گھٹنے ٹیک دیے بیٹھے بیٹھے سحر کر رہا ہر ساحر دور سے نیزے و تیر مار کے بھاگے مینہ
آخر شورانگیز گرا بردبار نے آکے سر کاٹ لیا مرنے سے شورانگیز کے آندھی سیاہ اٹھی سنگباری و برفباری
ہوئی بعد حوصلہ دراز آواز آئی کشتی میرا نام تھا شورانگیز جادو بردبار نے سحر کیا اندھیرا دفع ہوا
روشنی ہوئی اب بردبار طرف ملکہ نادرہ گل پیرہن کے متوجہ ہوا کہا اے ملکہ عالم میرا حکم دیکھا اٹھی
جہاں طلسم کشا کو شاد کرتا ملکہ نادرہ نے یہ سنتے ہی ایک گولہ سحر کر کے پھینک مارا چند جادوگر بردبار
کے مر کر گرے بری جلنے لگی جس پر پڑی گری اسکا سر اڑ گیا اب تو نادرہ نے کنیزوں کو بھی اشارہ کیا
کنیزوں نے بدستیاں ہار پھول گل کے پتے توڑ توڑ کے پھینکے چالیس کنیزوں نے دس بارہ ہزار
جادوگروں کو مار کے گرا دیا بردبار نے کہا ارے اس قتال عالم کو پکڑو جادوگر جو بادہ کر کے چلے ملکہ
نادرہ گل پیرہن نے کرتے ہاتھ سے اُتار پھینک مارے کرتے ٹوٹے ٹکڑا اُسکا جسکے سر پر پڑا
اُسکا سر اڑ گیا کئی ہزار جادوگر اور قتل ہوئے نادرہ نے چاہا تڑپ کے نکل جاؤں جیسے ہی بلند
ہو کر چلی بردبار نے پکار کر آواز دی اے اوج طیر اس ظاہر کو لینا یہ جانے نہ پائے یکایک آسمان
پر سناتا ہوا ایک عقاب اڑتا ہوا آیا چاہا ملکہ نادرہ پر گردن نادرہ نے آنکھ سے اشارہ کیا
ایک تیر عقاب پر گرا سینے کو توڑ کر پار گیا عقاب کا مر کر گرنا کہ کئی ہزار جادوگر بردبار کے مر کر

کہ افراسیاب کے طرفدار بہت ملینگے سب کو ساتھ لیکر لاچین سے کرونگا شاید غالب آجاؤن اپنے ہمراہ بارہ ہزار فوج لیے آتا ہی مرکب پرند سحر سوار پشت پر بارہ ہزار ساحران مدام ملکہ نادرہ کے تخت پر نگاہ پڑی دیکھا ایک معشوق پریرو خوش رو خوش خنجر ابرو خال ہندو چشم جادو دیکھتے ہی سوفار بیقرار ہوگیا پکار کر آواز دی ای ملکہ عالم کہان جاتی ہو یہ لشکر پشت پر کسکا ہی نادرہ نے جواب دیا مین کوہ بلند پر جاتی ہون سوفار نے کہا مین بھی ساتھ چلونگا تھوڑی دیر صحرا مین شہر جادو صحبت شراب وکباب ہو کہ پشت سے نرہ ہوا منم بروبار جادو وارے بچیا تو کون ہی جو ہماری معشوقہ سے کلام کرتا ہے سوفار نے گولا مارا بروبار نے کل موج کو اشارہ کیا فوجین آپس مین مل گئین گولے ترنج ونارنج دونون طرف سے چلنے لگے تخلہائے صحرا جلنے لگے بڑے زور شور سے سحر چل رہا ہے شوفار چاہتا ہی بروبار کو اریب کر نکل جاؤن بروبار ڈٹا ہوا اڑ رہا ہی جسطرف نادرہ گل پیرہن کے نگاہ اُٹھائی اُسپر جادو پڑا او رفتہ کیا او بچیا معشوق پہ پھر پر نگاہ ڈالتا ہی ہم نام پر اُسکے جان دیتے ہین ہمکو زمانہ گذرا کہ اس نازنین پر عاشق ہین راتین ہجر کی تڑپ تڑپ کے کاٹین اب یہ زمانہ آیا کہ معشوق کے ساتھ ہون **نظم**

چمن مین آمد آمد ہے خزان کی
عجب بلبل نے طرح آشیان کی

خوشی آئی ہی اُٹھیں اب طرح بانکی
کمر پر رہتی ہی کاکل میان کی

گرہگی دیکھیے کس کس کو سیدھا
یہ ٹیڑھی وضع تیری بانکی بانکی

بڑی منحوس ساعت مین چلے تھے
کہ پھر دیکھی نہ صورت آشیان کی

تن خاکی سے نکلے ہی کیا روح
پہونچ جائے نہ مٹی ہو جہان کی

عدم کا قافلہ کیسا جلد گذرا
نہ دیکھی گرد تک اس کاروان کی

اکیلے جاتے ہین رہرو عدم کے
نہیں اس راہ مین حاجت کاروان کی

پھنسا کس عشق مین او عشق پیچے
عبث آغشتہ کی زلف بتان کی

دہی آزار ہے جس [illegible]
گئی بیمار اے عیسیٰ گور جہان کی

اُسے دھوکا تھا جانبازی مین میری
نگاہ ترچھی کو ناظر نشان کی

شب فرقت مین [illegible]
شکایت تا سحر ہے آسمان کی

نہ آئینگے چمن مین سیر کو بھی　　اگر مرضی نہین ہے باغبان کی
اگر وہ ماہ پیکر آسمین جھولے　　ہنڈولے مین جو گردش آسمان کی
برا مانا کسی جو بات اچھی　　یہ دیکھو بدگمانی بدگمان کی
ہر اک بوسے نے جان تازہ بخشی　　کرون کس منھ سے تعریف اوس دہان کی
جو کیفیت اٹھایا چاہو ای رند　　تو خدمت کیجیے پیر مغان کی

اسطرح بلک بلک کے اشعار پڑھتا ہی اور لڑ رہا ہی کبھی ملکہ نادرہ بھی سحر کرتی ہین جب
کوئی ساحر بلبلا کے ملکہ نادرہ کو کلمات سخت کہتا ہی اوسوقت ملکہ نادرہ بھی سحر کرتی ہین جب
سحر کیا ہاتھ چمکایا برق گری اوس ساحر کا سر اڑ گیا کئی سو جادوگر نادرہ گل پیرہن نے بھی
مارے ایک نخل کے سایے مین تخت پر سوار تماشا نے جنگ دیکھ رہی ہین ان دونون مین
جب تلوار چلتے عرصہ گذرا سوفار انتہا کا زخمی ہوا کھڑا ہوا جھوم رہا ہے مگر اوس حال مین بھی
جمال نادرہ پر نگاہ ڈالتا ہی کبھی کف افسوس ملتا ہی کہتا ہی ای جان جہان و ای آرام دل عاشقان
میرا حال ابتر ہی یہی بہتر ہی کہ مجھکو قبول کرو شربت وصل سے سیراب کرو ورنہ نوبت
بجان و کارد بہ استخوان ہو رہا ہون ای معشوق خونخوار میرا خون تیری گردن پر ہوگا اب وقت
موت میرا قریب ہی انتہا کا زخمدار ہون مگر تیرے ہجر مین بیقرار ہون یہ وقت رحم ہی نادرہ نے
طرف برد بار کے اشارہ کیا اور پکار کے آواز دی ای برد بار تو سنتا ہی یہ کیسے کلمات ہمکو کہہ رہا ہے
ان باتون پر برد بار جلا جلا کر سحر کرتا ہی سوفار اپنے کو بچا رہا ہی کہ آسمان پر ایک لکہ ابر
سیاہ پیدا ہوا سوفار نے ابر سیاہ کو دیکھا پکار کر آواز دی بی نادرہ گل پیرہن اب بھاگو زد جہ
میری آتی ہی آتے ہی قیامت برپا کریگی ایک کو زندہ نہ چھوڑیگی سہیل کاکل دراز نام ہے
سوفار یہ کہہ رہا تھا کہ وہ لکہ ابر پھٹا سب نے دیکھا ایک نازنین سیہ فام گال پھولے پھولے کاکلین
چہرے پر چھوٹی ہوئین صاف ثابت ہوتا ہی کہ تاران سیہ اندھیری رات مین نکلے ہین سینے پر انجاد
جوڑا سنہری پہنے ہوے گلوری کلے مین دبی ہوئی کئی سو کنیزین گرد تخت کو گھیرے ہوے وہ نازنین
تخت کو اڑائے ہوے آتی ہی دور سے سہیل کاکل دراز نے جو یہ نظارہ دیکھا پہلے تو نادرہ پر
غصہ آیا اب جو پلٹی دیکھا شوہر میرا نادرہ گل پیرہن کے سامنے ہاتھ باندھے کھڑا ہی آتش رشک کر

جل گئی پکار کر آواز دی او بیحیا کیا مین کسی بات مین اس عورت سے کمتر ہون اگر خیال کر تو
اُس سے ہزار درجے بہتر ہون کیون دیوانہ ہوا ہے سوفار جادو نے جواب دیا صاحب اس
مقدمے مین دخل نہ دو میری اب جان جاتی ہے بردبار نے میرا یہ حال کیا سہیل کاکل دراز
نے کئی مرتبہ شوہر کو سمجھایا کہ او بیحیا میرے سامنے تو ایسی باتین نہ کر دیکھو خاموش رہ سوفار
نے پکار کر آواز دی صاحب بڑی رفاقت یہ ہے کہ بردبار کو قتل کرو اس نازنین کو گرفتار کر کے
گھر پر لیچلو شربت وصل سے اُسکے جب تک سیراب نہونگا تب تک یہ سودا سر سے میرے نہ اُتریگا
سہیل کاکل دراز تخت اُڑاتی ہوئی قریب سوفار کے پہونچی سوفار اسوقت محبت مین
ملکہ نادرہ گل پیرہن کی بیقرار ہو پکار رہا ہے اے جان جہان دیکھو میری زوجہ بھی جوان ہے مگر تجھپر
جان نثار کرتا ہون نہ جیتا ہون نہ مرتا ہون فقط سسکتا ہون سہیل نے کئی مرتبہ اپنے شوہر کو
سمجھایا مگر سوفار کا بلبلانا کم نہین ہوتا بیقراری کی ترقی ہوتی جاتی ہے اپنے ہی کیے جاتا ہے
آخرکار سہیل نے کاکل پر ہاتھ ڈالا اُس کوڑے کے کاکل کو جنبش دیا چیخ دیکر شوہر بیچارا معلوم
ہوا کہ تلوار پڑی کمرگاہ سے سوفار کے دو ٹکڑے ہوئے مرنے سے سوفار کے اندھیرا ہوگیا غبار آئی
دیر غباری ہوئی بعد عرصۂ دراز آواز آئی کشتی مرا نام من سوفار جادو بود مردیم و جان دادیم
و بمطلب خود نہ رسیدیم تھوڑی دیر مین اندھیرا برطرف ہوا روشنی ہوگئی سہیل نے جو لاشہ اپنے
شوہر کا دیکھا رونے لگی سر پیٹتی ہے چھاتی پر ہاتھ مارتی ہے اور پکارتی ہے ارے صاحب
یہ کیا غضب ہوا تم میرے ہاتھ سے مارے گئے تمہارا لاشہ دیکھ رہی ہون پتھر کا کلیجہ کہان سے
لاؤن ان دشمنون نے اس صحرا مین تجھکو گھیرا تھا بردبار کو بھی یہ لیاقت ہوئی کہ اسقدر تجھے
زخم کھا کے نوبت بجان وکارد بہ استخوان ہو رہے تھے ایک حربہ سحر کا بیرا نہ اٹھا سکے اب
تمہارے خون کا بدلہ بردبار سے لونگی یا اس نازنین کو گرفتار کر کے لیچلونگی یہ کہکر طرف
نادرہ کے چلی تھی کہ بردبار نے للکارا او گیسو بریدہ ننگ خاندان شوہر کی قاتل اب باتین بناتی
ہے خبردار میری معشوقہ پر ٹیڑھی نگاہ نہ ڈالنا ورنہ بہت پچھتائیگی یہ کہکر گولہ مارا سہیل نے
کاکل کو ہلایا کاکل کے ہلاتے ہی ایک برق گولے پر گری کہ گولا بیٹ کے زمین پر گرا کئی سحر
بردبار نے اسیطرح کیے سہیل نے ہر مرتبہ کاکل کو جنبش دی سحر باطل ہوا آخر سہیل سب

کاکلون کو ہلاتی ہوئی چلی کچھ اسم سحر پڑھتی ہوئی بُرد بار پہ جا پڑی سب کاکلون کو ہلایا تیغین
اُسکی کاکلین بن گئی تھی برقین چمک کر بُرد بار پر گرین کر سر اُسکا الگ گرا اور ہاتھ کنگر الگ اور
پانون کنگر الگ گرے ایک آندھی سیاہ چلی بعد تھوڑی دیر کے آواز آئی کشتی مرا نام من بُرد بار
جادو بود بعد بُرد بار کو مار کر سہیل طرف نادرہ گل پیرہن کے چلی اور آواز دی او نازنین
تو نے حسن ظاہری دکھا کر میرے شوہر کا دل پلٹ دیا آخر میرے ہاتھ سے مارا گیا اب اگر
اپنی خیر چاہتی ہو تو میرے ساتھ چل مین لاشہ شوہر کا اُٹھا دون تو دفن کرنا جب قریب چلی تو فاتحہ خیر
پڑھنا کہ اس کشتہ حسرت و یاس کی روح کو راحت ہو عدم مین تو یہ گھبرائے نادرہ گل پیرہن نے
کہا کیا بیہودہ بکتی ہو پس اب لاشہ شوہر کا اُٹھا لے اور جا کر اُسکو جلا دے ایسا نہو تیرا لاشہ بھی اُسکے ساتھ جلے
اب تو سہیل کاکل دراز کو غصہ آیا کاکل پہ ہاتھ ڈالا ملکہ نادرہ نے جھولی پر ہاتھ ڈالا تیر دکمان
سینک کا نکالا چاہا کہ طرف سہیل کے مارے پھر ہاتھ روک لیا سہیل نے کاکلون کو چرخ دیکر
دیوار پر مارا نادرہ نے دیکھا چند خنجر میرے اوپر آتے ہین ہاتھ ہلایا برق چمک کر گری سب خنجر
ٹوٹ کر زمین پر گرے جو سحر سہیل نے کیا وہ سحر نادرہ نے دفع کر دیا ایک مقام پر سہیل نے
جھولی سے گرز نکالا ملکہ نادرہ پر کھینچ مارا نادرہ نے آواز دی ای جبین لینا ایک کنیز پہلو سے
پیدا ہوئی پکارتی ہوئی کنیز حاضر ہو جو ارشاد ہو بجا لاؤن جو آپ کے ساتھ دشمنی کرنے اُسے
مٹا دون نادرہ نے کہا یہ جو گرز آتا ہے اسکو روک لے اسی کالی عورت پر پھینک مار خبردار آنچ
نہ کرنا اُس کنیز نے بڑھکر گرز ہاتھ مین تھام لیا اور اپنی انگلی کاٹ کر چند قطرے خون کے اُس
گرز پر ڈالے اور سہیل پر کھینچ مارا سہیل نے چاہا اپنے کو بچاؤن لیکن نہ بچ سکی سر پر
گرز پڑا سر کے ہزار ٹکڑے ہوے مرنے سے سہیل کاکل دراز کے انتہا کا جنگل مین اندھیرا ہو آندھی چلی
سیاہ اُٹھی آوازین مہیب آئین بعد عرصہ دراز کے آواز آئی کشتی مرا نام من سہیل کاکل دراز بود
سہیل کاکل دراز مار کر نادرہ کو کوہ بلند کا خیال آیا کہ ملکہ بہار نے فرمایا تھا کوہ بلند پر جانا
اور سہمناک جادو کا سر لانا طرہ چوگان بہ بلا اور زیادہ جوش ہوا کنیزون سے کہا اب کوہ بلند
پر جانا چاہیے ایسا نہو سہمناک جادو کہین چلا جائے ملکہ بہار گلعذار انتظار کر رہی ہونگی
مین نے وعدہ کیا تھا کہ بہت جلد حاضر ہونگی یہان ان جھگڑون مین کئی دن گذر گئے یہ سنکر

کنیزون نے عرض کی وادی کوہ بلند پر چلنا ضرور رہی مگر اس بیچارگی کا زمانہ سے ایسا تو مالک کے خلاف گذرے سنا ورہ گل پیرہن نے کہا وہان چلنا واجب و لازم ہے یہ کہکر تخت کو پھر اڑایا کنیزین سب گرد آگئین نادرہ تخت کو اڑاتی ہوئی طرف کوہ بلند کے چلی لیکن ملکہ بہار گلعذار نادرہ کو سحر مین مبتلا کرکے چلی تھی یقین یقین کامل تھا کہ یہ جاکر سہمناک جادو کو مارے گی ملکہ نادرہ یہان یہ اُڑتا دین پڑین ملکہ بہار یک کوہ پر جاکر ٹھہری ہین کہ صحرا سے گرد اڑی دیکھا ایک تاجدار گھوڑے پر سوار باز شکاری ہاتھ پر چڑھا ہوا بارہ ہزار جوان ہمراہ وہ تاجدار شکار کھیلتا ہوا آتا تھا اُسکی نگاہ جمال جہان آرائے بہار گلعذار پر جو پڑی دیکھا ایک نازنین مہجبین نہایت حسین دریا مین پھولون کے غوطہ زن غنچہ دہن پری تن چہرہ آفتاب عالمتاب ابرو خنجر آبدار طائرون کی درختون پر پکار عندلیبان خوشنوا چہچہاتی ہین کہ گرد اس محبوب کے پھرین پھول پھول کے بلبلین یہ اشعار گا رہی ہین

نظم

دیدۂ گل کے تجھے بڑھ جائینگے لالے بلبل — پڑگئی گر کسی صیاد کے پالے بلبل
کان کھولے ہوئے گل گوش بر آواز ہین آج — درد دل جو تجھے کہنا ہو سنالے بلبل
پھر وہی کنج قفس ہے وہی صیاد کا ظلم — چار دن اور ہوا باغ کی کھالے بلبل
پہلے گلشن کی ہوا دیکھ لے رہ کر چندے — آشیانے کی تو ابھی طرح نہ ڈالے بلبل
بے اجازت مین قدم باغ مین دھرتا نہین — منتظر ہون در گلزار پہ آبے بلبل
ہاتھ اوراق گل آوین تو بنا کر اجزا — لکھدین رنگین مضامین کے رسالے بلبل
کوئی ارمان نہین لیکے چلے باغ سے ہم — دل کے جو حوصلے تھے خوب نکالے بلبل
نہ رہی بوے وفا ایک بھی گل مین باقی — اب تو اس باغ سے اقد اٹھالے بلبل
کسطرف جائیگی بر داشتہ خاطر ہو کر — باغ کیون کرتی ہو گلچین کے حوالے بلبل
چہچہے بند کریگا تو یہ ہو جائیگی بند — کہدے گلچین کہ زبان اپنی سنبھالے بلبل

فاخر تاجدار جمال جہان آرائے ملکہ بہار دیکھکر بیقرار ہو گیا پکار کر آواز دی ای شہنشاہ خوبی وای سرو باغ محبوبی ذرا میرے پاس آؤ دل تردد منزل کو بہلاؤ بہار نے بنگاہ قہر دیکھا کہا او بیہودہ کیا بکتا ہے خبردار کنارے رہنا بالاے کوہ نہ آنا یہ جو ملکہ بہار نے کہا فاخر تاجدار نے

فوج کو اشارہ کیا کہ پہاڑ پر چڑھ جاؤ اس مہ جبین کو گرفتار کرکے لاؤ سب فوج والے چلے کہ پہاڑ
پر چڑھ جائیں بہار نے دیکھا کہ یہ لوگ اب پہاڑ پر چڑھ آئینگے یا نیچے سنبھال کر پہاڑ سے کود پڑیں
اب ساحروں نے بلوہ کیا ملکہ بہار نے ایک نخل سے کچھ پتے کچھ پھول کچھ ٹہنے توڑ کر پھینک مارے
سب خنجر بن گئے فاخر تاجدار نے جو دیکھا کہ فوج والے قتل ہونے لگے جو خنجر گرا کسی کا سر
اڑ گیا کسی کا ہاتھ کٹا کسی کے دو ٹکڑے ہوئے ہزاروں لاشے گر گئے اسنے بڑھکر جھولی سے کاغذ
نکالا کہ جسکی تصویریں کاٹی تھیں آسمان پر پھینکیں پریاں سر پر اہل فوج کے تیرانے لگیں جو خنجر
گرتا پریوں نے اپنے اوپر لیا پھر پھر یہ سب سپر ہو بہار نے جو دیکھا کہ اسنے فوج کو بچا لیا فوراً
کمان سے بجلی اتاری کچھ اسم سحر کا پڑھا لب جان بخش ہلا رہے ہیں برق جو تڑپ کے گری سب
پریوں کے ٹکڑے اڑا دیے تھوڑے ہی عرصے میں پریوں کے ٹکڑے اڑ گئے خنجر جو لہرا رہے
تھے پھر فوج پر آ گرنے لگے خنجروں کو برسا کر ملکہ بہار نے تیغ نیام انتقام سے کھینچا فاخر پر جا پڑیں
للکارا او نامردان غریبوں کو قتل کراتا ہے اپنی جان بچاتا ہے یہ کہکر بڑھ کے تیغ مارا فاخر نے
سپر فولادی سر پر دیکر حربے کی پناہ کیا تیغ جو گرا سپر کے ٹکڑے اڑا دیے سپر کو کاٹ کر تاج کو کاٹا سر پر
فاخر کے زخم آیا گھبرا کر پیچھے ہٹا ملکہ بہار نے فاخر تاجدار کو تیغ کے سائے میں لیا ہر مرتبہ یہی ارادہ ہے
کہ یہ تڑکے تو تیغ ماروں کہ سر اسکا اڑ جائے آخر پیچھے ہٹنے میں منہ سے اف اف کیے جاتا ہے
ہر مرتبہ منہ سے جو شعلہ نکلتا ہے ملکہ بہار ہاتھ کو چپ کی ہیں ہاتھ روک لیتی ہیں فاخر تاجدار
نے جھولی پر ہاتھ ڈال کے ڈبیہ خاک قبر جمشیدی کی نکالی ایک مقام پر آ کر کہ بہار نے
چاہا تیغ ماروں فاخر تاجدار نے وہ ڈبیہ کی خاک اڑا دی غبار جو بلند ہوا غبار جو بلند ہوا
غبار الم دل پر بہار کے چھایا تواگیں بیہوش ہو گئیں فاخر نے فوراً بارگاہ دستگرائی کنیزوں کو بلایا
کہا اس محبوب کو اٹھا کو زبان میں سوزن کو دیدو قنات کھڑی کرکے آپ اندر آیا تخت
پر جیتا فوج والوں کو حکم دیا بیٹھیں آخر ڈیرے اب ملکہ بہار کو ہوشیار کیا بہار کی جو آنکھ کھلی دیکھا
فاخر تاجدار تخت پر بیٹھا ہے کلام محبت آمیز کر رہا ہے کہتا ہے اے شہنشاہ خوبی واہ مردم باغ محبوبی دیکھو
میں نے یوں گرفتار کر لیا اب بھی کہو منظور قبول فرمائیے میری جان پر بنی ہے جب سے تمہاری صورت
دیکھی دنیا کی عجیب حالت ہے

نظم

از دل شدگان حجاب تاکے
می دہ ترک خواب تاکے
ساقی برخیز و جام مے دہ
ای دختر رز حجاب تاکے
تازی بحیات چند نادان
ای دل دگر اضطراب تاکے
آخر نوبت رسد بلطفش
بر سوختگان عذاب تاکے
وقت است در آ بباغ خندان
آخر خانہ خراب تاکے

رخسارہ بہ نقاب تاکے
توبہ ز شراب ناب تاکے
در موسم گل حجاب تاکے
معذور جہان و حسن تا چند
آخر نقش حباب تاکے
او گفت شب وصال با من
خوش باش دلا عتاب تاکے
بر من نظرے بکن خدارا
در موسم گل حجاب تاکے

ساقی صبح است خواب تاکے
این نقش بروے آب تاکے
در شیشہ ز چشم شوق رندان
تا دوان عہد شباب تاکے
دادی برباد دین و ایمان
این بوسہ بحجاب تاکے
از آتش ہجر جان و تن سوخت
ای نرگس مست خواب تاکے
رعنا رہ یار گیر و بنشین

فالغرض تاجدار نے یہ اشعار عاشقانہ بصد سوز و گداز پڑھکر عرض کی حضور امیدوار ہون کہ مجھپر رحم فرمایئے بخوشی وصل قبول کیجیے مین بھی اپنے ملک کا تاجدار ہون طلسم کشا نے سب کو بلایا ہے مین بھاگا جاتا ہون پاس طلسم کشا کے جانا منظور نہین یقین ہے وہ مذہب کے بارے مین مزدرکے کیونکر ہو سکتا ہے کہ پوجے دوست خداوندون کو چھوڑون اور ایک کو قبول کرون ای ملکہ عالم اب جو مین نے تمکو بغور دیکھا پہچانا کہ حیرت جادو کی بہن ہو افراسیاب جادو قتل ہوا حیرت قید ہو گئین اور فوج میرے پاس بہت ہے لشکر کشی کر کے ملکہ حیرت کو رہا کرونگا طلسم کشا سے بدلا لونگا تمکو بادشاہ طلسم ہوشربا کرونگا ملکہ بہار گلشن نے اپنے اشارے سے جواب دیا کیون دیوانہ ہوا ہے طلسم کشا کے ساتھ وہ وہ سردار موجود ہین کہ جنکا قتل غیر ممکن ہے ایک اشارے مین تجھکو بھاگنے راستہ نہ ملیگا جنگل جنگل عمر بھر بھاگا بھاگا پھریگا اب بہتر تجھکو یہی ہے کہ جا کے حاضر خدمت ہو قدمبوسی اس شہریار کی قبول کر ورنہ تیرے لیے خرابی ہے افراسیاب ایسا شخص مارا گیا حیرت ایسی ساحرہ کو گرفتار کر لیا تیری کیا حقیقت ہے معلوم ہوتا ہے تیری موت دامنگیر ہے یہی شئے کی تہ بہرہ ہو مناسب یہ ہے کہ مجھکو رہا کر میرے ساتھ خدمت مین چل مین وعدہ کرتی ہون کہ طلسم کشا تجھکو سرفراز کرینگے ملک وہان اپنا لیکر چین کرے پھر بست اندازی کا ارادہ نکرنا ہر چند بہار عجز و انکساری کرتی تھی مگر تاجدار نہین مانتا آخر کار جب فاخر نے بست کیا

اور بہار نے یہ قہر و غضب تمام جواب دیا کہ او بچا تو ہمیں قتل کر مگر کسی قسم کا خیال دل میں نہ رکھ یہ
سنکر فاخر تاجدار نے ملازموں سے کہا کچھ پھول کچھ غنچے کچھ پتے درختوں سے توڑ کے لاؤ ابھی ایک
گلدستہ بنا کر سنگھا دونگا خل میرے مجھپر عاشق ہو جائیگی انکار بیگانہ کریگی سب ملازم اسکے دوڑ کے
اشیاے مذکور لا کے سامنے فاخر تاجدار کے یہ سب سامان رکھدیا فاخر گلدستہ بنانے لگا رنگ روے
بہار متغیر ہوا کہ حقیقت میں اگر یہ گلدستہ بن گیا اور اسنے مجھکو سنگھا دیا تو غضب ہوا پھر میں اپنے
ہوش میں نہ رہونگی دیکھیے تقدیر کیا دکھائے اس انتشار میں اشک حسرت آنکھوں سے جاری عالم بیقراری
قضاے کار نادرہ رنگیں پیرہن جو چلی تھی تخت پر سوار چالیس پچاس کنیزیں ہمراہ تخت اڑتے
ہوے آتی ہے نگاہ جو جمال بہار پر پڑی کہ زبان میں سوزن گرفتار رنج و محن سرنگوں کلیجہ خون
سامنے فاخر کے بیٹھی رو رہی ہے دیکھی بہار کو اس حال پر ملال میں نادرہ کا غصے سے
چہرہ سرخ ہو گیا دل میں سے خوب کیا او بچا تو کون ہے جو ملکۂ عالم پر یہ بدسلوکی کرتا ہے دیکھ میں آتی ہوں
یہ کہکر گولا مارا گولہ جو پھٹا دس پانچ ملازموں کے سر پھٹے گلدستہ ہاتھ سے فاخر تاجدار کے چھوٹا
تخت پر گر کے جلنے لگا نادرہ نے دو تین گولے ایسے مارے کہ خیمہ گرا گل غنچے جلنے فاخر تاجدار
اپنے مقام سے اٹھا کہا ارے اس گیسو بریدہ کو گرفتار کرو سب فوج والے بلوہ کر کے نادرہ پر
آ پڑے نادرہ لڑ بھڑ کر قریب بہار کے پہونچی اور زبان سے سوزن نکال لی بہار کی جو زبان سے سوزن
نکلی بہار نے اٹھتے اٹھتے چند سنگریزے اٹھا کر پھینک مارے تیر برسنے لگے دونوں نازنینان
مہ جبین آگے چالیس کنیزیں پشت پر وہ آگ برسائی کہ لشکر فاخر تاجدار تباہ ہوا شور فریاد و آہ
ہوا کچھ مارے گئے کچھ طرف صحرا کے بھاگے فاخر ہر چند پکارتا ہے کہ یارو کہاں بھاگے جاتے ہو
مجھکو اکیلا چھوڑے جاتے ہو کوئی جواب نہیں دیتا اگر کوئی ٹھہرا تو ہاتھ سے نادرہ یا بہار
کے مارا گیا بہار نے لڑتے لڑتے ایک نخل کو جو پایا اسکے سایہ میں ٹھہریں پھول اسکے توڑ کے
طرف فاخر کے پھینک مارے فاخر نے دیکھا پھولوں نے آنکھیں کھولیں طفلان غنچہ غوں غاں کرنے لگے حال
فاخر کے ہنستے تھے کبھی آوازے کستے تھے طائران صحرا ایک مقام پر ایک نخل پر آ بیٹھے فاخر سے
آنکھیں ملا کر یہ اشعار پڑھنے لگے

نظم

جفا چھوڑ دو کرو عادت وفا کی | تجو آخر خدائی ہے خدا کی
نہ شکوہ جور کا نے رحم کا شکر

مری عادت ہو تسلیم و رضا کی
بہار گل مبارک ہو عنادل
تلاش یار ہے جا بجا کی
کلاہ و تاج میں ہی نام کا فرق
کہا مانو بہت اب تو حیا کی
ترسے آ مجھے جان آئی مری جان
خدائی ہے کہ ہیں قدرت خدا کی
[illegible] بہرام

مرے جلتے ہوئے گر استخوان کھائے
چمن میں آمد آمد ہو صبا کی
پھنسایا طائر روح رواں کو
حقیقت ایک ہو شاہ و گدا کی
اڑائی خاک تک میری پس مرگ
میں سرکرچہ تھا قدرت خدا کی
کھلے نہ دن وہ سوتے ہیں شب وصل
مقرر آج رعنا نے قضا کی

بھی شتاب [illegible] بہا کی
اشتیاق [illegible] دیر و حرم ہے
رسائی ولیکن زلف رسا کی
خدا لوا ہو چکی آخر شب وصل
خدا ترسی نہ کافر نے ذرا کی
مسلمان رام ہو جائیں تیرے کے
اب انکے دل میں خوف بتی جا کی
یہ اشعار جو انکے طائروں نے

فاخر تاجدار [illegible] سے فاخر تاجدار نے بہ نگاہ غور طرف ان طائروں کے دیکھا کیا بہ گوش ہوش اشعار [illegible] کو سنا کیا جب طائر اشعار پڑھ چکے تب فاخر طرف بہار کے دو زانو ہاتھ باندھے ہوئے بیٹھا تا ہو دا کی کہ عالم میں تو تابعدار ہوں جو حکم ہو بجا لاؤں بہار نے آواز دی او گلفروش کہاں ہے پہلو سے نخل [illegible] سے ایک کنیز بیدازن کا زیور پہنے ہوئے ظاہر ہوئی ایک کشتی ہاتھ میں اسمیں چند ہار رکھے ہوئے [illegible] کنیز نے وہ ہار فاخر تاجدار کو پہنا دیے ہار پہنتے ہی فاخر اور زیادہ مبہوت ہوا ہاتھ باندھ کر منت کرنے لگا کہتا ہے کیا ارشاد ہوتا ہے بہار نے کہا نادرہ کے ساتھ جاؤ جس سے یہ لڑے اس سے لڑو جس سے معاملہ کرے اس سے ملو بہار نے نادرہ کو آواز دی اور نادرہ تمہاری مدد کو یہ ساتھ ہیں جس سے لڑوگی اس سے یہ بھی لڑینگے ہر حال میں تمہاری مدد کرینگے انکو ساتھ لیکر قریب کوہ بلند کے جاؤ یقین ہے خواجہ عمرو بھی وہاں پہنچے ہوں اور میں بھی آتی ہوں فاخر تاجدار چمرتا ہوا ملکہ نادرہ گل پیرہن کے ساتھ ہوا ملکہ نادرہ او فاخر تاجدار سحر میں بہار گلعذار کے مسحور ہو کر طرف کوہ بلند کے روانہ ہوئے لیکن خواجہ عمرو یہ خبریں دریافت کرتے ہوئے قریب کوہ بلند کے پہونچے دیکھا سہمناک جادو ساٹھ ستر ہزار ساحروں سے درہ کو پر آپڑا ہے نادم و خدمتگار پھرتے ہیں خواجہ عمرو ایک گوشے میں [illegible] ٹھہرے کہ صحرا سے گرد اڑی دیکھا ایک بہیلی آتی ہے اسپر ایک نازنین شوخ و شنگ لباس فاخرہ پہنے ہوئے جو آگے بہیلی پر سوار ہے [illegible] بہیلی کو آتا ہوا خواجہ عمرو نے زنگ روغن

عیاری کا لگایا ایک فقیر کی صورت بنکر سوال کیا کہ بابا بھلا ہو کہان جاتے ہو بہلی ہنکاتا آتا تھا
ہنسکر کہا بی گلشن زوجہ سہمناک کی مجرائی واسطے مجرے کے جاتی ہین چوبدار آگے بڑھ گیا اسوجہ
سے جاتی ہین خواجہ عمرو نے کہا بی گلشن عجب ایک تماشہ ہو ذرا دیکھ لو تو جاؤ سانپ اور نیولہ
لڑ رہا ہو جسدم سانپ کاٹتا ہو نیولا اُٹھکر آتا ہوا قریب ایک درخت کے جاتا ہو اُسکی پتی کھا لیتا
ہو پھر آکے سانپ سے لڑتا ہو گلشن کمسن ہو اُسکو از حد اشتیاق ہوا فورا بہلی سے کود پڑی کہتی
ہوئی چلی بڑے میان صاحب کہان سانپ نیولا ہین تو دیکھون خواجہ عمرو اُسکو لگا کے ایک
کونے مین لائے حباب مارکر بیہوش کیا اسکو تو نذر زنبیل کیا آپ اُسکی شکل بنکر بہلی پر سوار ہوے
کہارے چلو دو عورتین ساز لیے بیٹھی ہین اُنھون نے پرچھائین کیا دیکھا اُسنے کہا ارے بڈھا جو تھا
تھا میرے سینے پر ہاتھ رکھتا تھا جب مین بہت خفا ہوئی تو وہ بڈھا طرف جنگل کے ہنستا ہوا بھاگ
گیا نگوڑا اطوق آمار یقینا کوئی ٹھگ تھا یہ باتین کرتے ہوے خواجہ چلے آخر لشکر سہمناک جادو مین
بہلی آئی کمیدان رسالدار ویگر آوازے پھینکنے لگے کوئی کہتا ہو اے جان جان ذرا ہمسے نگاہ
ملاؤ کوئی کہتا ہو ذرا ادھر دیکھو کوئی کہتا ہو تیرے اشتیاق مین راتین ہجر کی تڑپ تڑپ کے کاٹین
کالی کالی راتین نہین کٹتین خواجہ عمرو ایک ایک کو جواب دیتے ہوے جاتے ہین کسی کو جواب
دیتے ہین آنکھین تیری بند ہو جائینگی کسی کو جواب دیا ارے صورت تو اپنی بنوا تجھ ایسے سیکڑون مرتے
ہین ہم کب خیال کرتے ہین اپنے مقام پر جاکے بیٹھو جو روکی تو خیر لو آٹھ پہر دروازے پر کھڑی رہتی
ہو راہگیرون سے نگاہین لڑاتی ہو کب کسی سے شرماتی ہو اس طرح کی باتین کرتے ہوے در باغ
سہمناک جادو پر پہونچے چوبدار حاجب دربان در باغ پر حاضر ہین چند کنیزین چمکتی ہوئی اندر سے
آتی ہین سپاہیون کو براے کار و بار ضروری پکارتی ہین کوئی غل مچاتی ہو ارے بدھو دوڑتا
دان گیا پان اور الایچیان بیٹھ لایا کارخانے مین خاک اُڑ رہی ہو خواجہ جو بہلی سے کودے
کنیزین قریب آگئین کہتی ہین اری گلشن کہان تھی خوب آجکل مجرے کرتی ہو خواجہ سب کو جواب
دیتے ہوے اندر باغ کے آئے دیکھا باغ بہشت آئین گلہاے رنگا رنگ وشگوفہ ہاے بوقلمون سے
آراستہ و پیراستہ نہرین موج مار رہی ہین حباب شکل چشم معشوق شناوری کر رہے ہین گویا چشمے نے
پردے نظارہ حال گل و بلبل آنکھین اُٹھا دی ہین تماشاے گلشن دیکھنے مین معروف طائر آشیانون

سے چمک رہے تھے یعنی اسقدر روشن ہو کہ دن سے بہتر خواجہ عمرو تماشا دیکھتے ہوئے صحن باغ میں
آئے دیکھا فرش عمدہ بچھا ہے سہمناک جادو مسند پر بیٹھا ہے گلشن شوخی کو دیکھکر بیقرار ہو گیا
پکار کے آواز دی صاحب آؤ تمھارا انتظار تھا تمھارے نہ آنے سے بہت بیقرار تھا خواجہ عمرو سلام کرکے
سامنے بیٹھے سہمناک جادو نے اشارہ کیا کہ بی گلشن آج تو تم کئی دن کے بعد آئی ہو چاہیے
کہ کچھ گاؤ خواجہ عمرو نے ان دونوں عورتوں کو اشارہ کیا کہ ساز ملاؤ انھوں نے ساز ملائے

خواجہ نے یہ غزل گانا شروع کی غزل

| | |
|---|---|
| یار شب وصل خفا ہوگیا | غم سے یہان حشر بپا ہوگیا |
| وا جو ترا بند قبا ہوگیا | عقدہ مرے دل کا بھی وا ہوگیا |
| کس سے کہون گرمی داغ فراق | سینہ جہنم سے سوا ہوگیا |
| شکوہ صیاد نہ کر عندلیب | دام سے یان کون رہا ہوگیا |
| رنگ شفق روے فلک پر نہین | عکس نگن رنگ حنا ہوگیا |
| کم مجھے برزخ سے نہین زندگی | موت سے آگے ہی فنا ہوگیا |
| وصل کو تب سمجھے ہوا جب وصال | عقدہ یہ حل بعد فنا ہوگیا |
| کام کیا اسکی نگہ نے تمام | مین ہدف تیر قضا ہوگیا |
| وصل کی حسرت مین ہوا ہو وصال | درد مرے حق مین دوا ہوگیا |
| تجھے نہ رعنا کی کبھی لی خبر | وہ اسی حسرت مین فنا ہوگیا |

اس طرح یہ غزل خواجہ نے گائی کہ سہمناک تعریفیں کرنے لگا کہتا تھا اے گلشن آج تیرے باغ حسن
پر بہار ہے جلوہ دیکھکر دل بیقرار ہے خواجہ نے رنگ تماشا دکھایا سہمناک نے کہا اے جان جہان دل آرام
دل عاشقان زیادہ نہ ترساؤ جلوہ تنہائی مین دل بیقرار ہے یہ قول مصنف یعنی منشی احمد حسین قمر کلام

| | |
|---|---|
| دکھا کے زلف جو کل شب کو وہ روانہ ہوا | اندھیری گور کی صورت غریب خانہ ہوا |
| فراق چشم مین آنکھین ہوئین ہماری کور | اک آنسوون کے بہانے کا بھی بہانہ ہوا |
| شب فراق نے مارا تمھارے عاشق کو | اجل کا مفت مین اک جان جان بہانہ ہوا |
| قمر نے آہ جو کھینچی پلک پڑے آنسو | صدا جرس کی سنی قافلہ روانہ ہوا |

کبھی یہ اشعار پڑھتا ہو کبھی غش میں کرتا ہو آخر چند کنیزون سے اشارہ کیا کہ اسے سرکش کو سمجھاؤ
مین کس کس طرح کہتا ہون یہ ظالم نہین مانتی خواجہ نے ہاتھ باندھکر کہا حضور آپ کی زوجہ آتی
ہونگی وہ مجبر آتے ہی طعن و تشنیع کرینگی یہی فرمائینگی کہ کیون گلشن تو نے ہمارا بھی خیال نہ کیا ذرا
کہنے والے نے کہا اور تو راضی ہو گئی سہناک جادو کہتا ہو آج تیسرا دن ہو مین نے کہلا بھیجا تھا
کہ جلد آؤ ابھی تک وہ نہین تشریف لائین نہین معلوم کس کام مین پھنسی ہوئی ہین خواجہ عمرو نے ہنسکر
کہا وہ ضرور آئینگی نہین معلوم کیا رنگ لائینگی آپ اُنکے مزاج سے خوبی آگاہ ہین اور پھر آپ یہ فرماتے
ہین کنیزون سے کہا اچھا جو تم نہ مجھے سمجھاؤ اب سمجھائی ہو اُنکے سامنے ہرگز نہ آؤنگی بھاگ بھاگ کر
چھپونگی زنانہ منھ سے نکلیگا کہ گلشن انکار کرتی تھی ہم لوگون نے سمجھا کر راضی کیا کنیزین کہتی ہین
اری گلشن اب زیادہ باتین نہ بنا شہنشاہ کے ساتھ خلوے مین جا دیکھ کیا فرماتے ہین خواجہ عمرو کے
خیال مین آیا اب چلکر اسکو بیہوش کرون اپنا مطلب نکالون یہ سوچکر اپنے مقام سے یہ کہتے ہوئے
اُٹھا ہو مین تمھارا کہنا مانتی ہون لیکن میرے روزگار مین فرق نہ آئے سہناک جادو نے کہا اری
گلشن اگر ملکہ عالم تجھکو چھڑا دینگی تو مین گھر بیٹھے تنخواہ بھجوا دونگا پھر وہ کیا کرینگی تڑپ تڑپ کے مرینگی
گلشن نے کہا مین حاضر ہوتی ہون کنیزون سے اشارہ کیا چند گلابیان شراب کی و چند کشتیان کباب
کی اوس کمرے مین رکھ آؤ شاید ضرورت پڑے کنیزون نے دو گلابیان مے ارغوانی سے معمور کرکے اُسی کمرے
مین رکھ دین دو تین کشتیان کباب کی بھی رکھ آئین گلشن نقل خرامان سامنے اُس کمرے
کے آئی ہر مرتبہ آواز دیتی ہی حضور مین آتی ہون ذرا ہوشیار رہیے سہناک جادو کہتا ہے
اری گلشن تم تو بیدم اشتیاق بڑھاتی ہو آؤ ہمارے پاس بیٹھو ہم بہت بیقرار ہو رہے ہین کئی دن
بعد آج آئی ہو ہم دو روز آدمی تمھارے یہان بھیجتے تھے مگر تمھارا جواب باصواب ملتا تھا کر جا بجا چری
مین گئی ہین چاہتے ہین خواجہ کہ کمرے مین جائین کہ بیرون باغ سے فریاد و الامان کی صدا آئی
ایک کی آواز دیتا ہو اے شہنشاہ جلد دوڑیے میرا نوجوان بھائی مارا گیا کوئی پکارتا ہو اے میرے جوان
بیٹے کو مارا کوئی پکارتا ہو اے اک برس رہیو کوئی پکار کر آواز دیتا ہو اے پتھر بھی برس رہے ہین
قیامت برپا ہو گئی ہو شہنشاہ سہناک اسقدر غافل رہنا بہتر نہین ہو عیش و عشرت ہو چکے اب
اپنے نوکرون کی خبر لیجیے زیادہ پریشان نہ کیجیے تھوڑے عرصے مین سارا لشکر آپ کا تباہ ہو جائیگا

یہ آوازین سنکر سہمناک نے مقام سے تڑپ کر اُٹھا کہا کہ گلشن مین آتا ہون دیکھون یہ کیا معرکہ ہی
کسنے لشکر کو لوٹ لیا کسنے آگ برسائی ہرچند کہ عمر نے چاہا اور کون شراب پلاؤن سہمناک نے زکا
اُٹھا گھبرا کر باہر آیا خواجہ بشکل گلشن پیچھے پیچھے باغ سے نکل کر چلے سہمناک نے دیکھا کہ لشکر پر
پتھر برس رہے ہین ایک طرف آگ برس رہی ہی ایک طرف ہوائے گرم چل رہی ہی نگاہ اُٹھا
کے دیکھا کہ ایک طرف نادرہ گلگون پوش چہرہ تمتمایا کان مین لگا ہوا ایک جانب ایک مرد
تاج سر پر گولے فوج کو مار رہا ہی اُس مرد کو سہمناک نے للکارا کہ میرے اہل فوج نے تیرا کیا لیا ہی یہ
کہکے تاجدار پر گولا مارا تاجدار نے گولا ہاتھ مین روک لیا اُسکی فوج پر پھینک مارا کئی سے
جوان مرکر گرے کئی گولے سہمناک نے فاخر تاجدار پر مارے فاخر نے گولا روک لیا اور
وہی گولا اسی کی فوج پر پھینکا غضب کا جوان مرکر گرے فریاد فریاد کی صدا بلند ہوئی ہر ایک اہل فوج
دردمند ہوا دور سے نادرہ نے جو دیکھا کہ سہمناک نے دو چار گولے ایسے مارے کہ فاخر زخمی ہوا
پھوٹنے لگا نادرہ جا پڑی سہمناک کو للکارا کہ او نامرد یہ کیا کیا تو نے عاشق جان بہار کو
زخمی کیا اب میرے ہاتھ سے کیونکر بچیگا سہمناک حیران ہوا کہ زوجہ کو میری کیا ہو گیا کیون اسقدر
مجھ پر غصہ کرتی ہی یہ تو بالکل میری جان کی دشمن ہی اگر فاخر تاجدار نے دس کو قتل کیا تو اسنے پچاس کو
قتل کیا چالیس کنیزین پشت پردہ بھی سحر کر رہی ہین صحرا مین لاشے تڑپ رہے ہین ہزار ہا ساحر
کا لاشہ پڑا ہی نادرہ چاہتی ہی بڑھ کر سہمناک سے مقابلہ کرون اگر مین پڑے تو سر کاٹ لون
افسران فوج بڑھ بڑھ کے روکتے ہین اُدھر سحر کر رہی ہی صدہا کو قتل کیا مگر گلشن نقلی یعنی خواجہ
جب یہ ہنگامہ دیکھا دروازے پر باغ کے کھڑے رو رہے ہین اُدھر سے باغ کے کنیزین دوڑین
ایک کنیز انہین سے سوسن نامے ازاربند مین گچھا کنجیون کا بندھا ہوا گھبرائی ہوئی نکلی یہ کہتی ہوئی
کہ ورے یہ کیا قیامت ہی زوجہ کیون شوہر کی دشمن ہو گئی اور یہ کس تاجدار کو ساتھ لائی ہی
یہ کیون سہمناک کا دشمن ہی معلوم ہوتا ہی یہ تاجدار بی بی نادرہ پر عاشق ہی عاشق معشوق
دونون صلاح کرکے آئے ہین سہمناک کیونکر بچیگا عمرو نے کہا کہ سوسن یہ کنجیان کیسی ازاربند مین
باندھے ہی اور شعلہ خوار آتشخو شیطان بچہ جسکو افراسیاب نے قید کرکے بھیجا
تھا اُسے سہمناک نے کہان قید کیا ہی بی سوسن کنجیان کچھ معلوم ہے سوسن نے کہا کہ بی

گلشن وہ ایسی سختی سے قید ہو کر قید خانے سے نکل نہیں سکتا سامنے جو کمرہ ہے اُس باغ کو ٹھے
لوٹی جائے ایک میز بچھا ہے اُسکو ہٹائے میز کے نیچے وہ نقب ہے اُس نقب میں جائے خوفناک
سہمناک کا بھائی راہ میں نگہبان ہے ایسا کوئی ہو کہ خوفناک کو مارے سامنے دروازہ ہے وہ کھلیگا
تب دیکھے کہ سامنے شعلہ خوار رسن میں بندھا بیٹھا ہے گرد اُسکے اُسکے ساتھ والے اُسی کے ساتھ بندھے
بیٹھے ہیں چلے جا کے شعلہ خوار کو رہا کرے جب بندھن ٹوٹیں گی سب رہا ہو جائیں گے اگر وہ نکل آئے
تو بی نادرہ اور زمین تاجدار کی کیا حقیقت ہے انکو نکال کر پھر باندھنے ایک گرز ... نہ چھوڑے کون
ایسا ہے جو وہاں تک جا کے سہمناک کے تو اسوقت ہوش درست نہیں زوبہ کو اس حال میں دیکھکر
پریشان ہو رہا ہے اور طریقے سے معلوم ہوتا ہے کہ نادرہ بہار کے سحر میں مبہوت ہے لڑکا کان میں لگا
ہوا پھر گلشن اس سبب بلا تین سحر بہار کی ظاہر ہیں وہ اپنے ہوش میں نہیں ہے اور سہمناک
اُس سے لڑنے گئے ہیں وہ تاجدار بھی باپ نے ہے یہ دونوں اپنے ہوش میں نہیں ہیں سہمناک کی
جان کو سامری و جمشید بچائیں یہ سنکر خواجہ باتیں کرتے کرتے اُسکے پاس سے ہٹے کوٹھے پر پہونچے
میز کو ہٹایا دیکھا نقب نما ہے پہلے خواجہ نے رنگ و روغن عیاری کا نکالا سہمناک کی شکل بنکر تیار
ہوئے نقب میں چلے خوفناک بیٹھا ہے اُنسے جو پاؤں کی آہٹ سنی پکار کر آواز دی کہ یہ کون آتا ہے
خبردار آگے نہ بڑھنا یہ طلسم بقیہ شعلہ خوار آتش خوار ہے عمرو نے جواب دیا کہ ہے بھائی میں ہوں سہمناک
تمہارا بھائی یہ کہکے سامنے خوفناک کے آئے خوفناک بیٹھا جھوم رہا ہے خواجہ جاکر پاس بیٹھ گئے
کہا بھائی تمنے سنا بڑا غضب ہوا بھائی سچ تمہاری نادرہ سحر بہار کے مبتلا ہو گئی ہے ایک
تاجدار کو ساتھ لائی ہے دونوں نے ملکر ہزاروں کو قتل کیا دروازے پر باغ کے لاشوں کا انبار لگا ہے
ہزار ہا لاشہ تڑپ رہا ہے اگر مناسب ہو تو ساتھ چلو نادرہ پر سے سحر اتارو اُس تاجدار کو قتل کرو
خوفناک نے کہا کہ سحر بہار اُتارنا کتنی بڑی بات ہے ایک اشارے میں سحر اتار دونگا اور اُس
تاجدار کو قتل کرونگا عمرو نے جلدی میں جام شراب کا بھر کر کہا بھائی ایک جام شراب تو پی لو کہ تاکہ
تسکین ہو اگر یہ نہ کرو گے تو سحر کیونکر اتارو گے بھائی میں بہت پریشان ہو رہا ہوں کہ سارے
نادرہ پر بلوہ کیے ہو ... بڑے بڑے ساحر فوج میں ہیں ایسا نہ ہو کہ کسی کا سحر پڑ جائے اگر وہ
قتل ہو گئی تو مجھے کیسا ملال ہوگا ہر وقت اُسکی تباہی کا خیال ہوگا یہ کہکے جام ہاتھ میں خوفناک کے دیا

خوفناک کے پہلو مین ایک چھوٹا سا محل لگا ہی اسپر ایک طائر بیٹھا تھا جیسے ہی خوفناک نے جام ہاتھ مین لیا طائر نے جسکا را انتظار ھو کر یہ اشعار پڑھنے لگا۔ نظم

ہجر جانان مین جی سے جاتا ہی

بس یہی موت کا بہانا ہی
پھر عدم جیسے کیجے امان
ہمکو وحشی اگر بنانا ہی
یاد دلوائے داستان وصال
رنج فرقت اگر بھلانا ہی
کہان جاتی ہی جس جگہ سب کی
تھی ہیرے کی ہمکو کھانا ہی
رکھ کے زانو پہ سو رہو سر کو
ایک دن خاک ہی مین جانا ہی

کیون نہ برسائین اشک دیدۂ تر
کچھ عجب طرح کا زمانا ہی
گر بیان غیر سے وہ کرتے ہین
عاشق زار کو رلانا ہی
سر جھکا کیون دوبار کے در پہ
اسی کوچے مین اپنا جانا ہی
کوئی دم مین عدم کو ہون راہی
کسل شب کا اگر ستانا ہی

آتش عشق کا بجھانا ہی
چشم آہو صفت کو کیجے چار
رشک سے کیا ہمین جلانا ہی
رکھ دلا روز و شب امید وصال
اپنے کعبے کا آستانا ہے
درد مند ان کے عشق مین اکثر
آ اگر تجھکو اب بھی آنا ہی
طاقت ہی نہ چھوڑنا رعنا

یہ اشعار جو طائر نے پڑھے خوفناک طائر سے نگاہین ملائے رہا بغور یہ اشعار سنا کیا جب اسنے مصرع آخر پڑھا کہ ایک دن خاک ہی مین جانا ہی خوفناک نے جام ہاتھ سے پھینک دیا اور پکار کر آواز دی او ساربان زادے تیری ذات کے سارے فتور ہین کہ بھائی صاحب زد جد سے اپنی لڑ رہے ہین عمرو نے چاہا کہ خنجر مارون اسنے سحر کیا کہ خواجہ لڑکھڑا کر زمین پر گرے اسنے گرفتار کیا کشان کشان لیکر نقب سے نکلا کہتا ہوا کہ ارے او ظالم افراسیاب نے مجکو اس مقام پر مقرر کیا تھا سحر یہ مجکو دمبدم خبر دیتا تھا تو گلشن کی شکل بنا اس وقت بھی میرے سحر نے مجکو خبر دی کہ عمرو آیا گلشن کو بیہوش کیا تو نے مجت مین اسکی اٹھا کھانے وہ چہرے اور پر مائل ہوا مین یہان ہنس رہا تھا سوچتا تھا کہ جب عمرو اسکو بیہوش کرنے لگے گا اسوقت جاکے گرفتار کرونگا تو میرے پاس پہنچا میری ہی فکر مین آیا اب تجکو ابھی چلکے قتل کرتا ہون نقب سے نکلا کنیزین دوڑین پکارتی ہوئین کہ میان خوفناک صاحب آپ نے کیون تکلیف فرمائی بھائی صاحب آپ کے زد جد سے جنگ کر رہے ہین بی نادرہ نے نصف لشکر کا خاتمہ کر دیا لاشون سے میدان بھرا ہی ہر مرتبہ چمک چمک کے شوہر پر آتی ہین معلوم ہوتا ہی کہ ابکا سحر خالی نہ جائیگا مگر آپ کے بھائی صاحب اپنے کو سحر سے بچا سکتے ہین ورنہ اب تک اسے خاتمہ کر دیا ہوتا خوفناک نے کہا مین نے

آج اس شخص کو گرفتار کیا جس سے کہ افراسیاب کی جان پر بنی تھی الغرض عیاران افراسیاب
بر کمین اسی غم میں آئے اپنی جان دی اس ظالم کو قتل کروں ابھی چل کے سحر آتا ہے یہ عمرو کو کھینچتا ہوا ایرن
باغ آیا دیکھا کہ جنگ ہو رہی ہے نادرۂ گلگون پوش طرہ کمان میں بجوش و خروش لڑ رہی ہے
سہمناک بھاگ بھاگ کے اپنی جان بچاتا ہے جب نادرہ نے سحر کیا پھول برسے جس پر پھول
پڑ گیا اور بو دماغ میں پہونچی وہ مبہوت ہوا گریبان پھاڑا اور یہ اشعار پڑھنے لگا نظم

| | |
|---|---|
| پیسہ اوڑھ لچک بار جو موباف زری ہے | اس شوخ میں یہ عالم نازک کمری ہے |
| ساغر میں چھلکتی ہے شراب ایسلئے ساقی | شوخی میں وہ ڈوبی ہے شرارت میں بھری ہے |
| چلنے میں چھلاوا ہے تو تسخیر میں جادو | یہ مردمک چشم ہے لیلی کہ پری ہے |
| اک جلوہ دکھا جاتی ہے پھر کر نہیں آتی | ثابت نہیں سایہ ہے جوانی کہ پری ہے |
| خلقت میں ہر اک چیز کو بھی فرد ہی بنایا | خلاق اسی واسطے شرکت سے بری ہے |
| دل دادہ آن آنکھوں پہ غزالان حرم ہیں | رفتار سے پامال اگر کبک دری ہے |
| کیا چھائی ہے فرط تعلق ہجر میں حیرت | لب پر نہ تو نالہ ہے نہ آنکھوں میں تری ہے |
| ہر چند ہے وہ چشم سیہ صورت آہو | چیتے کی طرح سینہ پہ سفاک جری ہے |
| رخصت نہیں گر باد بہاری کی چمن سے | پُر درد یہ کیوں نالۂ مرغ سحری ہے |
| رہتی ہے موئے پر بھی مجھے یاد تمہاری | ہر چند ز خود رفتگی و بے خبری ہے |
| دل سے مرے پوچھے کوئی حال نظر یار | آنے میں وہ بجلی ہے کہ جانے میں پری ہے |
| دیکھی نہیں بجلی میں بھی ہے یہ شرارت | کیا کوٹ کے شوخی تری رگ رگ میں بھری ہے |
| مجھ آپ سے تڑپا میں رعشۂ تہ خنجر | مجبور ہے بندہ یہ خطائے بشری ہے |

چہار طرف ان اشعار کا ہنگامہ ہے کوئی رو رہا ہے کوئی پیٹ رہا ہے کوئی گلا کاٹتا ہے نادرہ نے تمام
لشکر کو دیوانہ کر دیا جس نگاہ سحر آگین ڈالی اور طرۂ کمان سے ہلایا پھول برسنے لگے طائر جا بجا
درختوں پر زمزمہ سرائی کر رہے ہیں بعض طائر اڑ کر سر پر سہمناک کے آتے ہیں اور مثل
انسان کے پکارتے ہیں کہ اے سہمناک اسقدر نہ گھبراؤ ہوش میں آؤ سہمناک اسی طرح
جنگ کر رہا ہے کہ خوفناک نے پکار کر کہا بھائی صاحب آپ ہٹ جایئے نادرہ کو قریب آنے دیجئے

جب سامنے آئے تو مین عمرو تارون سہمناک تو ایک جانب بنا خوفناک نے ایک لکہ ابر بنایا
اُس لکہ ابر کو نادرہ پر گرایا نادرہ لکہ ابر مین بند ہوئی اور باقی بھی برہن سا اڑ دو درے جو فاخر
تاجدار نے یہ معرکہ دیکھا بیقرار ہو کے دو شاہ گارتا ہوا اکاو بچھایا تو کون ہے کہ جو ملکہ پر یہ بدعت کرتا ہی
یہ کہکے ابر پر گولا مارا گولا قریب لکہ ابر پہونچا تڑپ کے نادرہ ابر سے نکلی نکالو گولے کو روکا روک کر
فاخر تاجدار پر پھینک مارا فاخر تاجدار کے سر پہ گولہ پڑا کہ سر فاخر کے ہزار ٹکڑے ہوئے خوفناک نے
قریب نادرہ آکر وہ طرہ کان سے نکال لیا کہا اے ملکہ عالم یہ طرہ تمہین نازیبا ہے جیسے ہی طرہ کان
سے نکلا نادرہ کو ہوش آگیا کہا بھائی صاحب مین تو اپنے شوہر کی ملاقات کو آئی تھی یہ لڑائی کس
سے پڑی فوج کو کسنے قتل کیا خوفناک نے کہا کہ بھابی صاحب فوج مین بلوہ ہو گیا تھا آپس مین
لڑی چند قتل ہوئے دیکھو شوہر کا تمہارے کیا حال ہے نادرہ نے آکر سہمناک کا ہاتھ تھام
لیا کہا صاحب جس وقت نامہ تمہارا پہونچا ہم اُسی وقت سوار ہوئے تمہاری ملاقات کو آئے
چلو باغ مین چلو چلکر بیٹھو خوفناک نے بڑھکر کہا کہ بھائی صاحب ایک خوشخبری سُناتا ہون کہ
عمرو عیار کو گرفتار کیا نادرہ یہ خبر سنکر بہت خوش ہوئی کہا آج وہ شخص گرفتار ہوا کہ جس سے
افراسیاب بھی تنگ تھا ہزارون مرتبہ افراسیاب کو اس ظالم نے دھوکا دیا افراسیاب
پریشان تھا آخر لوبڑ کے اپنی جان دی اسکو ابھی قتل کرو میدان خونی کی تیاری ہو نادرہ سہمناک
و خوفناک کے ساتھ اندر باغ کے آئی کنیزون نے دارین اشارہ کین چند زنگی خنجر برہنہ لیکر
حاضر ہوئے خوفناک نے عمرو کو اُنکے سپرد کیا اُنہون نے عمرو کو کھینچا عمرو بہت تڑپے پھڑکے
جب زنگیون نے کھینچ کر سامنے خوفناک کے بٹھایا ایک زنگی نے گردن پر تولے کا خط کھینچا خنجر چمکا کر آواز دی
اے خوفناک بھمکر حکم دیجیے تو سگا مارون کہ ایک ہی ہاتھ مین سر تن سے جدا ہو خوفناک نے طرف
سہمناک کے دیکھا کہا کہ کیون بھائی کیا حکم دیتے ہو سہمناک نے کہا کہ فوراً قتل کرو زنگی خنجر
چمکانے لگا عمرو نے بیقرار ہو کر آواز دی کہ اے معبود حقیقی و اے رب تحقیقی اس بلا سے نجات دے

نظم

اپنا تو یہ اعتقاد ہے

| | |
|---|---|
| مساز رغبت و الفت بغیر حق باکس | کہ از تمام خدائی فقط خدا ایست بس |
| نشد چو بندۂ نادان بہ بند حرص و ہوس | چو مرغ بازشیا یہ برون ز کنج قفس |

ز عمر خویش بہر ماہ و سال و ہر شب و روز / بذکر و فکر خداوند شغل گیر یک و نفس
چو خوابگاہ تو آخر بہ بستر خاک است / چہ حاجت است جلوس تو بمسند اطلس
بہ نیم رخت مخور زر و سیم چون مسکین / دران زمان کہ گذشتی ز دست کس نرسی
سخی بخورد و بہ بخشید و مال با خود برد / بہ برد و ہیچ نبرد از جہان بخیل اخس
بدست خویش بدہ آنچہ سیم و زر داری / ز بعد مرگ تو ندہند بہر تو یار خسی
غنیمت است و سہ چیز زندگانی تو / چو وقت رفت نیابد بدست تو واپس
بخود جلوہ خود نذر حق ہر چہ وارسہی / منور است ز نور خدا چہ پیش و چہ پس
درست تحفہ این نظم پارسی ہندی / ابلہ ز نذر نبرد فرشتہ یار سپس

عمرو نے جو ایک گردنا کی جلاد نے چاہا ٹرہو کر خنجر مارون آسمان سے ایک پھول گرا کر جلاد جلنے لگا
دوسرے جلاد پر بھی پھول گرا دہ بھی جلکر تمام ہوا دونون جلاد جب جل گئے اور دہ طرف آسمان
کے دیکھا کہ ملکہ بہار جادو آسمان پر ٹھہری ہی ہین پھول پھینکتی ہین نادرہ نے جھولی پر ہاتھ ڈالا
خوفناک نے پکار کر آواز دی کہ او بہار یہ ہزارہا کا خون تیری گردن پر ہی اور پہونچا آگئی ہم خوفناک
یہ کہکے نادرہ کو ہٹا کر گولا مارا بہار نے گولا کاٹا مقابلے مین خوفناک کے آ گئی آپس مین
سحر چلنے لگا خوفناک نے کئی گولے مارے بہار نے گولے دفع کرکے جھولی پر ہاتھ ڈالا
ایک گلدستہ نکالا خوفناک پر پھینک مارا تینون جادوگر نادرہ و خوفناک و ہمناک نے چاہا کہ
بہار پر ملکر سحر کرین ایک طرف سے نعرہ ہوا آگئی ہم ملکہ مخمور سرخ چشم والا مخمور ہمناک کے
مقابلے مین آئی ایک طرف سے نعرہ ہوا آگئی ہم باغبان قدرت باغبان نے نادرہ کو للکارا
کہ او گیسو بریدہ کہان جاتی ہے بہار نے تجھے کس کام کو بھیجا تھا اُس کام کو بھولی یہ کہکے تار سحر
کھینچ ماری نادرہ کے سینے کو توڑ کر پار گذری نادرہ گری نادرہ کا جو کام تمام ہوا ہمناک
نے جو لاشہ زوجہ کا دیکھا فوج والون کو آواز دی کہ ارے اس ظالم کو گھیر کر مار لو فوج نے باغبان
کو گھیر لیا بہار نے جو گلدستہ خوفناک پر مارا پھول برسنے لگے عندلیبان خوشنوا نے
چہچہے کیا پکار کے مار کر یہ اشعار پڑھنے لگے نظم

خرم و معمور ہو نئی جیسے بستان درد و غم کیونکر کرین / وہ خفا جس بات سے ہووے وہ ہم کیونکر کرین

بھاؤنگا سر کاٹ کر اُسکا خدمت مین ملکہ کی لیجاؤنگا ملکہ مخمور الگ ہوئین بہمناک نے جو بھائی
کو گستاخ پایا گرد پھینک مارا آواز دی بھائی صاحب لیجیے اب بچے تو آپ کو معلوم ہو خوفناک
کہا کہ مخمور نے کوئی سحر عمدہ تیز نہ کیا نہین تو انکو حال معلوم ہوتا بھائیون مین گولے چلنے لگے ایک نہ
ایک سحر روکنے لگا ان دونون کے سحر سے فوج والے جل رہے ہین درختون سے شعلے نکل رہے ہین
شل ہیمۂ خشک جل رہے ہین اہل فوج خوف سے دونون بھائیون کے عرض کرتے اپنے کو
قتل کرا رہے ہین خواجہ جو چھوٹ کر بھاگے اُس نقب مین پہونچے اندر نقب کے جاکے دیکھا
دروازہ کھلا ہوا ہی سامنے شعلہ خوار آتشخوار بیچ مین اپنے بھائیون کے بیٹھا زنجیرین ہلا رہا ہی خواجہ
کو دیکھکر خوش ہوگیا پکار کر آواز دی کہ ای مہربان آپ کہان تھے کہ غلام مدت سے اس مقام
پر قید ہی میری چوٹی جو زنجیر سے چھت کی بندھی ہی برف اسکو کھول دیجیے عمرو نے کہا ای شعلہ خوار
آتشخوار ابھی تمھین تکلیف اُٹھانا پڑیگی باہر دونون بھائی لڑ رہے ہین انکا علاج واجب و لازم ہی
شعلہ خوار نے کہا کہ یہ دونون کیا چیز ہین افراسیاب کو ایسا حیران کرون کہ اپنی جان سے
عاجز آجائے عمرو نے کہا کہ افراسیاب اب کہان ہر جہنم مین پہونچا مین تمام تمھاری رہائی
کو آیا بیچ مین ساحرون نے روکا قتل کا میرے ارادہ کیا مخمور و بہار و باغبان ساتھ آئے ہین
بھی لڑ رہے ہین مین یہان آیا تمھین چھڑانے کی فکر مین ہون عمرو نے جھپٹ کے چھت کی زنجیر سے
چھت کی لپٹی چٹیا شعلہ خوار کی کھولی شیطان بچہ تڑپ کے اُٹھا آواز دی ہان بھائیو ہمو سب
ساتھ والون کی رسیان توڑین خواجہ سے کہا کہ آپ جائیے مین آتا ہون عمرو نے کہا کہ نہین تم بھی
ساتھ چلو شعلہ خوار نے جواب دیا کہ اُستاد آپ سے کبھی خلاف وعدہ نہ کرونگا مدت سے آپکا کھانا نہین [illegible]
عمرو نے دو شعر گنگنا کر سامنے شعلہ خوار کے گائے وقت کو دیکھکر جو تاثیر لگا تھی شعلہ خوار جنھنے
ایک گوشہ سامنے تھا شعلہ خوار نے اُسکا قفل توڑ کہا خواجہ یہ قید خانے کا مال ہی یہ تو
آپ کی نذر ہی اور بھی حاضر کرونگا کیا افراسیاب مارا گیا کئی خزانے ایسے ہین کہ سوا اسکے
میرے انکو کوئی نہین جانتا ہی چلکر بتلاؤنگا خواجہ نے جو دروازہ کھول کر دیکھا جواہرات سے
کھلونے اُسمین بھرے ہین اور ایک جانب توڑے اشرفیون کے برابر چنے ہوے ہین
خواجہ بہت خوش ہوے جال الیاسی زنبیل سے نکالا شعلہ خوار نے کہا بھی مین اپنے ملازمون کو

حکم دو جہان گئے وہان بموجب دین خواجہ نے کہا کہ بار برداری میرے ساتھ ہے کہکر جال الیاسی
نکالا اور یہ کہکر کھینچ مارا کہ ای جال جنجال ہوکر گریو بالشت بالشت بھرتی بھی نہ چھوٹنے پائے جال
جو پڑا سب کھلونے اور توڑے اشرفیون کے کھینچکر زنبیل مین رکھے فرماتے جاتے ہین دادا جان یہ بھی
ہمارے دوست نے یہ مال دیا ہے خواجہ یہ مال لیکر نکلے دیکھا اسی طور جنگ قایم ہے مخمور و بہار و
باغبان فوج کو دیوانہ کر رہے ہین دونون بھائی آپس مین گوشت خرد و عداوت سگ ہو رہے ہین
جب سہمناک نے گولہ مارا خوفناک بچا فوج داون مین کسی کا سر پھٹا کسی کا ہاتھ ٹوٹا سو دو سو
بیکار ہوے بہار نے پوچھا کہ خواجہ کہان گئے تھے بت ہنستے ہوے آئے ہو خواجہ نے کہا کہ
اب تم لوگ ہٹ جاؤ اس شخص کی آمد ہے کہ جو اکر ان دونون کی گردن لیگا دو مین سے ایک کو زندہ
نہ چھوڑیگا بہار سے خواجہ باتین کر رہے ہین کہ ایک وقتا اس زور و شور سے ہوا کہ زمین ہل گئی
جس مقام پر سہمناک و خوفناک لڑ رہے تھے وہان ایک غار پیدا ہوا کچھ شعلے چاک چاک کے
نکلنے لگے ایک شعلہ کلان نکلا وہ شعلہ طرف سہمناک کے چلا اس شعلے سے آواز آتی تھی کہ او
بیحیا تو نے قید مین بڑی بڑی تکلیف پہونچائی ہم شعلہ خوار آتش خو سہمناک حیران و پریشان ہے
کہ خوفناک تو زندہ رہا ہے شعلہ خوار نے کیونکر رہائی پائی یہ سحر باغبان وغیرہ کا ہے اسی
خیال مین ایک گولہ اس شعلہ کلان پر مارا جیسے ہی وہ گولہ قریب شعلہ کلان کے پہونچا اس
شعلہ کلان سے ایک پنجہ فولادی پیدا ہوا پنجہ فولادی نے گولہ روک لیا گولہ روک کر وہی گولہ
طرف سہمناک کے پھینک مارا وہ گولہ اوپر سر سہمناک کے چلا سہمناک پیچھے ہٹا پیچھے ہٹ کر دیکھا
کہ جدھر مین جاتا ہون اسی طرف گولہ آتا ہے تب گھبرا کے اپنا ہاتھ کاٹ کے خون اپنا زمین پر
گرایا وہ گولہ اسی خون پر گرا ٹھنڈا ہوکر رہ گیا اور وہ شعلہ کلان لپک کر سہمناک کے جسم سے
لپٹا سہمناک کو معلوم ہوا ہڈیان جلنے لگین مگر شعلہ آتش نے اسقدر جلایا کہ بدن مین آبلے
پڑ گئے قفل سر و ہرا فغان جلنے لگا تھوڑے عرصے مین جلکر خاک کا ڈھیر ہو گیا ہوا اس زور سے
چلی کہ خاک بھی بادہوائی خوفناک نے جو یہ معرکہ دیکھا پکار کر آواز دی کہ یارو جان بچاؤ معلوم
ہوتا ہے شیطان بچنے رہائی پائی میرا لقب سے ہٹ آتا بڑا غضب ہوا ہر شخص کو یہی معلوم ہوتا تھا
کہ ایک شعلہ ہمارے نزدیک آیا پاؤن مین لپٹ گیا ٹانگین پکڑ کر چیر ڈالین سیکڑون کو دیکھیں چیر کر

پھینک دیا اب وہ شعلہ کلان طرف خوفناک کے چلا خوفناک نے ہر چند سحر کیے شعلے سے صداے ہیبتناک آئی ہے کہ خوفناک کانپ جاتا ہے مثل شاخ بید تھرا جاتا ہے جو سحر اُسنے کیا بحکم فولادی شعلے سے نکلا سحر کو روک لیا اور طرف خوفناک کے پھینک مارا خوفناک اپنے کو بمشکل بچاتا ہے آخر وہ شعلہ آکر جسم سے خوفناک کے لپٹا خوفناک چیخین مارتا ہے مگر شعلہ نہین چھوڑتا آخر مثل ہیزم خشک جلنے لگا ہر عضو سے شعلے نکلنے لگے آخر جل بھن کر خاک ہوا دم بھر مین قصہ پاک ہوا کل اہل فوج کو مارا ان سب کو مار کر باغ کو لوٹا بہار کو تخت پر سوار کیا باغبان و مخمور ساتھ ہوے خواجہ بھی تخت پر سوار ہوے شیطان بچے غل مچاتے ہوے اس جلوہ و حشم سے طرف لشکر کے چلے قریب کوہ فیروزہ پہونچے رات کو اُس مقام پر اُترے شعلہ خوار نے بارگاہ عمدہ استادہ کرائی بہار و باغبان و مخمور اسکے اندر داخل ہوے شعلہ خوار نے ہاتھ باندھ کر خواجہ عمرو سے عرض کی کہ اے شہنشاہ اوج عیاری دائرہ ہنر و دشت طراری اس پہاڑ مین بھی خزانہ ہے کچھ گانا سنائیے تو دونون شاگردون کو بھیجون وہ جاکر آپس مین فساد کرائین دو خزانہ دار اس کوہ پر ہین آپس مین لڑین تب قصر ظاہر ہو انکو قتل کرکے خزانہ لیجیے گا مگر گانا سنائیے مین رخصت ہون جان جب آپ دربار مین امیر کے پہونچین گے تب حاضر ہونگا خواجہ اسی وقت سامنے آ بیٹھے زنبیل سے ڈھول نکالی اور یہ غزل عاشقانہ شروع کی نظم

زانو سے مرے آپ نہ سر کو اُٹھائیے — قصہ ہے مست خواب نہ اسکو جگائیے
تربت پہ میری بار شیشہ چڑھائیے — جس دن مرے مزار پر تشریف لائیے
جان لب پہ آگئی ہے غم انتظار مین — اب جلد آپ خیر سے تشریف لائیے
ہمراہ غیر جاتے ہین سیر چمن کو آپ — تازہ نہ اس بہار مین کچھ گل کھلائیے
شرما کے بولے رات جو مین نے گلہ کیا — گذری حکایتون کو زبان پر نہ لائیے
بسمل تڑپ رہے ہین سر راہ دیکھیے — دامن اُٹھا کے آپ ذرا بچ کے جائیے
صید افگنی کا شوق ہے تو دام زلف مین — عاشق کے مرغ روح روان کو پھنسائیے
آخر تو درد عشق سے جاتی رہیگی جان — کیون ایک دم کو منت بیجا اُٹھائیے
لیجیے حساب روز جزا ظلم و جور کا — جی چاہتا ہے انکو تماشا دکھائیے

جہاں میں کوئی شے سے بہتر نہیں ہے چیز — دل اپنا مفت دیجیے پھر جی سے جائیے
بے شربت وصال ہے دشوار زندگی — دل کی لگی کو آپ ہی آکر بجھائیے
تیغ نگہ نے کام ہی آخر کیا تمام — قاتل تری صفائی کے قربان جائیے
اعجاز عیسوی کا بھی ہو جائے امتحان — کشتے کو آپ ناز سے ٹھوکر لگائیے
منظور محو ذات جو ہوتا ہے تو نظام — دل سے ذرا حجاب دوئی کو اٹھائیے

اس طرح خواجہ نے یہ غزل گائی کہ شعلہ خوار جو نے لگا سامعہ والوں سے آواز دی یارو
پہاڑ پر جادو دو بہنین بیاں مدبر حاکم ہین جاکے ایسا فتور کرو کہ دونوں بہنین لڑین اور کنیزوں مین
بھی فساد ہو چار پانچ ننگے ننگے لنگوٹیاں باندھے ہوے چٹیاں سر پر اڑتی ہوئین اپنے
مقام سے اٹھے کہا استاد ابھی جاتے ہین کہا رات بھر مین ایسا فساد برپا کرو کہ صبح کو جب روشنی
ہو تو مکان و خزانہ ظاہر ہو جائے انکو مار کر پھر خزانہ لے لین گے قضاے کار گل اندام و گل پیرہن
دونون بہنین کوہ فیروزہ پر حاکم ہین چالیس ہزار فوج انکی مطیع و فرمانبردار ہے مع انیسون
جلیسون کے دونون بہنین مسند پر بیٹھی ہین عیش و عشرت کے سوا کسی وقت غم و الم نہین کہ یکایک
چند کنیزین دوڑی ہوئی آئین روتی ہوئی گر پڑین کہا واری غضب ہوا طلسم ہوشربا فتح
ہو گیا افراسیاب کو طلسم کشا نے مار لیا اب طلسم کشا کی طرف سے طلب ہے کہ جو خدمت
جسکے سپرد ہو ان اشیا کو لیکر حاضر ہو اور جو نہ آئیگا گنہگار ہوگا گل اندام یہ سنکر رونے لگی
گل پیرہن نے کہا کہ یہ خبر کہنے کی اسکے منہ مین خاک۔ فرا سیاب کو کون مار سکتا ہے کسکی مجال
ہے کہ افراسیاب کو قتل کرے اور حیرت کو قید کرے جسنے یہ خبر کہی ہو اسے نکال دو گل اندام
نے کہا کہ بوا سارے پہاڑ جل گئے دریا خشک ہوے سیکڑون صحرا جلے درخت مٹے بوا ایسی خبر کو
خلاف سمجھتی ہو جسدن تمام صحرا جلا تھا اور کوہ فیروزہ بھی تھرا رہا تھا مین نے اسی وقت آپ سے
عرض کی تھی کہ سامری و جمشید خیر کرین اور اب تو چند کس اس جنگ سے بھاگ کر آئے ہین وہ
بیان کرتے ہین کہ ہمارے سامنے افراسیاب قتل ہوا حیرت جادو گرفتار ہوئی مگر امیر کو ایسا ہی
پاس ہے کہ حیرت کو قتل نہین کیا قید کیا ہے ہمارا جادو کے اختیار مین ہین آپ دوا نہ لگائی
لیکن اس خبر کو بس جھوٹ کہتی ہو گل پیرہن نے پھر جلا کر جواب دیا ایسی خبر

زبان سے نہ نکالو ورنہ بدظنی ہو جائیگی اہل کرہ سمجھو خراج نہ دینگے یہ ٹھیک پہاڑ پر بیٹھی رہو اگر
کوئی ایسی خبر کہتا ہو اسکو بیان سے نکال دو دونون بہنون میں تکرار ہونے لگی گل اندام تو
یہی کہتی ہو افراسیاب مارا گیا جنگلون کے جلنے سے ثابت ہوتا ہی گل پیرہن کہتی ہی افراسیاب
نے کوئی شعبدہ کیا ہوگا لغف کنیزین اسکی اور لغف اسکی آپس میں باتین کرنے لگیں بیانتک
دونون میں تکرار ہوئی کہ گل اندام نے کہا تو تمھاری شامتین آئی ہین گل پیرہن نے کہا مارا
کہا تو تمکو اپنے سحر پر بڑا ناز ہو ایک سحر مین مٹا دونگی کنیزین اسباب سحر لیکر اپنے اپنے مقام سے
اُٹھین گولے ترنج و نارنج چلنے لگے خواجہ زیر کوہ سے دیکھ رہے ہین کہ پہاڑ پر معلوم ہوتا ہی آگ
لگی ہوئی ہی گولے ترنج و نارنج چل رہے ہین شعلہ خوار آتشخوار باہر نکلا کہا اُستاد ملاحظہ فرمایے
دونون بہنین آپس میں لڑ رہی ہین وہ جو چار پانچ غلام آپ کے گئے تھے ہر چند کہ اطاعت
اسلام کر کے بہت سیدھے ہو گئے ہین فتور کرنا مزاج سے نکل گیا لیکن اُسپر بھی چار پانچ نے جاکر
چالیس ہزار کو درہم و برہم کر دیا اب اصلاح ہونا دشوار ہی صبح ہونے دیجیے پھر بہ آسانی خزانون
پر قبضہ کیجیے وہان دونون بہنین آپس میں سحر کر رہی ہین فوجین باہنین کی کٹ رہی ہین پہاڑ
پر زیر درخت لاشے کنیزون کے پڑے ہین افراسیاب نے ہر پہاڑ پر کنیزین صورت دار بیائی
ہین لاشے جو انکے پڑے ہین معلوم ہوتا ہی ستارے چمک رہے ہین رات بھر آپس میں بڑے
بڑے سحر ہوئے آخر صبح کو لڑتی ہوئی پہاڑ سے اُتریں گل اندام وہی کہے جاتی ہی افراسیاب
مارا گیا گل پیرہن جواب دیتی ہی کہ تو یہ نہ کہو اگر افراسیاب قتل ہوا تو مین تمکو بھی اُسکے
پاس بھیجونگی گل اندام شکست کھا کے بھاگی پہاڑ سے اُتری گل پیرہن پیچھا نہین چھوڑتی
کہتی ہو تو کیا میں تمکو زندہ نکلکر جانے دونگی تمنے ایسی واہیات خبر کوہ فیروزہ پر مشہور کی اور
یہ دلیل پیش کرتی ہو کہ دریا خشک ہوے اور جنگل جلے افراسیاب نے کوئی شعبدہ کیا ہوگا
انکا یہ ظہور ہوا افراسیاب ہمہ دان وحمہ گیر ہی غائب ہونا چھپ جانا اسکا کام ہی اُسے
کون مار سکتا ہی سب لشکر مسلمانان کو مٹا دیگا جب غصہ کرکے آگے بڑھیگا تو زمین ہلا دیگا ایسے
بادشاہ کے مقدمے میں ایسی بات مشہور کرتی ہو گل اندام کہتی ہی تو اتنکو یقین معلوم کیا مسدود
ہوا ہی جو شخص صاحب لوح ہوگا اُسکے نزدیک مار لینا افراسیاب کا کیا مشکل ہی کل اہل لوح افشان

طلسم کشا کے ساتھ تھے کوکب نے کیا کوئی بات اٹھا رکھی ہوگی گل پیرہن جواب دیتی ہر کہ کوکب
کی افراسیاب کے سامنے کیا حقیقت ہر کوئی افراسیاب سے لڑ سکتا ہر اکیلا لاکھوں سے
لڑے گو کوکب کو طلسم نورافشان سے نکال دیگا کوکب کو بیٹھنے کی جگہ نہ ملیگی آپس میں گفتگو
کرتی ہوئی جب زیر کوہ پہونچیں شعلہ خوار نے ایک چیخ سے کہا کہ اب خادم آپ کا جاتا ہر ان دونوں کو
جا کر مٹاتا ہر یہ دونوں ہیں تو عمرو خزانہ ظاہر ہو تمام چیزیں اس طلسم کی سحر بند ہیں کوئی پا
نہیں سکتا یہ کہکے شعلہ خوار نے ایک چیخ ماری ساتھ والے اسکے سب جمع ہوگئے خواجہ نے
دیکھا کہ چار پانچ سے لڑکے ننگے ننگے پتیاں سروں پر اڑتی ہوئیں خواجہ کو سب گھیر کر کھڑے ہوئے
کہا خواجہ صاحب جاتے ہیں جا کر ان دونوں کو ستاتے ہیں شعلہ خوار اس فوج کو لیکر چلا دونوں
نہیں لڑ رہی ہیں وہی آتش ہیں تکرار ہر ایک کہتی ہر افراسیاب مارا گیا دوسری کہتی ہر کہ شہنشاہ
افراسیاب کو کون مار سکتا ہر کنیزوں میں سحر کے گولے چل رہے ہیں جا بجا لاشے پڑے ہیں
لیکن گل اندام و ملکہ گل پیرہن گاتیاں باندھے ہوے معروف جنگ ہیں کنیزیں بھی جھوم
لڑ رہی ہیں کہ یکایک لشکر میں بلوا ہوا دونوں بہنوں نے پلٹ کر دیکھا کہ لشکر میں پاس کنیز کے شعلہ
آتش چمک رہے ہیں جسکے پاس شعلہ پہونچا کسی کا منہ جلا کوئی سر سے پا تک جلنے لگی سیکڑوں جل جلکر
خاک ہوئیں دونوں بہنیں بھی اُٹھیں حیران ہیں کہ یہ کیا معرکہ ہوا کنیزوں کو کون جلائے دیتا
خاک میں ملائے دیتا ہر ایک شعلہ کا ان طرف گل اندام کے جا گل اندام نے ہر چند سحر کیے
مگر وہ شعلہ نہ رکا آگے جسم سے لپٹ گیا گل اندام نے ایک چیخ ماری آواز دی کہ اے بہن یہ کیسا
سحر کیا کہ بدن جلنے لگیں مجھے کوئی پھونکے دیتا ہر گل پیرہن بہن کی آواز سنکر بیتاب
ہوگئی روتی ہوئی دوڑی اور پکارتی ہوئی کہ بہن میں نے یہ سحر نہیں کیا میرا تمھارا مقابلہ
تو ایک بات پر تھا میں یہ نہ چاہتی تھی کہ تمکو قتل کروں یا بقا دون قسم ہر سامری و جمشید
کی یہ میرا سحر نہیں ہر یہ کہتی ہوئی قریب بہن کے پہونچی دیکھا کہ تمام جسم اسکا جل رہا ہر سر سے
تا قدم شعلہ آتش نکل رہے ہیں بہن کی بہت سے لپٹ گئی اسکے بھی جسم میں آگ لگ گئی دونوں
بہنیں جلنے لگیں اور شعلہ ہائے خرد نے کنیزوں کو جلایا تھوڑے عرصے میں دونوں بہنیں جل جلکر
خاک ہوئیں کنیزیں بھی جلکر گریں تھوڑے ہی عرصے میں میدان پاک و صاف ہو گیا جب

روشنی ہوئی تو خواجہ عمرو نے دیکھا ایک دناٹا ہوا کہ کوہ فیروزہ تھرا گیا ظاہرا معلوم ہوتا تھا
کہ تمام پہاڑ گر پڑیگا بیچ مین سے کوہ شق ہوا ایک قصر کلان ظاہر ہوا شعلہ خوار نے آواز دی
خواجہ صاحب آئیے دیکھیے ان دونون کے مرنے سے قصر ظاہر ہوا خواجہ جھپٹ کر بالاے کوہ آئے
دیکھا زنجیر قصر مین قفل مار سیاہ لپٹا ہوا ہی شعلہ خوار نے اس قفل کو توڑ کر پھینک دیا کہا خواجہ صاحب
لیجیے اندر جائیے اندر جاکے خواجہ نے دیکھا توڑے اشرفیون کے اور روپیون کے دونون جانب
چنے ہوے ہین اتنا زمانہ ہوا کہ توڑے گل گئے روپیہ اور اشرفیان زمین مین پڑی ہین شعلہ خوار
حیران ہی کہ استاد اس روپیہ کو کیونکر لین گے کئی مرتبہ کہا کہ ساتھ والون کو اپنے بلاؤن خواجہ نے
کہا کہ تم اندر نہ آؤ باہر ہی رہو یہ کہکے عمرو نے جال نکالا یہ کہکے مار کر ای جال جنجال ہو کر روپیان
کی خاک بھی نہ چھوڑے تھوڑی دیر کے بعد شعلہ خوار نے دیکھا کہ اس قصر مین ایک گڑھا پڑ گیا خواجہ نے
سب مال لیکر نذر زنبیل کیا قصر سے نکلے جب خواجہ قصر سے باہر آئے مکان گر گیا کوہ پھٹا کوہ سے
دھوان نکلا کوہ بھی جلکر خاک ہوا پہاڑ کا بھی قصہ پاک ہوا پھر وہان سے سوار ہو شعلہ خوار ساتھ
ہو رہ روی کر کے قریب کوہ بلور پہونچے شعلہ خوار نے رات کو صحبت مین خواجہ سے کہا کہ یہ سامنے
کوہ بلور ہی اسپر بھی خزانہ افراسیاب ہی اگر حکم دیجیے تو اُنکے یہان بھی فساد برپا کردون بلور جادو
نہایت زن حسین ہی اگر یہ قتل ہو تو بڑا قصر عالی ظاہر ہو خواجہ نے کہا کہ جب وہ تنہا یہان کی مالک
ہی تو اُسپر کیا قصد ہو سکتا ہی شعلہ خوار نے جواب دیا کہ ہم لوگ ہزار باتین نکال لیتے ہین کوئی
لڑنے والا پیدا ہو جائیگا آج آپ شب کو پہاڑ سے ہٹ کر اُترین مین جاکر فتنہ برپا کرتا ہون خواجہ تو
کوہ بلور سے دو کوس ہٹ کر اُترے خود شعلہ خوار روانہ ہوا یہان بلور جادو خبر قتل افراسیاب
سنکر لرزان و ترسان بیٹھی ہی کنیزون سے کہ رہی ہی کہ ماجرا بڑا غضب ہوا افراسیاب ایسا شخص
مارا گیا اب دیکھیے کیا ہو شعلہ خوار نے آکر دیکھا کہ بلور جادو اکیلی بیٹھی ہی یہ بھی دیکھا کہ کوئی کنیز ایسی
مقابلے کی نہین کہ جس سے مقابلہ کراؤن آخر وہان سے نکلا کوہ بلور سے قریب بارہ کوس پر کوہ ملور
ہی وہان کا حاکم امین جادو اپنے قصر مین بیٹھا ہی خبر قتل افراسیاب سنکر کہہ رہا ہی کہ یارو عجب
لاچین کی اطاعت نہ کیجائیگی اُسکے ساتھ برائی کر چکے ہین مین یہان سے بھاگا جاتا ہون اور کہین جاکر
اسی وقت تخت منگایا چالیس پچاس جادوگر جو نامی تھے اُنکو ساتھ لیا فوج سے کہا کہ تم لوگ اسی مقام پر

شہر و مین جہان شہر و نگاد ہان تم سب کو بلوا لونگا یہ کہکے تخت اُڑایا شب ماہ ہی میں صحرا دیکھتا آ جاتا ہی تخت اُسکا بالاے کوہ بلور پہونچا بلور کے بر جال پر نگاہ پڑی بیقرار ہو گیا سوچا کہ جہان چلون اس نازنین کو بھی ساتھ لے چلون یہ سوچکر تخت اُتارا بلور جادو نے جو امین کو آتے ہوئے دیکھا اپنے مقام سے اُٹھی کہا کہ اے امین آپ کا کیا ارادہ ہی افراسیاب تو مارا گیا حکم طلسم کُشا کا ہو گا امین نے جواب دیا کہ اے شہنشاہ خوبی و اے سرو باغ محبوبی ہم تو لاچین کی اطاعت نہ کرینگے بلور نے کہا کہ ہمارا بھی یہی ارادہ ہی امین نے کہا کہ بس اُٹھو ہمارے ساتھ چلو کسی صحرا مین نکل چلین وہان چلکر بسر کرین جب طلسم کُشا چلا جائیگا اپنے پہاڑ پر قبضہ کرین گے بلور نے کہا کہ تم جانتے ہو یہان خزانہ ہی اگر اس طرف طلسم کُشا کا گذر ہوا اور کسی نے خبر دیدی تو وہ خزانہ لے لین گے مین اس خزانے کی تدبیر کر کے آؤنگی تم چلکر شہر و خط لکھنا مین اسی مقام پر پہونچ جاؤنگی امین نے کہا کہ اے ملکہ عالم مین بے آپ کے کیونکر زندہ رہونگا میرا تو عجب حال ہی بلور نے کہا کہ ذرا اپنے ہوش مین آؤ بہت نہ گھبراؤ امین نے کہا کہ اے ملکہ عالم مین اپنی کیفیت کیا عرض کرون کس زبان سے حال کہون میرا تو یہ کیفیت ہی

**نظم**

منہ نہ دکھانیو عبث حیا کرکے

نہ چھپو صورت آشنا کرکے
کیا ملا عرض مدعا کرکے
جلت باعث شفا کرکے
ترک مطلب حصول مطلب ہی
حشر برپا مرے بپا کرکے
تیرا او بت اداے شکر کیا
گرہ زلف یار وا کرکے
رہ گئی تھی کسے امید سحر
مجھ سے او بے وفا دغا کرکے
بے وفا تو نے مجکو قتل کیا
خواجہ آتش کو بیشوا کرکے

صاف کر قلب اتقا کرکے
بات بھی کھوئی التجا کرکے
حق اسیری کا تیری او صیاد
بیٹھو رہ ترک مدعا کرکے
مبہم انفعال عصیان سے
طاعت فرض کو قضا کرکے
ہون وہ طائر اُڑا تا ہی صبا
رات کاٹی خدا خدا کرکے
اور درد جگر نے شدت کی
بیار ہی بیار مین رضا کرکے

دیکھ یہ آئینہ صفا کرکے
خاک اُس ورکی اور مرض عشق
جاؤنگا دام دام ادا کرکے
گور مین بھی جگا یا زندون نے
خود پشیمان ہوا دعا کرکے
پایا شانے نام عقدہ کشا
صدقے سر پر مرے ہما کرکے
نہ ہوا خیر رنج خاک جھول
زندہ کیا ہوا ادا کرکے
کس کا پیرہ ہو شادی مین

یہ جو اشعار امین نے سامنے بلور کے پڑھے بلور نے تیوری بدلی

بلور نے جواب دیا کہ اے امین تم کو کیا ہو گیا ہے اپنے ہوش مین آؤ یہ کیا باتین بناتے ہو
یہ کیا کیفیت ہے امین نے کہا کہ اے ملکۂ عالم مین آپ کو ضرور ساتھ لیچلونگا میری عجب کیفیت ہے مین نے
بہت مختصر عرض کیا دل پر چھریان چل رہی ہین کیا گزارش کرون بلور نے کہا کہ بس اب آپ
جائیے جب خط لکھوگے تو مین آؤنگی اس وقت جاؤ امین جادو نے ہاتھ بلور کا تھام لیا کہ
مسند پر بیٹھو مین خدمتگزاری کرون بلور نے ہاتھ چھڑا لیا اُس سے کہا کہ اب زیادہ سختی نہ کرو سیدھے
سیدھے چلے جاؤ اسی مین خیر ہے ورنہ بہت ذلیل ہو گے امین نے کہا کہ اسی مین بہتر ہے کہ اُٹھو
اور میرے ساتھ چلو یہ کہکے ہاتھ تھام کر کھینچنے لگا ملکہ نے ہاتھ چھڑا لیا اور پنجہ کھینچا کہا کہ اے امین
جادو جان اپنی بچاؤ جب امین نے نہ مانا آپس مین پنجہ چلنے لگا پچاس مصاحب امین کے اور بارہ
ہزار کنیزین ملکہ بلور کی آپس مین پنجہ چلنے لگا جانبین سے سحر ہوئے کنیزین مر مر کے گرنے لگین کئی
مصاحب سرکار امین کے گرے جب پہاڑ پر زیادہ ہنگامہ ہوا اور امین نے آگ برسائی ملکہ بلور کو
شکست ہوئی پہاڑ سے بھاگین چاہا کہ زیر کوہ اُتر جاؤن امین دباؤ ڈالتا ہوا چلا ملکہ بلور
پہاڑ سے اُتر آئین دامن کوہ مین سحر چلنے لگا خواجہ بیرون بارگاہ کھڑے دیکھ رہے ہین دیکھا
کہ شعلہ خوار دوڑا ہوا آیا کہا کہ اے شہنشاہ ابج عیاری دیکھیے فساد برپا ہو گیا امین جادو
بارہ کوس سے لڑنے کو آیا فساد شروع ہو گیا اب آپ بالائے کوہ جائین جا کر قصر کو دیکھین قصر
مین خزانہ بھرا ہے اُس قصر کو اپنے قبضے مین کرین اور لڑنے دیجیے گوشت خوردندان سگ
ہو رہے ہین خواجہ دوسری جانب سے کترا کر بالائے کوہ پہونچے دیکھا کہ ایک مکان کلان ہے
اشرفیون سے بھرا ہوا خواجہ نے جال الیاسی لا ابالی مار کر تمام خزانہ قبضے مین کیا جب
مکان سے خواجہ نکلے مکان اڑ اڑا کے گرا بلور نے کہا کہ او امین غضب ہوا کسی نے خزانہ
لے لیا جب تو مکان گرا امین ہاتھ باندھنے لگا کہا کہ اے ملکۂ عالم رہ رہ کے دل مین یہی آتا تھا
کہ اپنی جان دون اور آپ کی جان لون مکان گرتے ہی خیال مین آیا کہ میری رائے بالکل بیجا ہے
مین نے آپ سے کیون فساد کیا ہزارہا کنیزین قتل ہوئین تمھارے اور میرے ملازمین
مارے گئے اب ہوش آیا دل مین یہ سوجھ گئی کہ مین نے ناحق کو فساد کیا مفت مین ان بندگان
سامری و جمشید کی جان گئی مین تو اب جاتا ہون آپ کو اختیار ہے خزانہ لٹ گیا

ہم دل میں خیال تھا کہ صلح سے بن پڑے فساد کریں اب دل سے فساد نکلا اصلاح پر
مزاج آیا یہ نہ کہکے امین جادو شرمندہ و محجوب ہوا کہا کہ ای بلور جادو میں تجھ سے بہت شرمندہ
ہوا اب میں طرف صحراے ویران کے جاتا ہوں وہان کوئی نہ آئیگا مگر ای ملکہ اتنی بات دریافت
کیجیے کہ خزانہ کسنے لیا یہ کہکے امین جادو پر پرواز پیدا کرکے طرف صحراے ویران کے بھاگا
بلور جادو جالاسے کوہ آئی مکان جو ویران دیکھا اور یہ بھی دیکھا کہ مکان گر پڑا ہے مکان گرا ہوا
دیکھکر ایک آہ کی پکار کر آواز دی کہ یا سامری و جمشید یہ خزانہ آپ کے نام کا تھا افراسیاب نے
کس حفاظت سے رکھا تھا آخر یہ خزانہ کہاں گیا کون لے گیا پہلوے قصر سے آواز آئی کہ اسے
بلور جادو شعلہ خوار آتشخو کہ جسکو عمرو نے تسخیر کیا اُنے عمرو کے ہاتھ سے خزانہ لٹوایا جب وہ
خزانہ لیکر نذر زنبیل کر رہا تھا روح سامری و جمشید کے رونے کی آواز آتی تھی ہر آواز میں یہی
صدا تھی کہ یہ خزانہ افراسیاب نے نذر سامری و جمشید کیا تھا مسلمانوں نے اُسے بجبر
لیا ایسے شخص کے قبضے میں خزانہ گیا کہ جہاں سے خزانے کا نکلنا دشوار ہے زنبیل عمرو کی وہ
مقام ہے کہ تمام دنیا کے خزانے وہاں جمع ہیں کبھی صرف نہیں ہونے کسی کے کام نہیں آتے یہ سنکر
بلور جادو وہاں سے پہاڑ کے دیکھنے لگی دیکھا کہ عمرو گھاٹیاں طے کرتا ہوا جاتا ہے بلور تڑپکے گری
کمر میں پیچ دیکر عمرو کو اُٹھانے لگی بالاے کوہ لائی کنیزون کو پکار کر آواز دی کہ اس ظالم کو قتل کرو
اور کہا کہ ای عمرو اگر اپنی زندگی چاہتا ہے تو جو خزانہ یہان سے لیا ہے وہ حوالے کر روح سامری و
جمشید پر صدمہ ہے ہر مرتبہ صدائیں حسرت آمیز آتی ہیں عمرو نے جواب دیا کہ اے
ملکۂ عالم میں اکیلا دبلا پتلا اتنا بڑا خزانہ کہاں لیجاتا مجھپر ناحق آپکا گمان ہے اور یون آپ کو
اختیار ہے خواہ قتل کیجیے خواہ بخشیے میں بے گناہ ہون بلور نے کہا کہ روح سامری و جمشید نے
وسے چلی کہ تیرے پاس زنبیل ہے اسمین مال رکھ لیتا ہے وہ مال صرف نہ ہوگا عمرو نے کہا اس
پہ کنارے لیچل کے مجھ سے پوچھیے تو میں خزانہ آپ کو دکھادون آپ اُٹھا لیجیے مجھے اپنے
ہاتھ سے دینا ناگوار ہے بلور عمرو کو گھسیٹتی ہوئی ایک کمرے میں لائی کہا لو خواجہ خزانہ دیدو
مگر تمہارے قتل سے ہاتھ نہ اُٹھاؤنگی بیک بیچ مار دونگی کہ سر اڑ جائیگا میں کچھ خوف
نہ کرونگی ناحق ہون کر سلطنت تو ہستی چلی لا چین کی اطاعت کرنا پڑیگی اور ہم سب بے لاچین ہم

بدذات کی ہو نہیں معلوم ہمارے ساتھ کیونکر پیش آئے ضرور بدلا بدعت کا لیگا صرافو. رہی وحشت جانی
ہماری تقدیر مین ہو تجھے ستاکے جاؤنگی خواجہ عمرو نے کہا کہ آپ خفا نہ ہون ہاتھ میرے کھولدین
مین آپکو خزانہ دکھادون بلور جادو نے ہاتھ کھولے عمرو نے کھنڈیان زنبیل کی طرف مین کسا
کر ری ملکہ جاؤ ملاحظہ فرمایئے بلور نے جھانک کر دیکھا کہ خزانہ کوہ کا ایک طرف رکھا ہو راہگیر جو
اُدہر سے جاتے ہین خزانے کو دیکھکر ترا کے راستہ چلتے ہین ہر ایک کا یہی قول ہو کر خولیئے خزانہ رکھا ہے
ایسا نہ ہو کہ کوئی روپیہ کم ہو جائے تو ہم لوگون سے پرسش ہوگی جب تو جھک کر بلور اچھی طرح جھکنے
لگی قصد کیا کہ ہاتھ بڑھا کر خزانہ اٹھاون عمرو نے جو تڑون مین ہاتھ دیکر بلور کو زنبیل مین ڈالدیا
بلور جو زنبیل مین گری کالی کالی لونڈیان یہ کہتی ہوئی دوڑین کہ ارے ایک ساحرہ آئی ہو بہت
عمدہ لباس پہنے ہو آکے لپٹ گئین ایک نے دوپٹہ اتار لیا ایک کہتی ہو پائجامہ اتار ایک کہتی ہو
ہمکو حساب دینا پڑیگا خواجہ سزا دیگے آؤ سب کپڑے بلور کے اتار لیے ایک خرقی بندھوا دی
سرپر ٹوکری مٹی کی رکھی کہا مٹی یہان سے اٹھاؤ کنارے دریا کے ڈالو بلور جادو توبیچاری پریشان
ہوا اگر کہتی ہو تو سیٹ ایک سونٹا مارتا ہو ناچار مٹی ڈھونے لگی خواجہ عمرو نے بلور جادو کو زنبیل
مین ڈالکر ایک روغن عیاری کا نکالا بلور جادو کی شکل بنکر مسکراتے ہوئے باہر نکلے کنیزون نے
عرض کیا کہ واری عمرو عیار کو کیا کیا کہا کہ عمرو کو مین نے غرق زمین کردیا میخانے سے شراب
لاؤ سب بیٹھکر پیو نشے مین چلکر لشکر لاچین سے مقابلہ کرین کنیزین خوشی خوشی دوڑین
میخانے سے طلابیان اور شرابے لائین عمرو نے سب مین بیہوشی ملائی سب کنیزین خوشی خوشی پینے
لگین تھوڑے ہی عرصے مین بیہوشی نے تاثیر کی سب اٹھ اٹھ کر گرین بیہوش ہوئین خواجہ عمرو نے
سب کے کپڑے اتار لیے سب کو قتل کیا پہاڑ سے خوشی خوشی اترے ادہر شعلہ خوار
آتشخو سے ملاقات کی اسنے پوچھا کہ استاد کہان دیر لگی خواجہ عمرو نے کہا کہ بلور جادو
سے کچھ گفتگو تھی اسکو زنبیل مین بٹھادیا دیکھوگے کہ بلور کیا کرتی ہو شعلہ خوار آتشخو نے
ہاتھ باندھکر عرض کی کہ کیا غلام کی جانب سے ابھی کچھ شک باقی ہے مین تو دل سے مطیع و
معتقد ہون آیندہ آپکو اختیار ہو چاہیے زنبیل کی سیر کرا دیجئے مین تابعدار ہون عمرو نے
گلے سے لگایا کہا کہ اے فرزند کو وہ بلور کو بالکل مٹا دیا اب شعلہ خوار آتشخو کو

ساتھ لیکر خواجہ عمرو وہان آئی جہان بہار و مخمور و باغبان وغیرہ موجود ہین شکر شیطان بجا
لا آتا ہے خواجہ نے سب حال آکر بہار سے بیان کیا بہار نے کہا کہ یہ سب حال طلسم کشا سے
کہا جائیگا خزانہ آپ کو دینا چاہئے شعلہ خوار آتشخو نے کہا کہ جس شوالے مین مین رہتا تھا مین نے
وہان ایک مکان بنایا ہے صدہا پتلیان چاندی کی بناکر اُس مکان مین رکھی ہین آپ وہان لے
اُسپر بھی قبضہ کیجیے وہ خزانہ بھی لیجیے ملکہ بہار نے کہا کہ خواجہ جائیے لیکن سب حال ہین اسد
سے بیان کر دیجئے خواجہ نے کہا کہ اسد کو کیا دخل ہے ہمنے مشقت سے خزانہ حاصل کیا ہے ہمارے
دوست نے اپنی دولت ذاتی کہ ہین وہان سے آکر ہو آپ چلکر انکا جمع کیا ہوا بھی مال
دیکھین بہار و باغبان و مخمور وغیرہ ساتھ ہوے خواجہ عمرو منزلین طے کرتے ہوے طرف اُس
شوالے کے جاتے ہین مگر شوالے پر یہ معرکہ گذرا کہ بہزاد زمیندار جو اس حوالی کا حاکم ہے جب سے
دیکھا کہ شوالے سے اب کچھ ظہور نہین ہوتا جھلا کر ایک دن کہا کہ قدرت یہان سے چلے گئے
شوالے کو کھدوا ڈالو شوالا جو کھدوا دیا ایک تہخانہ ظاہر ہوا اُسمین ہزارون پتلیان چاندی
کی بھری ہوئی ہین زمیندار انہے اُٹھوا لایا کہ اپنے مکان مین رکھا خواجہ عمرو ساتھ شعلہ خوار
آتشخو کے جو اس مقام پر پہونچے شوالا کھدا ہوا پایا شعلہ خوار خواجہ سے شرمندہ ہوا خواجہ نے
کہا ارے شعلہ خوار اس مکان سے کوئی تمھارا خزانہ نکال لے گیا شعلہ خوار آتشخو نے اپنے ساتھ
والون سے کہا کہ دریافت تو کرو کہ پتلیان کون اُٹھوا کے لے گیا پانچ چیلے اول فوج مین سے انکی
تلاش مین چلے بعد پہر کے دوڑتے ہوے آئے کہا کہ وہ افسر بہزاد زمیندار اٹھوا کے لے گیا
اُسکے مکان مین سجتی ہین اُس نے تجارت کا ارادہ کیا ہے یہ سنکر شعلہ خوار آتشخو نے
کہا کہ مین جا کر پتلیان لاتا ہون کھڑے ہوے شوالون کی اینٹون مین گھس گیا
مثل شعلے کے چمک کر آواز دی کہ منم خداوند اے زمیندار حاضر ہو۔ بہزاد کو لوگون
نے خبر دی کہ آج انھین اینٹون سے خداوند ظاہر ہوے ہین سب بندون
کو اپنے بلاتے ہین بہزاد زمیندار دوڑ کر آیا دیکھا اینٹون مین شعلہ کلان چمک رہا ہے دیکھکر
بہزاد زمیندار نے سجدہ کیا بقہر و غضب شعلہ خوار آتشخوار نے آواز دی او بد اعتقاد ہم
بالاے آسمان گئے تھے تو نے ہمارا مسکن کھدوا ڈالا کچھ خوف نہ کیا اور [illegible]

تھیلیان اٹھوا کے لے گیا لیجا کر گھر مین رکھی ہین جلد انکو اٹھوا کر لالا کر یہان جمع کرو ابھی
مین خبر دو ورنہ تیرے گاؤن مین آگ لگ جائیگی سب اناج پھنک جائیگا بہزاد زمیندار ڈرا ہاتھ
باندھ کر عرض کی کہ مین پھر شوالہ بنوا دونگا آپ یہان رہین اور تھیلیان چاندی و سونے کی لاتا ہون
شعلہ خوار نے ساتھ والون سے کہا کہ جبتک یہ اپنے مکان مین جائین تم سب تھیلیان اٹھا لاؤ یس
خیمے مین ملکہ بہار اتری ہین وہان لا کر جمع کرو شیطان بن گئے اور تھیلیان اٹھا لائے بارگاہ
مین ملکہ بہار جادو بیٹھی ہین کہ دیکھا چاندی کی تھیلیان گرنے لگین تھوڑے ہی عرصے مین انبار
ہوگیا بہار و مخمور و باغبان گھبرائے بہزاد جو مکان پر پہونچا دیکھا مکان تھیلیون سے خالی پڑا ہے
روتا پیٹتا ہوا اسمقام پر شوالے کے آیا کہا یا خداوند تھیلیان سب غائب ہوگئین شعلہ خوار
آتشخو نے آواز دی کہ او احمق وہ پریزادین تھین پردۂ قناعت چلی گئین وہان جا کر بسین گی
اب تو سب گاؤن بھر کا مال جمع کر کے لا اور لا کر یہان جمع کر دے قدرت انکو بلوائین گے
لیکن خبردار کسی کے گھر مین چاندی کا چھلا باقی نہ رہے سب کو دونا ہو کر ملیگا زمیندار نے
جا کر گاؤن مین یہی حکم بجا لایا گنوارون نے عورتون کا اسباب اتار کر اپنے انگوچھے مین
باندھا تھیلیان لا دلا کر کے جرے پرچیان کردین کسی نے لکھا دو سیر چاندی ہر کسی نے لکھا تین
سیر چاندی ہر کسی نے سیر بھر کسی لا کر قریب انیٹون کے جمع کرنا شروع کیا جانتے ہین کہ کل دونا
ہو کر ملیگا وہ سب اپنا اپنا اسباب ڈال کر چلے گئے رات کو شعلہ خوار نے اپنے ساتھ والون
سے کہا کہ یہ بھی مال اٹھائے چلو سب انگوچھے اٹھا لا کے لا کر اسی خیمے مین جمع کیا بہار و
مخمور و باغبان حیران ہو رہے ہین کہ یہ مال کہان سے آیا صبح کو شعلہ خوار آتشخو جو
روسا تھو لیے ہوئے آیا کہا استاد یہ سب مال بھیجے خواجہ نے خوشی خوشی تھیلیان اور گنوارونکی
چاندی لیکر زنبیل مین رکھی وہان سے کوچ کر کے چلے بہزاد زمیندار جب صبح کو
گنوارون کو ساتھ لیے ہوئے قریب انیٹون کے آیا دیکھا سب مال غائب ہے شعلے
کی چمک بھی نہیں گھبرا کر گنوار رونے لگے کوئی کہتا ہے مین نے عمر بھر مین دو سیر چاندی کا
زیور اپنی عورت کے واسطے بنوایا تھا یہ کہان گیا قدرت دم دیکر لے گئے دولے کا جو
تھا ایک ہی نے آکر خبر دی کہ میان سے دو کوس پر ایک خیمہ استادہ تھا اس مین پہلے تھیلیان

پہونچیں پھر صبح کو وہ مال بھی سب وہیں پہونچ گیا قدرت کو عمرو سے باتیں کرتے دیکھا اب وہ لوگ
کوچ کیا چاہتے ہیں بہزاد زمیندار یہ خبر وحشت اثر سنکر چلا کانی ٹٹوی پر سوار ہو ڈھال تلوار ہاتھ مین لی
سب سے کہا چلو اُن سب کو پکڑ لیں اپنا قدرت سے لیں اور جو مل جائیں تو قدرت کو قتل کریں ہمکو اور
سب کو یہ صدمہ گذرے اور مال وہ لیجائیں دو ہزار گنواروں کو ساتھ لیکر چلا یہاں بہار نے تخت بنایا ہے
شعلہ خوار آتشخو مع اپنی فوج کے ساتھ ہے خواجہ فرماتے ہیں کہ یارو اب چلو یہاں ٹھہرنا بہتر نہیں ایسا نہ ہو کہ
گنوار آگاہ ہو جائیں یہاں جنگل میں شعلہ کلان پہونچ گیا گرد اہل فوج چھوٹے چھوٹے شعلے چمک رہے
ہیں بہار و باغبان و مخمور تخت پر سوار خواجہ پائے تخت پر ہاتھ رکھے کھڑے ہیں کہ ملکہ بہار تخت اڑائیں تو میں
بھی بڑھوں کہ لینا لینا کی آواز آئی دیکھا سب نے بہزاد زمیندار آگے آگے تبر مارتا ہوا سب گنوار تلوار
کھینچے ہوئے کہتے ہوئے آتے ہیں کہ ان سب کو مار لو جیسے ہی یہ بلوہ ظاہر ہوا عمرو نے حقہ آتشبازی مارا
گنواروں کے منھ جھلسے مگر مال کی محبت میں مبہوت ہو رہے ہیں گھسے آتے ہیں کئی حقہ آتشبازی خواجہ
نے مارے کئی سو جوان جل جل کر گرے شعلہ خوار آتشخو نے جو دیکھا کہ دو ہزار گنوار خواجہ کو گھیرا چاہتے
ہیں اور خواجہ حقہ ہائے آتشبازی مار رہے ہیں کہ ایسا نہ ہو کہ گرفتار ہو جائیں گنوار جلتے ہیں مگر گھسے
آتے ہیں شعلہ خوار نے آواز دی ہاں یارو ان سب کو لینا وہ سب شعلے چمک چمک کر لشکر
بہزاد پر گرے کوئی جلکر رہگیا کسی کو ٹانگیں پکڑ کے چیر ڈالا شعلہ خوار آتشخو دوڑ کر بہزاد سے لپٹا
بہزاد نے ایک چیخ ماری کہ یارو مجھے بچاؤ میری ہڈیاں جل رہی ہیں چند بھائی بند اسکو دوڑ دوڑ
کر لپٹنے لگے جو لپٹا منھ کے بل زمین پر گرا بدن میں آگ لگ گئی مثل ہیزم خشک جلنے لگا تھوڑے
ہی عرصے میں ان دو ہزار کو شیطان بچوں نے مار لیا خواجہ نے مردوں کے کپڑے اتار لیے لاشہ
ہائے برہنہ انکے اسی جنگل میں پڑے رہے شعلہ خوار نے کہا کہ استاد اب چلیے خواجہ میں ان سب کو
ساتھ لیکر چلے چونکہ خزانے ہاتھ آئے شعلہ خوار آتشخو کی وجہ سے مال بہت ملا ہنستے ہوئے
لشکر اسلام میں آئے یہاں وہ زمانہ ہو کہ اسد کی شادی کا سامان ہو رہا ہے تمام خاجگزاران ہوش ربا
آتے جاتے ہیں لشکر سب کے قریب باغ سیب فروکش ہیں بارگاہ میں استاد لاچین کا انتظام جا بجا ناچ
ہو رہا ہے خواجہ نے لاکر شعلہ خوار آتشخو کو اسد سے ملایا اسد نے بہت شعلہ خوار کو
سرفراز کیا زعفرانی جوڑا زیب جسم ہے سب سرداران اسد مثل ابراہیم بن مالک ولندھاوہ

بن لندھور و فرزندان سرداران نامی اٹھارہ امیرزادے زعفرانی جوڑے پہنے ہوئے لشکر میں پھر
رہے ان میں گرمی صحبت میں حیرت کے بھائی کا آنا اور حیرت کا رہا ہونا اور لقا کا روانہ ہونا طرف
خداوند خورشید روشن تن کے جو سانحے گزرے جلد ہشتم میں درج کرچکا ہوں لقا بھی بھاگ کر پاس
خورشید کے پہونچا کوکب کے رنجیدہ ہو کر صاحبقران کو نامہ لکھا کہ آپ نے جو مجھ سے سوال
کیا تھا بمقدمۂ شادی ایرج نوجوان تو غلام نے بران کو مار ڈالا اب میرے مالک کی طرف جو آئیگا میں مثل
افراسیاب نہیں ہوں سرکاٹ کے روانہ کرونگا ایرج نوجوان کا جانا طرف کوکب صاحبقران نے بڑی
دھوم سے اسد کی شادی کی بعد تھوڑے عرصے کے حالات خدائی خورشید روشن تن دربندون پر
مرکہ گذرے خواجہ کوکب کو تسخیر کرکے لائے یہ بھی دربندون پر لڑے آخر ناہید مرصع پوش سے معرکے
پڑے خواجہ نے جنگ آخرین کوکب کو گرفتار کیا اور آپسمیں صفائی ہوئی کہ آخر کوکب نے
.خوشی بران کی شادی ساتھ ایرج کے کی طلسم نورافشاں میں بہ کیفیت سحر سے توبہ کرکے بیٹھے اولادیں
سب کی ہونا اور جو فتور ہوئے لڑکوں کا خروج یعنے فرزند شاہ از بطن بہار و فرزند شاہزادہ نورالدہر از بطن محمود
و فرزند ایرج از بطن بران تمام کیفیتیں طلسم فتنہ نورافشاں میں درج کرچکا ہوں یہ داستان رہائی شیطان
بچے کی بھی گئی کہ خواجہ نے اسکو تسخیر کرکے لاکے اسد سے ملوایا اسد نے بہت سرفراز کیا شعلہ خوار آتشخو
نے توبہ کی اب کبھی دعوئ خدائی نہ کرونگا جہاں حضور مجکو طلب کرینگے وہاں حاضر ہونگا اگر جنگ کا
حکم ہوگا مع فوج حاضر ہونگا اگر تنہا طلب کرینگے تنہا حاضر ہونگا تمام ہوئی

جلد دوم بقیہ طلسم ہوشش ربا

## تقریظ چکیدۂ کلک جواہر سلک منشی اشتیاق حسین سہیل فرزند دلبند مصنف۔

شکر ہے اس پروردگار بے نیاز و رب کارساز کا کہ جناب والد نامدار کو زبان فصیح بیان عطا فرمائی حقیر کی
آبرو بڑھائی تصنیف میں وہ رتبہ ملا کہ ناظرین کا غنچۂ آرزو کھلا باغ مضامین شگفتہ ہوا ولولۂ جوش عشق نہفتہ
ہوا زہے رتبہ رسول کریم حبیب رب رحیم جسنے ہم گرفتاران وادی ضلالت کو راہ بتائی کتاب ہدایت
بجھائی وصی برحق اسکا جانشین مطلق یعنے جناب حیدر کرار وصی احمد مختار دست زبردست پروردگار
کشندۂ اشرار نابکار کنندۂ در خیبر